تخریج شدہ

# صحیح مسلم 5

## مع مختصر شرح نووی


ابو الحسین مسلم بن الحجاج القشیری رحمہ اللہ

۲۰۴ھ - ۲۶۱ھ

ترجمہ

علامہ وحید الزمان رحمہ اللہ تعالیٰ

تخریج

فضیلۃ الشیخ احمد زھوۃ

فضیلۃ الشیخ احمد عنایۃ








الکتاب انٹرنیشنل

جامعہ نگر، نئی دھلی ۱۱۰۰۲۵

# صحیح مسلم

مع مختصر شرح نووی

ابو الحسین مسلم بن الحجاج القشیری رحمہ اللہ

۲۰۴ھ - ۲۶۱ھ




ترجمہ

علامہ وحید الزمان رحمہ اللہ تعالیٰ

تخریج

فضیلۃ الشیخ احمد زھوۃ

فضیلۃ الشیخ احمد عنایۃ





ناشر

الکتاب انٹرنیشنل


Vol. 1-1

کتاب ........................ صحیح مسلم

تالیف ........................ ابو الحسین مسلم بن الحجاج القشیری رحمہ اللہ

ترجمہ ........................ علامہ وحید الزماں رحمہ اللہ

ناشر ........................ الکتاب انٹرنیشنل

اشاعت اول ........................ اکتوبر ۲۰۱۰ء

قیمت ........................









الکتاب انٹرنیشنل

F-50B مرادی روڈ، بٹلہ ہاؤس، جامعہ نگر، نئی دہلی – ۲۵

Mob: - 09312508762, Ph: 011-26986973

# فہرست


| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| کتاب الجہاد والسیّر | 9 |
| جن کافروں کو دین کی دعوت پہنچ چکی ہو ان پر بغیر دعوت دیئے حملہ کرنے کا بیان | 9 |
| امام امیروں کو لڑائی پر کیونکر بھیجے اور ان کو طریقے کیونکر بتلائے | 10 |
| معاملہ میں آسانی پیدا کرنے اور نفرت کو ترک کرنا | 12 |
| عہد شکنی حرام ہے | 13 |
| لڑائی میں مکر اور حیلہ درست ہے | 14 |
| جنگ کی آرزو کرنا منع ہے اور جنگ کے وقت صبر کرنا | 14 |
| دشمن سے ملاقات (جنگ) کے وقت فتح کی دعا مانگنا | 15 |
| لڑائی میں عورتوں اور بچوں کے مارنے کی ممانعت | 16 |
| رات کو اگر چھاپا ماریں تو عورتوں اور بچوں کا قتل......الخ | 16 |
| کافروں کے درخت کاٹنا اور جلانا درست ہے | 17 |
| اس امت کے لیے خاص لوٹ کا حلال ہونا | 18 |
| لوٹ کا بیان | 19 |
| قاتلوں کو مقتول کا سامان دلانا | 21 |
| قیدیوں کے ذریعے مسلمان قیدیوں کو آزاد کروانا | 26 |
| جو مال کافروں کا بغیر لڑائی کے ہاتھ آئے | 27 |
| رسول اللہ ﷺ کا قول کہ جو مال ہم چھوڑ جائیں اسکا کوئی وارث نہیں بلکہ وہ صدقہ ہوتا ہے | 31 |
| غنیمت کا مال کیوں کر تقسیم ہوگا | 36 |
| فرشتوں کی مدد غزوۂ بدر میں اور مباح ہونا لوٹ کا | 36 |
| قیدی کو باندھنا اور بند کرنا اور اس کو مفت چھوڑ دینا | 39 |
| یہودیوں کو حجاز مقدس سے جلاوطن کر دینے کا بیان | 41 |
| یہود و نصاریٰ کو جزیرۂ عرب سے نکالنے کا بیان | 42 |
| جو عہد توڑ ڈالے اس کو مارنا درست ہے اور قلعہ والوں کو کسی عادل شخص کے فیصلے پر اتارنا درست ہے | 42 |
| جہاد میں جلدی کرنا اور دونوں کام ضروری ہوں تو؟ | 45 |
| انصار نے جو مہاجرین کو دیا تھا وہ ان کو واپس ہونا......الخ | 46 |
| غنیمت کے مال میں اگر کھانا ہو تو دار الحرب میں......الخ | 47 |
| رسول اللہ ﷺ کے خط کا بیان جو آپ ﷺ نے اسلام لانے کے لیے شام کے بادشاہ ہرقل کو لکھا تھا | 48 |
| رسول اللہ ﷺ کے خط کافر بادشاہوں کی طرف | 53 |
| جنگ حنین کا بیان | 53 |
| طائف کی لڑائی کا بیان | 57 |
| بدر کی لڑائی کا بیان | 58 |
| مکہ کے فتح ہونے کا بیان | 59 |
| مکہ کے اردگرد کو بتوں سے پاک کرنے کا بیان | 62 |
| فتح (مکہ) کے بعد (قیامت تک) کسی قریشی کو باندھ کر قتل نہ کیے جانے کا بیان | 63 |
| حدیبیہ میں جو صلح ہوئی اس کا بیان | 64 |
| اقرار کو پورا کرنا | 68 |
| غزوۂ احزاب یعنی جنگ خندق کے بیان میں | 69 |
| جنگ احد کا بیان | 71 |
| جس کو رسول اللہ ﷺ خود قتل کریں......الخ | 73 |
| رسول اللہ ﷺ نے مشرکوں اور منافقوں کے ہاتھ سے جو تکلیف پائی اس کا بیان | 73 |
| رسول اللہ ﷺ کی دعا اور منافقین کی تکالیف پر صبر | 77 |
| ابو جہل مردود کے مارے جانے کا بیان | 79 |
| کعب بن اشرف یہود کے سرغنہ کے قتل کا بیان | 80 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| خیبر کی لڑائی کا بیان | 82 |
| غزوۂ احزاب یعنی جنگ خندق کا بیان | 86 |
| ذی قرد وغیرہ لڑائیوں کا بیان | 87 |
| اللہ تعالیٰ کے فرمان ﴿وَهُوَ الَّذِي كَفَّ أَيْدِيَهُمْ عَنكُمْ﴾ کے نزول کا بیان | 97 |
| عورتوں کا مردوں کے ساتھ لڑائی میں شریک ہونا | 97 |
| جو عورتیں جہاد میں شریک ہوں ان کو انعام ملے گا اور حصہ نہیں ملے گا اور بچوں کو قتل کرنا منع ہے | 99 |
| رسول اللہ ﷺ نے کتنے جہاد کیے | 102 |
| ذات الرقاع کے جہاد کا بیان | 104 |
| کافر سے جہاد میں مدد لینا منع ہے مگر ضرورت سے | 104 |
| **کتاب امارت کے بیان میں** | 106 |
| خلیفہ قریش میں سے ہونا چاہیے | 106 |
| خلیفہ بنانا اور نہ بنانا | 109 |
| امارت کی درخواست اور حرص کرنا منع ہے | 111 |
| بے ضرورت حاکم بننا اچھا نہیں ہے | 113 |
| حاکم عادل کی فضیلت اور حاکم ظالم کی برائی | 114 |
| غنیمت میں چوری کرنا کیسا گناہ ہے | 117 |
| جو شخص سرکاری کام پر مقرر ہو تحفہ نہ لے | 119 |
| بادشاہ یا حاکم یا امام کی اطاعت واجب ہے......الخ | 121 |
| امام مسلمانوں کی سپر ہے | 127 |
| جس خلیفہ سے پہلے بیعت ہو اسی کو قائم رکھنا چاہیے | 127 |
| حاکموں کے ظلم اور بے جا ترجیح پر صبر کرنے کا بیان | 129 |
| اُمرا کی اطاعت کا حکم اگرچہ وہ حق تلفی ہی کریں | 130 |
| فتنہ اور فساد کے وقت بلکہ ہر وقت مسلمانوں کی جماعت کے ساتھ رہنا | 130 |
| جو شخص مسلمانوں کے اتفاق میں خلل ڈالے | 134 |
| جب دو خلیفوں سے بیعت ہو | 135 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| اگر امیر شرع کے خلاف کوئی کام کرے تو......الخ | 135 |
| اچھے اور برے حاکموں کا بیان | 136 |
| لڑائی کے وقت مجاہدین سے بیعت لینا مستحب ہے اور شجرہ کے نیچے بیعتِ رضوان کے بیان میں | 137 |
| جو شخص اپنے وطن سے ہجرت کر جائے پھر اس کو وہاں آ کر وطن بنانا حرام ہے | 140 |
| مکہ کی فتح کے بعد اسلام یا جہاد یا نیکی پر بیعت ہونا، اور اس کے بعد ہجرت نہ ہونے کے معنی | 140 |
| عورتیں کیونکر بیعت کریں | 142 |
| بیعت کرنا' سننے اور ماننے پر جہاں تک ہو سکے | 143 |
| آدمی کب جوان ہوتا ہے | 143 |
| قرآن شریف کافروں کے ملک میں لیجانا منع ہے | 144 |
| گھوڑ دوڑ کا بیان اور گھوڑوں کا تیار کرنا شرط کے لیے | 144 |
| گھوڑوں کی فضیلت اور ان کی پیشانیوں میں خیر کے باندھے ہونے کے بیان میں | 145 |
| گھوڑے کی کون سی قسمیں بری ہیں | 147 |
| اللہ کی راہ میں جہاد کرنا | 147 |
| اللہ کی راہ میں شہید ہونے کی فضیلت | 149 |
| اللہ تعالیٰ کی راہ میں صبح یا شام کو چلنے کی فضیلت | 151 |
| جہاد کرنے والے کے درجوں کا بیان | 152 |
| شہید کا ہر گناہ شہادت کے وقت معاف ہو جاتا ہے سوائے قرض کے | 152 |
| شہیدوں کی روحیں جنت میں ہیں اور......الخ | 154 |
| جہاد اور دشمن کو تاکتے رہنے کی فضیلت | 155 |
| قاتل اور مقتول دونوں کب جنت میں جائیں گے | 156 |
| جو شخص کسی کافر کو قتل کرے پھر نیک عمل پر قائم رہے | 157 |
| اللہ کی راہ میں صدقہ دینے کا ثواب | 157 |
| غازی کی مدد کرنے کی فضیلت | 158 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| مجاہدین کی عورتوں کی حرمت کا بیان | 159 |
| معذور پر جہاد فرض نہیں ہے | 160 |
| شہید کے لیے جنت کا ثابت ہونا | 161 |
| جو شخص لڑے اس لیے کہ اللہ تعالیٰ کا دین غالب ہو | 164 |
| جو شخص لڑے نمائش کے لیے وہ جہنمی ہے | 165 |
| جو شخص جہاد کرے اور لوٹ کمائے اس کا ثواب اس سے کم ہے جو جہاد کرے اور لوٹ نہ کمائے | 166 |
| رسول اللہ ﷺ کا فرمان ہر عمل کا ثواب نیت سے ہوتا ہے | 167 |
| اللہ کی راہ میں شہادت مانگنے کا ثواب | 168 |
| جو شخص مر جائے بغیر جہاد کے بغیر نیت جہاد کے......الخ | 168 |
| جو شخص جہاد نہ کر سکے بیماری یا عذر سے اس کا ثواب | 169 |
| دریا میں جہاد کرنے کی فضیلت | 169 |
| اللہ کی راہ میں چوکی اور پہرہ دینے کی فضیلت | 171 |
| شہیدوں کا بیان | 172 |
| تیر اندازی کی فضیلت کے بیان میں اور اس شخص کی مذمت کے بیان میں جس نے سیکھ کر بھلا دیا | 173 |
| میری امت کا ایک گروہ ہمیشہ حق پر قائم رہے گا | 174 |
| جانوروں کی بھلائی کا خیال رکھنا سفر میں اور رات کو راستہ میں اترنے کی ممانعت | 176 |
| سفر ایک عذاب ہے | 177 |
| مسافر اپنے گھر میں رات کو نہ لوٹے | 177 |
| **کتاب شکار اور ذبیحوں کا بیان** | 179 |
| سدھائے ہوئے کتوں سے شکار کرنے کا بیان | 179 |
| شکار کے غائب ہونے کے بعد پھر مل جانے کے حکم میں | 183 |
| ہر کچلی والے درندے اور ہر پنجہ سے کھانے والے پرندے کی حرمت کا بیان | 184 |
| دریا کے مردے کا مباح ہونا | 185 |
| بستی کے گدھوں کا گوشت حرام ہے | 188 |
| گھوڑوں کا گوشت حلال ہے | 191 |
| گوہ کا گوشت حلال ہے (یعنی سوسمار کا) | 192 |
| ٹڈی کھانا درست ہے | 197 |
| خرگوش حلال ہے | 197 |
| شکار کے لیے اور دوڑنے کے لیے جو سامان ضروری ہو وہ درست ہے لیکن چھوٹی کنکریاں پھینکنا درست ہے | 198 |
| ذبح یا قتل اچھی طرح کرنا چاہیے اور چھری کو تیز کر لینا چاہیے | 199 |
| جانوروں کو باندھ کر مارنا منع ہے | 200 |
| **کتاب قربانیوں کے بیان میں** | 202 |
| قربانی کا وقت کیا ہے | 202 |
| قربانی کی عمر کا بیان | 206 |
| قربانی اپنے ہاتھ سے کرنا مستحب ہے اسی طرح بسم اللہ واللہ اکبر کہنا | 208 |
| ذبح ہر چیز سے درست ہے جو خون بہائے سوا دانت اور ناخن اور ہڈی کے | 209 |
| تین دن کے بعد قربانی کا گوشت کھانے سے ممانعت اور اس کے منسوخ ہونے کا بیان | 211 |
| فرع اور عتیرہ کا بیان | 215 |
| جو شخص قربانی والا ہو وہ ذی الحجہ کی پہلی تاریخ سے قربانی تک بال اور ناخن نہ کتروائے | 215 |
| جو اللہ تعالیٰ کے سوا اور کسی کی تعظیم کے لیے جانور ذبح کرے وہ ملعون ہے اور ذبیحہ حرام ہے | 216 |
| **کتاب شرابوں کے بیان میں** | 219 |
| خمر کی حرمت کا بیان | 219 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| شراب کا سرکہ بنانا حرام ہے | 225 |
| شراب سے علاج کرنا حرام ہے اور وہ دوا نہیں ہے | 225 |
| کھجور اور انگور کی شراب بھی خمر ہے | 225 |
| کھجور اور انگور کو ملا کر بھگونا مکروہ ہے | 226 |
| مرتبان اور تونبے اور سبز لاکھی برتن اور لکڑی کے برتن میں نبیذ بنانے کی ممانعت اور اس کی منسوخی کا بیان | 229 |
| ہر نشہ لانے والی شراب خمر ہے اور ہر خمر حرام ہے | 235 |
| جو شخص دنیا میں شراب پیئے اور توبہ نہ کرے | 238 |
| جس نبیذ میں تیزی نہ آئی ہو اور نہ نشہ ہو وہ حلال ہے | 239 |
| دودھ پینے کا بیان | 242 |
| نبیذ پینے اور برتنوں کو ڈھکنے کے بیان میں | 243 |
| سوتے وقت برتنوں کو ڈھانکنے، مشکیزوں کے منہ باندھنے، دروازوں کو بند کرنے، چراغ بجھانے، بچوں اور جانوروں کو مغرب کے بعد باہر نہ نکالنے کے استحباب کے بیان میں | 244 |
| کھانے' پینے' سونے کے آداب کا بیان | 247 |
| کھڑے ہو کر پانی پینے کا بیان | 250 |
| زم زم کھڑے ہو کر پینے کے بیان میں | 250 |
| پانی پینے میں برتن کے اندر سانس لینا مکروہ ہے | 251 |
| دودھ یا پانی یا کوئی چیز شروع کرنے والے کے داہنی طرف سے تقسیم کرنا | 252 |
| کھانے کے بعد انگلیاں چاٹنا مستحب ہے | 253 |
| اگر مہمان کے ساتھ کوئی طفیلی ہو جائے تو کیا کرے؟ | 255 |
| اگر مہمان کو یقین ہو کہ میزبان دوسرے کسی شخص کو ساتھ لے جانے سے ناراض نہ ہوگا تو ساتھ لے جائے | 257 |
| شوربا کھانا اور کدو کھانے کا بیان | 263 |
| کھجور کھاتے وقت گٹھلیاں علیحدہ رکھنا مستحب ہے | 264 |
| کھجور کے ساتھ ککڑی کھانا | 264 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| کیونکر بیٹھ کر کھانا چاہیے | 264 |
| اجتماعی کھانے میں دو دو کھجوریں یا دو دو لقمے کھانے کی ممانعت | 265 |
| کھجور یا اور کوئی غلہ وغیرہ بال بچوں کے لیے جمع کر رکھنا | 266 |
| مدینہ میں کھجور کی فضیلت | 266 |
| کھنبی کی فضیلت اور اس کے ساتھ آنکھ کا علاج | 267 |
| راک کے سیاہ پھل کی فضیلت | 268 |
| سرکہ کی فضیلت اور اسے بطور سالن استعمال کرنا | 268 |
| لہسن کھانا درست ہے | 269 |
| مہمان کی خاطر داری کرنی چاہیے | 271 |
| تھوڑے کھانے میں مہمانی کرنے کی فضیلت | 276 |
| مؤمن ایک آنت میں کھاتا ہے اور کافر سات آنتوں میں | 277 |
| کھانے کا عیب بیان نہیں کرنا چاہیے | 278 |
| **کتاب لباس اور زینت کا بیان** | 280 |
| چاندی یا سونے کے برتن میں کھانا اور پینا درست نہیں | 280 |
| چاندی اور سونے کے استعمال کا بیان | 280 |
| مردوں کے لیے ریشم وغیرہ پہننے کی حرمت کا بیان | 283 |
| مرد کو حریر پہننا خارش وغیرہ کسی عذر سے درست ہے | 290 |
| کسم کا رنگ مرد کے لیے درست نہیں ہے | 291 |
| یمن کی چادروں کی فضیلت | 292 |
| موٹا جھوٹا کپڑا پہن لینا اور تواضع کرنا لباس میں؟ | 293 |
| قالین یا سوزنیوں کے جواز کا بیان | 294 |
| حاجت سے زیادہ بچھونے اور لباس بنانا مکروہ ہے | 294 |
| غرور سے (ٹخنوں سے نیچے) کپڑا لٹکانے کی حرمت اور اس کا بیان کہ کہاں تک کپڑا لٹکانا مستحب ہے | 295 |
| کپڑوں وغیرہ پر اترانا یا اکڑ کر چلنا حرام ہے | 297 |
| سونے کی انگوٹھی مرد کو حرام ہے | 297 |
| رسول اللہ ﷺ کا چاندی کی انگوٹھی پہننا جس میں محمد رسول اللہ نقش تھا۔ اور بعد میں خلفاء کے انگوٹھی پہننے کا بیان | 299 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| نبی ﷺ کا انگوٹھی بنانے کا بیان | 300 |
| انگوٹھیاں پھینکنے کا بیان | 300 |
| رسول اللہ ﷺ کی چاندی کی انگوٹھی کا بیان اسکا نگینہ حبشی تھا | 301 |
| بائیں ہاتھ کی چھنگلیا میں انگوٹھی پہننے کا بیان | 301 |
| بڑی انگلی اور اس کے ساتھ والی انگلی میں انگوٹھی پہننے کی ممانعت | 302 |
| جوتا پہننے کے مستحب ہونے کے بیان میں | 302 |
| پہلے داہنا جوتا پہنے اور پہلے بایاں اتارے اور صرف ایک جوتا پہن کر چلنا مکروہ ہے | 303 |
| ایک ہی کپڑا سارے بدن پر اوڑھنے اور ایک ہی کپڑے میں احتباء سے ممانعت | 303 |
| چت لیٹنے اور چت لیٹ کر ایک پاؤں دوسرے پر رکھنے سے منع کرنے کا بیان | 304 |
| مرد کو زعفران لگانا منع ہے یا زعفران میں رنگا ہوا کپڑا پہننا | 305 |
| بڑھاپے میں بالوں پر زرد رنگ یا سُرخ رنگ کے ساتھ خضاب کرنے کے استحباب اور سیاہ رنگ کے خضاب کی حرمت کے بیان میں | 305 |
| رنگنے میں یہود کی مخالفت کرنے کے بیان میں | 306 |
| جانور کی تصویر بنانا حرام ہے اور فرشتوں کا اس گھر میں داخل نہ ہونا جس گھر میں کتا اور تصویر ہو اس کا بیان | 306 |
| سفر میں گھنٹی اور کتا رکھنے کی کراہت | 315 |
| تانت کا ہار اونٹ کے گلے میں ڈالنے کی ممانعت | 315 |
| جانور کے منہ پر مارنے اور داغ لگانے کی ممانعت | 315 |
| سوائے آدمی کے جانور کو داغ دینا درست ہے | 316 |
| قزع کی ممانعت | 317 |
| راستوں میں بیٹھنے کی ممانعت اور حقوق کی ادائیگی | 317 |
| بالوں میں جوڑ لگانا اور لگوانا، گودنا اور گدانا اور منہ کی | |
| روئیں نکالنا اور نکلوانا، دانتوں کو کشادہ کرنا اور اللہ تعالیٰ کی خلقت کو بدلنا حرام ہے | 318 |
| ان عورتوں کا بیان جو پہنتی ہیں لیکن ننگی ہیں | 322 |
| فریب کا لباس پہننے کی اور جو نہ ہو اس کا ذکر کرنے کہنے کی ممانعت | 322 |
| **کتاب آداب کے بیان میں** | 324 |
| ابوالقاسم کنیت رکھنے کی ممانعت اور اچھے ناموں کا بیان | 324 |
| برے ناموں کے رکھنے کی کراہت کا بیان | 327 |
| برے نام کا بدل ڈالنا مستحب ہے اور برّہ کو زینب سے بدلنے کے استحباب کے بیان میں | 328 |
| شہنشاہ نام رکھنے کی حرمت کا بیان | 329 |
| بچہ کے منہ میں کچھ چبا کر ڈالنے کا اور دوسری چیزوں کا بیان | 330 |
| جس کا بچہ نہ ہوا ہو اس کو اور کمسن کو کنیت رکھنا درست ہے | 333 |
| غیر کے لڑکے کو بیٹا کہنا اور ایسے کلمہ کا مہربانی کے طور پر مستحب ہونا | 334 |
| اذن چاہنے کے بیان میں | 334 |
| جب کوئی باہر سے پکارے اور اندر سے پوچھیں کون ہے تو اس کے جواب میں اپنا نام لے | 338 |
| غیر کے گھر میں جھانکنا حرام ہے | 339 |
| جو نظر دفعتاً پڑ جائے | 340 |
| **کتاب سلام کے بیان میں** | 341 |
| سوار پیدل کو سلام کرے اور تھوڑے آدمی بہت کو | 341 |
| راہ میں بیٹھنے کا حق یہ ہے کہ سلام کا جواب دے | 341 |
| مسلمان کا حق یہ بھی ہے سلام کا جواب دینا | 342 |
| یہود اور نصاریٰ کو خود سلام نہ کرے اگر وہ کریں تو......الخ | 343 |
| بچوں پر سلام کرنا مستحب ہے | 345 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| یہ بھی اجازت مانگنے کی ایک شکل ہے کہ پردہ اٹھائے | 346 |
| عورتوں کو ضروری حاجت کے لیے باہر نکلنا درست ہے | 346 |
| اجنبی عورت کے ساتھ تنہائی کرنا اور اس کے پاس جانا حرام | 347 |
| جو شخص کسی عورت کے ساتھ خلوت میں ہو اور دوسرے شخص کو دیکھے تو اس سے کہہ دے کہ میری بی بی یا محرم ہے | 349 |
| جو کوئی مجلس میں آئے اور صف میں جگہ پائے تو بیٹھ جائے، نہیں تو پیچھے بیٹھے | 350 |
| کسی آدمی کو اس کی جگہ سے اٹھا کر خود اس کی جگہ بیٹھنا | 351 |
| جب کوئی اپنی جگہ سے کھڑا ہو پھر لوٹ کر آئے تو وہ اس جگہ کا زیادہ حقدار ہے | 352 |
| زنانہ مخنث، اجنبی عورتوں کے پاس نہ جائے | 352 |
| اگر اجنبی عورت راہ میں تھک گئی ہو تو اس کو اپنے ساتھ سوار کر لینا درست ہے | 353 |
| تین آدمی ہوں تو ان میں سے دو سرگوشی نہ کریں......الخ | 354 |
| علاج، بیماری اور منتر کا بیان | 355 |
| جادو کے بیان میں | 356 |
| زہر کا بیان | 358 |
| بیمار پر منتر پڑھنا | 359 |
| مریض کو معوذات کے ساتھ دم کرنے کا بیان | 360 |
| نظر بد اور یعنی یرقان، اور بخار وغیرہ کے دم کرنے کے مستحب ہونے کے بیان میں | 361 |
| قرآن یا دعا سے منتر کر کے اس پر اجرت لینا درست ہے | 364 |
| دعا کے وقت اپنا ہاتھ درد کے مقام پر رکھنا | 365 |
| نماز میں شیطان کے وسوسہ سے پناہ مانگنا | 365 |
| ہر بیماری کی ایک دوا ہے اور دوا کرنا مستحب ہے | 366 |
| منہ میں دوا ڈالنے کی کراہت کا بیان | 370 |
| عود ہندی کے ذریعے علاج کرنے کے بیان میں | 370 |
| سیاہ دانے (کلونجی) سے علاج کا بیان | 371 |
| تلبینہ کا بیان جو مریض کے دل کو خوش کرتا ہے | 372 |
| شہد کو بطور دوا استعمال کرنے کا بیان | 372 |
| طاعون، بدفالی اور کہانت کا بیان | 373 |
| بیماری لگ جانا اور بدشگونی، ہامہ، صفر اور نوء، غول یہ سب لغو ہیں، اور بیمار کو تندرست کے پاس نہ رکھیں | 378 |
| بدفال اور نیک فال اور کن چیزوں میں نحوست ہوتی ہے | 381 |
| کہانت اور کاہنوں کے پاس جانے کی حرمت | 384 |
| جذامی سے پرہیز کرنے کا بیان | 387 |
| **سانپوں کے مارنے کا بیان** | 388 |
| سانپوں وغیرہ کو مارنے کے بیان میں | 388 |
| گرگٹ کا مارنا مستحب ہے | 393 |
| چیونٹی کے مارنے کی ممانعت | 394 |
| بلی کے مارنے کی ممانعت | 395 |
| جانوروں کو پلانے اور کھلانے کی فضیلت | 396 |
| **الفاظ ادب وغیرہ کی کتاب** | 398 |
| زمانے کو برا کہنے کی ممانعت | 398 |
| انگور کو کرم کہنے کی ممانعت | 399 |
| عبد یا امۃ یا مولیٰ یا سید، لفظوں کے بولنے کا بیان | 400 |
| یہ کہنا کہ میرا نفس پلید ہو گیا، مکروہ ہے | 401 |
| بہتر خوشبو مشک اور خوشبو کو پھیر دینے کی ممانعت | 401 |
| **کتاب شعر کے بیان میں** | 403 |
| شعر پڑھنے، بیان کرنے اور اس کی مذمت کا بیان | 403 |
| چوسر کھیلنا حرام ہے | 405 |
| **کتاب خواب کے بیان میں** | 406 |
| شیطانی خواب بیان کرنے کی ممانعت | 411 |
| خوابوں کی تعبیر کا بیان | 412 |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# كِتَابُ الْجِهَادِ وَالسِّيَرِ

# جہاد اور سفر کا بیان

## بَابُ جَوَازِ الْإِغَارَةِ عَلَى الْكُفَّارِ الَّذِيْنَ بَلَغَتْهُمْ دَعْوَةُ الْإِسْلَامِ مِنْ غَيْرِ تَقَدُّمِ الْإِعْلَامِ بِالْإِغَارَةِ.

## باب: جن کافروں کو دین کی دعوت پہنچ چکی ہو ان پر بغیر دعوت دیئے حملہ کرنے کا بیان۔

(٤٥١٩) عَنِ ابْنِ عَوْنٍ قَالَ: كَتَبْتُ اِلٰى نَافِعٍ اَسْئَلُهُ عَنِ الدُّعَآءِ قَبْلَ الْقِتَالِ؟ قَالَ: فَكَتَبَ اِلَيَّ اِنَّمَا كَانَ ذٰلِكَ فِيْ اَوَّلِ الْاِسْلَامِ قَدْ اَغَارَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى بَنِي الْمُصْطَلِقِ وَهُمْ غَارُّوْنَ وَاَنْعَامُهُمْ تُسْقٰى عَلَى الْمَآءِ فَقَتَلَ مُقَاتِلَتَهُمْ وَسَبٰى سَبْيَهُمْ وَاَصَابَ يَوْمَئِذٍ قَالَ يَحْيٰى: اَحْسِبُهُ قَالَ: جُوَيْرِيَةَ اَوِ الْبَتَّةَ ابْنَةَ الْحَارِثِ قَالَ وَحَدَّثَنِيْ هٰذَا الْحَدِيْثَ عَبْدُاللّٰهِ ابْنُ عُمَرَ وَكَانَ فِيْ ذٰلِكَ الْجَيْشِ.

ابن عون سے روایت ہے میں نے نافع کو لکھا کہ لڑائی سے پہلے کافروں کو دین کی دعوت دینا ضروری ہے؟ انہوں نے جواب میں لکھا کہ یہ حکم شروع اسلام میں تھا (جب کافروں کو دین کی دعوت نہیں پہنچی تھی) اور جناب رسول اللہ ﷺ نے بنی مصطلق پر حملہ کیا اور وہ غافل تھے، ان کے جانور پانی پی رہے تھے، آپ ﷺ نے قتل کیا ان میں سے جولڑے اور باقی کو قید کیا۔ اور اسی دن جویریہ رضی اللہ عنہا بنت حارث کو پکڑا۔ نافع نے کہا: یہ حدیث مجھ سے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے بیان کی۔ وہ اس لشکر میں شریک تھے۔

[بخاری: ٢٥٤١؛ ابوداود: ٢٦٣٣]

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ جن کافروں کو اسلام کی دعوت پہنچ چکی ہو ان پر یکا یک حملہ کرنا غفلت کی حالت میں درست ہے۔ اور اس مسئلہ میں تین مذہب ہیں: ایک تو یہ کہ مطلقاً اطلاع دینا ضروری ہے۔ یہ قول ہے مالک رحمہ اللہ کا اور ضعیف ہے۔ دوسرے یہ کہ مطلقاً اطلاع دینا ضروری نہیں۔ یہ اس سے بھی زیادہ ضعیف ہے یا باطل ہے۔ تیسرے یہ کہ اگر ان کو دعوت نہ پہنچی ہو تو اطلاع دینا واجب ہے۔ ورنہ مستحب ہے اور یہی صحیح ہے اور یہی مذہب ہے لیث اور شافعی اور ابوثور اور ابن منذر رحمہم اللہ کا اور اس حدیث سے یہ بھی نکلا کہ عربوں کو غلام اور لونڈی بنانا درست ہے کیونکہ بنی مصطلق عرب ہیں خزاعہ کی اولاد اور یہی قول ہے شافعی رحمہ اللہ کا جدید اور مالک اور ابوحنیفہ اور اوزاعی رحمہم اللہ کا اور ایک جماعت کے نزدیک عرب، غلام اور لونڈی نہیں ہو سکتے اور یہی قول قدیم ہے شافعی رحمہ اللہ کا۔

(٤٥٢٠) عَنِ ابْنِ عَوْنٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ وَقَالَ: جُوَيْرِيَةَ بِنْتَ الْحَارِثِ وَلَمْ يَشُكَّ.

حضرت ابن عون سے بھی مذکورہ بالا حدیث اس سند سے مروی ہے۔

[راجع:٤٥١٩]

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَأْمِيرِ الْإِمَامِ الْأُمَرَآءَ عَلَى الْبُعُوْثِ وَوَصِيَّتِهِ إِيَّاهُمْ بِاٰدَابِ الْغَزْوِ وَغَيْرِهَا.

**باب:** امام امیروں کولڑائی پر کیونکر بھیجے اور ان کوطریقے کیونکر بتلائے۔

(٤٥٢١) عَنْ يَحْيَى بْنِ آدَمَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ: أَمْلَاهُ عَلَيْنَا إِمْلَاءً .[ابوداود: ٢٦١٢؛ ترمذي: ١٦١٧؛ ابن ماجه: ٢٨٥٨]

سفیان نے کہا کہ اس نے ہمیں حدیث لکھوائی۔

○ ○ ○ ○

(٤٥٢٢) عَنْ بُرَيْدَةَ ؓ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ إِذَا أَمَّرَ أَمِيْرًا عَلٰى جَيْشٍ أَوْ سَرِيَّةٍ أَوْصَاهُ فِيْ خَاصَّتِهِ بِتَقْوَى اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ وَمَنْ مَّعَهُ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ خَيْرًا ثُمَّ قَالَ: ((اغْزُوْا بِسْمِ اللّٰهِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ قَاتِلُوا مَنْ كَفَرَ بِاللّٰهِ، اغْزُوْا فَلَا تَغُلُّوْا وَلَا تَغْدِرُوْا وَلَا تَمْثُلُوْا وَلَا تَقْتُلُوْا وَلِيْدًا وَإِذَا لَقِيْتَ عَدُوَّكَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ فَادْعُهُمْ إِلٰى ثَلَاثِ خِصَالٍ ـ أَوْخِلَالٍ ـ فَأَيَّتُهُنَّ مَا أَجَابُوْكَ فَاقْبَلْ مِنْهُمْ وَكُفَّ عَنْهُمْ ثُمَّ ادْعُهُمْ إِلَى الْإِسْلَامِ فَإِنْ أَجَابُوْكَ فَاقْبَلْ مِنْهُمْ وَكُفَّ عَنْهُمْ ثُمَّ ادْعُهُمْ إِلَى التَّحَوُّلِ مِنْ دَارِهِمْ إِلٰى دَارِ الْمُهَاجِرِيْنَ وَأَخْبِرْهُمْ أَنَّهُمْ إِنْ فَعَلُوْا ذٰلِكَ فَلَهُمْ مَا لِلْمُهَاجِرِيْنَ وَعَلَيْهِمْ مَا عَلَى الْمُهَاجِرِيْنَ فَإِنْ أَبَوْا أَنْ يَّتَحَوَّلُوْا مِنْهَا فَأَخْبِرْهُمْ أَنَّهُمْ يَكُوْنُوْنَ كَأَعْرَابِ الْمُسْلِمِيْنَ يَجْرِيْ عَلَيْهِمْ حُكْمُ اللّٰهِ الَّذِيْ يَجْرِيْ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَكُوْنُ لَهُمْ فِي الْغَنِيْمَةِ وَالْفَيْءِ شَيْءٌ إِلَّا أَنْ يُّجَاهِدُوْا مَعَ الْمُسْلِمِيْنَ فَإِنْ هُمْ أَبَوْا فَسَلْهُمُ الْجِزْيَةَ فَإِنْ هُمْ أَجَابُوْكَ فَاقْبَلْ مِنْهُمْ وَكُفَّ عَنْهُمْ فَإِنْ

بریدہ ؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ جب کسی کو امیر مقرر کرتے لشکر پر یا سریہ پر (سریہ کہتے ہیں چھوٹے ٹکڑے کو اور بعض نے کہا: سریہ میں چار سو سوار ہوتے ہیں جو رات کو چھپ کر جاتے ہیں) تو خاص اس کو حکم کرتے اللہ تعالیٰ سے ڈرنے کا اور اس کے ساتھ والے مسلمانوں کو حکم کرتے بھلائی کرنے کا۔ پھر فرماتے: ”جہاد کرو اللہ تعالیٰ کا نام لے کر، اللہ کے راستہ میں لڑو، اس سے جس نے نہ مانا اللہ کو، جہاد کرو اور چوری نہ کرو لوٹ کے مال میں اور اقرار نہ توڑو اور مثلہ نہ کرو (یعنی ہاتھ پاؤں ناک کان نہ کاٹو) اور مت مارو بچوں کو (جو نابالغ ہوں اور لڑائی کے لائق نہ ہوں) اور جب اپنے دشمن سے ملے مشرکوں سے تو بلا ان کو تین باتوں کی طرف، پھر ان تین باتوں میں سے جو مان لیں تو بھی قبول کر اور باز رہ ان سے (یعنی ان کو مارنے اور لوٹنے سے) پھر بلا ان کو اسلام کی طرف (یہ ایک بات ہوئی ان تین میں سے) اگر وہ مان لیں تو قبول کر اور باز رہ ان سے پھر بلا ان کو اپنے ملک سے نکل کر مہاجرین مسلمانوں کے ملک میں آنے کے لیے اور کہہ دے ان سے اگر وہ ایسا کریں گے تو جو مہاجرین کے لیے ہے وہ ان کے لئے بھی ہوگا اور جو مہاجرین پر ہے وہ ان پر بھی ہوگا (یعنی نفع اور نقصان دونوں میں مہاجرین کی مثل ہوں گے) اگر وہ اپنے ملک سے نکلنا منظور نہ کریں تو کہہ دے ان سے وہ جنگلی مسلمانوں کی طرح رہیں اور جو اللہ کا حکم مسلمانوں پر چلتا ہے وہ ان پر بھی چلے گا اور ان کو لوٹ اور صلح کے مال سے کچھ حصہ نہیں ملے گا پر جس صورت میں وہ مسلمانوں کے ساتھ لڑیں (کافروں سے تو حصہ ملے گا)

هُمْ اَبَوْا فَاسْتَعِنْ بِاللّٰهِ وَقَاتِلْهُمْ وَاِذَا حَاصَرْتَ اَهْلَ حِصْنٍ فَاَرَادُوْكَ اَنْ تَجْعَلَ لَهُمْ ذِمَّةَ اللّٰهِ وَذِمَّةَ نَبِيِّهٖ ﷺ فَلَا تَجْعَلْ لَهُمْ ذِمَّةَ اللّٰهِ وَلَا ذِمَّةَ نَبِيِّهٖ ﷺ وَلٰكِنِ اجْعَلْ ذِمَّتَكَ وَذِمَّةَ اَصْحَابِكَ فَاِنَّكُمْ اَنْ تُخْفِرُوْا ذِمَمَكُمْ وَذِمَمَ اَصْحَابِكُمْ اَهْوَنُ مِنْ اَنْ تُخْفِرُوْا ذِمَّةَ اللّٰهِ وَذِمَّةَ رَسُوْلِهٖ ﷺ وَاِذَا حَاصَرْتَ اَهْلَ حِصْنٍ فَاَرَادُوْكَ اَنْ تُنْزِلَهُمْ عَلٰى حُكْمِ اللّٰهِ فَلَا تُنْزِلْهُمْ عَلٰى حُكْمِ اللّٰهِ وَلٰكِنْ اَنْزِلْهُمْ عَلٰى حُكْمِكَ فَاِنَّكَ لَا تَدْرِیْ اَتُصِيْبُ حُكْمَ اللّٰهِ فِيْهِمْ اَمْ لَا)) قَالَ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ هٰذَا اَوْ نَحْوَهٗ وَزَادَ اِسْحَاقُ فِیْ اٰخِرِ حَدِيْثِهٖ عَنْ يَحْيَى بْنِ اٰدَمَ قَالَ: فَذَكَرْتُ هٰذَا الْحَدِيْثَ لِمُقَاتِلِ بْنِ حَيَّانَ قَالَ يَحْيٰى: يَعْنِیْ اَنَّ عَلْقَمَةَ يَقُوْلُهٗ لِابْنِ حَيَّانَ فَقَالَ: حَدَّثَنِیْ مُسْلِمُ بْنُ هَيْصَمٍ عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ مُقَرِّنٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ نَحْوَهٗ. [راجع:٤٥٢١]

اگر وہ اسلام لانے سے انکار کریں تو ان سے جزیہ (محصول ٹیکس) مانگ۔ اگر وہ جزیہ دینا قبول کریں تو مان لے اور باز رہ ان سے اگر وہ جزیہ بھی نہ دیں تو اللہ سے مدد مانگ اور لڑ ان سے اور جب تو کسی قلعہ والوں کو گھیرے اور وہ تجھ سے اللہ یا اس کے رسول کی پناہ مانگیں تو اللہ اور رسول کی پناہ نہ دے لیکن اپنی اور اپنے اصحاب کی پناہ دے۔ اس لیے کہ اگر تم سے اپنی اور اپنے یاروں کی پناہ ٹوٹ جائے تو بہتر ہے اس سے کہ اللہ اور اس کے رسول کی پناہ ٹوٹے اور جب تو کسی قلعہ والوں کو گھیرے اور وہ تجھ سے یہ چاہیں کہ اللہ تعالیٰ کے حکم پر تو ان کو باہر نکالے تو مت نکال تو ان کو اللہ کے حکم پر بلکہ نکال ان کو اپنے حکم پر اس لیے کہ تجھے معلوم نہیں کہ اللہ تعالیٰ کا حکم تجھ سے ادا ہوتا ہے یا نہیں۔"




○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا کہ مطلب حدیث کا یہ ہے کہ جب وہ اسلام لائیں تو ان کو مدینہ مبارک کی طرف ہجرت کرنا بہتر ہے اگر وہ ہجرت کر لیں تو مہاجرین کے برابر ہو جائیں گے غنیمت اور صلح کے حصہ میں۔ نہیں تو وہ مثل عام لوگوں کے جو جنگل اور دیہات میں رہتے ہیں رہیں گے جو نہ جہاد کرتے ہیں نہ ہجرت ان پر اسلام کے احکام جاری ہوں گے پر غنیمت میں اور صلح کے مال سے حصہ نہ پائیں گے۔ البتہ زکوٰۃ کے مال سے اگر وہ مستحق ہوں تو حصہ پائیں گے۔ امام شافعی رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ مساکین وغیرہ کو صدقات میں سے حصہ ملے گا جن کا صلح کے مال میں سے حصہ نہیں اور صلح کا مال لشکر والوں کے لیے ہے اور ان کو صدقات میں سے نہ ملے گا اور ان کی دلیل یہی حدیث ہے لیکن مالک رحمہ اللہ اور ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک دونوں مال برابر ہیں اور ہر ایک دونوں قسموں میں صرف ہو سکتے ہیں۔ اور ابو عبید رضی اللہ عنہ نے کہا: یہ حدیث منسوخ ہے یہ حکم اوائل اسلام میں تھا پر اس کی دلیل نہیں۔ انتھی مختصراً۔
امام نووی رحمہ اللہ نے کہا کہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جزیہ ہر ایک کافر سے لینا درست ہے عربی ہو یا عجمی، کتابی ہو یا مجوسی یا مشرک وغیرہ۔ مالک رحمہ اللہ اور اوزاعی کا یہی مذہب ہے اور امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک سب کافروں سے جزیہ قبول کیا جائے گا مگر عرب کے مشرکین اور مجوس سے اور شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک جزیہ قبول نہ ہو گا مگر اہل کتاب سے مجوس سے عربی ہو یا عجمی۔ اب اختلاف ہے جزیہ کی مقدار میں۔ امام شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک کم سے کم ایک دینار ہے سال بھر میں مال دار ہو یا مفلس اور زیادہ جو ٹھہر جائے اور مالک رحمہ اللہ کے نزدیک سونے والوں پر چار دینار ہیں اور چاندی والوں پر چالیس درہم ہیں ہر سال میں اور امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک مال دار پر اڑتالیس درہم ہیں۔ اور متوسط پر چوبیس اور فقیر پر بارہ۔ انتھی۔

(٤٥٢٣) عَنْ بُرَيْدَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب آپ ﷺ کسی امیر لشکر کو

اللهِ ﷺ إِذَا بَعَثَ أَمِيرَ أَوْ سَرِيَّةً دَعَاهُ فَأَوْصَاهُ وَسَاقَ الْحَدِيثَ بِمَعْنَى حَدِيثِ سُفْيَانَ.
[راجع: ٤٥٢١]

روانہ فرماتے تو اس کو بلا کر اسے نصیحت فرماتے۔ باقی سفیان کی حدیث کے مثل ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٥٢٤) عَنِ الْحُسَيْنِ بْنِ الْوَلِيدِ عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا. [راجع: ٤٥٢١]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِي الْأَمْرِ بِالتَّيْسِيرِ وَتَرْكِ التَّنْفِيرِ.

## باب: معاملہ میں آسانی پیدا کرنے اور نفرت کو ترک کرنے کے بارے میں۔

(٤٥٢٥) عَنْ أَبِي مُوسَى رضي الله عنه قَالَ: كَانَ رَسُولُ اللهِ ﷺ إِذَا بَعَثَ أَحَدًا مِنْ أَصْحَابِهِ فِي بَعْضِ أَمْرِهِ قَالَ: ((بَشِّرُوا وَلَا تُنَفِّرُوا وَيَسِّرُوا وَلَا تُعَسِّرُوا)). [أبوداود: ٤٨٣٥]

ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ جب کسی کو اپنے اصحاب میں سے کوئی کام دے کر بھیجتے تو فرماتے: ''خوشخبری سناؤ اور نفرت مت دلاؤ۔ آسانی کرو اور دشواری مت ڈالو۔''

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** تاکہ لوگ دین اسلام کو جلدی جلدی قبول کریں۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ فقط وعید کو بیان کرنا اور صرف لوگوں کو ڈرانا اور خوف دلانا اچھا نہیں بلکہ اس کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی رحمت اور کرم اور بخشش کو بھی بیان کرنا ضروری ہے۔ اسی طرح نابالغ لڑکوں، نومسلموں اور گناہگاروں پر آسانی کرنا چاہیے اور یہ بیان کرنا چاہیے کہ توبہ سب گناہوں کو مٹا دیتی ہے اور اسلام سب گناہوں کو محو کر دیتا ہے۔

(٤٥٢٦) عَنْ أَبِي مُوسَى رضي الله عنه أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ بَعَثَهُ وَمُعَاذًا إِلَى الْيَمَنِ فَقَالَ: ((يَسِّرَا وَلَا تُعَسِّرَا وَبَشِّرَا وَلَا تُنَفِّرَا وَتَطَاوَعَا وَلَا تَخْتَلِفَا)). [بخاري: ٤٣٤٣، ٤٣٤٤، ٤٣٤٥، ٣٠٣٨، ٦١٢٤، ٧١٧٢؛ ابوداود: ٤٣٥٦؛ نسائي: ٥٦١١؛ ابن ماجه: ٣٣٩١؛ وانظر فى مسلم: ٥٢١٥، ٥٢١٦]

حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ نے ان کو اور معاذ رضی اللہ عنہ کو بھیجا یمن کی طرف تو فرمایا ''آسانی کرو، دشواری اور سختی مت کرو، خوش کرو اور نفرت مت دلاؤ اور اتفاق سے کام کرو، پھوٹ مت کرو۔''

○ ○ ○ ○

(٤٥٢٧) عَنْ أَبِي مُوسَى عَنِ النَّبِيِّ ﷺ نَحْوَ حَدِيثِ شُعْبَةَ وَلَيْسَ فِي حَدِيثِ زَيْدِ بْنِ أَبِي أُنَيْسَةَ: ((وَتَطَاوَعَا وَلَا تَخْتَلِفَا)).
[راجع: ٤٥٢٧]

اس سند کے ساتھ یہ حدیث بھی شعبہ کی حدیث کی طرح منقول ہے۔ اور زید بن ابی انیسہ کی حدیث میں یہ نہیں ہے کہ اتفاق سے کام کرو۔ اختلاف مت کرو۔

○ ○ ○ ○

(٤٥٢٨) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه يَقُولُ قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: ((يَسِّرُوا وَلَا تُعَسِّرُوا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: آسانی کرو اور سختی مت کرو، آرام دو اور نفرت مت دلاؤ۔

وَسَكِّنُوْا وَلَا تُنَفِّرُوْا)). [بخاری:٦٩، ٦١٢٥]

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَحْرِيْمِ الْغَدْرِ.

## باب: عہد شکنی حرام ہے۔

(٤٥٢٩) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا جَمَعَ اللّٰهُ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ يُرْفَعُ لِكُلِّ غَادِرٍ لِوَاءٌ فَقِيْلَ: هٰذِهٖ غَدْرَةُ فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ)).
[بخاری: ٦١٧٧]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''جب اللہ تعالیٰ جمع کرے گا سب اگلے اور پچھلوں کو قیامت کے دن ہر ایک دغا باز عہد توڑنے والے کا جھنڈا اونچا کیا جائے گا، پھر کہا جائے گا: یہ دغا بازی ہے فلانے کی جو فلانے کا بیٹا ہے۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ امام نووی رحمہ اللہ نے کہا: عرب کا قاعدہ تھا کہ مشہور کرنے کے لیے بازار میں جھنڈا کھڑا کرتے، دغا باز وہی ہے جو وعدہ کرے پھر اس کو پورا نہ کرے اور اس حدیث سے دغا بازی کی حرمت نکلی خاص کر اس شخص کے لیے جو حاکم ہو کیوں کہ اس کی دغا بازی سے ہزاروں خلق اللہ کو نقصان پہنچتا ہے۔ قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا کہ دونوں دغا بازیاں مراد ہو سکتی ہیں ایک امام اور حاکم کی جو اپنی رعیت سے دغا بازی کرے یا اور کافروں سے یا جو امانت اللہ تعالیٰ نے اس کو دی ہے اس کا حق ادا نہ کرے یعنی عدل و انصاف نہ کرے خلق اللہ کو آسائش اور راحت نہ دیوے ان کے جان، مال اور حق پر ناحق ستم کرے۔ دوسرے رعیت کی امام کے ساتھ کہ وہ بیعت کو توڑ ڈالیں اور بلاوجہ شرعی اس کی مخالفت کریں۔

(٤٥٣٠) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ. [ترمذی: ١٥٨١]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٤٥٣١) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّ الْغَادِرَ يَنْصِبُ اللّٰهُ لَهٗ لِوَآءً يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فَيُقَالُ: اَلَا هٰذِهٖ غَدْرَةُ فُلَانٍ)).

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٤٥٣٢) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((لِكُلِّ غَادِرٍ لِوَآءٌ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ)).

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا: میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے آپ ﷺ فرماتے تھے کہ ہر دغا باز کے لیے ایک جھنڈا ہوگا قیامت کے دن۔

(٤٥٣٣) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((لِكُلِّ غَادِرٍ لِوَآءٌ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فَيُقَالُ: هٰذِهٖ غَدْرَةُ فُلَانٍ)). [بخاری: ٣١٨٦، ٣١٨٧؛ ابن ماجه: ٢٨٧٢]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٤٥٣٤) عَنْ شُعْبَةَ فِيْ هٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَيْسَ فِيْ حَدِيْثِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ: ((يُقَالُ: هٰذِهٖ غَدْرَةُ فُلَانٍ)). [راجع: ٤٥٣٣]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا لیکن اس میں یہ الفاظ نہیں ہیں کہ ''یہ فلانے کی دغا بازی ہے۔''

○ ○ ○ ○

(٤٥٣٥) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لِكُلِّ غَادِرٍ لِوَآءٌ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يُعْرَفُ بِهٖ يُقَالُ: هٰذِهٖ غَدْرَةُ فُلَانٍ)). [راجع: ٤٥٣٤]

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ہر دغاباز کا ایک جھنڈا ہوگا قیامت کے دن جس سے وہ پہچانا جائے گا کہا جائے گا یہ دغابازی ہے فلانے کی۔''

(٤٥٣٦) عَنْ اَنَسٍ ؓ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لِكُلِّ غَادِرٍ لِوَآءٌ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يُعْرَفُ بِهٖ)). [بخاري: ٣١٨٦، ٣١٨٧]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ہر دغاباز کا ایک جھنڈا ہوگا قیامت کے دن جس سے اس کی شناخت ہوگی''۔



(٤٥٣٧) عَنْ اَبِیْ سَعِيْدٍ ؓ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((لِكُلِّ غَادِرٍ لِوَآءٌ عِنْدَ اسْتِهٖ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ)).

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ہر دغاباز کے سرین پر ایک جھنڈا ہوگا قیامت کے دن۔''

(٤٥٣٨) عَنْ اَبِیْ سَعِيْدٍ ؓ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لِكُلِّ غَادِرٍ لِوَآءٌ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يُرْفَعُ لَهٗ بِقَدْرِ غَدْرِهٖ اَلَا وَلَا غَادِرَ اَعْظَمُ غَدْرًا مِّنْ اَمِيْرِ عَامَّةٍ)).

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ہر دغاباز کے لیے ایک جھنڈا ہوگا قیامت کے دن جو بلند کیا جائے گا اس کی دغابازی کے موافق اور کوئی دغاباز اس سے بڑھ کر نہیں جو خلق اللہ کا حاکم ہو کر دغابازی کرے۔''

فائدہ: کیونکہ اس کی دغابازی سے ایک عالم کو نقصان پہنچتا ہے برخلاف غریب کی دغابازی کے اس سے ایک یا دو شخصوں کو نقصان پہنچتا ہے۔

## بَابُ جَوَازِ الْخِدَاعِ فِي الْحَرْبِ.

## باب: لڑائی میں مکر اور حیلہ درست ہے۔

(٤٥٣٩) عَنْ جَابِرٍ ؓ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَلْحَرْبُ خُدْعَةٌ)). [بخاري: ٣٠٣٠؛ ابو داود: ٢٦٣٦؛ ترمذي: ١٦٧٥]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: لڑائی مکر اور حیلہ ہے۔

فائدہ: یعنی جنگ میں عقلمندی اور مکر ضروری ہے اور یہ دغابازی نہیں ہے کیوں کہ دغا اس کو کہتے ہیں جو قول دے کر توڑے اور فریب اور مکر اور چیز ہے وہ کافروں کے ساتھ درست ہے۔ امام نووی رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ حدیث سے جھوٹ بولنا تین مقاموں میں درست ہے ایک لڑائی میں اور مراد اس جھوٹ سے کنایہ ہے اور ظاہر یہ ہے کہ حقیقتاً جھوٹ بھی درست ہے۔

(٤٥٤٠) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ؓ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَلْحَرْبُ خُدْعَةٌ)). [راجع: ٣٠٢٦]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''لڑائی مکر اور حیلہ ہے۔''

## بَابُ كَرَاهَةِ تَمَنِّيْ لِقَآءِ الْعَدُوِّ وَالْاَمْرِ بِالصَّبْرِ عِنْدَ اللِّقَآءِ.

## باب: جنگ کی آرزو کرنا منع ہے اور جنگ کے وقت صبر کرنا لازم ہے۔

(٤٥٤١) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ؓ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: ((لَا تَمَنَّوْا لِقَآءَ الْعَدُوِّ وَاِذَا لَقِيْتُمُوْهُمْ فَاصْبِرُوْا)). [راجع: ٣٠٢٦]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مت آرزو کرو دشمن سے ملنے کی اور جب ملو تو صبر کرو۔''



فائدہ: اور استقلال سے لڑو اور میدان سے نہ بھاگو۔

(٤٥٤٢) عَنْ أَبِي النَّضْرِ عَنْ كِتَابِ رَجُلٍ مِنْ أَسْلَمَ مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ ﷺ يُقَالُ لَهُ: عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ أَبِي أَوْفَى ﷺ فَكَتَبَ إِلَى عُمَرَ بْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ حِينَ سَارَ إِلَى الْحَرُورِيَّةِ يُخْبِرُهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ فِي بَعْضِ أَيَّامِهِ الَّتِي لَقِيَ فِيهَا الْعَدُوَّ يَنْتَظِرُ حَتَّى إِذَا مَالَتِ الشَّمْسُ قَامَ فِيهِمْ فَقَالَ: ((يَأَيُّهَا النَّاسُ! لَا تَتَمَنَّوْا لِقَاءَ الْعَدُوِّ وَاسْأَلُوا اللّٰهَ الْعَافِيَةَ فَإِذَا لَقِيتُمُوهُمْ فَاصْبِرُوا وَاعْلَمُوا أَنَّ الْجَنَّةَ تَحْتَ ظِلَالِ السُّيُوفِ)) ثُمَّ قَامَ النَّبِيُّ ﷺ وَقَالَ: ((اللّٰهُمَّ! مُنْزِلَ الْكِتَابِ وَمُجْرِيَ السَّحَابِ وَهَازِمَ الْأَحْزَابِ اهْزِمْهُمْ وَانْصُرْنَا عَلَيْهِمْ)).

[بخاری: ٢٨١٨، ٢٨٣٣، ٢٩٦٥، ٢٩٦٦، ٣٠٢٤، ٧٢٣٥؛ ابو داود: ٢٦٣١]

ابوالنضر سے روایت ہے اس نے کتاب پڑھی عبداللہ بن ابی اوفی کی جو قبیلہ اسلم سے تھے اور صحابی تھے جناب رسول اللہ ﷺ کے انہوں نے لکھا عمر بن عبیداللہ کو جب وہ گئے خارجیوں کے پاس جو حرورا میں رہتے تھے (ان سے لڑنے کو) کہ رسول اللہ ﷺ نے جن دنوں میں دشمن سے ملاقات ہوئی انتظار کیا یہاں تک کہ جب آفتاب ڈھل گیا تو آپ ﷺ کھڑے ہوئے اور فرمایا: ''اے لوگو! مت آرزو کرو دشمن سے ملنے کی اور اللہ تعالیٰ سے سلامتی چاہو جب تم دشمن سے ملو تو صبر کرو اور یہ سمجھ لو کہ جنت تلواروں کے سائے کے نیچے ہے'' پھر آپ ﷺ کھڑے ہوئے اور فرمایا: ''اے اللہ! کتاب کے اتارنے والے اور بادل کے چلانے والے اور جتھوں کو بھگا دینے والے بھگا دے ان کو اور ہماری مدد کر ان کے سامنے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ اسْتِحْبَابِ الدُّعَاءِ بِالنَّصْرِ عِنْدَ لِقَاءِ الْعَدُوِّ.

## باب: دشمن سے ملاقات (جنگ) کے وقت فتح کی دعا مانگنے کے استحباب کے بیان میں۔

(٤٥٤٣) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ أَبِي أَوْفَى قَالَ: دَعَا رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ عَلَى الْأَحْزَابِ فَقَالَ: ((اللّٰهُمَّ! مُنْزِلَ الْكِتَابِ سَرِيعَ الْحِسَابِ اهْزِمِ الْأَحْزَابَ اللّٰهُمَّ! اهْزِمْهُمْ وَزَلْزِلْهُمْ)).

[بخاری: ٢٩٣٣، ٤١١٥، ٦٣٩٢، ٧٤٨٩؛ ترمذی: ١٦٧٨؛ ابن ماجہ: ٢٧٩٦]

حضرت عبداللہ بن ابی اوفیٰ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے بددعا کی احزاب پر (جس دن کافروں کی کئی جماعتیں آپ سے لڑنے آئی تھیں ۵ ہجری میں اور آپ ﷺ خندق میں تھے)، تو فرمایا: ''اے اللہ! اتارنے والے کتاب کے، جلد حساب لینے والے، بھگا دے ان جتھوں کو یا اللہ! بھگا دے ان کو، ہلا دے ان کو۔''

○ ○ ○ ○

(٤٥٤٤) عَنِ ابْنِ أَوْفَى يَقُولُ: دَعَا رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيثِ خَالِدٍ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: ((هَازِمَ الْأَحْزَابِ)) وَلَمْ يَذْكُرْ قَوْلَهُ: ((اللّٰهُمَّ)).

[راجع: ٤٥٤٣]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا اس میں لفظ ''اللّٰھم'' کا ذکر نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٥٤٥) عَنْ اِسْمٰعِيْلَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَزَادَ ابْنُ عُمَرَ فِيْ رِوَايَتِهٖ ((مُجْرِيَ السَّحَابِ)).

[راجع: ٤٥٤٣]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔ اور اس میں "مُجْرِيَ السَّحَابِ" کا اضافہ ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٥٤٦) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم كَانَ يَقُوْلُ يَوْمَ اُحُدٍ: ((اَللّٰهُمَّ! اِنَّكَ اِنْ تَشَأْ لَا تُعْبَدْ فِي الْاَرْضِ.))

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے احد کے دن: ''یا اللہ! اگر تو چاہے تو کوئی تیری پرستش کرنے والا نہ رہے گا زمین میں۔''

فائدہ۔ اس میں تسلیم ہے امر الٰہی کی اور رد ہے قدریہ پر جو کہتے ہیں شر کا خالق اللہ نہیں نہ اس کی تقدیر سے ہوتا ہے اور ایک روایت میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بدر کے دن یہ فرمایا۔ اور شاید دونوں دن فرمایا ہو۔

## بَابُ تَحْرِيْمِ قَتْلِ النِّسَآءِ وَالصِّبْيَانِ فِي الْحَرْبِ.

## باب: لڑائی میں عورتوں اور بچوں کے مارنے کی ممانعت۔

(٤٥٤٧) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ اَنَّ امْرَاَةً وُجِدَتْ فِيْ بَعْضِ مَغَازِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم مَقْتُوْلَةً فَاَنْكَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَتْلَ النِّسَآءِ وَالصِّبْيَانِ.

[بخاري: ٣٠١٤؛ ابوداود: ٢٦٦٨؛ ترمذي: ١٥٦٩]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک عورت پائی گئی ایک لڑائی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جس کو مار ڈالا تھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا عورتوں اور بچوں کے مارنے سے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اجماع ہے علما کا کہ عورتوں اور بچوں کو نہ مارنا چاہیے بشرطیکہ وہ لڑتے نہ ہوں اور جو لڑتے ہوں تو قتل کیے جائیں۔ اسی طرح ضعیف بوڑھوں کا مارنا بھی ناجائز ہے بشرطیکہ وہ مشورہ نہ دیتے ہوں ورنہ قتل کیے جائیں اور نصرانی درویشوں کے مارنے میں اختلاف ہے۔ مالک رحمہ اللہ اور ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک نہ مارے جائیں گے۔ اور امام شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک قتل کیے جائیں گے۔

(٤٥٤٨) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ: وُجِدَتِ امْرَاَةٌ مَقْتُوْلَةً فِيْ بَعْضِ تِلْكَ الْمَغَازِيْ فَنَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم عَنْ قَتْلِ النِّسَآءِ وَالصِّبْيَانِ.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک عورت پائی گئی ایک لڑائی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جس کو مار ڈالا تھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا عورتوں اور بچوں کے مارنے سے۔

## بَابُ جَوَازِ قَتْلِ النِّسَآءِ وَالصِّبْيَانِ فِي الْبَيَاتِ مِنْ غَيْرِ تَعَمُّدٍ.

## باب: رات کو اگر چھاپا ماریں تو عورتوں اور بچوں کا قتل درست ہے بشرطیکہ عمداً نہ ہو۔

(٤٥٤٩) عَنِ الصَّعْبِ بْنِ جَثَّامَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم عَنِ الذَّرَارِيِّ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ يُبَيَّتُوْنَ فَيُصِيْبُوْنَ مِنْ نِّسَآءِ هِمْ وَذَرَارِيِّهِمْ وَقَالَ: ((هُمْ مِنْهُمْ)). [بخاري: ٣٠١٣؛ ابوداود: ٢٦٧٢؛ ترمذي: ١٥٧٠؛ ابن ماجه: ٢٨٣٩]

صعب بن جثامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال ہوا مشرکین کی اولاد کا جب رات کے چھاپے میں مارے جائیں اسی طرح عورتیں ان کی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا: ''وہ ان میں داخل ہیں۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: یعنی دنیا کے حکم میں اور ان کا شمار کافروں میں ہے تو رات کو جب اندھیرا ہو اور شناخت نہ ہو سکے تو بڑوں کے ساتھ اگر عورتیں اور بچے بھی قتل ہو جائیں تو کسی پر گناہ نہیں اور آخرت میں کفار کی اولاد میں اختلاف ہے، لیکن صحیح مذہب یہ ہے کہ وہ جنتی ہیں۔ دوسرے یہ کہ وہ جہنمی ہیں۔ تیسرے یہ کہ کچھ معلوم نہیں۔

(٤٥٥٠) عَنِ الصَّعْبِ بْنِ جَثَّامَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! إِنَّا نُصِيْبُ فِي الْبَيَاتِ مِنْ ذَرَارِيِّ الْمُشْرِكِيْنَ قَالَ: ((هُمْ مِنْهُمْ)). [راجع: ٢٥٤٩]

صعب بن جثامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ! ہم رات کے چھاپے میں مشرکوں کی اولاد کو بھی مار ڈالتے ہیں آپ ﷺ نے فرمایا ”وہ بھی مشرکوں میں داخل ہیں“۔



(٤٥٥١) عَنِ الصَّعْبِ بْنِ جَثَّامَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قِيْلَ لَهُ: لَوْ أَنَّ خَيْلًا أَغَارَتْ مِنَ اللَّيْلِ فَأَصَابَتْ مِنْ أَبْنَاءِ الْمُشْرِكِيْنَ قَالَ: ((هُمْ مِّنْ آبَائِهِمْ)). [راجع: ٢٥٤٩]

صعب بن جثامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا گیا، اگر سوار رات کو حملہ کریں اور مشرکوں کے بچے مارے جائیں، آپ ﷺ نے فرمایا ”وہ بھی ان کے باپوں میں سے ہیں۔“ (یعنی مشرکوں میں سے)



## بَابُ جَوَازِ قَطْعِ أَشْجَارِ الْكُفَّارِ وَتَحْرِيقِهَا.

## باب: کافروں کے درخت کاٹنا اور جلانا درست ہے۔

(٤٥٥٢) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ حَرَّقَ نَخْلَ بَنِي النَّضِيْرِ وَقَطَعَ وَهِيَ الْبُوَيْرَةُ. زَادَ قُتَيْبَةُ وَابْنُ رُمْحٍ فِي حَدِيْثِهِمَا فَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ: ﴿مَاقَطَعْتُمْ مِّنْ لِّيْنَةٍ أَوْتَرَكْتُمُوْهَا قَائِمَةً عَلٰى أُصُوْلِهَا فَبِإِذْنِ اللّٰهِ وَلِيُخْزِيَ الْفٰسِقِيْنَ﴾. [٥٩/ الحشر:٥] [بخاری: ٤٠٣١، ٤٨٨٤؛ ترمذی: ١٥٥٢، ٣٣٠٢؛ ابن ماجه: ٢٨٤٤]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے بنی نضیر کی کھجوروں کے درخت جلوا دیئے اور کاٹ ڈالے جن کو بویرہ کہتے تھے تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری: ”جو درخت تم نے کاٹے یا چھوڑ دیا ان کو کھڑا ہوا اپنی جڑوں پر وہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے تھا اس لیے کہ رسوا کرے گناہگاروں کو۔“



فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلا کہ کافروں کے درخت کاٹنا یا جلانا، اسی طرح ان کے باغ یا کھیت تلف کرنا درست ہے اور یہی قول ہے امام ابوحنیفہ، مالک، شافعی، احمد اور اسحٰق رحمہم اللہ کا اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور لیث اور اوزاعی اور ابوثور رحمہم اللہ کے نزدیک درست نہیں۔

(٤٥٥٣) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَطَعَ نَخْلَ بَنِي النَّضِيْرِ وَحَرَّقَ، وَلَهَا يَقُوْلُ حَسَّانُ: وَهَانَ عَلٰى سَرَاةِ بَنِيْ لُؤَيٍّ، حَرِيْقٌ بِالْبُوَيْرَةِ مُسْتَطِيْرُ. [بخاری: ٣٠٢١]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے بنی نضیر کے درخت کٹوا ڈالے اور جلوا دیئے اور حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کا یہ شعر اسی باب میں ہے۔ ترجمہ اس کا یہ ہے: سہل ہو بنی لوی کے شریفوں اور سرداروں پر جلانا بویرہ کا جس کی انگار اڑ رہی تھی (بنی لوی سے مراد قریش ہیں)

(٤٥٥٤) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ حَرَّقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ نَخْلَ بَنِي النَّضِيْرِ.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے بنی نضیر کے کھجور کے درخت جلوا دیئے۔

[ابن ماجه: ٢٨٤٥]

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَحْلِيلِ الْغَنَائِمِ لِهٰذِهِ الْاُمَّةِ خَاصَّةً.

(٤٥٥٥) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْ هُرَيْرَةَ ﷺ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ: فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا: وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ((غَزَا نَبِيٌّ مِّنَ الْاَنْبِيَآءِ فَقَالَ لِقَوْمِهِ: لَا يَتَّبِعْنِيْ رَجُلٌ قَدْ مَلَكَ بُضْعَ امْرَاَةٍ وَهُوَ يُرِيْدُ اَنْ يَّبْنِيَ بِهَا وَلَمَّا يَبْنِ وَلَا اٰخَرُ قَدْ بَنَا بُنْيَانًا وَلَمَّا يَرْفَعْ سُقُفَهَا وَلَآ اٰخَرُ قَدِ اشْتَرٰى غَنَمًا وَخَلِفَاتٍ وَّهُوَ مُنْتَظِرٌ وِلَادَهَا قَالَ: فَغَزَا فَاَدْنٰى لِلْقَرْيَةِ حِيْنَ صَلٰوةِ الْعَصْرِ اَوْقَرِيْبًا مِّنْ ذٰلِكَ فَقَالَ لِلشَّمْسِ: اَنْتِ مَاْمُوْرَةٌ وَّاَنَا مَاْمُوْرٌ اَللّٰهُمَّ! احْبِسْهَا عَلَيَّ شَيْئًا فَحُبِسَتْ عَلَيْهِ حَتّٰى فَتَحَ اللّٰهُ عَلَيْهِ قَالَ: فَجَمَعُوْا مَا غَنِمُوْا فَاَقْبَلَتِ النَّارُ لِتَاْكُلَهٗ فَاَبَتْ اَنْ تَطْعَمَهٗ فَقَالَ: فِيْكُمْ غُلُوْلٌ فَلْيُبَايِعْنِيْ مِنْ كُلِّ قَبِيْلَةٍ رَجُلٌ فَبَايَعُوْهُ فَلَصِقَتْ يَدُ رَجُلٍ بِيَدِهٖ فَقَالَ: فِيْكُمُ الْغُلُوْلُ فَلْتُبَايِعْنِيْ قَبِيْلَتُكَ فَبَايَعَتْهُ قَالَ: فَلَصِقَ بِيَدِ رَجُلَيْنِ اَوْثَلَاثَةٍ فَقَالَ: فِيْكُمُ الْغُلُوْلُ اَنْتُمْ غَلَلْتُمْ قَالَ: فَاَخْرَجُوْا لَهٗ مِثْلَ رَاْسِ بَقَرَةٍ مِنْ ذَهَبٍ قَالَ: فَوَضَعُوْهُ فِي الْمَالِ وَهُوَ بِالصَّعِيْدِ فَاَقْبَلَتِ النَّارُ فَاَكَلَتْهُ فَلَمْ تَحِلَّ الْغَنَائِمُ لِاَحَدٍ مِنْ قَبْلِنَا ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ رَاٰى ضَعْفَنَا وَعَجْزَنَا فَطَيَّبَهَا لَنَا.))

[بخاري: ٣٨٢٤]

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

## باب: اس امت کے لیے خاص لوٹ کا حلال ہونا۔

حضرت ابو ہریرہ ﷺ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جہاد کیا پیغمبروں میں سے ایک پیغمبر علیہ السلام نے تو اپنے لوگوں سے کہا: میرے ساتھ وہ مرد نہ چلے جس نے نکاح کیا اور وہ چاہتا ہو کہ اپنی عورت سے صحبت کرے اور ہنوز اس نے صحبت نہیں کی اور نہ وہ شخص جس نے مکان بنایا ہو اور ہنوز اس کی چھت بلند نہ کی ہو۔ اور نہ وہ شخص جس نے بکریاں یا گابھن اونٹنیاں خریدی ہوں اور وہ ان کے جننے کا امیدوار ہو (اس لیے کہ ان لوگوں کا دل ان چیزوں میں لگا رہے گا اور اطمینان سے جہاد نہ کر سکیں گے) پھر اس پیغمبر علیہ السلام نے جہاد کیا تو عصر کے وقت یا عصر کے قریب اس گاؤں کے پاس پہنچا (جہاں جہاد کرنا تھا) تو پیغمبر علیہ السلام نے سورج سے کہا: تو بھی تابعدار ہے اور میں بھی تابعدار ہوں یا اللہ اس کو روک دے تھوڑی دیر میرے اوپر (تا کہ ہفتہ کی رات نہ آ جائے کیونکہ ہفتہ کو لڑنا حرام تھا اور یہ لڑائی جمعہ کے دن ہوئی تھی) پھر سورج رک گیا، یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے فتح دی ان کو پھر لوگوں نے اکٹھا کیا جو لوٹا تھا اور انگارے (آسمان سے آئے) اس کے کھانے کو لیکن اس نے نہ کھایا۔ پیغمبر نے کہا کہ تم میں سے کسی نے چوری کی ہے (جبھی تو یہ نذر قبول نہ ہوئی) تو تم میں سے ہر گروہ کا ایک آدمی بیعت کرے مجھ سے۔ پھر بیعت کی سب نے۔ ایک شخص کا ہاتھ جب پیغمبر علیہ السلام کے ہاتھ سے لگا تو پیغمبر علیہ السلام نے کہا: تم لوگوں میں چوری معلوم ہوتی ہے تو تمہارا قبیلہ مجھ سے بیعت کرے پھر اس قبیلے نے بیعت کی تو دو یا تین آدمیوں کا ہاتھ پیغمبر علیہ السلام کے ہاتھ سے لگا تو پیغمبر علیہ السلام نے کہا تم نے چوری کی ہے پھر انہوں نے بیل کے سر کے برابر سونا نکال کر دیا وہ بھی اس مال میں رکھا گیا (جو جلانے کے لیے رکھا تھا) زمین پر اور انگارے آئے اس کے کھانے کو اور کھا گئے اس کو اور ہم سے پہلے کسی کے لیے لوٹ درست نہیں ہوئی اور ہم کو درست ہوئی اس لیے کہ اللہ تعالیٰ نے ہماری ضعیفی اور عاجزی دیکھی تو حلال کر دیا ہمارے لیے لوٹ کو۔''

فائدہ۔ یہ پیغمبر حضرت یوشع بن نون علیہ السلام تھے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے خلیفہ شام کے ملک میں۔ اریحا شہر میں لڑائی ہوئی تھی (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر ۞۞)

(گزشتہ سے پیوستہ) جمعہ کے دن اللہ تعالیٰ نے ان کی دعا سے آفتاب کو روک رکھا یہاں تک کہ فتح ہو گئی۔ نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: یہ روکنا اس طرح پر تھا کہ آفتاب پھیر دیا گیا اپنے اگلے مقام پر یا ٹھہر گیا اسی جگہ جہاں تھا۔ یا اس کی حرکت دیر میں ہونے لگی اور یہ سب باتیں معجزہ ہیں اور ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے بھی دوبار آفتاب روکا گیا ہے۔ ایک تو خندق کے روز جب عصر کی نماز قضا ہو گئی تھی اور اللہ تعالیٰ نے آفتاب کو پھیر دیا یہاں تک کہ عصر کی نماز پڑھی۔ ذکر کیا اس کو طحاوی نے اور کہا کہ اس کے راوی ثقہ ہیں۔ دوسرے معراج کی صبح کو جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے قافلہ آنے کی خبر دی تھی آفتاب نکلتے ہی۔ اس کو یونس ابن بکیر نے سیرت ابن اسحق کی زیادت میں نقل کیا ہے۔ اور حضرت یوشع بن نون علیہ السلام نے نئے بیاہے لوگوں کو اور جانور اور مکان والوں کو جہاد میں نہ لیا کیوں کہ ان کا دل لگا رہے گا اور ان سے جہاد بخوبی نہ ہو سکے گا۔ معلوم ہوا کہ جہاد فارغ البال لوگوں سے خوب ہوتا ہے اور اگلی امتوں میں معمول تھا کہ قربانی اور غنیمت کے مال کو آسمانی آگ جلا دیتی اور یہی نشانی تھی قبول کی اور غنیمت کا مال لینا ان کو حلال نہ تھا۔ امت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کو حلال ہو گیا۔ مترجم کہتا ہے کہ اس حدیث کے ظاہر سے یہ نکلتا ہے کہ آفتاب زمین کے گرد گردش کرتا ہے اور قدیم یونانی حکیموں کا بھی یہ خیال تھا اور مسلمانوں کی ریاضی میں جو انہوں نے یونانیوں سے حاصل کی یہی ثابت ہوا ہے۔ اور ایک طائفہ حکما کا اور حال کے اہل ہیئت کا قول ہے کہ زمین گردش کرتی ہے اور اگر یہی قول صحیح ہو تو حبس شمس سے یہ مراد ہے کہ حبس ارض ہو گیا اور صورۃً گویا حبس شمس ہوا کیوں کہ شمس ظاہر میں چلتا معلوم ہوتا ہے جیسے ریل یا کشتی پر سے تمام پہاڑ اور مکان چلتے نظر آتے ہیں۔ اب یہ حبس تھم جانے سے ہو یا پچھلی جگہ چلے جانے سے یا دیر میں حرکت کرنے سے ہر طرح ممکن ہے اور اس متعلق کچھ صرف حدیث میں نہیں بلکہ کتاب آسمانی یعنی تورات شریف میں موجود ہے۔ پھر جو امر ممکن ہے اس پر اللہ تعالیٰ کو قدرت ہے اور یہ عجیب حماقت کی بات ہے کہ اللہ تعالیٰ کو ان سب چیزوں کی حرکت دینے کے اور ایک مقررہ راہ پر چلانے اور توپ کے گولے سے کئی حصہ زیادہ تیز پھرانے کی قدرت ہو پھر ٹھہرانے یا روکنے کی قدرت نہ ہو ایسے خیال وہ لوگ کرتے ہیں جن کی عقلیں ضعیف ہیں یا جو بخوبی غور نہیں کرتے ورنہ جس پروردگار نے اتنے بڑے بڑے عالم جو زمین سے ہزاروں لاکھوں حصے بڑے ہیں پیدا کیے اور وہ سب اپنی مقررہ راہوں میں گھوم رہے ہیں اور ممکن نہیں کہ کوئی اپنے مقام سے رتی برابر ادھر ادھر ہٹے یا دوسرے سے لڑ جائے کیا اس سے یہ نہیں ہو سکتا کہ ان کو تھام دے یا ان کی حرکت خفیف کر دے۔ افسوس! ان لوگوں نے اللہ کی قدرت اور طاقت پر غور نہیں کیا اور نہ وہ ایسی بیوقوفی کا خیال کبھی نہ کرتے اور شیطان کے اس دھوکے میں نہ پڑتے۔

## بَابُ الْاَنْفَالِ.

## باب: لوٹ کا بیان۔

(٤٥٥٦) عَنْ مُصْعَبِ بْنِ سَعْدٍ رضی اللہ عنہ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ: اَخَذَ اَبِيْ مِنَ الْخُمُسِ شَيْئًا فَاَتٰى بِهِ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم فَقَالَ: هَبْ لِيْ هٰذَا فَاَبٰى قَالَ: فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ: ﴿يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ ؕ قُلِ الْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ﴾ [٨/ الانفال:١]

[ابوداود: ٢٧٤٠؛ ترمذی: ٣٠٧٩، ٣١٨٩]

مصعب بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے سنا اپنے باپ سے، کہا کہ میں نے خمس میں سے ایک تلوار لی، پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور عرض کیا، یہ تلوار مجھ کو بخش دیجیے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انکار کیا تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری ﴿يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ قُلِ الْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ﴾ ”یعنی پوچھتے ہیں تجھ سے لوٹ کے مالوں کو تو کہہ دے لوٹ اللہ تعالیٰ کے لیے ہے اور اس کے رسول کے لیے ہے۔“

(٤٥٥٧) عَنْ مُصْعَبِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ اَبِيْهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: نَزَلَتْ فِيَّ اَرْبَعُ اٰيَاتٍ اَصَبْتُ سَيْفًا فَاَتٰى بِهِ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم فَقُلْتُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم نَفِّلْنِيْهِ فَقَالَ: ((ضَعْهُ)) ثُمَّ قَامَ فَقَالَ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ انَفِّلْنِيْهِ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وسلم: ((ضَعْهُ [مِنْ حَيْثُ اَخَذْتَهُ])) ثُمَّ قَامَ [فَقَالَ: نَفِّلْنِيْهِ يَا رَسُوْلَ

مصعب بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے سنا اپنے باپ سے کہا کہ میرے بارے میں چار آیتیں اتریں ایک بار ایک تلوار مجھے ملی لوٹ میں وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لائی گئی میں نے کہا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! وہ مجھے عنایت فرمائیے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”اس کو رکھ دے۔“ پھر میں کھڑا ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”رکھ دے اس کو جہاں سے تو نے لیا ہے۔“ میں نے کہا: یا رسول اللہ! یہ تلوار مجھے دے دیجیے کیا میں اس

اللهِ! فَقَالَ ((ضَعْهُ)) فَقَامَ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ! نَفِّلْنِيهِ أَأُجْعَلُ كَمَنْ لَّا غَنَاءَ لَهُ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ ((ضَعْهُ مِنْ حَيْثُ اَخَذْتَهُ)) قَالَ: فَنَزَلَتْ هٰذِهِ الْآيَةُ: ﴿يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ قُلِ الْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ﴾. [راجع: ٤٥٥٦؛ وانظر: ٦٢٣٨]

شخص کی طرح رہوں گا جو نادار ہے۔ تب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''رکھ دے اس کو جہاں سے تو نے لیا ہے۔'' تب یہ آیت اتری ﴿يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ قُلِ الْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ﴾.

○ ○ ○ ○

فائدہ: سعد رضی اللہ عنہ نے یہاں ایک ہی آیت کو بیان کیا اور اس آیت میں اختلاف ہے بعض نے کہا منسوخ ہے اس آیت سے ﴿وَاعْلَمُوْا اَنَّمَا غَنِمْتُمْ مِّنْ شَيْءٍ فَاَنَّ لِلّٰهِ خُمُسَهٗ وَلِلرَّسُوْلِ﴾ [٨/ الانفال: ٤١] اخیر تک۔ اور پہلی آیت کا منسوخ یہ تھا کہ لوٹ سب رسول اللہ ﷺ کی ہے۔ پھر دوسری آیت سے ایک خمس اس کا اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے لیے ٹھہرا اور چار خمس مجاہدین کے۔ اور یہی قول ہے ابن عباس رضی اللہ عنہما کا اور ایک جماعت کا اور بعض نے کہا: یہ آیت محکم ہے اور امام کو اختیار ہے کہ غنائم میں سے جس کو جس قدر چاہے انعام دے اور بعض نے کہا: یہ آیت خاص سرایا کے لوٹ میں ہے۔ دوسری روایت میں ہے کہ پھر آپ ﷺ نے تلوار سعد کو دے دی اور فرمایا: اللہ نے مجھ کو دی اور میں نے تجھ کو دی۔ (نووی رحمہ اللہ)

(٤٥٥٨) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ: بَعَثَ النَّبِيُّ ﷺ سَرِيَّةً وَاَنَا فِيهِمْ قِبَلَ نَجْدٍ فَغَنِمُوْا اِبِلًا كَثِيْرَةً فَكَانَتْ سُهْمَانُهُمُ اثْنَيْ عَشَرَ بَعِيْرًا اَوْ اَحَدَ عَشَرَ بَعِيْرًا وَنُفِّلُوْا بَعِيْرًا بَعِيْرًا.

ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک سریہ بھیجا، میں بھی اس میں تھا نجد کی طرف، وہاں بہت سے اونٹ لوٹ میں آئے تو ہر ایک کے حصہ میں بارہ بارہ یا گیارہ گیارہ اونٹ آئے اور ایک ایک اونٹ انعام میں ملا۔

[بخاري: ٣١٣١، ٣١٣٢؛ ابوداود: ٢٧٤٤]

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا کہ انعام یعنی نفل پر اجماع ہے علما کا۔ لیکن اختلاف ہے کہ یہ نفل کہاں سے دیا جائے گا۔ آیا اصل لوٹ سے یا اس کی چار خمس میں سے یا خمس کے خمس میں سے اور شافعی رحمہ اللہ کے تینوں قول ہیں اور صحیح یہ ہے کہ وہ خمس کے خمس میں سے دیا جائے گا اور یہی مذہب ہے ابن مسیب، مالک، ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا اور حسن بصری، اوزاعی، احمد اور ابوثور رحمہم اللہ کے نزدیک لوٹ میں سے دیا جائے گا اور نفل امام کی رائے پر منحصر ہے۔ جن لوگوں کو مناسب سمجھے دے چنانچہ ابن عمر رضی اللہ عنہ نے جو یہ کہا کہ انعام میں سے ایک ایک اونٹ۔ اس سے یہی غرض ہے کہ جو لوگ انعام کے مستحق تھے ان کو ملا نہ سب لوگوں کو سریہ کے۔ (نووی مختصراً)

(٤٥٥٩) عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ بَعَثَ سَرِيَّةً قِبَلَ نَجْدٍ وَفِيهِمُ ابْنُ عُمَرَ وَاَنَّ سُهْمَانَهُمْ بَلَغَتِ اثْنَيْ عَشَرَ بَعِيْرًا وَنُفِّلُوْا سِوٰى ذٰلِكَ بَعِيْرًا فَلَمْ يُغَيِّرْهُ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ. [ابوداود: ٢٧٤٤]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٤٥٦٠) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ بَعَثَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ سَرِيَّةً اِلٰى نَجْدٍ فَخَرَجْتُ فِيهَا فَاَصَبْنَا اِبِلًا وَغَنَمًا فَبَلَغَتْ سُهْمَانُنَا اثْنَيْ عَشَرَ بَعِيْرًا وَنَفَّلَنَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ بَعِيْرًا بَعِيْرًا.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٤٥٦١) عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ.

عبیداللہ سے بھی اس سند کے ساتھ مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

[ابو داود: ٢٧٤٥]

(٤٥٦٢) عَنْ نَافِعٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَ حَدِيْثِهِمْ.

حضرت نافع سے ان سندوں کیساتھ انہی مذکورہ حدیثوں کی طرح یہ حدیث روایت کی گئی ہے۔

(٤٥٦٣) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ: نَفَّلَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ نَفَلًا سِوٰى نَصِيْبِنَا مِنَ الْخُمُسِ فَأَصَابَنِيْ شَارِفٌ وَالشَّارِفُ الْمُسِنُّ الْكَبِيْرُ.

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ہم کو رسول اللہ ﷺ نے سوائے ہمارے حصہ کے خمس میں سے زیادہ دیا تو میرے حصہ میں ایک شارف آیا شارف کہتے ہیں بڑے مُسنہ اونٹ کو۔

(٤٥٦٤) عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ: بَلَغَنِيْ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ نَفَّلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ سَرِيَّةً بِنَحْوِ حَدِيْثِ ابْنِ رَجَاءٍ.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

(٤٥٦٥) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَدْ كَانَ يُنَفِّلُ بَعْضَ مَنْ يَبْعَثُ مِنَ السَّرَايَا لِأَنْفُسِهِمْ خَاصَّةً سِوٰى قَسْمِ عَامَّةِ الْجَيْشِ وَالْخُمُسُ فِيْ ذٰلِكَ وَاجِبٌ كُلِّهِ.

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کبھی بعض سریہ والوں کو زیادہ دیتے بہ نسبت اور تمام لشکر والوں کے اور خمس ان سب مالوں میں واجب تھا۔

[بخاري: ٣١٣٥؛ ابو داود: ٢٧٤٦]

## بَابُ اسْتِحْقَاقِ الْقَاتِلِ سَلَبَ الْقَتِيْلِ.

## باب: قاتلوں کو مقتول کا سامان دلانا۔

(٤٥٦٦) عَنْ أَبِيْ مُحَمَّدٍ الْأَنْصَارِيِّ وَكَانَ جَلِيْسًا لِأَبِيْ قَتَادَةَ قَالَ: قَالَ أَبُوْ قَتَادَةَ وَاقْتَصَّ الْحَدِيْثَ.

ابو محمد انصاری رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے، وہ مصاحب تھے ابو قتادہ کے، کہا کہ ابو قتادہ نے بیان کیا پھر ذکر کیا حدیث کو (جیسے آگے آتی ہے)

[بخاري: ٢١٠٠، ٣١٤٢، ٤٣٢١، ٧١٧٠؛ ابو داود: ٢٧١٧؛ ترمذي: ١٥٦٢؛ ابن ماجه: ٢٨٣٧]

فائدہ: یہاں امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے عادت کے خلاف کیا کہ حدیث بیان کرنے سے پہلے اس کے متابعات کو ذکر کیا۔

(٤٥٦٧) عَنْ أَبِيْ مُحَمَّدٍ مَوْلٰى أَبِيْ قَتَادَةَ أَنَّ أَبَا قَتَادَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ.

ابو قتادہ سے ایسی ہی روایت ہے جیسے آگے آتی ہے۔

[راجع: ٤٥٦٦]

(٤٥٦٨) عَنْ أَبِيْ قَتَادَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ عَامَ حُنَيْنٍ فَلَمَّا الْتَقَيْنَا كَانَتْ لِلْمُسْلِمِيْنَ جَوْلَةٌ قَالَ فَرَأَيْتُ رَجُلًا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ قَدْ عَلَا رَجُلًا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ

ابو قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نکلے جس سال حنین کی لڑائی ہوئی۔ جب ہم لوگ دشمنوں سے بھڑے تو مسلمانوں کو شکست ہوئی (یعنی کچھ مسلمان بھاگے اور رسول اللہ ﷺ اور کچھ لوگ آپ ﷺ کے ساتھ میدان میں جمے رہے) پھر میں نے ایک کافر

فَاسْتَدَرْتُ اِلَيْهِ حتّٰى اَتَيْتُهٗ مِنْ وَّرَائِهٖ فَضَرَبْتُهٗ عَلٰى حَبْلِ عَاتِقِهٖ وَاَقْبَلَ عَلَيَّ فَضَمَّنِيْ ضَمَّةً وَّجَدْتُّ مِنْهَا رِيْحَ الْمَوْتِ ثُمَّ اَدْرَكَهُ الْمَوْتُ فَاَرْسَلَنِيْ فَلَحِقْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ فَقَالَ: مَا لِلنَّاسِ؟ فَقُلْتُ: اَمْرُ اللّٰهِ ثُمَّ اِنَّ النَّاسَ رَجَعُوْا وَجَلَسَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((مَنْ قَتَلَ قَتِيْلًا لَّهٗ عَلَيْهِ بَيِّنَةٌ فَلَهٗ سَلَبُهٗ)) قَالَ: فَقُمْتُ فَقُلْتُ: مَنْ يَّشْهَدُ لِيْ ثُمَّ جَلَسْتُ ثُمَّ قَالَ: مِثْلَ ذٰلِكَ قَالَ: فَقُمْتُ فَقُلْتُ: مَنْ يَّشْهَدُ لِيْ ثُمَّ جَلَسْتُ ثُمَّ قَالَ ذٰلِكَ الثَّالِثَةَ قَالَ: فَقُمْتُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَالَكَ؟ يَا اَبَا قَتَادَةَ)) فَقَصَصْتُ عَلَيْهِ الْقِصَّةَ فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْقَوْمِ: صَدَقَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! سَلَبُ ذٰلِكَ الْقَتِيْلِ عِنْدِيْ فَاَرْضِهٖ مِنْ حَقِّهٖ فَقَالَ اَبُوْبَكْرِ الصِّدِّيْقُ رضی اللہ عنہ لَاهَا اللّٰهِ اِذًا لَّا يَعْمِدُ اِلٰى اَسَدٍ مِّنْ اُسْدِ اللّٰهِ يُقَاتِلُ عَنِ اللّٰهِ وَعَنْ رَّسُوْلِهٖ ﷺ فَيُعْطِيْكَ سَلَبَهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((صَدَقَ فَاَعْطِهٖ اِيَّاهُ)) فَاَعْطَانِيْ قَالَ: فَبِعْتُ الدِّرْعَ فَابْتَعْتُ بِهٖ مَخْرَفًا فِيْ بَنِيْ سَلِمَةَ فَاِنَّهٗ لَاَوَّلُ مَالٍ تَاَثَّلْتُهٗ فِي الْاِسْلَامِ وَفِيْ حَدِيْثِ اللَّيْثِ فَقَالَ اَبُوْ بَكْرٍ: كَلَّا لَا يُعْطِيْهِ اُضَيْبِعَ مِنْ قُرَيْشٍ وَّيَدَعُ اَسَدًا مِّنْ اُسْدِ اللّٰهِ وَفِيْ حَدِيْثِ اللَّيْثِ: لَاَوَّلُ مَالٍ تَاَثَّلْتُهٗ. [راجع: ٤٥٦٦]

کو دیکھا وہ ایک مسلمان پر چڑھا تھا (اس کے مارنے کو) میں گھوم کر اس کی طرف آیا اور ایک مار لگائی مونڈھے اور گردن کے بیچ میں اس نے مجھ کو ایسا دابا کہ موت کی تصویر میری آنکھوں میں پھر گئی بعد اس کے وہ خود مر گیا اور اس نے مجھ کو چھوڑ دیا۔ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ملا انہوں نے کہا لوگوں کو کیا ہو گیا (جو ایسا بھاگ نکلے) میں نے کہا: اللہ تعالیٰ کا حکم ہے۔ پھر لوگ لوٹے اور رسول اللہ ﷺ بیٹھے۔ آپ نے فرمایا: ''جس نے کسی کو مارا ہو اور وہ گواہ رکھتا ہو تو سامان اس کا وہی لے جائے۔'' ابوقتادہ نے کہا: یہ سن کر میں کھڑا ہوا پھر میں نے کہا: میرا گواہ کون ہے بعد اس کے میں بیٹھ گیا۔ پھر آپ ﷺ نے دوبارہ ایسا ہی فرمایا۔ میں کھڑا ہوا پھر میں نے کہا: میرے لیے کون گواہی دے گا، میں بیٹھ گیا۔ پھر تیسری بار آپ ﷺ نے ایسا ہی فرمایا: میں کھڑا ہوا آخر رسول اللہ ﷺ نے پوچھا کیا ہوا تجھے اے ابو قتادہ۔ میں نے سارا قصہ بیان کیا ایک شخص بولا سچ کہتے ہیں ابوقتادہ رضی اللہ عنہ یا رسول اللہ ﷺ! اس شخص کا سامان میرے پاس ہے تو راضی کر دیجیے ان کو کہ اپنا حق مجھے دیدیں۔ یہ سن کر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کہا: نہیں اللہ کی قسم ایسا کبھی نہیں ہوگا اور رسول اللہ ﷺ کبھی قصد نہ کریں کہ اللہ تعالیٰ کے شیروں میں سے ایک شیر کا جو لڑتا ہے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی طرف سے اسباب تجھے دلانے کے لیے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ابوبکر سچ کہتے ہیں (اس حدیث سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی بڑی فضلیت ثابت ہوئی کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کے سامنے فتویٰ دیا اور آپ ﷺ نے ان کے فتوے کو سچ کہا) تو دے دے ابوقتادہ کو وہ سامان۔'' پھر اس نے وہ سامان مجھ کو دے دیا۔ ابوقتادہ رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے (اس سامان میں سے) زرہ کو بیچا اور اس کے بدلے میں ایک باغ خریدا بنوسلمہ کے محلہ میں اور یہ پہلا مال ہے جس کو میں نے کمایا اسلام کی حالت میں۔ اور لیث کی روایت میں یہ ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کہا ہرگز نہیں رسول اللہ ﷺ یہ اسباب کبھی نہ دیں گے قریش کی ایک لومڑی کو۔ کبھی نہ چھوڑیں گے ایک شیر کو اللہ کے شیروں میں سے۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ: یعنی مقتول کا سامان قاتل کو ملے گا۔ یہ آپ ﷺ نے رغبت دینے کے لیے فرمایا تا کہ لوگ لڑائی کے لیے مستعد ہوں اور کافروں کو ماریں نووی رحمہ اللہ نے کہا: علما نے اختلاف کیا ہے اس حدیث کے معنی میں تو شافعی، مالک، اوزاعی، لیث، ثوری، ابوثور، احمد، اسحٰق (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(۞ گزشتہ سے پیوستہ) اور ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک تمام لڑائیوں میں مقتول کا سامان قاتل ہی کو ملے گا خواہ حاکم نے ایسا حکم دیا ہو یا نہ دیا ہو اور امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک یہ سامان مال غنیمت میں شریک کیا جائے گا اور اس میں سب کا حصہ ہوگا مگر جب حاکم ایسا حکم دے تو قاتل ہی کو ملے گا۔ نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: صحیح مسلم کے نسخوں میں ضبیع ہے ضاد معجمہ اور عین سے جو تصغیر ہے خلاف قیاس ضبع کی اور ضبع کفتار کو کہتے ہیں اور بعض نسخوں میں صبیغ ہے صاد مہملہ اور غین معجمہ سے جس کے معنی بدرنگ یا دہ ایک چڑیا ہے اور مقصود اس سے تحقیر ہے اس شخص کی بمقابلہ ابوقتادہ رضی اللہ عنہ کے۔

(٤٥٦٩) عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ أَنَّهُ قَالَ: بَيْنَا أَنَا وَاقِفٌ فِي الصَّفِّ يَوْمَ بَدْرٍ نَظَرْتُ عَنْ يَمِينِي وَشِمَالِي فَإِذَا أَنَا بَيْنَ غُلَامَيْنِ مِنَ الْأَنْصَارِ حَدِيثَةٍ أَسْنَانُهُمَا تَمَنَّيْتُ لَوْ كُنْتُ بَيْنَ أَضْلَعَ مِنْهُمَا فَغَمَزَنِي أَحَدُهُمَا فَقَالَ: يَا عَمِّ! هَلْ تَعْرِفُ أَبَا جَهْلٍ؟ قَالَ: قُلْتُ: نَعَمْ وَمَا حَاجَتُكَ إِلَيْهِ يَا ابْنَ أَخِي! قَالَ: أُخْبِرْتُ أَنَّهُ يَسُبُّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ لَئِنْ رَأَيْتُهُ لَا يُفَارِقُ سَوَادِي سَوَادَهُ حَتّٰى يَمُوتَ الْأَعْجَلُ مِنَّا قَالَ: فَتَعَجَّبْتُ لِذٰلِكَ فَغَمَزَنِي الْآخَرُ فَقَالَ مِثْلَهَا قَالَ: فَلَمْ أَنْشَبْ أَنْ نَظَرْتُ إِلٰى أَبِي جَهْلٍ يَزُولُ فِي النَّاسِ فَقُلْتُ أَلَا تَرَيَانِ؟ هٰذَا صَاحِبُكُمَا الَّذِي تَسْأَلَانِ عَنْهُ قَالَ: فَابْتَدَرَاهُ فَضَرَبَاهُ بِسَيْفَيْهِمَا حَتّٰى قَتَلَاهُ ثُمَّ انْصَرَفَا إِلٰى رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ فَأَخْبَرَاهُ فَقَالَ: ((أَيُّكُمَا قَتَلَهُ)) فَقَالَ: كُلُّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا أَنَا قَتَلْتُهُ فَقَالَ: ((هَلْ مَسَحْتُمَا سَيْفَيْكُمَا)) قَالَا: لَا فَنَظَرَ فِي السَّيْفَيْنِ فَقَالَ: ((كِلَاكُمَا قَتَلَهُ)) وَقَضٰى بِسَلَبِهِ لِمُعَاذِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْجَمُوحِ وَالرَّجُلَانِ مُعَاذُ بْنُ عَمْرِو بْنِ الْجَمُوحِ وَمُعَاذُ بْنُ عَفْرَاءَ.

[بخاري: ٣١٤١، ٣٩٦٤، ٣٩٨٨]

عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں بدر کی لڑائی میں صف میں کھڑا ہوا تھا میں نے اپنے داہنی اور بائیں طرف دیکھا تو دو انصار کے لڑکے نظر آئے نوجوان اور کم عمر۔ میں نے آرزو کی کاش! میں ان سے زور آور شخص کے پاس ہوتا (یعنی آزو باز و اچھے قوی لوگ ہوتے تو زیادہ اطمینان ہوتا) اتنے میں ان میں سے ایک نے مجھے دبایا اور کہا: اے چچا! تم ابوجہل کو پہچانتے ہو؟ میں نے کہا: ہاں اور تیرا کیا مطلب ہے ابوجہل سے اے بیٹے میرے بھائی کے' اس نے کہا: میں نے سنا ہے کہ ابوجہل رسول اللہ ﷺ کو برا بھلا کہتا ہے۔ قسم اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے۔ اگر میں ابوجہل کو پاؤں تو اس سے جدا نہ ہوں جب تک ایک نہ مرلے جس کی موت پہلے نہ آئی ہو۔ عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے کہا: مجھ کو تعجب ہوا اس کے ایسا کہنے سے (کہ بچہ ہو کر ابوجہل ایسے قوی ہیکل کے مارنے کا ارادہ رکھتا ہے) پھر دوسرے نے مجھ کو دبایا اور ایسا ہی کہا تھوڑی دیر نہیں گزری تھی کہ میں نے ابوجہل کو دیکھا وہ پھر رہا ہے لوگوں میں۔ میں نے ان دونوں لڑکوں سے کہا: یہی وہ شخص ہے جس کو تم پوچھتے تھے۔ یہ سنتے ہی وہ دونوں دوڑے اور تلواروں سے اسے مارا یہاں تک کہ مار ڈالا پھر دونوں لوٹ کر رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور یہ حال بیان کیا۔ آپ ﷺ نے پوچھا: ''تم میں سے کس نے اس کو مارا۔'' ہر ایک بولنے لگا میں نے مارا آپ ﷺ نے فرمایا: ''کیا تم نے اپنی تلواریں صاف کر لیں۔؟'' وہ بولے نہیں تب آپ ﷺ نے دونوں کی تلواریں دیکھیں اور فرمایا: ''تم دونوں نے اس کو مارا ہے۔'' پھر اس کا سامان معاذ بن عمرو بن جموح کو دلایا اور وہ دونوں لڑکے یہی تھے ایک معاذ بن عمرو بن جموح اور دوسرے معاذ بن عفراء۔

فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: اگرچہ دونوں شخص ابوجہل کے مارنے میں شریک تھے پر معاذ بن عمرو نے پہلے زخم کاری لگایا ہوگا اور ابوجہل اس زخم کی وجہ سے گر کر مرا ہوگا تو آپ ﷺ نے اس کا سامان معاذ بن عمرو ہی کو دلایا۔ کیوں کہ درحقیقت قاتل وہی تھا گو دوسرے نے بھی بعد کو زخمی کیا ہو اور یہ فرمایا کہ تم دونوں نے مارا تو دونوں کا دل خوش کرنے کو فرمایا۔ یہ ہمارا مذہب ہے اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک امام کو اختیار ہے (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر ۞۞)

(﴿ گزشتہ سے پیوستہ ﴾) جس کو چاہے مقتول کا سامان دے دے اور امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی ایک روایت میں ہے کہ ابوجہل کے قاتل عفراء کے دونوں بیٹے تھے اور ایک روایت میں ہے کہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے اس کو مارا اور شاید سب قتل میں شریک ہوں۔

(٤٥٧٠) عَنْ عَوْفِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ قَالَ: قَتَلَ رَجُلٌ مِّنْ حِمْيَرَ رَجُلًا مِّنَ الْعَدُوِّ فَأَرَادَ سَلَبَهُ فَمَنَعَهُ خَالِدُ بْنُ الْوَلِيْدِ وَكَانَ وَالِيًا عَلَيْهِمْ فَأَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَوْفُ بْنُ مَالِكٍ فَأَخْبَرَهُ فَقَالَ لِخَالِدٍ: ((مَامَنَعَكَ أَنْ تُعْطِيَهُ سَلَبَهُ)) قَالَ: اسْتَكْثَرْتُهُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! قَالَ: ((ادْفَعْهُ إِلَيْهِ)) فَمَرَّ خَالِدٌ بِعَوْفٍ فَجَرَّ بِرِدَآئِهِ ثُمَّ قَالَ: هَلْ أَنْجَزْتُ لَكَ مَاذَكَرْتُ لَكَ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَسَمِعَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَاسْتُغْضِبَ فَقَالَ: ((لَا تُعْطِهِ يَاخَالِدُ! لَا تُعْطِهِ يَا خَالِدُ! هَلْ أَنْتُمْ تَارِكُوْنَ لِيْ أُمَرَآئِيْ إِنَّمَا مَثَلُكُمْ وَمَثَلُهُمْ كَمَثَلِ رَجُلٍ اسْتُرْعِيَ إِبِلًا أَوْغَنَمًا فَرَعَاهَا ثُمَّ تَحَيَّنَ سَقْيَهَا فَأَوْرَدَهَا حَوْضًا فَشَرَعَتْ فِيْهِ فَشَرِبَتْ صَفْوَهُ وَتَرَكَتْ كَدْرَهُ فَصَفْوُهُ لَكُمْ وَكَدْرُهُ عَلَيْهِمْ)).

[ابو داود: ٢٧١٩]

حضرت عوف بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' حمیر (ایک قبیلہ ہے) کے ایک شخص نے دشمنوں میں سے ایک شخص کو مارا اور اس کا سامان لینا چاہا لیکن خالد بن ولید نے (جو سردار تھے لشکر کے رسول اللہ ﷺ کی طرف سے) نہ دیا اور وہ حاکم تھے تو عوف بن مالک رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور آپ ﷺ سے یہ حال بیان کیا۔ آپ ﷺ نے خالد رضی اللہ عنہ سے فرمایا: تم نے اس کو سامان کیوں نہ دیا؟ خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے کہا: وہ سامان بہت تھا یارسول اللہ ﷺ (تو میں نے وہ سب دینا مناسب نہ جانا) آپ ﷺ نے فرمایا: دے دے اس کو۔ پھر حضرت خالد، عوف رضی اللہ عنہما کے سامنے سے نکلے اور ان کی چادر کھینچی اور کہا جو میں نے بیان کیا تھا۔ رسول اللہ ﷺ سے وہی ہوا نا (یعنی خالد رضی اللہ عنہ کو شرمندہ کیا کہ آخر تم کو سامان دینا پڑا) یہ سن کر رسول اللہ ﷺ غصہ ہوئے اور فرمایا: "اے خالد مت دے اس کو' اے خالد مت دے اس کو۔ کیا تم چھوڑنے والے ہو میرے سرداروں کو تمہاری ان کی مثال ایسی ہے جیسے کسی نے اونٹ یا بکریاں چرانے کو لیں پھر چرایا ان کو اور ان کی پیاس کا وقت دیکھ کر حوض پر لایا، انہوں نے پینا شروع کیا پھر صاف صاف پی گئیں اور تلچھٹ چھوڑ دیا تو صاف (یعنی اچھی باتیں) تو تمہارے لیے ہیں اور بری باتیں سرداروں پر ہیں (یعنی بدنامی اور مؤاخذہ ان سے ہو)

❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ: یہ واقعہ غزوۂ موتہ کا ہے جو ۸ ہجری میں ہوا۔ رسول اللہ ﷺ نے زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کو تین ہزار لشکر کا سردار بنا کر شام کے ملک میں بھیجا اور فرمایا کہ اگر زید شہید ہوں تو جعفر طیار رضی اللہ عنہ سردار ہیں اور اگر جعفر رضی اللہ عنہ بھی شہید ہوں تو عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ سردار ہیں۔ چنانچہ موتہ میں جو شام میں ایک قریہ ہے' لڑائی ہوئی اور اتفاق سے تینوں سردار شہید ہوئے۔ آخر خالد رضی اللہ عنہ بن الولید مسلمانوں کی صلاح سے سردار ہوئے، آٹھ تلواریں ان کی لڑتے لڑتے ٹوٹ گئیں، خوب لڑے تب اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو فتح دی حالانکہ نصاریٰ کا لشکر شمار میں ایک لاکھ تھا اور مسلمان تین ہزار تھے، حضرت ﷺ نے عوف رضی اللہ عنہ کے طعنہ سے جو خالد کو رنج ہوا وہ دفعہ کیا اور ان کی بات رکھ لی تا کہ مسلمان، سرداروں کی اطاعت کریں اور سرداروں کا رعب باقی رہے۔ نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: اس میں یہ اشکال ہوتا ہے کہ حضرت محمد ﷺ نے ذی حق کے حق کو کیسے روکا اور اس کا جواب یہ ہے کہ شاید آپ ﷺ نے بعد کو دیا ہو لیکن اس وقت نہ دیا تا کہ خالد رضی اللہ عنہ کو رنج نہ ہو۔ دوسرے یہ کہ آپ ﷺ نے اس کا بدل قاتل کو کچھ اور دلایا ہو۔ جس سے وہ اس سامان کے چھوڑنے پر راضی ہو گیا ہو اور اس میں مصلحت بھی تھی۔ انتہی۔

(٤٥٧١) عَنْ عَوْفِ بْنِ مَالِكٍ الْأَشْجَعِيِّ قَالَ: خَرَجْتُ مَعَ مَنْ خَرَجَ مَعَ زَيْدِ بْنِ حَارِثَةَ

عوف بن مالک اشجعی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' جو لوگ زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ گئے میں ان کے ساتھ گیا غزوۂ موتہ میں اور میری مدد یمن

فِيْ غَزْوَةِ مُؤْتَةَ وَرَافَقَنِيْ مَدَدِيٌّ مِنَ الْيَمَنِ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِنَحْوِهِ غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ فِي الْحَدِيْثِ: قَالَ عَوْفٌ: فَقُلْتُ: يَا خَالِدُ! اَمَا عَلِمْتَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَضٰى بِالسَّلَبِ لِلْقَاتِلِ قَالَ: بَلٰى وَلٰكِنِّي اسْتَكْثَرْتُهُ.
[راجع: ٤٥٧٠]

سے بھی آ پہنچی۔ پھر بیان کیا حدیث کو اسی طرح جیسے اوپر گزرا۔ اس میں یہ ہے کہ عوف نے کہا: اے خالد! تم کو معلوم نہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے سامان قاتل کو دلایا ہے خالد نے کہا: بے شک۔ مگر مجھے یہ سامان بہت معلوم ہوتا ہے۔



(٤٥٧٢) عَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْاَكْوَعِ قَالَ غَزَوْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ هَوَازِنَ فَبَيْنَا نَحْنُ نَتَضَحّٰى مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ إِذْجَآءَ رَجُلٌ عَلٰى جَمَلٍ اَحْمَرَ فَاَنَاخَهُ ثُمَّ انْتَزَعَ طَلَقًا مِّنْ حَقَبِهٖ فَقَيَّدَ بِهِ الْجَمَلَ ثُمَّ تَقَدَّمَ يَتَغَدّٰى مَعَ الْقَوْمِ وَجَعَلَ يَنْظُرُ وَفِيْنَا ضَعْفَةٌ وَرِقَّةٌ فِي الظَّهْرِ وَبَعْضُنَا مُشَاةٌ اِذْخَرَجَ يَشْتَدُّ فَاَتٰى جَمَلَهُ فَاَطْلَقَ قَيْدَهُ ثُمَّ اَنَاخَهُ فَقَعَدَ عَلَيْهِ فَاَثَارَهُ فَاشْتَدَّ بِهِ الْجَمَلُ فَاتَّبَعَهُ رَجُلٌ عَلٰى نَاقَةٍ وَرْقَاءَ. قَالَ سَلَمَةُ وَخَرَجْتُ اَشْتَدُّ فَكُنْتُ عِنْدَ وَرِكِ النَّاقَةِ ثُمَّ تَقَدَّمْتُ حَتّٰى كُنْتُ عِنْدَ وَرِكِ الْجَمَلِ ثُمَّ تَقَدَّمْتُ حَتّٰى اَخَذْتُ بِخِطَامِ الْجَمَلِ فَاَنَخْتُهُ فَلَمَّا وَضَعَ رُكْبَتَهُ فِي الْاَرْضِ اخْتَرَطْتُ سَيْفِيْ فَضَرَبْتُ رَاْسَ الرَّجُلِ فَنَدَرَ ثُمَّ جِئْتُ بِالْجَمَلِ اَقُوْدُهُ عَلَيْهِ رَحْلُهُ وَسِلَاحُهُ فَاسْتَقْبَلَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَالنَّاسُ مَعَهُ فَقَالَ: ((مَنْ قَتَلَ الرَّجُلَ؟)) قَالُوْا: ابْنُ الْاَكْوَعِ ؓ قَالَ: ((لَهُ سَلَبُهُ اَجْمَعُ)). [ابوداود: ٢٦٥٤]

سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ہم نے جہاد کیا رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ہوازن کا (جو ۸ ہجری میں ہوا) ایک دن ہم صبح کا ناشتہ کر رہے تھے، رسول اللہ ﷺ کے ساتھ اتنے میں ایک شخص آیا، لال اونٹ پر سوار، اس کو بٹھایا پھر ایک تسمہ اس کی کمر پر سے نکالا اور اس سے باندھ دیا۔ بعد اس کے آیا اور لوگوں کے ساتھ کھانا کھانے لگا اور ادھر ادھر دیکھنے لگا (وہ جاسوس گوئندہ تھا کافروں کا) اور ہم لوگ ان دنوں ناتواں تھے اور بعض پیدل بھی تھے (جس کے پاس سواری نہ تھی) اتنے میں اچانک دوڑا اور اپنے اونٹ کے پاس آیا اور اس کا تسمہ کھولا اس کو بٹھایا پھر آپ اس پر بیٹھا اور اونٹ کو کھڑا کیا اونٹ اس کو لے کر بھاگا (اب چلا کافروں کو خبر دینے کے لیے) ایک شخص نے اس کا پیچھا کیا خاکی رنگ کی اونٹنی پر۔ سلمہ نے کہا: میں پیدل دوڑتا چلا پہلے میں اونٹنی کے سرین کے پاس تھا (جو اس کے تعاقب میں جا رہی تھی) میں اور آگے بڑھا یہاں تک کہ اونٹ کے سرین کے پاس آ گیا اور آگے بڑھا۔ یہاں تک کہ اونٹ کی نکیل میں نے پکڑ لی اس کو بٹھایا جونہی اونٹ نے اپنا گھٹنا زمین پر ٹیکا میں نے تلوار سونتی اور اس مرد کے سر پر ایک وار کیا وہ گر پڑا پھر میں اونٹ کو کھینچتا ہوا اس کے سامان اور ہتھیار سمیت لے کر آیا۔ رسول اللہ ﷺ لوگوں کے ساتھ تھے جو تشریف لائے تھے (میرے انتظار میں) مجھ سے ملے اور پوچھا: "کس نے مارا اس مرد کو؟" لوگوں نے کہا: اکوع کے بیٹے نے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "اس کا سب سامان اکوع کے بیٹے کا ہے۔"



فائدہ: اس حدیث سے یہ نکلا کہ جاسوس حربی (جنگی) کا قتل درست ہے اور اس پر اتفاق ہے اور جاسوس ذمی کا بھی قتل مالک رحمہ اللہ اور اوزاعی رحمہ اللہ کے نزدیک درست ہے اس لیے کہ جاسوسی سے اس کا عہد ٹوٹ گیا اور جمہور کے نزدیک عہد نہ ٹوٹے گا اور جاسوس مسلمان کو سزا دیں گے۔ اکثر کا یہی قول ہے اور مالکیہ کے نزدیک اس کو قتل کریں گے۔ (نووی مختصرا)

## بَابُ التَّنْفِيلِ وَفِدَاءِ الْمُسْلِمِينَ بِالْأُسَارٰى.

## باب: قیدیوں کے ذریعے مسلمان قیدیوں کو آزاد کروانے کا بیان۔

(٤٥٧٣) عَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْأَكْوَعِ قَالَ: غَزَوْنَا فَزَارَةَ وَعَلَيْنَا أَبُوبَكْرٍ رضی اللہ عنہ أَمَّرَهُ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ عَلَيْنَا فَلَمَّا كَانَ بَيْنَنَا وَبَيْنَ الْمَاءِ سَاعَةٌ أَمَرَنَا أَبُوبَكْرٍ رضی اللہ عنہ فَعَرَّسْنَا ثُمَّ شَنَّ الْغَارَةَ فَوَرَدَ الْمَاءَ فَقَتَلَ مَنْ قَتَلَ عَلَيْهِ وَسَبٰى وَأَنْظُرُ إِلٰى عُنُقٍ مِّنَ النَّاسِ فِيهِمُ الذَّرَارِيُّ فَخَشِيتُ أَنْ يَّسْبِقُونِي إِلَى الْجَبَلِ فَرَمَيْتُ بِسَهْمٍ بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ الْجَبَلِ فَلَمَّا رَأَوُا السَّهْمَ وَقَفُوا فَجِئْتُ بِهِمْ أَسُوقُهُمْ وَفِيهِمُ امْرَأَةٌ مِنْ بَنِي فَزَارَةَ عَلَيْهَا قَشْعٌ مِّنْ أَدَمٍ ـ قَالَ الْقَشْعُ النِّطْعُ ـ مَعَهَا ابْنَةٌ لَّهَا مِنْ أَحْسَنِ الْعَرَبِ فَسُقْتُهُمْ حَتّٰى أَتَيْتُ بِهِمْ أَبَابَكْرٍ فَنَفَّلَنِي أَبُو بَكْرٍ ابْنَتَهَا فَقَدِمْنَا الْمَدِينَةَ وَمَاكَشَفْتُ لَهَا ثَوْبًا فَلَقِيَنِي رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ فِي السُّوقِ فَقَالَ: ((يَاسَلَمَةُ اهَبْ لِيَ الْمَرْأَةَ)) فَقُلْتُ: يَارَسُولَ اللّٰهِ ﷺ! لَقَدْ أَعْجَبَتْنِي وَمَا كَشَفْتُ لَهَا ثَوْبًا ثُمَّ لَقِيَنِي رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ مِنَ الْغَدِ فِي السُّوقِ فَقَالَ لِي: ((يَا سَلَمَةُ اهَبْ لِيَ الْمَرْأَةَ لِلّٰهِ أَبُوكَ)) فَقُلْتُ: هِيَ لَكَ يَارَسُولَ اللّٰهِ! فَوَاللّٰهِ مَا كَشَفْتُ لَهَا ثَوْبًا فَبَعَثَ بِهَا رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ إِلٰى أَهْلِ مَكَّةَ فَفَدٰى بِهَانَاسًا مِّنَ الْمُسْلِمِينَ كَانُوْا أُسِرُوْا بِمَكَّةَ؟

[ابو داود: ٢٦٩٧؛ ابن ماجه: ٢٨٤٦]

سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے جہاد کیا فزارہ سے (جو ایک قبیلہ ہے مشہور عرب میں) اور ہمارے سردار حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تھے، رسول اللہ ﷺ نے ان کو امیر بنایا تھا ہم پر۔ جب ہمارے اور پانی کے بیچ میں ایک گھڑی کا فاصلہ رہا (یعنی اس پانی سے جہاں فزارہ رہتے تھے) حکم کیا ہم کو ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ہم پچھلی رات کو اتر پڑے پھر ہر طرف سے حکم کیا حملہ کا اور پانی پر پہنچے وہاں جو مارا گیا مارا گیا اور کچھ قید ہوئے اور میں ایک ٹکڑے کو تاک رہا تھا جس میں بچے اور عورتیں تھیں (کافروں کی) میں ڈرا کہیں وہ مجھ سے پہلے پہاڑ تک نہ پہنچ جاویں۔ میں نے ایک تیر مارا ان کے اور پہاڑ کے بیچ میں، تیر کو دیکھ کر وہ ٹھہر گئے۔ میں ان سب کو ہانکتا ہوا لایا۔ ان میں ایک عورت فزارہ کی جو چمڑا پہنی تھی اس کے ساتھ ایک لڑکی تھی نہایت خوب صورت۔ میں ان سب کو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس لایا۔ انہوں نے وہ لڑکی انعام کے طور پر مجھ کو دے دی۔ جب ہم مدینہ میں پہنچے اور ابھی میں نے اس لڑکی کا کپڑا تک نہیں کھولا تھا تو جناب رسول اللہ ﷺ مجھ کو بازار میں ملے اور فرمایا: ”اے سلمہ! وہ لڑکی مجھ کو دے دے۔“ میں نے کہا: یارسول اللہ ﷺ اللہ کی قسم! وہ مجھ کو بھلی لگی ہے اور میں نے اس کا کپڑا تک نہیں کھولا۔ پھر دوسرے دن مجھ کو رسول اللہ ﷺ بازار میں ملے اور فرمایا: ”اے سلمہ! وہ لڑکی مجھ کو دے دے۔ تیرا باپ بہت اچھا تھا۔“ میں نے کہا یارسول اللہ ﷺ وہ آپ کی ہے۔ خدا کی قسم میں نے تو اس کا کپڑا تک نہیں کھولا، پھر رسول اللہ ﷺ نے وہ لڑکی مکے والوں کو بھیج دی اور اس کے بدلے کئی مسلمانوں کو چھڑایا جو مکہ میں قید ہو گئے تھے۔

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے فدیہ کا جواز نکلا اور یہ معلوم ہوا کہ عورت کے بدلے مردوں کا چھڑانا جائز ہے اور ماں بیٹی میں جدائی کرنا درست ہے جب بیٹی جوان ہو۔ انتھٰی مختصراً۔

## بَابُ حُكْمِ الْفَيْءِ

## باب: جو مال کافروں کا بغیر لڑائی کے ہاتھ آئے اس کا بیان۔

(٤٥٧٤) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ: هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوهُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ مُحَمَّدٍ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَيُّمَا قَرْيَةٍ اَتَيْتُمُوْهَا وَاَقَمْتُمْ فِيْهَا فَسَهْمُكُمْ فِيْهَا وَاَيُّمَا قَرْيَةٍ عَصَتِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهُ فَاِنَّ خُمُسَهَا لِلّٰهِ وَرَسُوْلِهِ ﷺ ثُمَّ هِيَ لَكُمْ)) . [ابوداود: ٣٠٣٦]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جس بستی میں تم آئے اور وہاں ٹھہرے تو تمہارا حصہ اس میں ہے اور جس بستی والوں نے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی نافرمانی کی یعنی لڑائی کی تو پانچواں حصہ اس کا اللہ اور رسول کا ہے اور باقی چار حصہ تمہارے ہیں۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس حدیث میں بیان ہے فیئ اور غنیمت کا یعنی جو ملک بدون جنگ کافروں نے خالی کر دیا یا صلح سے قابو میں آیا وہ سب کا سب مال ہے بیت المال کا۔ اس کو فیئ کہتے ہیں اس میں غازیوں کا حصہ مقرر نہیں لیکن اگر وہ وہاں جا کر ٹھہریں تو بطور عطاء کے حصہ پائیں گے اس واسطے کہ مصارف بیت المال میں غازی بھی داخل ہیں اور جو ملک جنگ سے فتح ہو اس میں پانچواں حصہ بیت المال کا ہے اور باقی چار حصے غازیوں کے اس کو غنیمت کہتے ہیں (تحفۃ الاخیار) نووی رحمہ اللہ نے کہا: شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک فیئ میں خمس واجب ہے۔ جیسے غنیمت میں واجب ہے اور باقی علما نے اختلاف کیا ہے کہ فیئ میں خمس نہیں ہے۔ ابن منذر نے کہا سوائے شافعی رحمہ اللہ کے ان سے پہلے کوئی فیئ میں خمس کا قائل نہیں ہوا۔

(٤٥٧٥) عَنْ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَتْ اَمْوَالُ بَنِي النَّضِيْرِ مِمَّا اَفَاءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهِ ﷺ مِمَّا لَمْ يُوْجِفْ عَلَيْهِ الْمُسْلِمُوْنَ بِخَيْلٍ وَلَا رِكَابٍ فَكَانَتْ لِلنَّبِيِّ ﷺ خَاصَّةً فَكَانَ يُنْفِقُ عَلٰى اَهْلِهِ نَفَقَةَ سَنَةٍ وَمَا بَقِيَ جَعَلَهُ فِي الْكُرَاعِ وَالسِّلَاحِ عُدَّةً فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ . [بخاری: ٢٩٠٢، ٤٨٨٥؛ ابوداود: ٢٩٦٥؛ ترمذی: ١٧١٩]

حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہا: بنی نضیر کے مال ان مالوں میں سے تھے جو اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول کو دیے اور مسلمانوں نے اس پر چڑھائی نہیں کی گھوڑوں اور اونٹوں سے۔ ایسے مال خاص رسول اللہ ﷺ کے تھے، آپ ﷺ اس میں سے اپنے گھر کا خرچ ایک سال کا نکال لیتے اور جو بچ رہتا وہ گھوڑوں اور ہتھیاروں کی خرید میں صرف ہوتا۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: ایک سال کا خرچ نکالتے لیکن سال پورا ہونے سے پہلے وہ صرف ہو جاتا نیک کاموں میں۔ اسی وجہ سے جب آپ ﷺ نے وفات پائی تو آپ ﷺ کی زرہ جو کے بدل گرو تھی اور تین دن آپ ﷺ نے پیٹ بھر کر کھانا نہیں کھایا۔

(٤٥٧٦) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ. [راجع: ٤٥٧٥]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٤٥٧٧) عَنِ الزُّهْرِيِّ اَنَّ مَالِكَ بْنَ اَوْسٍ حَدَّثَهُ قَالَ: اَرْسَلَ اِلَيَّ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ

زہری سے روایت ہے کہ مالک اوس کے بیٹے نے حدیث بیان کی ان سے، مجھے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بلا بھیجا میں ان کے پاس دن چڑھے آیا۔ وہ

فَجِئْتُهُ حِيْنَ تَعَالَى النَّهَارُ قَالَ فَوَجَدْتُهُ فِيْ بَيْتِهِ جَالِسًا عَلٰى سَرِيْرٍ مُفْضِيًا اِلٰى رُمَالِهِ مُتَّكِئًا اِلٰى وِسَادَةٍ مِنْ اَدَمٍ فَقَالَ لِيْ: يَا مَالُ! اِنَّهُ قَدْدَفَّ اَهْلُ اَبْيَاتٍ مِنْ قَوْمِكَ وَقَدْ اَمَرْتُ فِيْهِمْ بِرَضْخٍ فَخُذْهُ فَاقْسِمْهُ بَيْنَهُمْ قَالَ: فَقُلْتُ: لَوْ اَمَرْتَ بِهٰذَا غَيْرِيْ قَالَ: فَخُذْهُ يَا مَالُ! قَالَ فَجَآءَ يَرْفَأُ فَقَالَ: هَلْ لَكَ يَا اَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ! فِيْ عُثْمَانَ وَعَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ وَالزُّبَيْرِ وَسَعْدٍ رضی اللہ عنہم فَقَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ: نَعَمْ فَاَذِنَ لَهُمْ فَدَخَلُوْا ثُمَّ جَاءَ فَقَالَ: هَلْ لَكَ فِيْ عَبَّاسٍ وَعَلِيٍّ رضی اللہ عنہما قَالَ: نَعَمْ فَاَذِنَ لَهُمَا فَقَالَ عَبَّاسٌ رضی اللہ عنہ: يَا اَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ! اقْضِ بَيْنِيْ وَبَيْنَ هٰذَا الْكَاذِبِ الْاٰثِمِ الْغَادِرِ الْخَائِنِ فَقَالَ الْقَوْمُ: اَجَلْ يَااَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ! فَاقْضِ بَيْنَهُمْ وَاَرِحْهُمْ فَقَالَ مَالِكُ بْنُ اَوْسٍ رضی اللہ عنہ: يُخَيَّلُ اِلَيَّ: اَنَّهُمْ قَدْ كَانُوْا قَدَّمُوْهُمْ لِذٰلِكَ فَقَالَ عُمَرُ: اتَّئِدَا اَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ الَّذِيْ بِاِذْنِهِ تَقُوْمُ السَّمَآءُ وَالْاَرْضُ اَتَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا نُوْرَثُ مَا تَرَكْنَا صَدَقَةٌ)) قَالُوْا: نَعَمْ ثُمَّ اَقْبَلَ عَلَى الْعَبَّاسِ وَعَلِيٍّ فَقَالَ اَنْشُدُكُمَا بِاللّٰهِ الَّذِيْ بِاِذْنِهِ تَقُوْمُ السَّمَآءُ وَالْاَرْضُ اَتَعْلَمَانِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ ((لَا نُوْرَثُ مَاتَرَكْنَاهُ صَدَقَةٌ)) قَالَا: نَعَمْ قَالَ عُمَرُ: اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى كَانَ خَصَّ رَسُوْلَهُ بِخَاصَّةٍ لَمْ يُخَصِّصْ بِهَآ اَحَدًا غَيْرَهُ قَالَ: ﴿مَا اَفَآءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مِنْ اَهْلِ الْقُرٰى فَلِلّٰهِ وَلِلرَّسُوْلِ﴾ مَا اَدْرِيْ هَلْ قَرَاَ الْاٰيَةَ الَّتِيْ قَبْلَهَا اَمْ لَا؟ قَالَ: فَقَسَمَ

اپنے گھر میں تخت پر بیٹھے تھے گدی پر اور کوئی فرش اس پر نہ تھا اور ٹیک لگائے ہوئے تھے ایک چمڑے کے تکیہ پر۔ انہوں نے کہا: اے مالک تیری قوم کے کئی گھر والے دوڑ کر میرے پاس آئے میں نے ان کو کچھ تھوڑا دلا دیا ہے تو ان سب کو بانٹ دے۔ میں نے کہا: کاش! یہ کام آپ اور کسی سے لیں انہوں نے کہا: تو لے اے مالک اتنے میں یرفا (ان کا عرض بیگی اور خدمت گار) آیا اور کہنے لگا اے امیر المؤمنین! عثمان بن عفان اور عبدالرحمٰن بن عوف اور زبیر اور سعد رضی اللہ عنہم حاضر ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اچھا ان کو آنے دے۔ وہ آئے۔ پھر یرفا آیا اور کہنے لگا عباس اور علی رضی اللہ عنہما آنا چاہتے ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا! اچھا ان کو بھی اجازت دے۔ عباس نے کہا: اے امیر المؤمنین: میرا اور اس جھوٹے گنہ گار دغاباز چور کا فیصلہ کر دیجیے۔ لوگوں نے کہا: ہاں اے امیر المؤمنین! فیصلہ ان کا کر دیجیے اور ان کو اس ٹنٹے (جھگڑے) سے راحت دیجئے۔ مالک بن اوس نے کہا: میں جانتا ہوں کہ ان دونوں نے (یعنی حضرت علی اور حضرت عباس رضی اللہ عنہما نے) عثمان اور عبدالرحمٰن اور زبیر اور سعد کو اس لیے آگے بھیجا تھا (کہ وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہہ کر فیصلہ کرا دیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا ٹھہرو میں تم کو قسم دیتا ہوں اس اللہ کی جس کے حکم سے زمین اور آسمان قائم ہیں کیا تم کو معلوم نہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ہم پیغمبروں کے مال میں وارثوں کو کچھ نہیں ملتا اور جو ہم چھوڑ جائیں وہ صدقہ ہے۔'' سب نے کہا: ہاں ہم کو معلوم ہے۔ پھر حضرت عباس اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کی طرف متوجہ ہوئے اور کہا: میں تم دونوں کو قسم دیتا ہوں اللہ تعالیٰ کی جس کے حکم سے زمین اور آسمان قائم ہیں کیا تم جانتے ہو کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ہم پیغمبروں کا کوئی وارث نہیں ہوتا جو ہم چھوڑ جائیں وہ صدقہ ہے'' ان دونوں نے کہا: بے شک ہم جانتے ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ایک بات خاص کی تھی جو اور کسی کے ساتھ خاص نہیں کی فرمایا اللہ تعالیٰ نے ''جو دیا اللہ نے اپنے رسول کو گاؤں والوں کے مال میں سے وہ اللہ اور رسول کا ہی ہے''۔ (مجھے معلوم نہیں کہ اس سے پہلے کی آیت بھی انہوں نے پڑھی یا نہیں) پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے تم لوگوں کو بنی نضیر

رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَيْنَكُمْ اَمْوَالَ بَنِي النَّضِيْرِ فَوَاللّٰهِ مَا اسْتَاْثَرَ عَلَيْكُمْ وَلَا اَخَذَهَا دُوْنَكُمْ حَتّٰى بَقِيَ هٰذَا الْمَالُ فَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَاْخُذُ مِنْهُ نَفَقَةَ سَنَةٍ ثُمَّ يَجْعَلُ مَا بَقِيَ اُسْوَةَ الْمَالِ ثُمَّ قَالَ: اَنْشُدُ كُمْ بِاللّٰهِ الَّذِيْ بِاِذْنِهٖ تَقُوْمُ السَّمَآءُ وَالْاَرْضُ اَتَعْلَمُوْنَ ذٰلِكَ قَالُوا: نَعَمْ ثُمَّ نَشَدَ عَبَّاسًا وَّعَلِيًّا ؓ بِمِثْلِ مَا نَشَدَ بِهِ الْقَوْمَ اَتَعْلَمَانِ ذٰلِكَ قَالَا: نَعَمْ قَالَ: فَلَمَّا تُوُفِّيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اَبُوْ بَكْرٍ ؓ: اَنَا وَلِيُّ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَجِئْتُمَا تَطْلُبُ مِيْرَاثَكَ مِنَ ابْنِ اَخِيْكَ وَيَطْلُبُ هٰذَا مِيْرَاثَ امْرَاَتِهٖ مِنْ اَبِيْهَا فَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ ؓ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ((مَا نُوْرَثُ مَاتَرَكْنَا صَدَقَةٌ)) فَرَاَيْتُمَاهُ كَاذِبًا اٰثِمًا غَادِرًا خَآئِنًا وَاللّٰهُ يَعْلَمُ اِنَّهٗ لَصَادِقٌ بَارٌّ رَاشِدٌ تَابِعٌ لِلْحَقِّ ثُمَّ تُوُفِّيَ اَبُوْبَكْرٍ ؓ وَاَنَا وَلِيُّ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَوَلِيُّ اَبِيْ بَكْرٍ ؓ فَرَاَيْتُمَانِيْ كَاذِبًا اٰثِمًا غَادِرًا خَائِنًا وَاللّٰهُ يَعْلَمُ اِنِّيْ لَصَادِقٌ بَارٌّ رَاشِدٌ تَابِعٌ لِلْحَقِّ فَوَلِيْتُهَا ثُمَّ جِئْتَنِيْ اَنْتَ وَهٰذَا وَاَنْتُمَا جَمِيْعٌ وَاَمْرُكُمَا وَاحِدٌ فَقُلْتُمَا: ادْفَعْهَا اِلَيْنَا فَقُلْتُ: اِنْ شِئْتُمْ دَفَعْتُهَا اِلَيْكُمْ عَلٰى اَنَّ عَلَيْكُمَا عَهْدَاللّٰهِ اَنْ تَعْمَلَا فِيْهَا بِالَّذِيْ كَانَ يَعْمَلُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَاَخَذْتُمَاهَا بِذٰلِكَ قَالَ اَكَذٰلِكَ قَالَا: نَعَمْ قَالَ: ثُمَّ جِئْتُمَانِيْ لِاَقْضِيَ بَيْنَكُمَا وَلَا وَاللّٰهِ لَا اَقْضِيْ بَيْنَكُمَا بِغَيْرِ ذٰلِكَ حَتّٰى تَقُوْمَ السَّاعَةُ فَاِنْ عَجَزْتُمَا عَنْهَا فَرُدَّاهَا اِلَيَّ. [بخاري: ٣٠٩٤، ٤٠٣٣، ٥٣٥٨، ٦٧٢٨، ٧٣٠٥؛ ابو داؤد: ٢٩٦٣،

کے مال بانٹ دیئے اور قسم اللہ کی آپ نے مال کو تم سے زیادہ نہیں سمجھا اور نہ یہ کیا کہ آپ لیا ہو اور تم کو نہ دیا ہو۔ یہاں تک کہ یہ مال رہ گیا: اس میں سے رسول اللہ ﷺ ایک سال کا اپنا خرچ نکال لیتے اور جو بچ رہتا وہ بیت المال میں شریک ہوتا۔ پھر حضرت عمر ؓ نے کہا: میں تم کو قسم دیتا ہوں اس اللہ کی جس کے حکم سے زمین اور آسمان قائم ہیں تم یہ سب جانتے ہو یا نہیں۔ انہوں نے کہا: ہاں جانتے ہیں۔ پھر قسم دی عباس اور علی ؓ کو ایسی ہی۔ انہوں نے بھی یہی کہا' پھر حضرت عمر ؓ نے کہا: جب رسول اللہ ﷺ کی وفات ہوئی تو حضرت ابوبکر صدیق ؓ نے کہا: میں ولی ہوں جناب رسول اللہ ﷺ کا تو تم دونوں اپنا ترکہ مانگنے آئے۔ عباس ؓ تو اپنے بھتیجے کا ترکہ مانگتے تھے (یعنی رسول اللہ ﷺ عباس کے بھائی کے بیٹے تھے) اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ اپنی بی بی کا حصہ ان کے باپ کے مال سے چاہتے تھے (یعنی حضرت فاطمہ زہرا ؓ کا' جو بی بی تھیں حضرت علی ؓ کی اور بیٹی تھی حضرت رسول اللہ ﷺ کی) ابوبکر ؓ نے یہ جواب دیا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے۔ "ہمارے مال کا کوئی وارث نہیں ہوتا جو ہم چھوڑ جائیں وہ صدقہ ہے:" تم ان کو جھوٹا' گنہگار دغاباز چور سمجھے۔ اور اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ وہ سچے نیک ہدایت پر تھے حق کے تابع تھے، پھر حضرت ابوبکر صدیق ؓ کی وفات ہوئی اور میں ولی ہوا رسول اللہ ﷺ کا اور ابوبکر کا۔ تم نے مجھ کو بھی جھوٹا' گنہگار' دغاباز' چور سمجھا اور اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ میں سچا ہوں نیک ہوں ہدایت پر ہوں حق کا تابع ہوں میں اس مال کا بھی ولی رہا پھر تم دونوں میرے پاس آئے اور تم دونوں ایک ہو اور تمہارا حکم بھی ایک ہے (یعنی اگر چہ تم ظاہر میں دو شخص ہو مگر اس لحاظ سے کہ قرابت رسول دونوں میں موجود ہے مثل ایک شخص کے ہو) تم نے یہ کہا کہ یہ مال ہمارے سپرد کر دو میں نے کہا: اچھا اگر تم چاہتے ہو تو میں تم کو دے دیتا ہوں اس شرط پر کہ تم اس مال میں وہی کرتے رہو گے جو جناب رسول اللہ ﷺ کیا کرتے تھے۔ تم نے اسی شرط سے یہ مال مجھ سے لیا۔ پھر حضرت عمر ؓ نے کہا: کیوں ایسا ہی ہے۔ انہوں نے کہا: ہاں حضرت عمر ؓ نے کہا: پھر تم دونوں (اب) میرے پاس آئے ہو فیصلہ کرانے کو اور قسم اللہ تعالیٰ کی میں سوائے اس

۲۹٦٤؛ ترمذی: ١٦١٠؛ نسائی: ٤١٥٩]



کے اور کوئی فیصلہ کرنے والا نہیں قیامت تک۔ البتہ اگر تم سے اس مال کا بندوبست نہیں ہوتا تو مجھ کو پھر لوٹا دو۔

فائدہ: یہ چاروں لفظ یعنی جھوٹا' گنہگار' دغاباز' چور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کہے۔ اور اس کی تاویل یوں کی ہے کہ یہ شرط کے طور ہیں اور شرط محذوف ہے۔ یعنی اگر حضرت علی رضی اللہ عنہ انصاف نہ کریں اور حق پر راضی نہ ہوں تو وہ ایسے ہوں گے یا بطور پیار کہے جیسے باپ بیٹے کو کہتا ہے کیوں کہ عباس رضی اللہ عنہ چچا تھے اور مثل باپ کے تھے۔ امام مازری رحمہ اللہ نے کہا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شان بہت بڑی ہے اور ان میں ان چاروں اوصاف میں سے کوئی وصف نہ تھا بلکہ وہ سچے' راست باز' نیک' امانت دار تھے گو ہم یہ نہیں کہتے کہ وہ معصوم تھے بلکہ معصوم صرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تھے یا جس کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے معصوم کہا اور ہم کو حکم ہے صحابہ کرام کے ساتھ نیک گمان کرنے کا اور ہر ایک بری بات سے ان کو پاک سمجھنے کا اور اگر تاویل نہ ہو سکے تو یہ کہیں گے راویوں نے جھوٹ کہا اور یہ تاویل بھی ہو سکتی ہے کہ ایک امر ایک کے نزدیک خطا ہوتا ہے اور دوسرے کے نزدیک نہیں ہوتا جیسے مالکی نبیذ پینے والے کو ناقص الدین کہتے ہیں لیکن حنفی اس کو کامل الدین سمجھے گا ایسے ہی ہو سکتا ہے کہ حضرت عباس اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کی کارروائی کو غلط سمجھتے ہوں لیکن حضرت علی رضی اللہ عنہ اس کو ٹھیک سمجھتے ہوں۔ انتهى مختصراً۔

حضرت عباس اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کو یہ حدیث معلوم تھی تو پھر انہوں نے کیوں جھگڑا کیا۔ علما نے اس کا جواب دیا ہے کہ ان دونوں کا جھگڑا تقسیم کے لیے تھا۔ وہ یہ چاہتے تھے کہ جائداد دونوں میں بٹ جائے اور ہر ایک اپنے حصہ میں وہی کرتا رہے جیسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کرتے تھے۔ لیکن حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس کی تقسیم ناجائز رکھی اس وجہ سے کہ جب بہت زمانہ گزر جائے تو لوگ اس کو میراث نہ سمجھنے لگیں۔ خاص کر ایسی حالت میں کہ بیٹی کا حصہ چچا کے ساتھ آدھوں آدھ ہوتا ہے تو کوئی خیال کرے گا کہ یہ تقسیم بطور ترکہ کے تقسیم کی تھی اور جب حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت ہوئی تو انہوں نے بھی اس کو تقسیم نہیں کیا بلکہ صدقہ کے طور پر قائم رکھا اور سفاح نے اس شخص کو جس نے حضرت ابوبکر صدیق اور عمر اور عثمان رضی اللہ عنہم کا ظلم فدک کے باب میں بیان کیا تھا یہی جواب دیا کہ کیا حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے بھی تجھ پر ظلم کیا ہے تب وہ چپ ہو گیا اور سفاح نے اس کو سخت اور سست کہا۔

یہاں بھی وہی تاویل ہے جو اوپر حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے قول کی گزری جو انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لیے کہا تھا۔ میں وہی انتظام کرتا رہوں گا جو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کرتے تھے اب دیکھنا چاہیے کہ شیعہ جو حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما پر طعن کرتے ہیں کہ انہوں نے باغ فدک وغیرہ میں حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کا حق نہ دیا اور اس کو دبا رکھا۔ یہ طعن کس قدر نامعقول ہے کیونکہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے جو حدیث حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی تھی اس کے خلاف کیسے عمل کر سکتے تھے۔ البتہ اگر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اس مال کو خود کھا جاتے یا اپنے تصرف میں لاتے اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر بار پر صرف نہ کرتے تو پھر طعن کا موقع ہوتا اور اتنی عقل ان بیوقوفوں کو نہیں آتی کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ مکہ اور مدینہ' یمن اور طائف' خیبر اور نجد اور شام کے حاکم ہو چکے تھے جو لاکھوں کروڑوں روپیہ محاصل کا مالک تھا اور جس کی سلطنت اتنی وسیع ہو اور وہ اس میں رتی برابر بے ایمانی نہ کرے اور سب مسلمانوں کو برابر حصہ دے وہ چند درخت کھجور کے لیے کیسے بے ایمانی کرے گا۔ علاوہ اس کے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اپنی خلافت میں وہ سب مال حضرت علی اور حضرت عباس رضی اللہ عنہما کے سپرد کر دیے۔ اس سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کی نیت معاذ اللہ اس مال کے غصب کرنے کی نہ تھی اس لیے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہر امر میں حضرت فاروق رضی اللہ عنہ کی رائے پر چلتے تھے۔

(٤٥٧٨) عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ مَالِكِ بْنِ أَوْسِ ابْنِ الْحَدَثَانِ قَالَ: أَرْسَلَ إِلَىَّ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ فَقَالَ: إِنَّهُ قَدْ حَضَرَ أَهْلُ أَبْيَاتٍ مِنْ قَوْمِكَ بِنَحْوِ حَدِيثِ مَالِكٍ غَيْرَ أَنَّ فِيهِ فَكَانَ يُنْفِقُ عَلَى أَهْلِهِ مِنْهُ سَنَةً وَرُبَّمَا قَالَ مَعْمَرٌ: يَحْبِسُ قُوتَ أَهْلِهِ مِنْهُ سَنَةً ثُمَّ يَجْعَلُ مَا

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے



بَقِيَ مِنْهُ مَجْعَلَ مَالِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ.

[راجع:٤٥٧٧]

○ ○ ○ ○

## بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ ﷺ: ((لَا نُوْرَثُ مَا تَرَكْنَا فَهُوَ صَدَقَةٌ)).

## باب: رسول اللہ ﷺ کا قول کہ جو مال ہم چھوڑ جائیں اسکا کوئی وارث نہیں بلکہ وہ صدقہ ہوتا ہے۔

(٤٥٧٩) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّهَا قَالَتْ: اِنَّ اَزْوَاجَ النَّبِيِّ ﷺ حِيْنَ تُوُفِّيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَرَدْنَ اَنْ يَّبْعَثْنَ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ رضی اللہ عنہ اِلٰى اَبِيْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ فَيَسْأَلْنَهُ مِيْرَاثَهُنَّ مِنَ النَّبِيِّ ﷺ قَالَتْ عَائِشَةُ رضی اللہ عنہا لَهُنَّ اَلَيْسَ قَدْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ((لَا نُوْرَثُ مَا تَرَكْنَا فَهُوَ صَدَقَةٌ)).

[بخاری: ٦٧٣٠، ابوداود: ٢٩٧٧]

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے جب رسول اللہ ﷺ کی وفات ہوئی تو آپ ﷺ کی بیویوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس بھیجنا چاہا اپنا ترکہ مانگنے کے لیے رسول اللہ ﷺ کے مال سے' حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا ان سے' کیا جناب رسول اللہ ﷺ نے نہیں فرمایا کہ ''ہمارا کوئی وارث نہیں ہوتا جو ہم چھوڑ جائیں وہ صدقہ ہے۔''

○ ○ ○ ○

(٤٥٨٠) عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ فَاطِمَةَ رضی اللہ عنہا بِنْتَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَرْسَلَتْ اِلٰى اَبِيْ بَكْرِ الصِّدِّيْقِ رضی اللہ عنہ تَسْاَلُهُ مِيْرَاثَهَا مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مِمَّا اَفَاءَ اللّٰهُ عَلَيْهِ بِالْمَدِيْنَةِ وَفَدَكَ وَمَا بَقِيَ مِنْ خُمُسِ خَيْبَرَ فَقَالَ اَبُوْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ: اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا نُوْرَثُ مَا تَرَكْنَا صَدَقَةٌ اِنَّمَا يَاْكُلُ آلُ مُحَمَّدٍ ﷺ فِيْ هٰذَا الْمَالِ)) وَاِنِّيْ وَاللّٰهِ لَا اُغَيِّرُ شَيْئًا مِنْ صَدَقَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ عَنْ حَالِهَا الَّتِيْ كَانَتْ عَلَيْهَا فِيْ عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَلَاَعْمَلَنَّ فِيْهَا بِمَا عَمِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَاَبٰى اَبُوْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ اَنْ يَّدْفَعَ اِلٰى فَاطِمَةَ رِضْوَانُ اللّٰهِ عَلَيْهَا شَيْئًا فَوَجَدَتْ فَاطِمَةُ رضی اللہ عنہا عَلٰى اَبِيْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ فِيْ ذٰلِكَ قَالَ: فَهَجَرَتْهُ فَلَمْ تُكَلِّمْهُ حَتّٰى تُوُفِّيَتْ وَعَاشَتْ بَعْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ سِتَّةَ اَشْهُرٍ فَلَمَّا تُوُفِّيَتْ

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا رسول اللہ ﷺ کی صاحبزادی نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس کسی کو بھیجا اپنا ترکہ مانگنے کو رسول اللہ ﷺ کے ان مالوں میں سے جو اللہ تعالیٰ نے دیئے آپ ﷺ کو مدینہ میں اور فدک میں اور جو کچھ بچتا تھا خیبر کے خمس میں سے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ہمارا کوئی وارث نہیں ہوتا اور جو ہم چھوڑ جائیں وہ صدقہ ہے اور حضرت محمد ﷺ کی اولاد اسی مال میں سے کھائے گی۔'' اور میں تو قسم اللہ کی رسول اللہ ﷺ کے صدقہ کو کچھ بھی نہیں بدلوں گا اس حال سے جیسے رسول اللہ ﷺ کے زمانہ مبارک میں تھا اور میں اس میں وہی کام کروں گا جو جناب رسول اللہ ﷺ کرتے تھے۔ غرضیکہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے انکار کیا حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو کچھ دینے سے۔ اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو غصہ آیا، انہوں نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے ملاقات چھوڑ دی اور بات نہ کی یہاں تک کہ وفات ہوئی ان کی (نووی رحمہ اللہ نے کہا: یہ ترک ملاقات وہ ترک نہیں جو شرع میں حرام ہے اور وہ یہ ہے کہ ملاقات کے وقت سلام نہ کرے یا سلام کا جواب نہ دے) اور وہ رسول اللہ ﷺ کے بعد صرف چھ مہینہ زندہ رہیں۔ (بعض نے کہا: آٹھ مہینے یا تین مہینے یا دو

دَفَنَهَا زَوْجُهَا عَلِيُّ بْنُ اَبِيْ طَالِبٍ رضی اللہ عنہ لَيْلًا
وَلَمْ يُؤْذِنْ بِهَا اَبَا بَكْرٍ رضی اللہ عنہ وَصَلّٰى عَلَيْهَا
عَلِيٌّ وَكَانَ لِعَلِيٍّ مِنَ النَّاسِ وَجْهَةٌ حَيَاةَ
فَاطِمَةَ رضی اللہ عنہا فَلَمَّا تُوُفِّيَتْ اسْتَنْكَرَ عَلِيٌّ وُجُوهَ
النَّاسِ فَالْتَمَسَ مُصَالَحَةَ اَبِيْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ وَمُبَايَعَتَهُ
وَلَمْ يَكُنْ بَايَعَ تِلْكَ الْاَشْهُرَ فَاَرْسَلَ اِلٰى اَبِيْ
بَكْرٍ رضی اللہ عنہ اَنِ ائْتِنَا وَلَا يَأْتِنَا مَعَكَ اَحَدٌ كَرَاهِيَةَ
مَحْضَرِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ فَقَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ
لِاَبِيْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ وَاللّٰهِ! لَا تَدْخُلْ عَلَيْهِمْ وَحْدَكَ
فَقَالَ اَبُوْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ: وَمَا عَسَاهُمْ اَنْ يَفْعَلُوْا
اِنِّيْ وَاللّٰهِ لَاٰتِيَنَّهُمْ فَدَخَلَ عَلَيْهِمْ اَبُوْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ
فَتَشَهَّدَ عَلِيُّ بْنُ اَبِيْ طَالِبٍ رضی اللہ عنہ ثُمَّ قَالَ: اِنَّا
قَدْ عَرَفْنَا يَا اَبَا بَكْرٍ فَضِيْلَتَكَ وَمَا اَعْطَاكَ
اللّٰهُ وَلَمْ نَنْفَسْ عَلَيْكَ خَيْرًا سَاقَهُ اللّٰهُ اِلَيْكَ
وَلٰكِنَّكَ اسْتَبْدَدْتَ عَلَيْنَا بِالْاَمْرِ وَكُنَّا نَحْنُ
نَرٰى لَنَا حَقًّا لِقَرَابَتِنَا مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ
فَلَمْ يَزَلْ يُكَلِّمُ اَبَا بَكْرٍ رضی اللہ عنہ حَتّٰى فَاضَتْ
عَيْنَا اَبِيْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ فَلَمَّا تَكَلَّمَ اَبُوْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ
قَالَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَقَرَابَةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ
اَحَبُّ اِلَيَّ اَنْ اَصِلَ مِنْ قَرَابَتِيْ وَاَمَّا الَّذِيْ
شَجَرَ بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ مِنْ هٰذِهِ الْاَمْوَالِ فَاِنِّيْ
لَمْ آلُ فِيْهَا عَنِ الْحَقِّ وَلَمْ اَتْرُكْ اَمْرًا رَاَيْتُ
رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَصْنَعُهُ فِيْهَا اِلَّا صَنَعْتُهُ
فَقَالَ عَلِيٌّ رضی اللہ عنہ لِاَبِيْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ مَوْعِدُكَ الْعَشِيَّةَ
لِلْبَيْعَةِ فَلَمَّا صَلَّى اَبُوْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ صَلٰوةَ الظُّهْرِ
رَقِيَ الْمِنْبَرَ فَتَشَهَّدَ وَذَكَرَ شَاْنَ عَلِيٍّ رضی اللہ عنہ
وَتَخَلُّفَهُ عَنِ الْبَيْعَةِ وَعُذْرَهُ بِالَّذِيْ اعْتَذَرَ
اِلَيْهِ ثُمَّ اسْتَغْفَرَ وَتَشَهَّدَ عَلِيُّ بْنُ اَبِيْ

مہینے یا 70 دن ۔ بہر حال تین تاریخ رمضان مبارک ۱۱ ہجری مقدس
کو انہوں نے انتقال فرمایا) جب ان کا انتقال ہوا تو ان کے خاوند
حضرت علی رضی اللہ عنہ بن ابی طالب نے ان کو رات کو دفن کیا اور حضرت
ابوبکر رضی اللہ عنہ کو خبر نہ کی (اس سے معلوم ہوا کہ رات کو دفن کرنا جائز ہے اور
دن کو افضل ہے اگر کوئی عذر نہ ہو) اور نماز پڑھی ان پر حضرت علی کرم اللہ
وجہہ نے اور تب تک حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا زندہ تھیں جب تک لوگ
حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی طرف مائل تھے (بوجہ فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کے)
جب وہ انتقال کر گئیں تو حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے دیکھا لوگ میری
طرف سے پھر گئے ۔ انہوں نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے صلح کر لینا چاہا اور
ان سے بیعت کر لینا مناسب سمجھا اور ابھی تک کئی مہینے گزرے تھے،
انہوں نے بیعت نہیں کی تھی حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے ۔ تو حضرت
علی کرم اللہ وجہہ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو بلا بھیجا اور یہ کہلا بھیجا
کہ آپ اکیلے آیئے ۔ آپ کے ساتھ کوئی نہ آئے کیوں کہ وہ حضرت
عمر رضی اللہ عنہ کا آنا ناپسند کرتے تھے ۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوبکر
صدیق رضی اللہ عنہ سے کہا: قسم اللہ کی! تم اکیلے ان کے پاس نہ جاؤ گے حضرت
ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کہا: وہ میرے ساتھ کیا کریں گے قسم اللہ کی! میں تو
اکیلا جاؤں گا ۔ آخر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ان کے پاس گئے اور
حضرت علی رضی اللہ عنہ نے تشہد پڑھا (جیسے خطبہ کے شروع میں پڑھتے ہیں)
پھر کہا: ہم نے پہچانا اے ابوبکر! تمہاری فضیلت کو اور جو اللہ تعالیٰ نے تم کو دیا
اور ہم رشک نہیں کرتے اس نعمت پر جو اللہ تعالیٰ نے تم کو دی (یعنی خلافت
اور حکومت) لیکن تم نے اکیلے اکیلے یہ کام کر لیا اور ہم سمجھتے تھے کہ ہمارا بھی
حق ہے اس میں کیوں کہ ہم قرابت رکھتے تھے رسول اللہ ﷺ سے پھر
برابر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے باتیں کرتے رہے ۔ یہاں تک کہ
حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی آنکھیں بھر آئیں ۔ جب حضرت ابوبکر
صدیق رضی اللہ عنہ نے گفتگو شروع کی تو کہا: قسم اس کی جس کے ہاتھ میں
میری جان ہے جناب رسول اللہ ﷺ کی قرابت کا لحاظ مجھ کو اپنی
قرابت سے زیادہ ہے اور یہ جو مجھ میں اور تم میں ان باتوں کی بابت
(یعنی فدک اور نضیر اور خمس خیبر وغیرہ میں) اختلاف ہوا تو میں نے حق کو

طَالِبٍ ؓ فَعَظَّمَ حَقَّ أَبِيْ بَكْرٍ ؓ وَأَنَّهُ لَمْ يَحْمِلْهُ عَلَى الَّذِيْ صَنَعَ نَفَاسَةً عَلَى أَبِيْ بَكْرٍ ؓ وَلَا إِنْكَارًا لِلَّذِيْ فَضَّلَهُ اللَّهُ عَزَّوَجَلَّ بِهِ وَلَكِنَّا كُنَّا نَرَى لَنَا فِي الْأَمْرِ نَصِيْبًا فَاسْتَبِدَّ عَلَيْنَا بِهِ فَوَجَدْنَا فِيْ أَنْفُسِنَا فَسُرَّ بِذَلِكَ الْمُسْلِمُوْنَ وَقَالُوْا أَصَبْتَ وَكَانَ الْمُسْلِمُوْنَ إِلَى عَلِيٍّ ؓ قَرِيْبًا حِيْنَ رَاجَعَ الْأَمْرَ الْمَعْرُوْفَ.

[بخاری: ۳۷۱۱، ۳۷۱۲، ۴۰۳۵، ۴۰۳۶، ۴۲۴۰، ۴۲۴۱، ۶۷۲۵، ۶۷۲۶؛ ابوداود: ۲۹۶۸، ۲۹۶۹، ۲۹۷۰؛ نسائی: ۴۱۵۲]



نہیں چھوڑا اور میں نے وہ کوئی کام نہیں چھوڑا جس کو میں نے دیکھا رسول اللہ ﷺ کو کرتے ہوئے بلکہ اس کو میں نے کیا۔ حضرت علی ؓ نے، حضرت ابوبکر ؓ سے کہا: اچھا آج سہ پہر کو ہم آپ سے بیعت کریں گے جب حضرت ابوبکر ؓ ظہر کی نماز سے فارغ ہوئے تو منبر پر چڑھے اور تشہد پڑھا اور حضرت علی ؓ کا قصہ بیان کیا اور ان کے دیر کرنے کا بیعت سے اور جو عذر انہوں نے بیان کیا تھا وہ بھی کہا۔ پھر دعا کی مغفرت کی اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے تشہد پڑھا اور حضرت ابوبکر صدیق ؓ کی فضیلت بیان کی اور یہ کہا کہ میرا دیر کرنا بیعت میں اس وجہ سے نہ تھا کہ مجھ کو حضرت ابوبکر ؓ پر شک ہے یا ان کی بزرگی اور فضیلت کا مجھے انکار ہے بلکہ ہم یہ سمجھتے تھے کہ اس خلافت میں ہمارا بھی حصہ ہے اور ابوبکر صدیق ؓ نے اکیلے بغیر صلاح کے یہ کام کر لیا اس وجہ سے ہمارے دل کو یہ رنج ہوا۔ یہ سن کر مسلمان خوش ہوئے اور سب نے حضرت علی ؓ سے کہا: تم نے ٹھیک کام کیا۔ اس روز سے مسلمان حضرت علی ؓ کی طرف پھر مائل ہو گئے جب انہوں نے واجبی امر کو اختیار کیا۔

فائدہ۔ نووی ؒ نے کہا: حضرت علی ؓ نے جو بیعت میں دیر کی اس کی وجہ خود حضرت علی ؓ نے اس روایت میں بیان کر دی اور حضرت ابو بکر صدیق ؓ نے ان کا عذر قبول کیا اور باوجود اس کے کہ حضرت علی ؓ نے بیعت میں دیر کی ابوبکر ؓ کی بیعت میں کچھ خلل نہیں ہوتا، اس لیے کہ بیعت کی صحت کے لیے سب لوگوں کا بیعت کرنا ضروری نہیں بلکہ جس قدر لوگ علما اور رؤسا اور معتبر آدمیوں میں سے بیعت کر لیں آسانی سے وہی کافی ہے بشرطیکہ دوسرے معتبر لوگ خلاف نہ کریں اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے حضرت ابوبکر صدیق ؓ کا خلاف نہیں کیا تھا۔ مگر عذر کی وجہ سے صرف انہوں نے دیر کی اور وہ عذر یہ تھا کہ باوجود ان کی جلالت قدر اور عظمت شان کے ان کو مشورہ میں شریک نہیں کیا، اس وجہ سے ان کو رنج ہوا اور ابوبکر صدیق ؓ کا جلدی کرنا خلافت کے لیے، اس وجہ سے تھا کہ وہ نہایت ضروری ہو گیا تھا اور دیر کرنے میں ڈر تھا کہ کہیں اور کوئی فتنہ کھڑا نہ ہو اور اسی واسطے رسول اللہ ﷺ کے دفن پر بھی اس کو مقدم کیا۔ (انتھٰی مختصرًا)

حضرت عمر فاروق ؓ کا آنا ان کو ناپسند تھا اس لیے کہ حضرت عمر فاروق ؓ کے مزاج مبارک میں سختی اور صفائی تھی وہ ڈرے کہیں حضرت ابو بکر صدیق ؓ کی مدد کے لیے کوئی سخت بات کہہ بیٹھیں اور بنی ہاشم کے دلوں کو جو رسول اللہ ﷺ کی وفات سے رنج میں تھے اور زیادہ رنج ہو اور مصلحت فوت ہو جائے کیونکہ حضرت علی ؓ نے ان کو ابوبکر ؓ کے ساتھ بیعت کر لینے پر راضی کر لیا تھا اور حضرت عمر ؓ نے حضرت ابو بکر صدیق ؓ کو اکیلے جانے سے منع کیا اس خیال سے کہ وہ نرم دل ہیں اور صابر، تو بنی ہاشم ان کو اکیلا پا کر کچھ سخت نہ کہہ بیٹھیں اور شاید اس کی وجہ سے ابوبکر ؓ کا دل پھر جائے اور دوسرا فساد اٹھ کھڑا ہو اور حضرت عمر ؓ کے سامنے دونوں طرف والوں پر رعب رہتا تھا اور حضرت ابوبکر صدیق ؓ نے حضرت عمر ؓ کی قسم کو توڑ دیا کیونکہ قسم کا پورا کرنا جب ہی ضروری ہے کہ اس سے کوئی فساد پیدا نہ ہو۔ (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

## بَابُ صُلْحِ الْحُدَيْبِيَةِ .

(٤٦٢٩) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رضي الله عنه يَقُوْلُ: كَتَبَ عَلِيُّ بْنُ اَبِيْ طَالِبٍ رضي الله عنه الصُّلْحَ بَيْنَ النَّبِيِّ ﷺ وَ بَيْنَ الْمُشْرِكِيْنَ يَوْمَ الْحُدَيْبِيَةِ فَكَتَبَ: ((هٰذَا مَا كَاتَبَ عَلَيْهِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ)) فَقَالُوْا: لَا تَكْتُبْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَلَوْ نَعْلَمُ اَنَّكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَمْ نُقَاتِلْكَ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ لِعَلِيٍّ رضي الله عنه ((اُمْحُهُ)) فَقَالَ: مَا اَنَا بِالَّذِيْ اَمْحَاهُ فَمَحَاهُ النَّبِيُّ ﷺ بِيَدِهٖ قَالَ: وَكَانَ فِيْمَا اشْتَرَطُوْا اَنْ يَدْخُلُوْا مَكَّةَ فَيُقِيْمُوْا بِهَا ثَلَاثًا وَلَا يَدْخُلُهَا بِسِلَاحٍ اِلَّا جُلُبَّانَ السِّلَاحِ قُلْتُ لِاَبِيْ اِسْحَاقَ: وَمَا جُلُبَّانُ السِّلَاحِ؟ قَالَ: الْقِرَابُ وَمَا فِيْهِ.

[بخاري: ٢٦٩٨]

## باب: حدیبیہ میں جو صلح ہوئی اس کا بیان۔

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس صلح نامے کو لکھا جو رسول اللہ ﷺ اور مشرکوں سے قرار پایا حدیبیہ کے دن، اس میں یہ عبارت تھی' یہ وہ ہے جو فیصلہ کیا محمد اللہ کے رسول نے (اس سے معلوم ہوا کہ وثائق اور اسناد میں اول یونہی لکھنا چاہیے مشرک بولے! اللہ کے رسول آپ ﷺ مت لکھیے اس لیے اگر ہم کو یقین ہوتا کہ آپ ﷺ اللہ کے رسول ہیں تو ہم کیوں لڑتے۔ آپ سے۔ رسول اللہ ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ''اس لفظ کو مٹا دو۔'' انہوں نے عرض کیا: میں اس کو مٹانے والا نہیں (یہ انہوں نے ادب کی راہ سے عرض کیا یہ جان کر کہ حضرت ﷺ کا حکم قطعی نہیں ہے ورنہ اس کی اطاعت واجب ہو جاتی) رسول اللہ ﷺ نے اس کو اپنے ہاتھ سے مٹا دیا (یہ آپ ﷺ کا معجزہ تھا اس لیے کہ آپ پڑھے لکھے نہ تھے ایک روایت میں ہے کہ آپ ﷺ نے اپنے ہاتھ مبارک سے بجائے رسول کے ابن عبداللہ کا لفظ لکھ دیا) اس میں ایک شرط یہ بھی تھی کہ مکہ میں آئیں اور تین دن تک رہیں اور ہتھیار لے کر نہ آئیں مگر غلاف کے اندر۔



(٤٦٣٠) عَنْ اَبِيْ اِسْحَاقَ قَالَ: سَمِعْتُ الْبَرَآءَ بْنَ عَازِبٍ رضي الله عنه يَقُوْلُ لَمَّا صَالَحَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَهْلَ الْحُدَيْبِيَةِ قَالَ: كَتَبَ عَلِيٌّ رضي الله عنه كِتَابًا بَيْنَهُمْ قَالَ: فَكَتَبَ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِ مُعَاذٍ غَيْرَ اَنَّهٗ لَمْ يَذْكُرْ فِي الْحَدِيْثِ: هٰذَا مَا كَتَبَ عَلَيْهِ.

[راجع: ٤٦٢٩]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔



(٤٦٣١) عَنِ الْبَرَآءِ رضي الله عنه قَالَ: لَمَّا اُحْصِرَ النَّبِيُّ ﷺ عِنْدَ الْبَيْتِ صَالَحَهٗ اَهْلُ مَكَّةَ عَلٰى اَنْ يَّدْخُلَهَا فَيُقِيْمَ بِهَا ثَلَاثًا وَلَا يَدْخُلَهَا اِلَّا بِجُلُبَّانِ السِّلَاحِ السَّيْفِ وَقِرَابِهٖ وَلَا يَخْرُجَ بِاَحَدٍ مَعَهٗ مِنْ اَهْلِهَا وَلَا يَمْنَعَ اَحَدًا

براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' جب رسول اللہ ﷺ روکے گئے کعبہ شریف میں جانے سے تو صلح کی آپ ﷺ سے مکہ والوں نے اس شرط پر کہ (آئندہ سال) آئیں اور تین دن تک مکہ میں رہیں اور ہتھیاروں کو غلاف میں رکھ کر آئیں اور کسی مکہ والے کو اپنے ساتھ نہ لے جائیں اور ان کے ساتھ والوں میں سے جو رہ جائے (مشرکوں کا ساتھ قبول کرے) تو اس

يَمْكُثُ بِهَا مِمَّنْ كَانَ مَعَهُ قَالَ لِعَلِيٍّ رضی اللہ عنہ: ((اكْتُبِ الشَّرْطَ بَيْنَنَا بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ هٰذَا مَا قَاضٰى عَلَيْهِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ)) فَقَالَ لَهُ الْمُشْرِكُوْنَ: لَوْ نَعْلَمُ اَنَّكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ تَابَعْنَاكَ وَلٰكِنِ اكْتُبْ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ فَاَمَرَ عَلِيًّا رضی اللہ عنہ اَنْ يَمْحَاهَا فَقَالَ عَلِيٌّ رضی اللہ عنہ: لَا وَاللّٰهِ! لَا اَمْحَاهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((أَرِنِيْ مَكَانَهَا)) فَاَرَاهُ مَكَانَهَا فَمَحَاهَا وَكَتَبَ: ((ابْنُ عَبْدِاللّٰهِ)) فَاَقَامَ بِهَا ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ فَلَمَّا اَنْ كَانَ الْيَوْمُ الثَّالِثُ قَالُوْا لِعَلِيٍّ رضی اللہ عنہ: هٰذَا اٰخِرُ يَوْمٍ مِنْ شَرْطِ صَاحِبِكَ فَأْمُرْهُ فَلْيَخْرُجْ فَاَخْبَرَهُ بِذٰلِكَ فَقَالَ: ((نَعَمْ)) فَخَرَجَ وَقَالَ ابْنُ جَنَابٍ فِيْ رِوَايَتِهِ ـ مَكَانَ تَابَعْنَاكَ ـ بَايَعْنَاكَ.

کو منع نہ کریں۔ آپ ﷺ نے فرمایا حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے: اچھا اس شرط کو لکھو بسم اللہ الرحمن الرحیم یہ وہ ہے جو فیصلہ کیا اس پر محمد اللہ تعالیٰ کے رسول ﷺ نے۔'' مشرک بولے اگر ہم یہ جانتے کہ آپ ﷺ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں تو آپ ﷺ کی اطاعت کرتے یا آپ ﷺ سے بیعت کرتے، بلکہ یوں لکھیے محمد عبداللہ کے بیٹے نے۔ آپ ﷺ نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو حکم کیا رسول کا لفظ مٹانے کے لیے۔ انہوں نے کہا: قسم اللہ کی میں تو نہ مٹاؤں گا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اچھا مجھے اس لفظ کی جگہ۔'' بتا حضرت علی نے بتادی آپ ﷺ نے اس کو مٹادیا اور ابن عبداللہ لکھ دیا (جب دوسرا سال ہوا تو آپ ﷺ تشریف لائے) پھر تین روز تک مکہ معظمہ میں رہے جب تیسرا دن ہوا تو مشرکوں نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے کہا: یہ تمہارے صاحب کی شرط کا آخری دن ہے اب ان سے کہو جانے کو' انہوں نے کہا آپ ﷺ نے فرمایا: اچھا اور آپ ﷺ نکلے۔



فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: قاضی عیاض نے کہا کہ بعض لوگوں نے اس روایت سے دلیل کی ہے اس امر پر کہ آپ ﷺ نے اپنے ہاتھ سے لکھ دیا جیسا کہ ظاہر معنی ہے اور بخاری کی روایت میں ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے وہ کاغذ لیا اور لکھا اور ایک روایت میں ہے کہ آپ ﷺ اچھی طرح لکھنا نہ جانتے تھے اور آپ ﷺ نے لکھا۔ اس مذہب والے یہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کے ہاتھ سے لکھوایا اس طرح پر کہ قلم نے خود لکھ دیا اور آپ ﷺ نے نہ جانا کہ کیا لکھتے ہیں یا اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو اس وقت لکھنا سکھلا دیا اور یہ زیادہ معجزہ ہے آپ ﷺ کا اس لیے کہ آپ ﷺ امی تھے پھر جیسے اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو وہ علم سکھائے جن کو آپ ﷺ نہ جانتے تھے اور پڑھایا جو نہ پڑھ سکتے تھے اسی طرح لکھوایا جس کو نہ لکھ سکتے تھے اور اس سے آپ ﷺ کے امی ہونے میں کوئی خلل نہیں ہوتا اور اکثر کا مذہب یہ ہے کہ آپ نے خود لکھا نہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو نبی امی کہا اور فرمایا: ﴿وَمَا كُنْتَ تَتْلُوْا مِنْ قَبْلِهٖ مِنْ كِتَابٍ وَّ لَا تَخُطُّهٗ بِيَمِيْنِكَ﴾ اور حضرت ﷺ نے فرمایا...... اور اس حدیث میں لکھا کہ معنا لکھوایا ہے جیسا دوسری روایت میں ہے کہ آپ ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: لکھ محمد بن عبداللہ۔ انتھی مختصراً۔

(٤٦٣٢) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ قُرَيْشًا صَالَحُوا النَّبِيَّ ﷺ فِيْهِمْ سُهَيْلُ بْنُ عَمْرٍو فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ لِعَلِيٍّ رضی اللہ عنہ: ((اكْتُبْ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ)) قَالَ: سُهَيْلٌ اَمَّا بِسْمِ اللّٰهِ فَمَا نَدْرِيْ مَا بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَلٰكِنِ اكْتُبْ مَا نَعْرِفُ بِاسْمِكَ اللّٰهُمَّ! فَقَالَ:

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے قریش نے صلح کی رسول اللہ ﷺ سے اور قریش میں سہیل بن عمرو بھی تھا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے لکھو: ''بسم اللہ الرحمن الرحیم۔'' سہیل نے کہا: ہم نہیں جانتے بسم اللہ الرحمن الرحیم کیا ہے وہ لکھو جس کو ہم جانتے ہیں باسمك اللھم۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اچھا لکھو محمد کی طرف سے جو اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں۔'' مشرکوں نے کہا: اگر ہم جانتے

((اكْتُبْ مِنْ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ)) قَالُوْا: لَوْ عَلِمْنَا اَنَّكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَا تَبِعْنَاكَ وَلٰكِنِ اكْتُبِ اسْمَكَ وَاسْمَ اَبِيْكَ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ ((اكْتُبْ مِنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ)) فَاشْتَرَطُوْا عَلَى النَّبِيِّ ﷺ اَنَّ مَنْ جَآءَ مِنْكُمْ لَمْ نَرُدَّهٗ عَلَيْكُمْ وَمَنْ جَآءَ كُمْ مِنَّا رَدَدْتُمُوْهُ عَلَيْنَا فَقَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَنَكْتُبُ هٰذَا؟ قَالَ: ((نَعَمْ اِنَّهٗ مَنْ ذَهَبَ مِنَّا اِلَيْهِمْ فَاَبْعَدَهُ اللّٰهُ وَمَنْ جَآءَ نَا مِنْهُمْ سَيَجْعَلُ اللّٰهُ لَهٗ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا)).

آپ ﷺ اللہ کے رسول ہیں تو آپ ﷺ کی پیروی کرتے البتہ اپنا اور اپنے باپ کا نام لکھو۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اچھا لکھو محمد بن عبداللہ کی طرف سے۔'' پھر انہوں نے یہ شرط لگائی آپ ﷺ سے کہ اگر تم میں سے کوئی ہمارے پاس آئے گا ہم اس کو واپس نہ دیں گے اور ہم میں سے کوئی تمہارے پاس آئے گا تو اس کو روانہ کر دینا ہمارے پاس۔ صحابہ کرام نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ یہ شرط ہم لکھیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''لکھو ہم میں سے جو کوئی ان کے پاس چلا جائے تو اللہ تعالیٰ اس کو دور ہی رکھے اور ان میں سے جو کوئی ہمارے پاس آئے گا، اللہ تعالیٰ اس کے لیے بھی راستہ نکال دے گا اور اس کی مشکل کو آسان کر دے گا۔''



فائدہ: پھر ایسا ہی ہوا اس شرط کے لکھنے سے مشرکوں کو کوئی فائدہ نہ ہوا بلکہ چند روز کے بعد جب بعض لوگ جیسے ابوبصیر اور ان کے ساتھی مسلمان ہو کر آنے لگے۔ وہ شرط کی وجہ سے آپ ﷺ کے پاس نہ آ سکے اور راہ میں ایک جتھا علیحدہ انہوں نے قائم کیا اور مشرکوں کو ایسا لوٹا اور تباہ کیا کہ ان کا ناک میں دم ہو گیا آخر انہوں نے تنگ آ کر رسول اللہ ﷺ سے کہلا بھیجا کہ ہم اس شرط سے دہائے آپ ﷺ اپنے لوگوں کو بلا لیجیے اور صلح نامہ لکھتے وقت آپ ﷺ نے ایسے جزئیات میں جیسے بسم اللہ الرحمن الرحیم وغیرہ میں تکرار نہ کی کیوں کہ بسم اللہ الرحمن الرحیم اور باسمک اللھم کا ایک ہی مضمون ہے یہ مشرکوں کی بے فائدہ ہٹ تھی اور محمد ﷺ نہ سہی محمد بن عبداللہ سہی۔ اس صلح نامہ سے آپ ﷺ کی غرض اور تھی جس کو مشرک بیوقوف نہ سمجھے وہ یہ تھی کہ مسلمان اور مشرک اس صلح کی وجہ سے آپس میں ملنے جلنے لگیں گے اور مسلمان اپنے عزیزوں سے مل کر ان کو حق بات سمجھا دیں آخر کہاں تک جو دین میں حق ہے وہ ایک نہ ایک دن آدمی کی سمجھ میں آ جائے گا پھر ایسا ہی ہوا کہ اس صلح کی مدت میں ہزاروں آدمی نئے مسلمان ہو گئے اور کافروں کا زور ٹوٹتا چلا گیا یہاں تک کہ مکہ معظمہ فتح ہوا اور تمام قریش مسلمان ہوئے اور قریش کے انتظار میں عرب کے اور قبیلہ تھے وہ بھی مسلمان ہو گئے اور اللہ تعالیٰ کے رسول ﷺ کو کامیابی ہوئی اور یہ سورت اتری: ﴿اذا جاء نصر اللہ والفتح﴾ [۱۱۰/ النصر: ۱] اخیر تک۔

(۴۶۳۳) عَنْ اَبِيْ وَائِلٍ قَالَ: قَامَ سَهْلُ بْنُ حُنَيْفٍ يَوْمَ صِفِّيْنَ فَقَالَ: يَا اَيُّهَا النَّاسُ! اتَّهِمُوْا اَنْفُسَكُمْ لَقَدْ كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَ الْحُدَيْبِيَةِ وَلَوْ نَرٰى قِتَالًا لَقَاتَلْنَا وَذٰلِكَ فِي الصُّلْحِ الَّذِيْ كَانَ بَيْنَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَبَيْنَ الْمُشْرِكِيْنَ فَجَآءَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ فَاَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَلَسْنَا عَلٰى حَقٍّ وَهُمْ عَلٰى بَاطِلٍ؟ قَالَ: ((بَلٰى)) قَالَ: اَلَيْسَ قَتْلَانَا فِي الْجَنَّةِ وَقَتْلَاهُمْ فِي النَّارِ؟ قَالَ: ((بَلٰى)) قَالَ: فَفِيْمَ نُعْطِي الدَّنِيَّةَ

سہل بن حنیف صفین کے روز (جب حضرت علی رضی اللہ عنہ اور معاویہ میں جنگ تھی) کھڑے ہوئے اور کہا: اے لوگو! اپنا قصور سمجھو۔ ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے جس دن صلح ہوئی حدیبیہ کی اگر ہم لڑائی چاہتے تو لڑتے اور یہ اس صلح کا ذکر ہے جو رسول اللہ ﷺ اور مشرکوں میں ہوئی۔ تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ آئے رسول اللہ ﷺ کے پاس اور عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! کیا ہم سچے دین پر نہیں ہیں اور کافر جھوٹے دین پر نہیں ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کیوں نہیں۔'' پھر انہوں نے کہا، ہم میں جو مارے جائیں کیا وہ جنت میں نہیں جائیں گے۔ اور ان میں جو مارے جائیں کیا وہ جہنم میں نہ جائیں گے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کیوں نہیں۔'' (مطلب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا یہ تھا کہ پھر دب کر صلح کیوں کریں جنگ

فِيْ دِيْنِنَا وَنَرْجِعُ وَلَمَّا يَحْكُمِ اللّٰهُ بَيْنَنَا وَبَيْنَهُمْ قَالَ: ((يَا ابْنَ الْخَطَّابِ! إِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَلَنْ يُّضَيِّعَنِيَ اللّٰهُ أَبَدًا)) قَالَ: فَانْطَلَقَ عُمَرُ فَلَمْ يَصْبِرْ مُتَغَيِّظًا فَأَتٰى أَبَا بَكْرٍ رضي الله عنه فَقَالَ: يَا أَبَا بَكْرٍ! أَلَسْنَا عَلٰى حَقٍّ وَهُمْ عَلٰى بَاطِلٍ قَالَ: بَلٰى قَالَ: أَلَيْسَ قَتْلَانَا فِي الْجَنَّةِ وَقَتْلَاهُمْ فِي النَّارِ؟ قَالَ: بَلٰى قَالَ: فَعَلَامَ نُعْطِي الدَّنِيَّةَ فِيْ دِيْنِنَا وَنَرْجِعُ وَلَمَّا يَحْكُمِ اللّٰهُ بَيْنَنَا وَبَيْنَهُمْ فَقَالَ: يَا ابْنَ الْخَطَّابِ إِنَّهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَلَنْ يُّضَيِّعَهُ اللّٰهُ أَبَدًا قَالَ: فَنَزَلَ الْقُرْاٰنُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِالْفَتْحِ فَأَرْسَلَ إِلٰى عُمَرَ رضي الله عنه فَأَقْرَأَهُ إِيَّاهُ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ أَوَ فَتْحٌ هُوَ؟ قَالَ: ((نَعَمْ)) فَطَابَتْ نَفْسُهُ وَرَجَعَ . [بخاري: ٣١٨١، ٣١٨٢، ٤١٨٩، ٤٨٤٤، ٧٣٠٨]

کیوں نہ کریں) حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا پھر کیوں ہم اپنے دین پر دھبہ لگائیں اور لوٹ جائیں اور ابھی اللہ تعالیٰ نے ہمارا اور ان کا فیصلہ نہیں کیا۔ حضرت رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اے خطاب کے بیٹے! میں اللہ کا رسول ہوں مجھ کو وہ کبھی تباہ نہیں کرے گا۔'' یہ سن کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ چلے اور غصہ کے مارے صبر نہ ہوسکا۔ وہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس گئے اور ان سے کہا: اے ابوبکر رضی اللہ عنہ کیا ہم حق پر نہیں ہیں اور وہ باطل پر نہیں ہیں؟ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: کیوں نہیں۔ انہوں نے کہا: ہمارے مقتول جنت میں نہ جائیں گے اور ان کے مقتول جہنم میں نہیں جائیں گے؟ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: کیوں نہیں۔ انہوں نے کہا: پھر کیوں ہم اپنے دین کا نقصان کریں اور لوٹ جائیں اور ابھی ہمارا ان کا فیصلہ نہیں کیا اللہ تعالیٰ نے۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: اے خطاب کے بیٹے! آپ ﷺ اللہ کے رسول ہیں اللہ ان کو کبھی تباہ نہیں کرے گا۔ (یہاں سے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا روحانی اتصال اور قرب حضرت محمد ﷺ سے دریافت کر لینا چاہیے کہ انہوں نے بعینہ وہی جواب دیا جو آپ ﷺ نے دیا تھا) پھر قرآن شریف اترا رسول اللہ ﷺ پر جس میں فتح کا ذکر ہے (یعنی سورہ انا فتحنا) آپ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو بلا بھیجا اور یہ سورت پڑھائی۔ انہوں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ یہ صلح فتح ہے ہماری؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ہاں تب وہ خوش ہو گئے اور لوٹ آئے (اور اللہ نے ویسا ہی کیا کہ اس صلح کا نتیجہ فتح ہوا)۔



فائدہ: سہل کا مطلب یہ تھا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھی بھی صلح اور تحکیم پر راضی ہو جائیں گو ان کو ناگوار تھا؟ سہل نے سمجھایا کہ بعض بات بری معلوم ہوتی ہے لیکن اس کا انجام اچھا ہوتا ہے چنانچہ جناب رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں صحابہ نے صلح حدیبیہ کو برا خیال کیا لیکن اللہ تعالیٰ نے اس صلح کو ان کے حق میں بہتر کیا اور انجام اس کا یہ ہوا کہ مکہ فتح ہوا اور مسلمان غالب ہو گئے۔

(٤٦٣٤) عَنْ شَقِيْقٍ قَالَ: سَمِعْتُ سَهْلَ ابْنَ حُنَيْفٍ رضي الله عنه يَقُوْلُ بِصِفِّيْنَ: أَيُّهَا النَّاسُ! اتَّهِمُوْا آرَاءَكُمْ، وَاللّٰهِ! لَقَدْ رَأَيْتُنِيْ يَوْمَ أَبِيْ جَنْدَلٍ وَلَوْ أَنِّيْ أَسْتَطِيْعُ أَنْ أَرُدَّ أَمْرَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لَرَدَدْتُهُ وَاللّٰهِ! مَا وَضَعْنَا سُيُوْفَنَا عَلٰى عَوَاتِقِنَا إِلٰى أَمْرٍ قَطُّ إِلَّا أَسْهَلْنَ بِنَا إِلٰى

شقیق سے روایت ہے، میں نے سہل بن حنیف سے سنا، وہ کہتے تھے صفین میں اے لوگو! اپنی عقلوں کا قصور سمجھو، قسم اللہ کی تم دیکھتے مجھ کو ابوجندل کے روز (یعنی حدیبیہ کے دن ابوجندل کا نام عاص بن سہیل بن عمرو تھا) اگر میں طاقت رکھتا رسول اللہ ﷺ کے حکم کو پھیرنے کی البتہ پھیر دیتا اس کو (یہ مبالغہ کے طور پر کہا یعنی صلح ہم کو ایسی ناگوار تھی) قسم اللہ کی ہم نے کبھی اپنی تلواریں کاندھوں پر نہیں رکھیں مگر وہ لے گئیں ہم کو اس بات

أَمْرٍ نَعْرِفُهُ إِلَّا أَمْرَكُمْ هٰذَا لَمْ يَذْكُرِ ابْنُ نُمَيْرٍ: إِلَى أَمْرٍ قَطُّ. [راجع: ٤٦٣٣]

کی طرف جس کو ہم جانتے ہیں مگر اس لڑائی میں۔ (جو شام والوں سے تھی)

○ ○ ○ ○

(٤٦٣٥) عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَ فِي حَدِيثِهِمَا: إِلَى أَمْرٍ يُفْظِعُنَا. [راجع: ٤٦٣٣]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

(٤٦٣٦) عَنْ أَبِي وَائِلٍ قَالَ: سَمِعْتُ سَهْلَ ابْنَ حُنَيْفٍ رضی اللہ عنہ بِصِفِّينَ يَقُولُ: اتَّهِمُوا رَأْيَكُمْ عَلَى دِينِكُمْ فَلَقَدْ رَأَيْتُنِي يَوْمَ أَبِي جَنْدَلٍ وَلَوْ أَسْتَطِيعُ أَنْ أَرُدَّ أَمْرَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ مَاسَدَدْنَا مِنْهُ فِي خُصْمٍ إِلَّا انْفَجَرَ عَلَيْنَا مِنْهُ خُصْمٌ.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔ اس میں اتنا زیادہ ہے کہ سہل نے کہا: تمہاری رائے ایسی ہے کہ جب ایک کونہ اس میں سے ہم کھولیں تو دوسرا کونہ کھل جاتا ہے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا: صحیح مسلم کے نسخوں میں مافتحنا ہے اور یہ غلط ہے صحیح ماسددنا ہے اور بخاری کی روایت بھی یہی ہے اور تب ہی معنی ٹھیک ہوتا ہے کیوں کہ اب معنی یہ ہوگا کہ جب ایک کونا ہم اس کا بند کرتے ہیں تو دوسرا کونا کھل جاتا ہے۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: ان حدیثوں سے کافروں کے ساتھ صلح کرنے کا جواز نکلتا ہے، جب ضرورت یا مصلحت ہو اور اس پر اتفاق ہے علما کا، لیکن ہمارا مذہب یہ ہے کہ صلح کی مدت دس برس سے زیادہ نہیں ہو سکتی اس حالت میں جب مسلمان مغلوب ہوں اور جو غالب ہوں تو چار مہینہ سے زیادہ درست نہیں اور ایک قول یہ ہے کہ ایک سال کے اندر درست ہے اور امام مالک رحمہ اللہ نے کہا کہ مدت کی کوئی حد نہیں بلکہ جتنی حاکم کی رائے میں مناسب معلوم ہو درست ہے۔

(٤٦٣٧) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ حَدَّثَهُمْ قَالَ: لَمَّا نَزَلَتْ: ﴿إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِينًا لِّيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ﴾ إِلَى قَوْلِهِ ﴿فَوْزًا عَظِيمًا﴾ [٤٨/ الفتح: ١ تا ٥] مَرْجِعَهُ مِنَ الْحُدَيْبِيَةِ وَهُمْ يُخَالِطُهُمُ الْحُزْنُ وَالْكَآبَةُ وَقَدْ نَحَرَ الْهَدْيَ بِالْحُدَيْبِيَةِ فَقَالَ: ((لَقَدْ أُنْزِلَتْ عَلَيَّ آيَةٌ هِيَ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنَ الدُّنْيَا جَمِيعًا.))

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جب یہ سورت اتری ﴿إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِينًا﴾ اخیر تک تو آپ ﷺ لوٹ کر آ رہے تھے، حدیبیہ سے اور صحابہ کو بہت غم اور رنج تھا اور آپ ﷺ نے ہدی کو نحر کر دیا تھا حدیبیہ میں (کیوں کہ کافروں نے مکہ میں آنے نہ دیا) تب آپ ﷺ نے فرمایا: ''میرے اوپر ایک آیت اتری جو ساری دنیا سے زیادہ مجھ کو پسند ہے۔''

○ ○ ○ ○

(٤٦٣٨) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ نَحْوَ حَدِيثِ ابْنِ أَبِي عَرُوبَةَ.

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے ابن ابی عروبہ کی حدیث کی طرح منقول ہے۔

## بَابُ الْوَفَاءِ بِالْعَهْدِ .

## باب: اقرار کو پورا کرنا۔

(٤٦٣٩) عَنْ حُذَيْفَةَ بْنِ الْيَمَانِ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَا مَنَعَنِي أَنْ أَشْهَدَ بَدْرًا إِلَّا أَنِّي خَرَجْتُ أَنَا وَأَبِي، حُسَيْلٌ قَالَ: فَأَخَذَنَا كُفَّارُ قُرَيْشٍ

حذیفہ بن الیمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، مجھے بدر میں آنے سے کسی چیز نے نہ روکا مگر یہ کہ میں نکلا اپنے باپ حسیل کیساتھ (یہ کنیت ہے حذیفہ کے باپ کی اور بعض نے حسل کہا ہے) تو ہم کو قریش کے کافروں نے پکڑا اور

فَقَالُوا : اِنَّكُمْ تُرِيْدُوْنَ مُحَمَّدًا ﷺ؟ فَقُلْنَا: مَا نُرِيْدُهُ اِلَّا الْمَدِيْنَةَ فَاَخَذُوْا مِنَّا عَهْدَ اللّٰهِ وَمِيْثَاقَهُ لَنَنْصَرِفَنَّ اِلَى الْمَدِيْنَةِ وَلَا نُقَاتِلُ مَعَهُ فَاَتَيْنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَاَخْبَرْنَاهُ الْخَبَرَ فَقَالَ: ((اِنْصَرِفَا نَفِي لَهُمْ بِعَهْدِهِمْ وَنَسْتَعِيْنُ اللّٰهَ عَلَيْهِمْ)).

کہا: تم محمد ﷺ کے پاس جانا چاہتے ہو، سو ہم نے کہا: ہم ان کے پاس نہیں جانا چاہتے بلکہ ہم مدینہ میں جانا چاہتے ہیں۔ پھر انہوں نے ہم سے اللہ کا نام لے کر عہد اور اقرار لیا کہ ہم مدینہ کو پھر جائیں گے اور محمد ﷺ کے ساتھ ہو کر نہیں لڑیں گے جب ہم رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے تو ہم نے یہ سب قصہ بیان کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم چلے جاؤ مدینہ کو ہم ان کا اقرار پورا کریں گے اور اللہ تعالیٰ سے مدد چاہیں گے ان پر۔''

فائدہ: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ لڑائی میں جھوٹ بولنا درست ہے کیوں کہ حذیفہ رضی اللہ عنہ حضرت ﷺ ہی کے پاس آتے تھے، پر مصلحت سے انہوں نے جھوٹ کہہ دیا کہ ہم مدینہ کو جاتے ہیں اور جب تک تعریض ہو سکے (تعریض یہ ہے کہ جھوٹ بھی نہ ہو اور اپنا مطلب بھی فوت نہ ہو) اولیٰ ہے لیکن جھوٹ بولنا بھی لڑائی میں درست ہے اسی طرح جھوٹ بولنا درست ہے لوگوں میں صلح کرانے کے لیے اور خاوند کو اپنی بی بی سے اس کے راضی کرنے کے لیے جیسے حدیث صحیح میں اس کی تصریح آ گئی ہے۔ اس حدیث سے یہ بھی نکلا کہ اقرار کا پورا کرنا ضروری ہے اور اختلاف کیا ہے علما نے اگر کافر کسی مسلمان کو قید کریں اور اس سے اقرار لیں نہ بھاگنے کا تو امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور اہل کوفہ کا یہ قول ہے کہ اس اقرار کا پورا کرنا ضروری نہیں بلکہ جب موقع پائے بھاگ جائے اور مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک اقرار کا پورا کرنا ضروری ہے اور اگر کافروں نے اس پر جبر کر کے قسم لی نہ بھاگنے کی تو بالاتفاق بھاگنا درست ہے اس لیے کہ زبردستی کی قسم لازم نہیں ہوتی لیکن حذیفہ اور ان کے باپ کو آپ ﷺ نے اقرار پورا کرنے کا حکم دیا اس خیال سے کہ میرے اصحاب عہد شکنی میں بدنام نہ ہوں اور یہ حکم بطور وجوب کے نہ تھا۔ (نووی)

## بَابُ غَزْوَةِ الْأَحْزَابِ.

## باب: غزوہ احزاب یعنی جنگ خندق کے بیان میں۔

(٤٦٤٠) عَنْ اِبْرَاهِيْمَ التَّيْمِيِّ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ: كُنَّا عِنْدَ حُذَيْفَةَ رضی اللہ عنہ فَقَالَ رَجُلٌ: لَوْ اَدْرَكْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَاتَلْتُ مَعَهُ وَاَبْلَيْتُ فَقَالَ حُذَيْفَةُ : اَنْتَ كُنْتَ تَفْعَلُ ذَاكَ ؟ لَقَدْ رَاَيْتُنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لَيْلَةَ الْاَحْزَابِ وَاَخَذَتْنَا رِيْحٌ شَدِيْدَةٌ وَقُرٌّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَلَا رَجُلٌ يَاْتِيْنِيْ بِخَبَرِ الْقَوْمِ جَعَلَهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ مَعِيَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ؟)) فَسَكَتْنَا فَلَمْ يُجِبْهُ مِنَّا اَحَدٌ ثُمَّ قَالَ: ((اَلَا رَجُلٌ يَاْتِيْنِيْ بِخَبَرِ الْقَوْمِ جَعَلَهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ مَعِيَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ؟)) فَسَكَتْنَا فَلَمْ يُجِبْهُ مِنَّا اَحَدٌ فَقَالَ: ((قُمْ يَا حُذَيْفَةُ! فَاْتِنَا بِخَبَرِ الْقَوْمِ)) فَلَمْ اَجِدْ بُدًّا اِذْ دَعَانِيْ بِاسْمِيْ اَنْ اَقُوْمَ قَالَ: ((اذْهَبْ

ابراہیم تیمی سے روایت ہے انہوں نے سنا اپنے باپ (یزید بن شریک تیمی سے) انہوں نے کہا: ہم حذیفہ بن الیمان رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھے تھے۔ ایک شخص بولا اگر میں رسول اللہ ﷺ کے زمانہ مبارک میں ہوتا تو جہاد کرتا آپ ﷺ کے ساتھ اور کوشش کرتا لڑنے میں، حذیفہ نے کہا تو ایسا کرتا۔ (یعنی تیرا کہنا معتبر نہیں ہو سکتا کرنا اور ہے اور کہنا اور ہے صحابہ کرام نے جو کوشش کی تو اس سے بڑھ کر نہ کر سکتا) تم دیکھو ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے احزاب (جمع ہے حزب کی حزب کہتے ہیں گروہ کو اس جنگ کو جو ۵ھ ہجری میں ہوئی غزوہ احزاب کہتے ہیں اس لیے کہ کافروں کے بہت سے گروہ حضرت ﷺ سے لڑنے کو آئے تھے) کی رات کو اور ہوا بہت تیز چل رہی تھی اور سردی بھی خوب چمک رہی تھی۔ اس وقت آپ ﷺ نے فرمایا: ''کوئی شخص ہے جو جا کر کافروں کی خبر لائے اللہ تعالیٰ اس کو قیامت کے دن میرے ساتھ رکھے گا۔'' یہ سن کر ہم لوگ خاموش ہو رہے اور کسی نے جواب نہ دیا (کسی کی ہمت نہ ہوئی کہ ایسی

فَأْتِنِي بِخَبَرِ الْقَوْمِ وَلَا تَذْعَرْهُمْ عَلَيَّ)) فَلَمَّا وَلَّيْتُ مِنْ عِنْدِهِ جَعَلْتُ كَأَنَّمَا أَمْشِي فِي حَمَّامٍ حَتَّى أَتَيْتُهُمْ فَرَأَيْتُ أَبَا سُفْيَانَ يَصْلِي ظَهْرَهُ بِالنَّارِ فَوَضَعْتُ سَهْمًا فِي كَبِدِ الْقَوْسِ فَأَرَدْتُ أَنْ أَرْمِيَهُ فَذَكَرْتُ قَوْلَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ ((لَا تَذْعَرْهُمْ عَلَيَّ)) وَلَوْ رَمَيْتُهُ لَأَصَبْتُهُ فَرَجَعْتُ وَأَنَا أَمْشِي فِي مِثْلِ الْحَمَّامِ فَلَمَّا أَتَيْتُهُ فَأَخْبَرْتُهُ خَبَرَ الْقَوْمِ وَفَرَغْتُ قُرِرْتُ فَأَلْبَسَنِي رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ مِنْ فَضْلِ عَبَاءَةٍ كَانَتْ عَلَيْهِ يُصَلِّي فِيهَا فَلَمْ أَزَلْ نَائِمًا حَتَّى أَصْبَحْتُ فَلَمَّا أَصْبَحْتُ قَالَ: ((قُمْ يَا نَوْمَانُ)).

سردی میں رات کو خوف کی جگہ میں جائے اور خبر لائے حالانکہ صحابہ کی جانثاری اور ہمت مشہور ہے) پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''کوئی شخص ہے جو کافروں کی خبر میرے پاس لائے اللہ تعالیٰ اس کو قیامت کے دن میرے ساتھ رکھے گا۔'' کسی نے جواب نہ دیا سب خاموش ہو رہے۔ آخر آپ ﷺ نے فرمایا: ''اے حذیفہ! اٹھ اور کافروں کی خبر لا۔'' اب مجھے کچھ نہ بنا کیوں کہ آپ ﷺ نے میرا نام لے کر حکم دیا جانے کا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''جا اور خبر لے کر آ کافروں کی اور مت اکسانا ان کو مجھ پر (یعنی ایسا کوئی کام نہ کرنا جس سے ان کو غصہ آئے اور وہ تجھ کو ماریں یا لڑائی پر مستعد ہوں) جب میں آپ ﷺ کے پاس سے چلا تو ایسا معلوم ہوا جیسے کوئی حمام کے اندر چل رہا ہے (یعنی سردی بالکل کافور ہو گئی بلکہ گرمی معلوم ہوتی تھی یہ آپ ﷺ کی دعا کی برکت تھی۔ اللہ اور رسول اللہ ﷺ کی اطاعت پہلے تو نفس کو ناگوار ہوتی ہے لیکن جب مستعدی سے شروع کر دے تو بجائے تکلیف کے لذت اور راحت حاصل ہوتی ہے) یہاں تک کہ میں کافروں کے پاس پہنچا۔ دیکھا تو ابوسفیان اپنی کمر کو آگ سے سینک رہا ہے۔ میں نے تیر کمان پر چڑھایا اور قصد کیا مارنے کا۔ پھر مجھے رسول اللہ ﷺ کا فرمان یاد آیا کہ ایسا کوئی کام نہ کرنا جس سے ان کو غصہ پیدا ہو اگر میں مار دیتا تو بے شک ابوسفیان کو لگتا، آخر میں لوٹا۔ پھر مجھے ایسا معلوم ہوا کہ حمام کے اندر چل رہا ہوں جب رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور سب حال کہہ دیا اس وقت سردی معلوم ہوئی (یہ آپ ﷺ کا ایک بڑا معجزہ تھا) آپ ﷺ نے مجھے اپنا ایک فاضل کمبل اوڑھا دیا جس کو اوڑھ کر آپ ﷺ نماز پڑھا کرتے تھے میں اس کو اوڑھ کر جو سویا تو صبح تک سوتا رہا جب صبح ہوئی تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''اٹھ بہت سونے والے۔''

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ۔ نووی ؒ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلا کہ حاکم کو مخفی جاسوس اور مخبر بھیجنا چاہیے اور غنیم کی خبر رکھنا چاہیے جنگ میں تو یہ بہت ضروری ہے اور امن میں بھی کافروں کی اخبار بذریعہ اپنے وکیلوں اور ایلچیوں کے ہمیشہ دریافت کرتے رہنا چاہیے ان کی قوت اور ساز و سامان اور تعداد لشکر کی خبر ہر وقت لینا چاہیے اور اس امر کا بندوبست ضرور رکھنا چاہیے کہ وہ ہتھیاروں کی عمدگی یا تعداد فوج میں مسلمانوں سے بڑھنے نہ پائیں۔ میں نے ایک بار تنہائی میں فکر کی کہ مسلمانوں کے مغلوب اور تباہ ہو جانے کی کیا وجہ ہے، معلوم ہوا کہ کتاب اور سنت سے منہ موڑنا، اللہ تعالیٰ کا خوف چھوڑ دینا، دنیا کی محبت میں غرق رہنا، اصلی وجہ ہے اور اس زمانے کے عقلمند لوگ جو وجہیں تراشتے ہیں کہ تجارت نہ ہونا، زراعت نہ ہونا، صنعت نہ ہونا، یہ سب غلط ہے اور سوانگ ہے مسلمانوں کے بڑھنے میں صرف یہی آڑ ہے کہ قرآن اور حدیث کو چھوڑے بیٹھے ہیں، دنیا کے دھندوں میں ایسے پھنسے ہیں کہ (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر ۞۞)

(۞۞ گزشتہ سے پیوستہ) دین کا خیال تک نہیں آتا، پھر اللہ تعالیٰ نے بھی ان کو عذاب میں گرفتار کیا ہے کہ دنیا بھی ان کو نہیں ملتی باوجود اس کی فکر میں سرگرداں ہیں اور رات دن دنیاداری میں مصروف ہیں پھر روز بروز اور مفلس اور تباہ ہوتے جا رہے ہیں اور جب تک وہ اس سے توبہ نہ کریں گے اس وقت تک یہ عذاب کبھی کم نہ ہوگا۔ چاہے وہ کتنا ہی پڑھیں کیسا ہی علم حاصل کریں، پھر میں نے خیال کیا کہ کافر بھی تو اللہ تعالیٰ سے غافل ہیں اور رات دن دنیا میں مصروف ہیں ان کو یہ حکومت اور دولت کیوں دے رکھی ہے۔ معلوم ہوا کہ کافروں کے واسطے تو صرف دنیا ہی ہے اور ان کا کفر یہی ایک امر ان کو آخرت میں بے نصیب کرنے کے لیے کافی ہے اب دوسرے عذاب کی صورت نہیں نہ ان کو دنیا کا عذاب دے کر جگانے اور بیدار کرنے کی ضرورت ہے لیکن اللہ تعالیٰ اپنے مسلمان بندوں کو گو وہ کتنے ہی گناہ گار ہوں تکلیف دے کر بیدار کرنا چاہتا ہے اور ہو گا وہی جو اس کے علم میں ہے۔ یا اللہ! تو اپنے فضل سے اور خاتم الانبیاء ﷺ کی اطاعت کے ذریعہ مسلمانوں کا دل کتاب اور سنت پر لگا دے اور ایک بار پھر اپنے دین کا بول بالا دکھلا دے۔ آمین یا رب العالمین۔

## بَابُ غَزْوَةِ أُحُدٍ.

## باب جنگ احد کا بیان۔

(٤٦٤١) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ؓ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ أُفْرِدَ يَوْمَ أُحُدٍ فِي سَبْعَةٍ مِنَ الْأَنْصَارِ وَرَجُلَيْنِ مِنْ قُرَيْشٍ فَلَمَّا رَهِقُوهُ قَالَ: ((مَنْ يَرُدُّهُمْ عَنَّا وَلَهُ الْجَنَّةُ أَوْ هُوَ رَفِيقِي فِي الْجَنَّةِ)) فَتَقَدَّمَ رَجُلٌ مِنَ الْأَنْصَارِ فَقَاتَلَ حَتَّى قُتِلَ ثُمَّ رَهِقُوهُ أَيْضًا [فَقَالَ: ((مَنْ يَرُدُّهُمْ عَنَّا وَلَهُ الْجَنَّةُ أَوْ هُوَ رَفِيقِي فِي الْجَنَّةِ)) فَتَقَدَّمَ رَجُلٌ مِنَ الْأَنْصَارِ فَقَاتَلَ حَتَّى قُتِلَ] فَلَمْ يَزَلْ كَذٰلِكَ حَتَّى قُتِلَ السَّبْعَةُ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ لِصَاحِبَيْهِ: ((مَا أَنْصَفْنَا أَصْحَابَنَا)).

انس بن مالک ؓ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ احد کے دن (جب کافروں کا غلبہ ہوا اور مسلمان مغلوب ہو گئے) الگ ہو گئے سات آدمی انصار کے اور دو قریش کے آپ ﷺ کے پاس رہ گئے اور کافروں نے آپ ﷺ پر ہجوم کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "کون ان کو پھیرتا ہے اس کو جنت ملے گی یا میرا رفیق ہو گا جنت میں۔" ایک انصاری آگے بڑھا اور لڑا یہاں تک کہ مارا گیا۔ پھر انہوں نے ہجوم کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "کون ان کو لوٹاتا ہے اس کو جنت ملے گی یا میرا رفیق ہو گا جنت میں۔" اور ایک انصاری بڑھا اور لڑا یہاں تک کہ مارا گیا۔ پھر یہی حال رہا یہاں تک کہ ساتوں آدمی انصار کے شہید ہوئے (سبحان اللہ! انصار کی جاں نثاری اور وفاداری کیسی تھی، یہاں سے اصحاب رسول اللہ ﷺ کا درجہ اور مرتبہ سمجھ لینا چاہیے) تب آپ ﷺ نے فرمایا: "ہم نے انصاف نہ کیا اپنے اصحاب کے ساتھ یا ہمارے یاروں نے ہمارے ساتھ انصاف نہ کیا۔" (پہلی صورت میں یہ مطلب ہو گا کہ انصاف نہ کیا یعنی قریش بیٹھے رہے اور انصار شہید ہو گئے قریش کو بھی نکلنا چاہیے تھا۔ دوسری صورت میں یہ معنی ہوں گے کہ ہمارے یار جو بھاگ گئے جان بچا کر انہوں نے انصاف نہ کیا کہ ان کے بھائی شہید ہوئے اور وہ اپنے تئیں بچانے کی فکر میں رہے)

❖ ❖ ❖ ❖

(٤٦٤٢) عَنْ عَبْدِ الْعَزِيزِ بْنِ أَبِي حَازِمٍ عَنْ أَبِيهِ أَنَّهُ سَمِعَ سَهْلَ بْنَ سَعْدٍ ؓ يُسْأَلُ عَنْ جُرْحِ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَ أُحُدٍ؟ فَقَالَ:

عبدالعزیز بن ابی حازم اپنے باپ ابو حازم (سلمہ بن دینار مدنی) سے بیان کرتے ہیں انہوں نے سہل بن سعد ؓ سے پوچھا، رسول اللہ ﷺ کے زخمی ہونے کا حال احد کے دن۔ انہوں نے کہا: آپ ﷺ کا چہرہ

جُرِحَ وَجْهُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَكُسِرَتْ رَبَاعِيَتُهُ وَهُشِمَتِ الْبَيْضَةُ عَلٰى رَأْسِهٖ فَكَانَتْ فَاطِمَةُ رضی اللہ عنہا بِنْتُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ تَغْسِلُ الدَّمَ وَكَانَ عَلِيُّ بْنُ اَبِيْ طَالِبٍ رضی اللہ عنہ يَسْكُبُ عَلَيْهَا بِالْمِجَنِّ فَلَمَّا رَأَتْ فَاطِمَةُ رضی اللہ عنہا اَنَّ الْمَاءَ لَا يَزِيْدُ الدَّمَ اِلَّا كَثْرَةً اَخَذَتْ قِطْعَةَ حَصِيْرٍ فَاَحْرَقَتْهُ حَتّٰى صَارَ رَمَادًا ثُمَّ اَلْصَقَتْهُ بِالْجُرْحِ فَاسْتَمْسَكَ الدَّمُ. [بخاری: ۲۹۱۱، ۴۰۷۵، ۵۷۲۲]

مبارک زخمی ہوا اور آپ ﷺ کی کچلی ٹوٹ گئی اور آپ ﷺ کے سر پر خود ٹوٹا (تو سر کو کتنی تکلیف ہوئی ہوگی) پھر حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا آپ ﷺ کی صاحبزادی خود خون دھوتی تھیں اور حضرت علی رضی اللہ عنہ اس پر پانی ڈالتے تھے۔ جب حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے دیکھا کہ پانی سے خون زیادہ بہتا ہے تو انہوں نے ایک بوریئے کا ٹکڑا جلا کر زخم سے لگا دیا تب خون بند ہوا۔



(٤٦٤٣) عَنْ اَبِيْ حَازِمٍ اَنَّهُ سَمِعَ سَهْلَ بْنَ سَعْدٍ رضی اللہ عنہ وَهُوَ يُسْئَلُ عَنْ جُرْحِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: اَمَا وَاللّٰهِ اِنِّيْ لَاَعْرِفُ مَنْ كَانَ يَغْسِلُ جُرْحَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَمَنْ كَانَ يَسْكُبُ الْمَاءَ وَبِمَا ذَا دُوْوِيَ ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِ عَبْدِ الْعَزِيْزِ غَيْرَ اَنَّهُ زَادَ: وَجُرِحَ وَجْهُهُ وَقَالَ:۔ مَكَانَ هُشِمَتْ:۔ كُسِرَتْ.

[بخاری: ۲۹۰۳، ۴۰۷۵، ۵۷۲۲]

سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے جناب رسول اللہ ﷺ کے زخمی ہونے کا حال پوچھا گیا۔ انہوں نے کہا: میں جانتا ہوں قسم اللہ کی اس شخص کو جو آپ ﷺ کا زخم دھوتا تھا اور جو پانی ڈالتا تھا اور جو دوا ہوئی پھر بیان کیا اسی طرح جیسے اوپر گزرا۔



(٤٦٤٤) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ فِيْ حَدِيْثِ ابْنِ اَبِيْ هِلَالٍ: اُصِيْبَ وَجْهُهُ وَفِيْ حَدِيْثِ بْنِ مُطَرِّفٍ: جُرِحَ وَجْهُهُ. [بخاری: ۲۴۳، ۳۰۳۷، ۵۲۴۸؛ ترمذی: ۲۰۸۵؛ ابن ماجہ: ۳۴۶۴]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔



(٤٦٤٥) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كُسِرَتْ رَبَاعِيَتُهُ يَوْمَ اُحُدٍ وَشُجَّ فِيْ رَأْسِهٖ فَجَعَلَ يَسْلُتُ الدَّمَ عَنْهُ وَيَقُوْلُ: ((كَيْفَ يُفْلِحُ قَوْمٌ شَجُّوْا نَبِيَّهُمْ ﷺ وَكَسَرُوْا رَبَاعِيَتَهُ وَهُوَ يَدْعُوْهُمْ اِلَى اللّٰهِ)) فَاَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ﴿لَيْسَ لَكَ مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ﴾.

[۳/ آل عمران: ۱۲۸]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ کا دانت ٹوٹا احد کے دن اور سر پر زخم لگا۔ آپ ﷺ خون کو دور کرتے تھے اور فرماتے تھے: ''کیسے فلاح ہوگی اس قوم کی جس نے زخمی کیا اپنے پیغمبر ﷺ کو اور اس کا دانت توڑا حالانکہ وہ بلاتا تھا ان کو اللہ کی طرف۔'' اس وقت یہ آیت اتری تمہارا کچھ اختیار نہیں ہے اللہ تعالیٰ چاہے ان کو معاف کرے چاہے عذاب دے کیونکہ وہ ظالم ہیں۔



فائدہ: حضرت ﷺ نے اپنی قوم کا یہ حال دیکھ کر ان کی تباہی کا یقین کیا لیکن اللہ جل جلالہ نے آپ ﷺ کو بتلایا کہ تم کو کارخانہ الٰہی میں کوئی اختیار نہیں ہے اب بھی اللہ اگر چاہے تو ان کو معاف کر دے اور عذاب بھی کر سکتا ہے پھر آخر اللہ تعالیٰ نے ان کو عذاب ہی کیا۔ دنیا میں تباہ و برباد اور ذلیل و خوار ہوئے۔ مکہ کی حکومت بھی گئی سارا غرور ناک کی راہ نکل گیا، اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبر کو غالب کیا۔ ایک روایت میں ہے کہ آپ ﷺ بددعا کرنے لگے قریش کے ظالموں کو تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری۔

(٤٦٤٦) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: كَأَنِّيْ أَنْظُرُ إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ يَحْكِيْ نَبِيًّا مِنَ الْأَنْبِيَاءِ ضَرَبَهُ قَوْمُهُ وَهُوَ يَمْسَحُ الدَّمَ عَنْ وَجْهِهِ وَيَقُوْلُ: ((رَبِّ اغْفِرْ لِقَوْمِيْ فَإِنَّهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ)).

[بخاري: ٣٤٧٧، ٦٩٢٩؛ ابن ماجه: ٤٠٢٥]

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' گویا میں دیکھ رہا ہوں کہ رسول اللہ ﷺ بیان کر رہے تھے ایک پیغمبر کا حال ان کی قوم نے ان کو مارا تھا اور وہ اپنے منہ سے خون پونچھتے جاتے تھے اور کہتے جاتے تھے: "یا اللہ! میری قوم کو بخش دے وہ نادان ہیں۔ (سبحان اللہ نبوت کے حلیم کا کیا کہنا)



(٤٦٤٧) عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: فَهُوَ يَنْضِحُ الدَّمَ عَنْ جَبِيْنِهِ.

[راجع: ٤٦٤٦]

اعمش سے اس سند کے ساتھ یہ حدیث مروی ہے اس میں یہ بھی ہے کہ نبی ﷺ اپنی پیشانی سے خون پونچھتے جاتے تھے۔



## بَابُ اشْتِدَادِ غَضَبِ اللّٰهِ عَلٰى مَنْ قَتَلَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ.

## باب: جس کو رسول اللہ ﷺ خود قتل کریں اس پر اللہ تعالیٰ کا غصہ بہت سخت ہے۔

(٤٦٤٨) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ: هٰذَا مَا حَدَّثَنَا أَبُوْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ أَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اشْتَدَّ غَضَبُ اللّٰهِ عَلٰى قَوْمٍ فَعَلُوْا هٰذَا بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ)) وَهُوَ حِيْنَئِذٍ يُشِيْرُ إِلٰى رَبَاعِيَتِهِ وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اشْتَدَّ غَضَبُ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ عَلٰى رَجُلٍ يَقْتُلُهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ)).

[بخاري: ٤٠٧٣]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "بڑا غصہ ہے اللہ کا ان لوگوں پر جنہوں نے ایسا کیا اللہ کے رسول کے ساتھ۔" اور آپ ﷺ اشارہ کرتے تھے اپنے دانت کی طرف اور فرمایا آپ ﷺ نے "بڑا غصہ ہے اللہ تعالیٰ کا اس شخص پر جس کو رسول اللہ ﷺ قتل کریں اللہ تعالیٰ کی راہ میں۔" (یعنی جہاد میں جس کو ماریں کیونکہ اس مردود نے پیغمبر کے مارنے کا قصد کیا ہو گا اور اس سے مراد وہ لوگ نہیں ہیں جن کو آپ ﷺ حد یا قصاص میں ماریں)



## بَابُ مَا لَقِيَ النَّبِيُّ ﷺ مِنْ أَذَى الْمُشْرِكِيْنَ وَالْمُنَافِقِيْنَ.

## باب: رسول اللہ ﷺ نے مشرکوں اور منافقوں کے ہاتھ سے جو تکلیف پائی اس کا بیان۔

(٤٦٤٩) عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: بَيْنَمَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُصَلِّيْ عِنْدَ الْبَيْتِ وَأَبُوْ

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ خانہ کعبہ کے پاس نماز پڑھ رہے تھے اور ابوجہل اپنے یاروں سمیت بیٹھا ہوا تھا اور

جَهْلٍ وَأَصْحَابٌ لَهُ جُلُوسٌ وَقَدْ نُحِرَتْ جَزُوْرًا بِالْأَمْسِ فَقَالَ أَبُوْ جَهْلٍ: أَيُّكُمْ يَقُوْمُ إِلَى سَلَا جَزُوْرِ بَنِيْ فُلَانٍ فَيَأْخُذُهُ فَيَضَعُهُ فِيْ كَتِفَيْ مُحَمَّدٍ ﷺ إِذَا سَجَدَ؟ فَانْبَعَثَ أَشْقَى الْقَوْمِ فَأَخَذَهُ فَلَمَّا سَجَدَ النَّبِيُّ ﷺ وَضَعَهُ بَيْنَ كَتِفَيْهِ قَالَ: فَاسْتَضْحَكُوْا وَجَعَلَ بَعْضُهُمْ يَمِيْلُ عَلَى بَعْضٍ وَأَنَا قَائِمٌ أَنْظُرُ لَوْ كَانَتْ لِيْ مَنَعَةٌ طَرَحْتُهُ عَنْ ظَهْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَالنَّبِيُّ ﷺ سَاجِدٌ مَا يَرْفَعُ رَأْسَهُ حَتَّى انْطَلَقَ إِنْسَانٌ فَأَخْبَرَ فَاطِمَةَ رضي الله عنها فَجَاءَتْ وَهِيَ جُوَيْرِيَةٌ فَطَرَحَتْهُ عَنْهُ ثُمَّ أَقْبَلَتْ عَلَيْهِمْ تَسُبُّهُمْ فَلَمَّا قَضَى النَّبِيُّ ﷺ صَلَاتَهُ رَفَعَ صَوْتَهُ ثُمَّ دَعَا عَلَيْهِمْ وَكَانَ إِذَا دَعَا دَعَا ثَلَاثًا وَإِذَا سَأَلَ سَأَلَ ثَلَاثًا ثُمَّ قَالَ: ((اَللّٰهُمَّ عَلَيْكَ بِقُرَيْشٍ)) ثَلَاثَ مَرَّاتٍ فَلَمَّا سَمِعُوْا صَوْتَهُ ذَهَبَ عَنْهُمُ الضِّحْكُ وَخَافُوْا دَعْوَتَهُ ثُمَّ قَالَ: ((اَللّٰهُمَّ عَلَيْكَ بِأَبِيْ جَهْلِ بْنِ هِشَامٍ وَعُتْبَةَ ابْنِ رَبِيْعَةَ وَشَيْبَةَ بْنِ رَبِيْعَةَ وَالْوَلِيْدِ بْنِ عُقْبَةَ وَأُمَيَّةَ بْنِ خَلَفٍ وَعُقْبَةَ بْنِ أَبِيْ مُعَيْطٍ)) وَذَكَرَ السَّابِعَ وَلَمْ أَحْفَظْهُ وَالَّذِيْ بَعَثَ مُحَمَّدًا ﷺ بِالْحَقِّ لَقَدْ رَأَيْتُ الَّذِيْنَ سَمَّى صَرْعَى يَوْمَ بَدْرٍ ثُمَّ سُحِبُوْا إِلَى الْقَلِيْبِ قَلِيْبِ بَدْرٍ قَالَ أَبُوْ إِسْحَاقَ الْوَلِيْدُ بْنُ عُقْبَةَ غَلَطٌ فِيْ هٰذَا الْحَدِيْثِ . [بخاري: ٢٤٠، ٥٢٠، ٢٩٣٤، ٣١٨٥، ٣٨٥٤، ٣٩٦٠؛ نسائي: ٣٠٦]

ایک دن پہلے ایک اونٹنی ذبح کی گئی تھی۔ابوجہل نے کہا: تم میں سے کون جا کر اس کا بچہ دان لاتا ہے اور اس کو رکھ دیتا ہے محمد ﷺ کے دونوں مونڈھوں کے بیچ میں، جب وہ سجدے میں جائیں۔ یہ سن کر ان کا بد بخت شقی اٹھا (عقبہ بن ابی معیط ملعون) اور لایا اس کو اور رسول اللہ ﷺ جب سجدے میں گئے تو آپ ﷺ کے دونوں مونڈھوں کے بیچ میں وہ بچہ دان رکھ دیا۔ پھر ان لوگوں نے ہنسی شروع کی اور مارے ہنسی کے ایک دوسرے پر گرنے لگا۔ میں کھڑا ہوا دیکھتا تھا مجھے اگر زور ہوتا (یعنی میرے مددگار لوگ ہوتے) تو میں پھینک دیتا اس کو آپ ﷺ کی پیٹھ سے اور رسول اللہ ﷺ سجدے میں ہی رہے۔ آپ ﷺ نے سر نہیں اٹھایا یہاں تک کہ ایک آدمی گیا اور اس نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو خبر کی تو وہ آئیں، اس وقت لڑکی تھیں اور اس کو پھینکا آپ ﷺ کی پیٹھ سے۔ پھر ان لوگوں کی طرف آئیں ان کو برا کہا۔ جب آپ ﷺ نماز پڑھ چکے تو بلند آواز سے بددعا کی ان پر۔ آپ ﷺ جب دعا کرتے تو تین بار کرتے اور جب اللہ سے کچھ مانگتے تو تین بار مانگتے۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ قریش کو ایسی سزا دے۔'' تین بار فرمایا۔ ان لوگوں نے جب آپ ﷺ کی آواز سنی تو ہنسی جاتی رہی اور آپ ﷺ کی بددعا سے ڈر گئے۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تو سمجھ لے ابوجہل بن ہشام اور عتبہ بن ربیعہ اور شیبہ بن ربیعہ اور ولید بن عقبہ اور امیہ بن خلف اور عقبہ بن ابی معیط سے۔'' اور ساتویں کا نام مجھ کو یاد نہیں رہا (بخاری کی روایت میں اس کا نام عمارہ بن ولید مذکور ہے) قسم اس کی جس نے حضرت محمد ﷺ کو سچا پیغمبر کر کے بھیجا میں ان سب لوگوں کو جن کا آپ ﷺ نے نام لیا بدر کے دن پڑے ہوئے دیکھا ان کی نعشیں گھسیٹ کر گڑھے میں ڈالی گئیں جو بدر میں تھا (جیسے کتے کو گھسیٹ کر پھینکتے ہیں) ابواسحٰق نے کہا: ولید بن عقبہ کا نام غلط ہے اس حدیث میں۔

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث میں یہ اشکال ہے کہ جب نجاست آپ ﷺ کی پشت پر رکھ دی تو آپ ﷺ نماز کیسے پڑھتے رہے۔ قاضی عیاض رحمہ اللہ نے اس کا یہ جواب دیا ہے کہ بچہ دان اونٹنی کا نجس نہیں ہے اس واسطے کہ مینگنی اور رطوبت اس کے بدن کی پاک ہے اور او جھڑی میں یہی چیزیں ہوتی ہیں نجس تو خون ہے اور یہ جواب امام مالک رحمہ اللہ کے مذہب پر بنتا ہے کہ حلال جانور کا گوبر پاک ہے۔ ہمارا اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا مذہب یہ ہے کہ وہ نجس ہے۔ اور قاضی عیاض رحمہ اللہ کا جواب ضعیف اور باطل ہے اس لیے کہ او جھڑی یا بچہ دان میں خون بھی لگا رہتا ہے۔ (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(۞۞ گزشتہ سے پیوستہ) دوسرے یہ کہ وہ مشرکوں کا ذبیحہ تھا اور وہ نجس ہے۔اسی طرح اس کا گوشت اور سب اجزا۔ عمدہ جواب یہ ہے کہ آپ ﷺ کو اس کی خبر نہیں ہوئی کہ پیٹھ پر کیا رکھا گیا ہے اس لیے آپ ﷺ سجدہ میں مصروف رہے۔ انتہٰی۔
بلکہ صحیح ولید بن عتبہ ہے اور بخاری نے اپنی صحیح میں ایسا ہی روایت کیا اور ولید بن عقبہ تو اس وقت موجود نہ تھا یا ہوگا تو بچہ ہوگا کیونکہ جس دن مکہ فتح ہوا وہ رسول اللہ ﷺ کے سامنے لایا گیا سر پر ہاتھ پھیرانے کے لیے اس وقت وہ قریب تھا جوانی کے۔ (نووی رحمۃ اللہ علیہ)

(٤٦٥٠) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: بَيْنَمَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ سَاجِدٌ وَحَوْلَهٗ نَاسٌ مِّنْ قُرَيْشٍ اِذْجَآءَ ہٗ عُقْبَةُ بْنُ اَبِىْ مُعَيْطٍ بِسَلَا جَزُوْرٍ فَقَذَفَهٗ عَلٰى ظَهْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَلَمْ يَرْفَعْ رَاْسَهٗ فَجَآءَ تْ فَاطِمَةُ رضی اللہ عنہا فَاَخَذَتْهُ عَنْ ظَهْرِهٖ وَدَعَتْ عَلٰى مَنْ صَنَعَ ذٰلِكَ فَقَالَ: ((اَللّٰهُمَّ عَلَيْكَ الْمَلَاَ مِنْ قُرَيْشٍ اَبَا جَهْلِ بْنَ هِشَامٍ وَّعُتْبَةَ بْنَ رَبِيْعَةَ وَشَيْبَةَ بْنَ رَبِيْعَةَ وَعُقْبَةَ بْنَ اَبِىْ مُعَيْطٍ وَاُمَيَّةَ بْنَ خَلَفٍ اَوْ اُبَىَّ بْنَ خَلَفٍ)) شُعْبَةُ الشَّاكُّ قَالَ: فَلَقَدْ رَاَيْتُهُمْ قُتِلُوْا يَوْمَ بَدْرٍ فَاُلْقُوْا فِىْ بِئْرٍ غَيْرَ اَنَّ اُمَيَّةَ اَوْ اُبَيًّا تَقَطَّعَتْ اَوْ صَالُهٗ فَلَمْ يُلْقَ فِى الْبِئْرِ. [راجع:٤٦٤٩]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ سجدے میں تھے اور آپ ﷺ کے گرد قریش کے چند لوگ تھے' اتنے میں عقبہ بن ابی معیط آیا اونٹنی کی اوجھڑی لے کر اور آپ ﷺ کی پیٹھ مبارک پر ڈال دی، آپ ﷺ نے اپنا سر نہیں اٹھایا، پھر فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا آئیں اور آپ ﷺ کی پیٹھ پر سے اس کو اٹھایا اور ایسا کرنے والے کے لیے بددعا کی۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا: یا اللہ! تو سزا دے قریش کی اس جماعت کو ابوجہل بن ہشام اور عتبہ بن ربیعہ اور شیبہ بن ربیعہ اور عقبہ بن ابی معیط اور امیہ بن خلف یا ابی بن خلف کو (شعبہ جو راوی ہے اس حدیث کا اس کو شک ہے) عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے کہا: پھر میں نے ان سب لوگوں کو دیکھا، مارے گئے بدر کے دن اور کنویں میں پھینک دیے گئے مگر امیہ یا ابی اس کے ٹکڑے ٹکڑے الگ ہو گئے تھے اس لیے وہ کنویں میں نہیں ڈالا گیا۔

فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: آپ ﷺ کی دعا ان کے باب میں قبول ہوئی اور یہ گڑھے میں پھینکے گئے ذلت سے' دفن نہیں ہوئے کیونکہ حربی کا دفن واجب نہیں ہے بلکہ جنگل میں پھینک دیا جائے مگر جس صورت میں اس کی بدبو سے لوگوں کو تکلیف کا ڈر ہو تو گاڑ دیں۔ قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: اس روایت پر یہ اعتراض ہوا ہے کہ عمارہ بن ولید بھی ان لوگوں میں تھا اور وہ بدر کے دن نہیں مارا گیا بلکہ حبش میں جا کر مرا۔ اس کا جواب یہ ہے کہ مراد ان میں سے اکثر لوگ ہیں کیونکہ عقبہ بن ابی معیط بھی بدر کے دن نہیں مارا گیا بلکہ قید ہوا پھر عرق انطبیہ میں آکر رسول اللہ ﷺ نے اس کو قتل کرایا۔ انتہٰی۔

(٤٦٥١) عَنْ اَبِىْ اِسْحٰقَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهٗ زَادَ: وَكَانَ يَسْتَحِبُّ ثَلَاثًا يَقُوْلُ: ((اَللّٰهُمَّ! عَلَيْكَ بِقُرَيْشٍ اَللّٰهُمَّ! عَلَيْكَ بِقُرَيْشٍ اَللّٰهُمَّ! عَلَيْكَ بِقُرَيْشٍ)) ثَلَاثًا وَذَكَرَ فِيْهِمُ الْوَلِيْدَ ابْنَ عُتْبَةَ وَاُمَيَّةَ بْنَ خَلَفٍ وَّلَمْ يَشُكَّ قَالَ اَبُوْ اِسْحَاقَ: وَنَسِيْتُ السَّابِعَ. [راجع:٤٦٤٩]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔ اس میں یہ ہے کہ آپ ﷺ تین بار دعا کر رہے تھے عاجزی سے۔ آپ ﷺ فرماتے تھے: ''یا اللہ! سمجھ لے قریش سے۔ یا اللہ! تو سمجھ لے قریش سے۔ یا اللہ! تو سمجھ لے قریش سے۔'' اور ولید بن عتبہ کا نام ہے بجائے ولید بن عقبہ کے اور امیہ بن خلف کے نام میں شک نہیں ابو اسحاق نے کہا: ساتویں آدمی کا میں نام بھول گیا۔

○ ○ ○ ○

(٤٦٥٢) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: اسْتَقْبَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الْبَيْتَ فَدَعَا عَلٰى سِتَّةِ نَفَرٍ مِّنْ قُرَيْشٍ فِيْهِمْ اَبُوْجَهْلٍ وَّاُمَيَّةُ بْنُ خَلَفٍ

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے کعبہ کی طرف منہ کیا اور بددعا کی قریش کے چھ آدمیوں کے لیے ابوجہل اور امیہ بن خلف اور عتبہ بن ربیعہ اور عقبہ بن ابی معیط کے لیے پھر عبداللہ بن

وَعُتْبَةُ بْنُ رَبِيعَةَ وَشَيْبَةُ بْنُ رَبِيعَةَ وَعُقْبَةُ بْنُ أَبِي مُعَيْطٍ فَأُقْسِمُ بِاللَّهِ ! لَقَدْ رَأَيْتُهُمْ صَرْعٰى عَلٰى بَدْرٍ قَدْ غَيَّرَتْهُمُ الشَّمْسُ وَكَانَ يَوْمًا حَارًّا. [راجع:٤٦٤٩]

مسعود رضی اللہ عنہ نے قسم کھائی کہ میں نے ان لوگوں کو دیکھا بدر میں پڑے ہوئے اور دھوپ سے سڑ گئے تھے کیوں کہ وہ گرمی کا دن تھا۔



(٤٦٥٣) أَنَّ عَائِشَةَ زَوْجَ النَّبِيِّ ﷺ حَدَّثَتْ أَنَّهَا قَالَتْ لِرَسُولِ اللّٰهِ ﷺ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ! هَلْ أَتٰى عَلَيْكَ يَوْمٌ كَانَ أَشَدَّ مِنْ يَوْمِ أُحُدٍ فَقَالَ: ((لَقَدْ لَقِيتُ مِنْ قَوْمِكِ وَكَانَ أَشَدُّ مَا لَقِيتُ مِنْهُمْ يَوْمَ الْعَقَبَةِ إِذْ عَرَضْتُ نَفْسِي عَلٰى ابْنِ عَبْدِ يَا لِيلَ بْنِ عَبْدِ كُلَالٍ فَلَمْ يُجِبْنِي إِلٰى مَا أَرَدْتُّ فَانْطَلَقْتُ وَأَنَا مَهْمُومٌ عَلٰى وَجْهِي فَلَمْ أَسْتَفِقْ إِلَّا بِقَرْنِ الثَّعَالِبِ فَرَفَعْتُ رَأْسِي فَإِذَا أَنَا بِسَحَابَةٍ قَدْ أَظَلَّتْنِي فَنَظَرْتُ فَإِذَا فِيهَا جِبْرَائِيلُ عليه السلام فَنَادَانِي فَقَالَ: إِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ قَدْ سَمِعَ قَوْلَ قَوْمِكَ لَكَ وَمَا رَدُّوا عَلَيْكَ وَقَدْ بَعَثَ إِلَيْكَ مَلَكَ الْجِبَالِ لِتَأْمُرَهُ بِمَا شِئْتَ فِيهِمْ ' قَالَ : فَنَادَانِي مَلَكُ الْجِبَالِ وَسَلَّمَ عَلَيَّ ثُمَّ قَالَ: يَا مُحَمَّدُ إِنَّ اللّٰهَ قَدْ سَمِعَ قَوْلَ قَوْمِكَ لَكَ وَأَنَا مَلَكُ الْجِبَالِ وَقَدْ بَعَثَنِي رَبُّكَ إِلَيْكَ لِتَأْمُرَنِي بِأَمْرِكَ فَمَا شِئْتَ [إِنْ شِئْتَ] أَطْبَقْتُ عَلَيْهِمُ الْأَخْشَبَيْنِ)) فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((بَلْ أَرْجُو أَنْ يُّخْرِجَ اللّٰهُ تَعَالٰى مِنْ أَصْلَابِهِمْ مَنْ يَعْبُدُ اللّٰهَ وَحْدَهُ لَا يُشْرِكُ بِهِ شَيْئًا)).

[بخاری: ٣٢٣١، ٧٣٨٩]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' انہوں نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! آپ پر احد کے دن سے بھی کوئی دن زیادہ سخت گزرا ہے آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں نے بہت آفت اٹھائی تیری قوم سے (یعنی قریش کی قوم سے) اور سب سے زیادہ سخت رنج مجھے عقبہ کے دن ہوا میں نے عبد یا لیل کے بیٹے پر اپنے تئیں پیش کیا (یعنی اس سے مسلمان ہونے کو کہا) اس نے میرا کہنا نہ مانا۔ میں چلا اور میرے چہرے پر رنج برس رہا تھا، پھر مجھے ہوش نہ آیا (یعنی یکساں رنج میں چلا گیا) مگر جب قرن الثعالب (ایک مقام ہے جہاں سے نجد والے احرام باندھتے ہیں مکہ سے دو منزل کے فاصلہ پر) پہنچا تو میں نے اپنا سر اٹھایا۔ دیکھا تو ایک ابر کے ٹکڑے نے مجھ پر سایہ کیا اور اس میں حضرت جبرائیل علیہ السلام تھے۔ انہوں نے مجھے آواز دی اور کہا کہ اللہ جل جلالہٗ نے تمہاری قوم کا کہنا سنا اور جو انہوں نے جواب دیا تو پہاڑوں کے فرشتے کو تمہارے پاس بھیجا ہے تم جو چاہو اس کو حکم کرو پھر اس فرشتے نے مجھے پکارا' سلام کیا اور کہا: اے محمد ﷺ! اللہ تعالیٰ نے تمہاری قوم کا کہنا سنا اور میں پہاڑوں کا فرشتہ ہوں اور مجھے تمہارے پروردگار نے تمہارے پاس بھیجا ہے اس لیے کہ جو تم حکم دو' میں سنوں' پھر جو تم چاہو اگر کہو تو میں دونوں پہاڑوں کو (یعنی ابو قبیس اور اس کے سامنے کا پہاڑ جو مکہ میں ہے) ان پر ملا دوں (اور ان کو پیس کر رکھ دوں) رسول اللہ ﷺ نے اس سے فرمایا: ''(میں یہ نہیں چاہتا) بلکہ مجھے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کی اولاد میں سے ان لوگوں کو پیدا کرے جو خاص اسی کو پوجیں گے اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کریں گے۔'' (سبحان اللہ کیا شفقت تھی آپ ﷺ کو اپنی امت پر وہ رنج دیتے اور آپ ﷺ ان کی تکلیف گوارا نہ کرتے)۔

(٤٦٥٤) عَنْ جُنْدُبِ بْنِ سُفْيَانَ رضي الله عنه قَالَ : دَمِيَتْ إِصْبَعُ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ فِي بَعْضِ

جندب بن سفیان سے روایت ہے' کسی لڑائی میں رسول اللہ ﷺ کی انگلی کو مار لگی اور خون نکل آیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''نہیں ہے تو مگر ایک

تِلْكَ الْمَشَاهِدِ فَقَالَ: ((هَلْ اَنْتِ اِلَّا اِصْبَعٌ دَمِيْتِ وَفِي سَبِيْلِ اللّٰهِ مَا لَقِيْتِ)).

[بخاری: ۲۸۰۲، ۶۱۴۶؛ ترمذی: ۳۳۴۵]

انگلی جس میں سے خون نکلا اور اللہ تعالیٰ کی راہ میں تجھے یہ تکلیف ہوئی۔“ (مطلب یہ ہے کہ اللہ کی راہ میں اتنی سی تکلیف بے حقیقت ہے اور یہ شعر نہیں ہے جیسے اوپر گزرا)

(۴۶۵۵) عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ قَيْسٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ غَارٍ فَنُكِبَتْ اِصْبَعُهُ. [راجع:۴۶۵۴]

اسود بن قیس سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ غار میں تھے (قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: یہ غلطی ہے غار کی جگہ غازی کا لفظ ہوگا یا غار سے مراد لشکر ہے) آپ ﷺ کی انگلی کو ٹھوکر لگی۔

(۴۶۵۶) عَنْ جُنْدُبٍ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: اَبْطَاَ جِبْرَائِيْلُ علیہ السلام عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ الْمُشْرِكُوْنَ: قَدْ وُدِّعَ مُحَمَّدٌ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ: ﴿وَ الضُّحٰى ○ وَاللَّيْلِ اِذَا سَجٰى ○ مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰى.﴾ [۹۳/ والضحیٰ:۱-۳]

[بخاری: ۱۱۲۵، ۴۹۸۳، ۴۹۵۰؛ ترمذی: ۳۳۴۵]

جندب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جبرائیل علیہ السلام نے چندروز کی دیر کی آپ ﷺ کے پاس آنے میں تو مشرک کہنے لگے: اللہ تعالیٰ نے چھوڑ دیا محمد ﷺ کو۔ اسی وقت یہ سورت اتاری اللہ تعالیٰ نے ”قسم ہے دن چڑھے کی اور رات کی جب ڈھانک لے، نہیں چھوڑا تجھ کو تیرے پروردگار نے اور نہ ہی ناراض ہوا۔“



(۴۶۵۷) عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ قَيْسٍ قَالَ: سَمِعْتُ جُنْدُبَ بْنَ سُفْيَانَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: اشْتَكٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَلَمْ يَقُمْ لَيْلَتَيْنِ اَوْ ثَلَاثًا فَجَاءَتْهُ امْرَاَةٌ فَقَالَتْ: يَا مُحَمَّدُ! اِنِّيْ لَاَرْجُوْ اَنْ يَكُوْنَ شَيْطَانُكَ قَدْ تَرَكَكَ لَمْ اَرَهُ قَرِبَكَ مُنْذُ لَيْلَتَيْنِ اَوْ ثَلَاثٍ قَالَ: فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ: ﴿وَالضُّحٰى ○ وَاللَّيْلِ اِذَا سَجٰى ○ مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰى.﴾ [راجع:۴۶۵۶]

اسود بن قیس سے روایت ہے، میں نے جندب بن سفیان رضی اللہ عنہ سے سنا، رسول اللہ ﷺ بیمار ہوئے تو دو تین دن رات تک نہیں اٹھے، پھر ایک عورت آئی (عوراء بنت حرب ابوسفیان کی بہن، ابولہب کی بی بی حمالۃ الحطب) اور کہنے لگی، اے محمد ﷺ! میں سمجھتی ہوں کہ تمہارے شیطان نے تم کو چھوڑ دیا (یہ اس شیطان نے ہنسی سے کہا) میں دیکھتی ہوں دو تین رات سے تمہارے پاس نہیں آیا تب اللہ تعالیٰ نے یہ سورت اتاری ﴿والضحیٰ﴾ اخیر تک اس کے معنی اوپر گزرے۔



(۴۶۵۸) عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ قَيْسٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَ حَدِيْثِهِمَا. [راجع:۴۶۵۶]

اسود بن قیس سے اسی سند کے ساتھ مذکورہ دونوں حدیثوں کی طرح روایت نقل کی گئی ہے۔

## بَابٌ فِيْ دُعَاءِ النَّبِيِّ ﷺ وَصَبْرِهٖ عَلٰى اَذَى الْمُنَافِقِيْنَ.

## باب: رسول اللہ ﷺ کی دعا اور منافقین کی تکالیف پر صبر کرنے کا بیان۔

(۴۶۵۹) عَنْ اُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ رَكِبَ حِمَارًا عَلَيْهِ اِكَافٌ تَحْتَهُ قَطِيْفَةٌ فَدَكِيَّةٌ وَاَرْدَفَ وَرَاءَهُ اُسَامَةَ وَهُوَ يَعُوْدُ

اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ ایک گدھے پر سوار ہوئے، اس پر ایک پالان تھا، اور نیچے اس کے ایک چادر تھی فدک کی۔ (فدک ایک مشہور شہر تھا مدینہ سے دو یا تین منزل پر) آپ ﷺ کے

سَعْدَ بْنَ عُبَادَةَ فِي بَنِي الْحَارِثِ بْنِ الْخَزْرَجِ وَذٰلِكَ قَبْلَ وَقْعَةِ بَدْرٍ حَتّٰى مَرَّ بِمَجْلِسٍ فِيْهِ اَخْلَاطٌ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُشْرِكِيْنَ عَبَدَةِ الْاَوْثَانِ وَالْيَهُوْدِ فِيهِمْ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ اُبَيٍّ وَفِي الْمَجْلِسِ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ رَوَاحَةَ فَلَمَّا غَشِيَتِ الْمَجْلِسَ عَجَاجَةُ الدَّابَّةِ خَمَّرَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ اُبَيٍّ اَنْفَهُ بِرِدَائِهِ ثُمَّ قَالَ: لَا تُغَبِّرُوْا عَلَيْنَا فَسَلَّمَ عَلَيْهِمُ النَّبِيُّ ﷺ ثُمَّ وَقَفَ فَنَزَلَ فَدَعَاهُمْ اِلَى اللّٰهِ وَقَرَأَ عَلَيْهِمُ الْقُرْاٰنَ فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ اُبَيٍّ وَاَيُّهَا الْمَرْءُ لَا اَحْسَنَ مِنْ هٰذَا اِنْ كَانَ مَا تَقُوْلُ حَقًّا فَلَا تُؤْذِنَا فِيْ مَجَالِسِنَا وَارْجِعْ اِلٰى رَحْلِكَ فَمَنْ جَاءَكَ مِنَّا فَاقْصُصْ عَلَيْهِ فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ رَوَاحَةَ: اغْشَنَا فِيْ مَجَالِسِنَا فَاِنَّا نُحِبُّ ذٰلِكَ قَالَ: فَاسْتَبَّ الْمُسْلِمُوْنَ وَالْمُشْرِكُوْنَ وَالْيَهُوْدُ حَتّٰى هَمُّوْا اَنْ يَّتَوَاثَبُوْا فَلَمْ يَزَلِ النَّبِيُّ ﷺ يُخَفِّضُهُمْ ثُمَّ رَكِبَ دَابَّتَهُ حَتّٰى دَخَلَ عَلٰى سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ رضی اللہ عنہ فَقَالَ: ((اَيْ سَعْدُ! اَلَمْ تَسْمَعْ اِلٰى مَا قَالَ اَبُوْحُبَابٍ)) يُرِيْدُ عَبْدَاللّٰهِ ابْنَ اُبَيٍّ قَالَ كَذَا وَكَذَا! قَالَ : اعْفُ عَنْهُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ! وَاصْفَحْ فَوَ اللّٰهِ لَقَدْ اَعْطَاكَ اللّٰهُ الَّذِيْ اَعْطَاكَ وَلَقَدِ اصْطَلَحَ اَهْلُ هٰذِهِ الْبُحَيْرَةِ اَنْ يُّتَوِّجُوْهُ فَيُعَصِّبُوْهُ بِالْعِصَابَةِ فَلَمَّا رَدَّاللّٰهُ ذٰلِكَ بِالْحَقِّ الَّذِيْ اَعْطَاكَهُ شَرِقَ بِذٰلِكَ فَذٰلِكَ فَعَلَ بِهِ مَارَاَيْتَ فَعَفَا عَنْهُ النَّبِيُّ ﷺ . [بخاري: ٢٩٨٧، ٤٥٦٦، ٥٦٦٣، ٥٩٦٤، ٦٢٠٧، ٦٢٥٤]

پیچھے اسی گدھے پر اسامہ بن زید تھے، آپ ﷺ تشریف لے گئے سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کو پوچھنے کے لیے، ان کی بیماری میں 'بنی حارث بن خزرج کے محلہ میں اور یہ قصہ بدر کی جنگ سے پہلے کا ہے یہاں تک کہ آپ ﷺ گزرے ایک مجلس پر جس میں سب قسم کے لوگ یعنی مسلمان اور مشرک بت پرست اور یہود ملے جلے تھے۔ ان لوگوں میں عبداللہ بن ابی (منافق مشہور) بھی تھا اور عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ بھی تھے، جب اس مجلس میں جانور کی گرد پہنچی تو عبداللہ بن ابی نے اپنی ناک بند کر لی چادر سے اور کہنے لگا مت گرد اڑاؤ ہم پر' رسول اللہ ﷺ نے ان لوگوں کو سلام کیا پھر کھڑے ہوئے اور گدھے پر سے اترے بعد اس کے ان کو بلایا اللہ کی طرف اور ان کو قرآن سنایا۔ عبداللہ بن ابی نے کہا: اے شخص! اس سے اچھا کچھ نہیں یا اس سے تو یہ بہتر تھا کہ تم اپنے گھر میں بیٹھتے اگر تم جو کہتے ہو وہ سچ ہے تو مت ستاؤ ہم کو ہماری مجلسوں میں اور لوٹ جاؤ اپنے ٹھکانے کو' پھر جو ہم میں سے تمہارے پاس آئے اس کو یہ قصہ سناؤ۔ عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ نے کہا: ہم کو ضرور سنایئے ہماری مجلسوں میں کیوں کہ ہم پسند کرتے ہیں ان باتوں کو۔ اسامہ رضی اللہ عنہ نے کہا: پھر مسلمان اور مشرک اور یہود گالی گلوچ کرنے لگے یہاں تک کہ قصد کیا ایک دوسرے کو مارنے کا اور رسول اللہ ﷺ اس جھگڑے کو دباتے تھے۔ آخر آپ ﷺ سوار ہوئے اپنے جانور پر اور سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کے پاس گئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اے سعد! تم نے نہیں سنیں ابوحباب کی باتیں (یہ کنیت ہے عبداللہ بن ابی کی) اس نے ایسی ایسی باتیں کہیں۔'' سعد رضی اللہ عنہ نے کہا: آپ ﷺ معاف کر دیجیے یا رسول اللہ ﷺ اور درگزر کیجیے قسم اللہ کی، اللہ نے آپ ﷺ کو دیا جو دیا اور اس شہر والوں نے تو یہ ٹھہرایا تھا کہ عبداللہ بن ابی کو تاج پہنا دیں اور عمامہ بندھوا دیں (یعنی اس کو بادشاہ کریں یہاں کا) جب اللہ تعالیٰ نے یہ بات نہ ہونے دی اس حق کی وجہ سے جو آپ ﷺ کو دیا گیا تو وہ جل گیا (حسد کے مارے) اسی حسد نے اس سے یہ کرایا جو آپ ﷺ نے دیکھا' پھر رسول اللہ ﷺ نے اس کو معاف کر دیا۔

فِي الْعُسْرِ وَالْيُسْرِ وَالْمَنْشَطِ وَالْمَكْرَهِ وَعَلَى أَثَرَةٍ عَلَيْنَا وَ عَلَى أَنْ لَّا نُنَازِعَ الْأَمْرَ أَهْلَهُ وَ عَلَى أَنْ نَقُوْلَ بِالْحَقِّ أَيْنَمَا كُنَّا لَا نَخَافُ فِي اللّٰهِ لَوْمَةَ لَائِمٍ.

[بخاری: ۷۲۰۰؛ نسائی: ۴۱۲۱، ۴۱۶۲، ۴۱۶۳، ۴۱۶۴، ۴۱۶۵؛ ابن ماجه: ۲۸۶۶]

میں اور گو ہمارے حق کا خیال نہ رکھا جائے اور اس امر پر کہ ہم جھگڑا نہ کریں گے اس شخص کی سرداری میں جو اس کے لائق ہے اور ہم سچ بات کہیں گے جہاں ہوں گے اللہ کی راہ میں ہم کسی ملامت کرنے والے کی ملامت سے نہیں ڈریں گے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ یہی باتیں اسلام کی ہیں اور جو مسلمان دنیا ساز، خوشامد باز، حق بات کا چھپانے والا، دنیاداروں کی ملامت سے ڈرنے والا ہو وہ پورا مسلمان نہیں ہے بلکہ اس میں کفار کی خصلتیں موجود ہیں اس کو چاہیے توبہ کرے راستبازی اور جرأت، بہادری، حق گوئی اور وفاداری اختیار کرے۔

(۴۷۶۹) عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الْوَلِيدِ فِي هٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع: ۴۷۴۵]

عبادہ بن ولید سے اسی سند کے ساتھ مذکورہ حدیث کی طرح مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(۴۷۷۰) عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ قَالَ بَايَعْنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ ابْنِ إِدْرِيسَ. [راجع: ۴۷۶۸]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(۴۷۷۱) عَنْ جُنَادَةَ ابْنِ أَبِي أُمَيَّةَ قَالَ: دَخَلْنَا عَلَى عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ رضي الله عنه وَهُوَ مَرِيضٌ فَقُلْنَا: حَدِّثْنَا أَصْلَحَكَ اللّٰهُ بِحَدِيْثٍ يَنْفَعُ اللّٰهُ بِهِ سَمِعْتَهُ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: دَعَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَبَايَعْنَاهُ فَكَانَ فِيمَا أَخَذَ عَلَيْنَا أَنْ بَايَعَنَا عَلَى السَّمْعِ وَالطَّاعَةِ فِي مَنْشَطِنَا وَمَكْرَهِنَا وَعُسْرِنَا وَيُسْرِنَا وَأَثَرَةٍ عَلَيْنَا وَأَنْ لَا نُنَازِعَ الْأَمْرَ أَهْلَهُ قَالَ: ((إِلَّا أَنْ تَرَوْا كُفْرًا بَوَاحًا عِنْدَكُمْ مِنَ اللّٰهِ فِيهِ بُرْهَانٌ)). [بخاری: ۷۰۵۵]

جنادہ بن امیہ سے روایت ہے، ہم عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ کے پاس گئے وہ بیمار تھے۔ ہم نے کہا: بیان کرو ہم سے (اللہ تعالیٰ تم کو اچھا کرے)۔ ایسی کوئی حدیث ہے جس سے اللہ فائدہ دے دے اور جس کو تم نے سنا ہو رسول اللہ ﷺ سے۔ انہوں نے کہا: ہم کو بلایا رسول اللہ ﷺ نے، ہم نے آپ ﷺ سے بیعت کی اور آپ ﷺ نے جو عہد لیے ان میں یہ بھی بتایا کہ ہم بیعت کرتے ہیں بات سننے اور اطاعت کرنے پر خوشی اور ناخوشی میں، سختی اور آسانی میں اور ہماری حق تلفیاں ہونے میں اور ہم جھگڑا نہ کریں گے اس شخص کی خلافت میں جو اس کے لائق ہو" مگر جب کھلا کھلا کفر دیکھیں جو اللہ تعالیٰ کے پاس حجت ہو۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: کفر سے مراد معاصی ہیں اور مطلب یہ ہے کہ جب صاف صاف شرع کے خلاف حاکم کو کرتے دیکھو تو اس وقت چپ نہ رہو بلکہ اس سے کہہ دو اور حق بات بیان کر دو لیکن مسلمان حاکم سے لڑنا اور بغاوت کرنا حرام ہے باجماع اہل اسلام اگرچہ وہ فاسق ہو یا ظالم اور اس کی دلیل بہت سی حدیثیں ہیں۔ اور اجماع کیا ہے اہل سنت نے کہ امام فسق کی وجہ سے معزول نہیں ہوتا مگر ہمارے اصحاب کی بعض کتابوں میں ہے کہ وہ معزول ہو جاتا ہے اور معتزلہ کا بھی یہی قول ہے اور یہ غلط ہے مخالف ہے اجماع کے اور سبب معزول نہ ہونے کا یہ ہے کہ معزول کرنے میں فساد اور خونریزی کا ڈر ہے۔ قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا: علمائے کرام نے اجماع کیا ہے کہ امامت کافر کی صحیح نہیں ہے اور جب امام کافر ہو جائے تو معزول ہو جائے گا اسی طرح اگر نماز ترک کر دے یا بدعت شروع کرے، جمہور کا بھی یہی قول ہے پھر کافر ہو جائے یا شرع کے احکام بدل دے یا بدعت نکالے تو اس کی ولایت جاتی رہے گی۔ اور اس کی اطاعت ساقط ہو جائے گی اور مسلمانوں پر واجب ہے کہ اس کو معزول کریں (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) اور اس کی جگہ ایک امام عادل کو مقرر کریں اور بدعت کو نکالنے کی صورت میں اس کا معزول کرنا واجب نہیں، الا اس صورت میں کہ مسلمانوں کو قدرت ہو اس کے عزل کی مگر اس کے ملک سے ہجرت کرنی چاہیے اور اپنے دین کو بچانا چاہیے اور فاسق کی بھی امامت ابتداءً صحیح نہیں لیکن اگر امامت کے بعد فاسق ہو جائے تو بعض کے نزدیک اس کا معزول کرنا واجب ہے اگر بغیر فساد اور لڑائی کے معزول ہو سکے اور جمہور اہل سنت کا فقہا اور محدثین اور متکلمین میں سے یہ قول ہے کہ وہ فسق یا ظلم یا حق تلفی کی وجہ سے معزول نہ ہو گا۔ قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: ابن مجاہد نے اس پر اجماع کا دعویٰ کیا ہے لیکن رد کیا ہے بعض نے اس دعویٰ کو اس لیے کہ حسن اور عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ اور اہل مدینہ بنی امیہ کے خلاف اٹھ کھڑے ہوئے اور ایک جماعت عظیمہ تابعین اور صدر اول کی ابن اشعث کے ساتھ ہو گئی حجاج سے لڑنے کے لیے۔ قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: شاید یہ اختلاف پہلے تھا پھر اس کے بعد اجماع ہو گیا۔ واللہ اعلم انتہٰی مختصراً۔

## بَابُ الْإِمَامِ جُنَّةٌ يُقَاتَلُ مِنْ وَّرَائِهِ وَ يُتَّقٰى بِهٖ .

## باب: امام مسلمانوں کی سپر ہے۔

(٤٧٧٢) عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِىِّ ﷺ قَالَ: ((اِنَّمَا الْإِمَامُ جُنَّةٌ يُقَاتَلُ مِنْ وَّرَائِهٖ وَيُتَّقٰى بِهٖ فَاِنْ اَمَرَ بِتَقْوَى اللّٰهِ [عَزَّوَجَلَّ] وَعَدَلَ كَانَ لَهٗ بِذٰلِكَ اَجْرٌ وَاِنْ يَّاْمُرْ بِغَيْرِهٖ كَانَ عَلَيْهِ مِنْهُ)).

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''امام سپر ہے اس کے پیچھے مسلمان لڑتے ہیں (کافروں سے) اور اس کی وجہ سے لوگ بچتے ہیں تکلیف سے (ظالموں سے اور لٹیروں سے) پھر اگر وہ حکم کرے اللہ سے ڈرنے کا اور انصاف کرے تو اس کو ثواب ہو گا اور جو اس کے خلاف حکم دے دے تو اس پر وبال ہو گا۔''

## بَابُ وُجُوْبِ الْوَفَاءِ بِبَيْعَةِ الْخَلِيْفَةِ الْاَوَّلِ فَالْاَوَّلِ .

## باب: جس خلیفہ سے پہلے بیعت ہو اسی کو قائم رکھنا چاہیے۔

(٤٧٧٣) عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((كَانَتْ بَنُوْ اِسْرَائِيْلَ تَسُوْسُهُمُ الْاَنْبِيَاءُ كُلَّمَا هَلَكَ نَبِيٌّ خَلَفَهٗ نَبِيٌّ وَاِنَّهٗ لَا نَبِيَّ بَعْدِيْ وَسَتَكُوْنُ خُلَفَاءُ فَتَكْثُرُ)) قَالُوْا: فَمَا تَاْمُرُنَا قَالَ: ((فُوْا بِبَيْعَةِ الْاَوَّلِ فَالْاَوَّلِ وَاَعْطُوْهُمْ حَقَّهُمْ فَاِنَّ اللّٰهَ سَائِلُهُمْ عَمَّا اسْتَرْعَاهُمْ)).

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، نبی ﷺ نے فرمایا: بنی اسرائیل کی حکومت پیغمبر کیا کرتے تھے جب ایک پیغمبر مرتا تو دوسرا پیغمبر اس کی جگہ ہو جاتا میرے بعد تو کوئی پیغمبر نہیں ہے بلکہ خلیفہ ہوں گے اور بہت ہوں گے۔ لوگوں نے عرض کیا، پھر آپ ﷺ ہم کو کیا حکم کرتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''جس سے پہلے بیعت کر لو اسی کی بیعت پوری کرو اور ان کا حق ادا کرو اللہ تعالیٰ ان سے سمجھ لے گا جو اس نے ان کو دیا ہے۔''

[بخاری: ٣٤٥٥؛ ابن ماجه: ٢٨٧١]



فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: مطلب حدیث کا یہ ہے کہ جب ایک خلیفہ سے بیعت ہو جائے پھر اس کے ہوتے ہوئے دوسرے خلیفہ سے بیعت ہو تو اول کی بیعت صحیح ہے اور دوسرے کی بیعت حرام ہے کیونکہ اس کو پورا کرنا حرام ہے خواہ دوسری بیعت پہلی بیعت معلوم ہوتے ہوئے کی ہو یا بے خبری میں کی ہو۔ خواہ ایک شہر میں ہو یا دوسرے شہر میں اور اتفاق ہے علما کا اس پر کہ ایک زمانہ میں دو خلیفہ نہیں ہو سکتے اگرچہ دارالاسلام بہت وسیع ہو، مگر امام الحرمین نے کہا کہ جب دو ملک بہت فاصلہ پر ہوں اور ایک خلیفہ دوسرے خلیفہ سے بہت دور ہو تو احتمال ہے کہ تعدد جائز ہو۔ نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: یہ قول مخالف ہے سلف اور خلف کے اور ظاہر احادیث کے۔

(٤٧٧٤) عَنِ الْحَسَنِ بْنِ فُرَاتٍ عَنْ أَبِيهِ بِهَذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع:٤٧٧٣]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٧٧٥) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ : قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنَّهَا سَتَكُونُ بَعْدِي أَثَرَةٌ وَأُمُورٌ تُنْكِرُونَهَا)) قَالُوا : يَا رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ! كَيْفَ تَأْمُرُ مَنْ أَدْرَكَ مِنَّا ذٰلِكَ ؟ قَالَ: ((تُؤَدُّونَ الْحَقَّ الَّذِي عَلَيْكُمْ وَتَسْأَلُونَ اللّٰهَ الَّذِي لَكُمْ)).

[بخاري: ٣٦٠٣، ٧٠٥٢؛ ترمذي: ٢١٩٠]

حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میرے بعد حق تلفی ہوگی اور ایسی باتیں ہوں گی جن کو تم برا جانو گے۔'' صحابہ نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! پھر ایسے وقت میں جو رہے اس کو آپ ﷺ کیا حکم کرتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ادا کرو اس حق کو جو تم پر ہے (یعنی اطاعت اور فرمانبرداری) اور جو تمہارا حق ہے اس پروردگار سے مانگو (کہ اللہ اس کو ہدایت کرے یا اس کو بدل کر عادل حاکم تم کو دے دے۔)



(٤٧٧٦) عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ عَبْدِ رَبِّ الْكَعْبَةِ قَالَ: دَخَلْتُ الْمَسْجِدَ فَإِذَا عَبْدُ اللّٰهِ ابْنُ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رضی اللہ عنہ جَالِسًا فِي ظِلِّ الْكَعْبَةِ وَالنَّاسُ مُجْتَمِعُونَ عَلَيْهِ فَأَتَيْتُهُمْ فَجَلَسْتُ إِلَيْهِ فَقَالَ : كُنَّا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ فِي سَفَرٍ فَنَزَلْنَا مَنْزِلًا فَمِنَّا مَنْ يُصْلِحُ خِبَاءَهُ وَمِنَّا مَنْ يَنْتَضِلُ وَمِنَّا مَنْ هُوَ فِي جَشَرِهِ إِذْ نَادَى مُنَادِي رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ الصَّلٰوةَ جَامِعَةً فَاجْتَمَعْنَا إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((إِنَّهُ لَمْ يَكُنْ نَبِيٌّ قَبْلِي إِلَّا كَانَ حَقًّا عَلَيْهِ أَنْ يَدُلَّ أُمَّتَهُ عَلَى خَيْرِ مَا يَعْلَمُهُ لَهُمْ وَيُنْذِرَهُمْ شَرَّمَا يَعْلَمُهُ لَهُمْ وَإِنَّ أُمَّتَكُمْ هٰذِهِ جُعِلَ عَافِيَتُهَا فِي أَوَّلِهَا وَسَيُصِيبُ آخِرَهَا بَلَاءٌ وَأُمُورٌ تُنْكِرُونَهَا وَتَجِيءُ فِتْنَةٌ فَيُرَقِّقُ بَعْضُهَا بَعْضًا وَتَجِيءُ الْفِتْنَةُ فَيَقُولُ الْمُؤْمِنُ : هٰذِهِ مُهْلِكَتِي ثُمَّ تَنْكَشِفُ وَتَجِيءُ الْفِتْنَةُ فَيَقُولُ الْمُؤْمِنُ :هٰذِهِ هٰذِهِ فَمَنْ أَحَبَّ أَنْ يُزَحْزَحَ عَنِ النَّارِ وَيُدْخَلَ الْجَنَّةَ فَلْتَأْتِهِ مَنِيَّتُهُ وَهُوَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَلْيَأْتِ إِلَى النَّاسِ الَّذِي يُحِبُّ أَنْ يُؤْتَى إِلَيْهِ

عبدالرحمٰن بن عبد رب الکعبہ سے روایت ہے، میں مسجد میں گیا وہاں عبداللہ بن عمرو بن العاص کعبے کے سایہ میں بیٹھے تھے اور لوگ ان کے پاس جمع تھے میں بھی گیا اور بیٹھا۔ انہوں نے کہا: ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے ایک سفر میں تو ایک جگہ اترے کوئی اپنا ڈیرہ درست کرنے لگا، کوئی تیر مارنے لگا، کوئی اپنے جانوروں میں تھا کہ اتنے میں رسول اللہ ﷺ کے پکارنے والے نے آواز دی نماز کے لیے اکٹھے ہو جاؤ، ہم سب آپ ﷺ کے پاس جمع ہوئے، آپ ﷺ نے فرمایا: ''مجھ سے پہلے کوئی نبی ایسا نہیں گزرا جس پر ضروری نہ ہوا پنی امت کو جو بہتر بات اس کو معلوم ہو بتانا اور جو بری بات ہو اس سے ڈرانا اور تمہاری یہ امت اس کے پہلے حصہ میں سلامتی ہے اور اخیر حصے میں بلا ہے اور وہ باتیں ہیں جو تم کو بری لگیں گی اور ایسے فتنے آئیں گے کہ ایک فتنہ دوسرے کو ہلکا اور پتلا کر دے گا۔ (یعنی بعد کا فتنہ پہلے سے ایسا بڑھ کر ہوگا کہ پہلا آئے فتنہ اس کے سامنے کچھ حقیقت نہ رکھے گا۔ اور ایک فتنہ آئے گا تو مومن کہے گا اس میں میری تباہی ہے پھر وہ جاتا رہے گا اور دوسرا آئے گا مومن کہے گا اس میں میری تباہی ہے پھر جو کوئی چاہے کہ جہنم سے بچے اور جنت میں جائے اس کو چاہیے کہ مرے اللہ تعالیٰ اور پچھلے دن پر یقین رکھ کر اور لوگوں سے وہ سلوک کرے جیسا وہ چاہتا ہو کہ لوگ اس سے کریں اور جو شخص کسی امام سے بیعت کرے اور اس کو اپنا ہاتھ دے دے اور دل سے نیت کرے اس کی تابعداری کی تو اس کی اطاعت کرے اگر طاقت ہو۔

وَمَنْ بَايَعَ إِمَامًا فَأَعْطَاهُ صَفْقَةَ يَدِهٖ وَثَمَرَةَ قَلْبِهٖ فَلْيُطِعْهُ إِنِ اسْتَطَاعَ فَإِنْ جَآءَ اٰخَرُ يُنَازِعُهٗ فَاضْرِبُوْا عُنُقَ الْاٰخَرِ)) فَدَنَوْتُ مِنْهُ فَقُلْتُ [لَهٗ] أَنْشُدُكَ اللّٰهَ أَنْتَ سَمِعْتَ هٰذَا مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَأَهْوٰى إِلٰى أُذُنَيْهِ وَقَلْبِهٖ بِيَدَيْهِ وَقَالَ: سَمِعَتْهُ أُذُنَايَ وَوَعَاهُ قَلْبِيْ فَقُلْتُ لَهٗ: هٰذَا ابْنُ عَمِّكَ مُعَاوِيَةُ رضی اللہ عنہ يَأْمُرُنَا أَنْ نَّأْكُلَ أَمْوَالَنَا بَيْنَنَا بِالْبَاطِلِ وَنَقْتُلَ أَنْفُسَنَا وَاللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ يَقُوْلُ: ﴿يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَاْكُلُوْۤا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ اِلَّاۤ اَنْ تَكُوْنَ تِجَارَةً عَنْ تَرَاضٍ مِّنْكُمْ وَلَا تَقْتُلُوْۤا اَنْفُسَكُمْ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُمْ رَحِيْمًا﴾ [٤/ النسآء: ٢٩] قَالَ فَسَكَتَ سَاعَةً ثُمَّ قَالَ: أَطِعْهُ فِيْ طَاعَةِ اللّٰهِ وَاعْصِهٖ فِيْ مَعْصِيَةِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ.

[ابوداود: ٤٢٤٨؛ نسائي: ٤٢٠٢؛ ابن ماجه: ٣٩٥٦]

آئے اب اگر دوسرا امام اس سے لڑنے کو آئے تو (اس کو منع کرو اگر نہ مانے بغیر لڑائی کے تو) اس کی گردن مارو۔“ یہ سن کر میں عبداللہ کے پاس گیا اور ان سے کہا: میں تم کو قسم دیتا ہوں اللہ کی تم نے یہ رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے، انہوں نے اپنے کانوں اور دل کی طرف اشارہ کیا ہاتھ سے اور کہا: میرے کانوں نے سنا اور دل نے یاد رکھا میں نے کہا: تمہارے چچا کے بیٹے معاویہ ہم کو حکم کرتے ہیں ایک دوسرے کا مال ناحق کھانے کے لیے اور اپنی جانوں کو تباہ کرنے کے لیے اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ”اے ایمان والو! مت کھاؤ اپنے مال ناحق مگر راضی سے سوداگری کر کے اور مت مارو اپنی جانوں کو بے شک اللہ تعالیٰ تم پر مہربان ہے۔“ یہ سن کر عبداللہ بن عمرو بن العاص تھوڑی دیر تک چپ رہے، پھر کہا: معاویہ رضی اللہ عنہ کی اطاعت کرو اس کام میں جو اللہ کے حکم کے موافق ہو اور جو کام اللہ تعالیٰ کے حکم کے خلاف ہو اس میں معاویہ کا کہنا نہ مانو۔

(٤٧٧٧) عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهٗ.

[راجع: ٤٧٥٣]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

(٤٧٧٨) عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَبْدِ رَبِّ الْكَعْبَةِ الصَّائِدِيِّ قَالَ: رَأَيْتُ جَمَاعَةً عِنْدَ الْكَعْبَةِ فَذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِ الْأَعْمَشِ.

[راجع: ٤٧٧٦]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

## بَابُ الْأَمْرِ بِالصَّبْرِ عِنْدَ ظُلْمِ الْوُلَاةِ وَاسْتِئْثَارِهِمْ.

## باب: حاکموں کے ظلم اور بے جا ترجیح پر صبر کرنے کا بیان۔

(٤٧٧٩) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ أُسَيْدِ بْنِ حُضَيْرٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَجُلًا مِّنَ الْأَنْصَارِ خَلَا بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: أَلَا تَسْتَعْمِلُنِيْ كَمَا اسْتَعْمَلْتَ فُلَانًا؟ فَقَالَ: ((إِنَّكُمْ سَتَلْقَوْنَ بَعْدِيْ

اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ سے ایک انصاری نے علیحدہ ہو کر کہا مجھ کو حاکم کر دیجیے جیسے آپ ﷺ نے فلاں شخص کو حکومت دی ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا ”میرے بعد تمہاری حق تلفی ہو گی تو صبر کرنا یہاں تک کہ مجھ سے ملو حوض کوثر پر۔“

اَثَرَةً فَاصْبِرُوْا حَتّٰى تَلْقَوْنِیْ عَلَى الْحَوْضِ)).

[بخاری: ۳۷۹۲، ۷۰۵۷؛ ترمذی: ۲۱۸۹؛ نسائی: ۵۳۹۸]

○ ○ ○ ○

(۴۷۸۰) عَنْ اُسَيْدِ بْنِ حُضَيْرٍ اَنَّ رَجُلًا مِنَ الْاَنْصَارِ خَلَا بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِهِ.

[راجع: ۴۷۷۹]

ترجمہ وہی ہے جواوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(۴۷۸۱) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَ لَمْ يَقُلْ خَلَا بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ . [راجع:۴۷۷۹]

مذکورہ حدیث کی طرح مروی ہے۔ اتنا فرق ہے کہ اس میں علیحدہ ہونے کا ذکر نہیں۔

## بَابٌ فِي طَاعَةِ الْاُمَرَاءِ وَاِنْ مَنَعُوا الْحُقُوْقَ .

## باب: اُمرا کی اطاعت کرنے کا حکم اگرچہ وہ حق تلفی ہی کریں۔

(۴۷۸۲) عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ وَائِلٍ الْحَضْرَمِيِّ عَنْ اَبِيْهِ ؓ قَالَ : سَاَلَ سَلَمَةُ بْنُ يَزِيْدَ الْجُعْفِيُّ ؓ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ : يَا نَبِيَّ اللّٰهِ ! اَرَاَيْتَ اِنْ قَامَتْ عَلَيْنَا اُمَرَاءُ يَسْاَلُوْنَا حَقَّهُمْ وَيَمْنَعُوْنَا حَقَّنَا فَمَا تَاْمُرُنَا؟ فَاَعْرَضَ عَنْهُ ثُمَّ سَاَلَهُ فَاَعْرَضَ عَنْهُ ثُمَّ سَاَلَهُ فِي الثَّانِيَةِ اَوْ فِي الثَّالِثَةِ فَجَذَبَهُ الْاَشْعَثُ بْنُ قَيْسٍ وَقَالَ: ((اسْمَعُوْا وَاَطِيْعُوْا فَاِنَّمَا عَلَيْهِمْ مَا حُمِّلُوْا وَعَلَيْكُمْ مَا حُمِّلْتُمْ)). [ترمذی:۲۱۹۹]

علقمہ بن وائل حضرمی سے روایت ہے، انہوں نے سنا اپنے باپ سے کہا کہ سلمٰی بن یزید جعفی ؓ نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا: یا نبی اللہ! اگر ہمارے امیر ایسے مقرر ہوں جو اپنا حق ہم سے طلب کریں اور ہمارا حق نہ دیں تو آپ ﷺ کیا فرماتے ہیں۔ آپ ﷺ نے جواب نہ دیا پھر پوچھا: جواب نہ دیا۔ پھر پوچھا تو اشعث بن قیس نے سلمہ ؓ کو گھسیٹا اور کہا: ''سنو اور اطاعت کرو۔ ان پر ان کے عملوں کا بوجھ ہے اور تم پر تمہارے اعمال کا۔''

○ ○ ○ ○

(۴۷۸۳) عَنْ سِمَاكٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ وَقَالَ: فَجَذَبَهُ الْاَشْعَثُ بْنُ قَيْسٍ ؓ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اسْمَعُوْا وَاَطِيْعُوْا فَاِنَّمَا عَلَيْهِمْ مَا حُمِّلُوْا وَعَلَيْكُمْ مَا حُمِّلْتُمْ)).

[راجع: ۴۷۸۲]

اس میں یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''سنو اور اطاعت کرو۔ ان کے عمل ان کے ساتھ ہیں اور تمہارے عمل تمہارے ساتھ ہوں گے۔''

○ ○ ○ ○

## بَابُ وُجُوْبِ مُلَازَمَةِ جَمَاعَةِ الْمُسْلِمِيْنَ عِنْدَ ظُهُوْرِ الْفِتَنِ وَفِيْ

## باب: فتنہ اور فساد کے وقت بلکہ ہر وقت مسلمانوں کی جماعت کے ساتھ رہنا۔

كُلِّ حَالٍ . وَتَحْرِيْمِ الْخُرُوْجِ مِنَ الطَّاعَةِ وَمُفَارَقَةِ الْجَمَاعَةِ.

(٤٧٨٤) عَنْ حُذَيْفَةَ بْنِ الْيَمَانِ رضي الله عنه يَقُوْلُ: كَانَ النَّاسُ يَسْأَلُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم عَنِ الْخَيْرِ وَكُنْتُ اَسْاَلُهُ عَنِ الشَّرِّ مَخَافَةَ اَنْ يُدْرِكَنِيْ فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اِنَّا كُنَّا فِي جَاهِلِيَّةٍ وَشَرٍّ فَجَاءَ نَا اللّٰهُ بِهٰذَا الْخَيْرِ فَهَلْ بَعْدَ هٰذَا الْخَيْرِ شَرٌّ؟ قَالَ: ((نَعَمْ)) فَقُلْتُ: هَلْ بَعْدَ ذٰلِكَ الشَّرِّ مِنْ خَيْرٍ؟ قَالَ: ((نَعَمْ وَفِيْهِ دَخَنٌ)) قُلْتُ: وَمَا دَخَنُهُ؟ قَالَ: ((قَوْمٌ يَسْتَنُّوْنَ بِغَيْرِ سُنَّتِيْ وَيَهْتَدُوْنَ بِغَيْرِ هَدْيِيْ تَعْرِفُ مِنْهُمْ وَتُنْكِرُ)) فَقُلْتُ: هَلْ بَعْدَ ذٰلِكَ الْخَيْرِ مِنْ شَرٍّ؟ قَالَ: ((نَعَمْ دُعَاةٌ عَلٰى اَبْوَابِ جَهَنَّمَ مَنْ اَجَابَهُمْ اِلَيْهَا قَذَفُوْهُ فِيْهَا)) فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! صِفْهُمْ لَنَا قَالَ: ((نَعَمْ هُمْ قَوْمٌ مِّنْ جِلْدَتِنَا وَيَتَكَلَّمُوْنَ بِاَلْسِنَتِنَا)) فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَمَا تَرٰى اِنْ اَدْرَكَنِيْ ذٰلِكَ قَالَ: ((تَلْزَمُ جَمَاعَةَ الْمُسْلِمِيْنَ وَاِمَامَهُمْ)) فَقُلْتُ: فَاِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهُمْ جَمَاعَةٌ وَّلَا اِمَامٌ؟ قَالَ: ((فَاعْتَزِلْ تِلْكَ الْفِرَقَ كُلَّهَا وَلَوْ اَنْ تَعَضَّ عَلٰى اَصْلِ شَجَرَةٍ حَتّٰى يُدْرِكَكَ الْمَوْتُ وَاَنْتَ عَلٰى ذٰلِكَ)).

[بخاري: ٣٦٠٦، ٧٠٨٤؛ ابن ماجة: ٣٩٧٩]

حذیفہ بن الیمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بھلی باتوں کو پوچھا کرتے اور میں بری بات کو پوچھتا اس ڈر سے کہیں برائی میں نہ پڑ جاؤں۔ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم جاہلیت اور برائی میں تھے پھر اللہ تعالیٰ نے ہم کو یہ بھلائی دی (یعنی اسلام) اب اس کے بعد بھی کچھ برائی ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں لیکن اس میں دھبہ ہے میں نے کہا: وہ دھبہ کیسا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایسے لوگ ہوں گے جو میری سنت پر نہیں چلیں گے اور میرے طریقہ کے سوا اور راہ پر چلیں گے ان میں اچھی باتیں بھی ہوں گی اور بری بھی۔'' میں نے عرض کیا' پھر اس کے بعد برائی ہوگی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ہاں ایسے لوگ پیدا ہوں گے جو جہنم کے دروازے کی طرف لوگوں کو بلائیں گے جو ان کی بات مانے گا اس کو جہنم میں ڈال دیں گے۔'' میں نے کہا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ان لوگوں کا حال ہم سے بیان فرمایئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ان کا رنگ ہمارا سا ہی ہوگا اور ہماری ہی زبان بولیں گے۔'' میں نے عرض کیا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! اگر اس زمانہ کو میں پاؤں تو کیا کروں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''مسلمانوں کی جماعت کے ساتھ رہ اور ان کے امام کے ساتھ رہ۔'' کہا: اگر جماعت اور امام نہ ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تو سب فرقوں کو چھوڑ دے اور اگرچہ ایک درخت کی جڑ دانت سے چباتا رہے مرتے دم تک۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: یعنی جنگل میں چلا جائے اور کچھ کھانے کو نہ ملے تو درخت کی جڑ ہی چبا کر رہے پھر ان بے دینوں سے نہ ملے اور الگ رہے۔ اس حدیث میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے بڑی پیش گوئی کی خوارج اور ترامطہ وغیرہ کی جو گمراہ فرقے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد پیدا ہوئے اور بھلائی سے جس میں دھبہ ہے۔ بعض نے کہا: عمر بن عبدالعزیز کا زمانہ مراد ہے اور میں نے ایک متدین محدث سے سنا کہ یہ زمانہ وہ تھا جو بنی امیہ کی خلافت کے بعد ہوا۔ اس میں اگرچہ بھلائی تھی لیکن بدعات پھیل گئی تھیں۔ اس کے بعد نری برائی کا زمانہ اب ہے جب کہ نیچریت اور بے دینی اور کھلم کھلا کفر...... پھیل رہا ہے اور جہنم کی طرف بلانے والے وہ لوگ ہیں جو سید احمد خاں ابو النیاچرہ کے پیرو اور ان کی راہ پر چلنے والے ہیں۔ اس وقت میں جماعت اسلام کا ساتھ دینا ہر مسلمان کو ضرور ہے اور ان بے دین جنٹلمینوں سے علیحدہ رہنا۔ واللہ اعلم۔

(٤٧٨٥) عَنْ حُذَيْفَةَ بْنِ الْيَمَانِ رضی اللہ عنہ قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ! إِنَّا كُنَّا بِشَرٍّ فَجَاءَ اللّٰهُ بِخَيْرٍ فَنَحْنُ فِيْهِ فَهَلْ مِنْ وَرَاءِ هٰذَا الْخَيْرِ شَرٌّ؟ قَالَ: ((نَعَمْ)) قُلْتُ : هَلْ وَرَاءَ ذٰلِكَ الشَّرِّ خَيْرٌ؟ قَالَ: ((نَعَمْ)) فَقُلْتُ : فَهَلْ وَرَاءَ ذٰلِكَ الْخَيْرِ شَرٌّ؟ قَالَ: ((نَعَمْ)) قُلْتُ: كَيْفَ؟ قَالَ: ((تَكُوْنُ بَعْدِيْ أَئِمَّةٌ لَا يَهْتَدُوْنَ بِهُدَايَ وَلَا يَسْتَنُّوْنَ بِسُنَّتِيْ وَسَيَقُوْمُ فِيْهِمْ رِجَالٌ قُلُوْبُهُمْ قُلُوْبُ الشَّيَاطِيْنِ فِيْ جُثْمَانِ إِنْسٍ)) قَالَ: قُلْتُ : كَيْفَ أَصْنَعُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! إِنْ أَدْرَكْتُ ذٰلِكَ؟ قَالَ: ((تَسْمَعُ وَتُطِيْعُ [لِلْأَمِيْرِ] وَإِنْ ضُرِبَ ظَهْرُكَ وَأُخِذَ مَالُكَ فَاسْمَعْ وَأَطِعْ)).

حذیفہ بن الیمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے عرض کیا 'یا رسول اللہ ﷺ! ہم برائی میں تھے پھر اللہ تعالیٰ نے بھلائی دی، اب اس کے بعد بھی کچھ برائی ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ہاں۔'' میں نے کہا: پھر اس کے بعد بھلائی ہے، آپ ﷺ نے فرمایا: ''ہاں'' میں نے کہا پھر اس کے بعد برائی ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ہاں میں نے کہا: کیسے، آپ ﷺ نے فرمایا: ''میرے بعد وہ لوگ حاکم ہوں گے جو میری راہ پر نہ چلیں گے، میری سنت پر عمل نہیں کریں گے، اور ان میں ایسے لوگ ہوں گے جن کے دل شیطان کے سے اور بدن آدمیوں کے سے ہوں گے۔'' میں نے عرض کیا 'یا رسول اللہ ﷺ! اس وقت میں کیا کروں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اگر تو ایسے زمانہ میں ہو تو سن اور مان حاکم کی بات کو اگر چہ وہ تیری پیٹھ پھوڑے اور تیرا مال لے۔ لے پر اس کی بات سنے جا اور اس کا حکم مانتا رہ۔''

(٤٧٨٦) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ أَنَّهُ قَالَ: ((مَنْ خَرَجَ مِنَ الطَّاعَةِ وَفَارَقَ الْجَمَاعَةَ فَمَاتَ مَاتَ مِيْتَةً جَاهِلِيَّةً وَمَنْ قَاتَلَ تَحْتَ رَايَةٍ عُمِّيَّةٍ يَغْضَبُ لِعَصَبَةٍ أَوْ يَدْعُوْ إِلٰى عَصَبَةٍ أَوْ يَنْصُرُ عَصَبَةً فَقُتِلَ فَقِتْلَةٌ جَاهِلِيَّةٌ وَمَنْ خَرَجَ عَلٰى أُمَّتِيْ يَضْرِبُ بَرَّهَا وَفَاجِرَهَا وَلَا يَتَحَاشَ مِنْ مُؤْمِنِهَا وَلَا يَفِيْ لِذِيْ عَهْدٍ عَهْدَهُ فَلَيْسَ مِنِّيْ وَلَسْتُ مِنْهُ)).

[نسائی: ٤١٢٥؛ ابن ماجه: ٣٩٤٨]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جو شخص حاکم کی اطاعت سے باہر ہو جائے اور جماعت کا ساتھ چھوڑ دے پھر وہ مرے تو اس کی موت جاہلیت کی سی ہوگی اور جو شخص اندھے جھنڈے کے تلے لڑے (جس لڑائی کی درستی شریعت سے صاف صاف ثابت نہ ہو) غصہ ہو قوم کے لحاظ سے یا بلاتا ہو قوم کی طرف یا مدد کرتا ہو قوم کی اور اللہ کی رضا مندی مقصود نہ ہو، پھر مارا جائے تو اس کا مارا جانا جاہلیت کے زمانے کا سا ہوگا اور جو شخص میری امت پر دست درازی کرے اور اچھے اور بروں کو ان میں کے قتل کرے اور مومن کو بھی نہ چھوڑے اور جس سے عہد ہوا ہو، اس کا عہد پورا نہ کرے تو وہ مجھ سے علاقہ نہیں رکھتا اور میں اس سے تعلق نہیں رکھتا'' (یعنی وہ مسلمان نہیں ہے)

❖ ❖ ❖ ❖

(٤٧٨٧) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِنَحْوِ حَدِيْثِ جَرِيْرٍ وَقَالَ: ((لَا يَتَحَاشٰى مِنْ مُؤْمِنِهَا)). [راجع:٤٧٨٦]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

(٤٧٨٨) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ خَرَجَ مِنَ الطَّاعَةِ وَفَارَقَ الْجَمَاعَةَ ثُمَّ مَاتَ مَاتَ مِيْتَةً جَاهِلِيَّةً

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جو شخص اطاعت سے نکل جائے اور جماعت چھوڑ دے پھر مرے تو اس کو موت جاہلیت کی سی ہوگی اور جو شخص ایذا دہندہ جھنڈے کے تلے مارا جائے جو غصہ ہوتا ہو

وَمَنْ قُتِلَ تَحْتَ رَايَةٍ عُمِّيَّةٍ يَغْضَبُ لِلْعَصَبَةِ وَيُقَاتِلُ لِلْعَصَبَةِ فَلَيْسَ مِنْ اُمَّتِىْ وَمَنْ خَرَجَ مِنْ اُمَّتِىْ عَلٰى اُمَّتِىْ يَضْرِبُ بَرَّهَا وَفَاجِرَهَا لَا يَتَحَاشٰى مِنْ مُّؤْمِنِهَا وَلَا يَفِىْ الَّذِىْ عَهِدَ عَهْدَ هَا فَلَيْسَ مِنِّىْ)). [راجع: ٤٧٨٦]

قوم کے پاس سے اور لڑتا ہو قوم کے خیال سے وہ میری امت میں سے نہیں ہے اور جو میری امت پر نکلے مارتا ہوا ان کے نیکوں اور بدوں کو مومن کو بھی نہ چھوڑے جس سے عہد ہو وہ بھی پورا نہ کرے تو وہ میری امت میں سے نہیں ہے۔"

○ ○ ○ ○

(٤٧٨٩) عَنْ غَيْلَانَ بْنِ جَرِيْرٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ اَمَّا ابْنُ الْمُثَنّٰى فَلَمْ يَذْكُرِ النَّبِىَّ ﷺ فِى الْحَدِيْثِ وَاَمَّا ابْنُ بَشَّارٍ فَقَالَ فِىْ رِوَايَتِهٖ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِنَحْوِ حَدِيْثِهِمْ. [راجع: ٤٧٨٦]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٤٧٩٠) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ ؓ يَرْوِيْهِ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ رَاٰى مِنْ اَمِيْرِهٖ شَيْئًا يَكْرَهُهُ فَلْيَصْبِرْ فَاِنَّهٗ مَنْ فَارَقَ الْجَمَاعَةَ شِبْرًا فَمَاتَ فَمِيْتَةٌ جَاهِلِيَّةٌ)). [بخاری: ٧٠٥٣، ٧٠٥٤، ٧١٤٣]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جو شخص اپنے حاکم سے بری بات دیکھے وہ صبر کرے اس لیے کہ جو جماعت سے بالشت بھر جدا ہو جائے اس کی موت جاہلیت کی موت ہوگی۔"

○ ○ ○ ○

(٤٧٩١) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ ؓ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((مَنْ كَرِهَ مِنْ اَمِيْرِهٖ شَيْئًا فَلْيَصْبِرْ عَلَيْهِ فَاِنَّهٗ لَيْسَ اَحَدٌ مِّنَ النَّاسِ يَخْرُجُ مِنَ السُّلْطَانِ شِبْرًا فَمَاتَ عَلَيْهِ اِلَّا مَاتَ مِيْتَةً جَاهِلِيَّةً)). [راجع: ٤٧٩٠]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جو شخص اپنے حاکم سے بری بات دیکھے وہ صبر کرے کیونکہ جو کوئی بادشاہ سے بالشت بھر جدا ہو پھر مرے اسی حالت میں اس کی موت جاہلیت کی سی موت ہوگی۔"

○ ○ ○ ○

(٤٧٩٢) عَنْ جُنْدُبِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الْبَجَلِىِّ ؓ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ قُتِلَ تَحْتَ رَايَةٍ عُمِّيَّةٍ يَدْعُوْ عَصَبِيَّةً اَوْ يَنْصُرُ عَصَبِيَّةً فَقِتْلَةٌ جَاهِلِيَّةٌ)). [نسائی: ٤١٢٦]

جندب بن عبداللہ بجلی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جو شخص اندھے جھنڈے کے تلے مارا جائے اور وہ بلاتا ہو تعصب اور قومی طرفداری کی طرف یا مدد کرتا ہو قومی تعصب کی تو اس کا قتل جاہلیت کا سا ہوگا۔"

(٤٧٩٣) عَنْ نَافِعٍ قَالَ: جَاءَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ ؓ اِلٰى عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُطِيْعٍ ؓ حِيْنَ كَانَ مِنْ اَمْرِ الْحَرَّةِ مَاكَانَ زَمَنَ يَزِيْدَ بْنِ مُعَاوِيَةَ فَقَالَ: اطْرَحُوْا لِاَبِىْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ

نافع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما عبداللہ بن مطیع کے پاس آئے جب حرہ کا واقعہ ہوا یزید بن معاویہ کے زمانہ میں اس نے مدینہ منورہ پر لشکر بھیجا اور مدینہ والے حرہ میں جو ایک مقام ہے مدینہ سے ملا ہوا قتل ہوئے اور طرح طرح کے ظلم مدینہ والوں پر ہوئے۔ عبداللہ بن مطیع

وِسَادَةً فَقَالَ : إِنِّيْ لَمْ آتِكَ لِأَجْلِسَ أَتَيْتُكَ لِأُحَدِّثَكَ حَدِيْثًا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((مَنْ خَلَعَ يَدًا مِنْ طَاعَةٍ لَقِيَ اللّٰهَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ لَا حُجَّةَ لَهُ وَمَنْ مَّاتَ وَلَيْسَ فِيْ عُنُقِهِ بَيْعَةٌ مَاتَ مِيْتَةً جَاهِلِيَّةً)).

نے کہا: ابوعبدالرحمٰن (یہ کنیت ہے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی) کے لیے تو شک بچھاؤ۔ انہوں نے کہا: میں اس لیے نہیں آیا کہ بیٹھوں بلکہ ایک حدیث تجھ کو سنانے کے لیے آیا جو میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنی ہے، آپ ﷺ فرماتے تھے: ”جو شخص اپنا ہاتھ نکال لے اطاعت سے وہ قیامت کے دن اللہ سے ملے گا اور کوئی دلیل اس کے پاس نہ ہوگی اور جو شخص مر جائے اور کسی سے اس نے بیعت نہ کی ہو تو اس کی موت جاہلیت کی سی ہوگی۔“

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مسلمانوں پر امام کا مقرر کرنا واجب ہے اور بغیر امام کے رہنا خوب نہیں ہے ورنہ موت جاہلیت کی موت ہوگی پس اپنا خاتمہ بالخیر کرنے کے لیے اور اس وعید سے بچنے کے لیے کسی کو بھی جو مستحق ہو اپنا امام مقرر کر لیں اور اس سے بیعت کر لیں۔

(٤٧٩٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّهُ أَتَى ابْنَ مُطِيْعٍ فَذَكَرَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ نَحْوَهُ.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

(٤٧٩٥) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

## بَابُ حُكْمِ مَنْ فَرَّقَ أَمْرَ الْمُسْلِمِيْنَ وَهُوَ مُجْتَمِعٌ.

## باب: جو شخص مسلمانوں کے اتفاق میں خلل ڈالے۔

(٤٧٩٦) عَنْ عَرْفَجَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((إِنَّهُ سَتَكُوْنُ هَنَاتٌ وَهَنَاتٌ فَمَنْ أَرَادَ أَنْ يُّفَرِّقَ أَمْرَ هٰذِهِ الْأُمَّةِ وَهِيَ جَمِيْعٌ فَاضْرِبُوْهُ بِالسَّيْفِ كَائِنًا مَنْ كَانَ)). [ابوداود: ٤٧٦٢؛ نسائی: ٤٠٣٦، ٤٠٣٣، ٤٠٣٤]

عرفجہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے، آپ ﷺ فرماتے تھے۔ ”قریب ہیں فتنے اور فساد پھر جو کوئی چاہے اس امت کے اتفاق کو بگاڑنا تو اس کو تلوار سے مارو چاہے جو کوئی بھی ہو۔“

○ ○ ○ ○

(٤٧٩٧) عَنْ عَرْفَجَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ غَيْرَ أَنَّ فِيْ حَدِيْثِهِمْ جَمِيْعًا ((فَاقْتُلُوْهُ)). [راجع: ٤٧٩٦]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اگر وہ باز نہ آئے اپنے کام سے سمجھانے سے تو اس کا خون ہدر ہوگا۔

(٤٧٩٨) عَنْ عَرْفَجَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((مَنْ أَتَاكُمْ وَأَمْرُ

عرفجہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا، آپ ﷺ فرماتے تھے۔ ”جو شخص تمہارے پاس آئے اور تم سب ایک شخص کے اوپر

كُمْ جَمِيعٌ عَلَى رَجُلٍ وَاحِدٍ يُرِيدُ اَنْ يَّشُقَّ عَصَاكُمْ اَوْ يُفَرِّقَ جَمَاعَتَكُمْ فَاقْتُلُوْهُ)).

جمے ہو۔ وہ چاہے تم میں پھوٹ ڈالنا اور جدائی کرنا تو اس کو مار ڈالو۔"

[راجع: ٤٧٩٦]

○ ○ ○ ○

## بَابُ اِذَا بُوِيعَ لِخَلِيفَتَيْنِ .

## باب: جب دو خلیفوں سے بیعت ہو۔

(٤٧٩٩) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : ((اِذَا بُوْيِعَ لِخَلِيْفَتَيْنِ فَاقْتُلُوا الْاٰخَرَ مِنْهُمَا)).

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جب دو خلیفہ سے بیعت کی جائے تو جس سے اخیر میں بیعت ہوئی ہو اس کو مار ڈالو۔" (اس لیے کہ اس کی خلافت پہلے خلیفہ کے ہوتے ہوئے باطل ہے)

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

## بَابُ وُجُوْبِ الْاِنْكَارِ عَلَى الْاُمَرَاءِ فِيْمَا يُخَالِفُ الشَّرْعَ .

## باب: اگر امیر شرع کے خلاف کوئی کام کرے تو اس کو برا جاننا چاہیے۔

(٤٨٠٠) عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : ((سَتَكُوْنُ اُمَرَاءُ فَتَعْرِفُوْنَ وَتُنْكِرُوْنَ فَمَنْ عَرَفَ بَرِئَ وَمَنْ اَنْكَرَ سَلِمَ وَلٰكِنْ مَنْ رَضِيَ وَتَابَعَ)) قَالُوْا: اَفَلَا نُقَاتِلُهُمْ؟ قَالَ: ((لَا مَا صَلَّوْا)).

[ابوداود: ٤٧٦٠، ٤٧٦١؛ ترمذی: ٢٢٦٥]

ام المؤمنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "قریب ہے کہ تم پر امیر مقرر ہوں تم ان کے اچھے کام بھی دیکھو گے اور برے کام بھی پھر جو کوئی برے کام کو پہچان لے وہ بری ہوا (اگر اس کو روکے ہاتھ یا زبان یا دل سے) اور جس نے برے کام کو برا جانا وہ بھی بچ گیا لیکن جو راضی ہوا برے کام سے اور پیروی کی اس کی (تباہ ہوا)۔" صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! ہم ایسے امیروں سے لڑائی نہ کریں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "نہیں جب تک وہ نماز پڑھا کریں۔" (اور جو نماز بھی چھوڑ دیں تو ان کو مارو اور امارت سے موقوف کردو۔)

❖ ❖ ❖ ❖

(٤٨٠١) عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهٗ قَالَ: ((يُسْتَعْمَلُ عَلَيْكُمْ اُمَرَاءُ فَتَعْرِفُوْنَ وَتُنْكِرُوْنَ فَمَنْ كَرِهَ فَقَدْ بَرِئَ وَمَنْ اَنْكَرَ فَقَدْ سَلِمَ وَلٰكِنْ مَنْ رَّضِيَ وَتَابَعَ)) قَالُوْا : يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَلَانُقَاتِلُهُمْ؟ قَالَ: ((لَا مَاصَلَّوْا)) اَيْ مَنْ كَرِهَ بِقَلْبِهٖ وَاَنْكَرَ بِقَلْبِهٖ. [راجع: ٤٨٠٠]

ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "تم پر ایسے امیر مقرر ہوں گے جن کے تم اچھے کام بھی دیکھو گے اور برے کام بھی' پھر جو کوئی برے کام کو برا جانے وہ گناہ سے بچا اور جس نے برا کہا وہ بھی بچا لیکن جو راضی ہوا اور اسی کی پیروی کی (وہ تباہ ہوا)" لوگوں نے عرض کیا' یارسول اللہ ﷺ! ہم ان سے لڑیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "نہیں جب تک وہ نماز پڑھتے رہیں۔" (برا کہا یعنی دل میں برا کہا اور دل سے برا جانا گو زبان سے نہ کہہ سکے)

(٤٨٠٢) عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِنَحْوِ ذٰلِكَ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ:

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

((فَمَنْ اَنْكَرَ فَقَدْ بَرِئَ وَمَنْ كَرِهَ فَقَدْ سَلِمَ)).

[راجع: ٤٨٠٠]

(٤٨٠٣) عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ رضي الله عنها قَالَتْ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ مِثْلَهُ اِلَّا قَوْلَهُ : ((وَلٰكِنْ مَّنْ رَّضِيَ وَتَابَعَ)) لَمْ يَذْكُرْهُ.

○ ○ ○ ○

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

## بَابُ خِيَارِ الْاَئِمَّةِ وَشِرَارِهِمْ.

## باب: اچھے اور برے حاکموں کا بیان۔

(٤٨٠٤) عَنْ عَوْفِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((خِيَارُ اَئِمَّتِكُمُ الَّذِيْنَ تُحِبُّوْنَهُمْ وَيُحِبُّوْنَكُمْ وَيُصَلُّوْنَ عَلَيْكُمْ وَتُصَلُّوْنَ عَلَيْهِمْ وَشِرَارُ اَئِمَّتِكُمُ الَّذِيْنَ تُبْغِضُوْنَهُمْ وَيُبْغِضُوْنَكُمْ وَتَلْعَنُوْنَهُمْ وَيَلْعَنُوْنَكُمْ)) قِيْلَ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اَفَلَا نُنَابِذُهُمْ بِالسَّيْفِ ؟ فَقَالَ: ((لَا مَا اَقَامُوْا فِيْكُمُ الصَّلٰوةَ وَاِذَا رَاَيْتُمْ مِّنْ وُّلَاتِكُمْ شَيْئًا تَكْرَهُوْنَهُ فَاكْرَهُوْا عَمَلَهُ وَلَا تَنْزِعُوْا يَدًا مِّنْ طَاعَتِهِ)).

عوف بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”بہتر حاکم تمہارے وہ ہیں جن کو تم چاہتے ہو اور وہ تم کو چاہتے ہیں وہ تمہارے لیے دعا کرتے ہیں اور تم ان کے لیے دعا کرتے ہو۔ اور برے حاکم تمہارے وہ ہیں جن کے تم دشمن ہو اور وہ تمہارے دشمن ہیں تم ان پر لعنت کرتے ہو وہ تم پر لعنت کرتے ہیں۔“ لوگوں نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! ایسے برے حاکموں کو تلوار سے نہ دفع کریں، آپ ﷺ فرمایا: نہیں جب تک وہ نماز کو تم میں قائم کرتے رہیں اور جب تم کوئی بات اپنے حاکموں سے دیکھو تو دل سے اس کو برا جانو لیکن ان کی اطاعت سے باہر نے ہو (یعنی بغاوت نہ کرو)

(٤٨٠٥) عَنْ عَوْفِ بْنِ مَالِكٍ الْاَشْجَعِيِّ رضي الله عنه يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((خِيَارُ اَئِمَّتِكُمُ الَّذِيْنَ تُحِبُّوْنَهُمْ وَيُحِبُّوْنَكُمْ وَتُصَلُّوْنَ عَلَيْهِمْ وَيُصَلُّوْنَ عَلَيْكُمْ وَشِرَارُ اَئِمَّتِكُمُ الَّذِيْنَ تُبْغِضُوْنَهُمْ وَيُبْغِضُوْنَكُمْ وَتَلْعَنُوْنَهُمْ وَيَلْعَنُوْنَكُمْ)) قَالَ: قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اَفَلَانُنَابِذُهُمْ عِنْدَ ذٰلِكَ؟ قَالَ : ((لَا مَا اَقَامُوْا فِيْكُمُ الصَّلٰوةَ قَالَ : لَا مَا اَقَامُوا فِيكُمُ الصَّلَاةَ اَلَا مَنْ وَلِيَ عَلَيْهِ وَالٍ فَرَاٰهُ يَاْتِيْ شَيْئًا مِنْ مَّعْصِيَةِ اللّٰهِ فَلْيَكْرَهْ مَا يَاْتِيْ مِنْ مَّعْصِيَةِ اللّٰهِ وَلَا يَنْزِعَنَّ يَدًا مِنْ طَاعَةٍ)) قَالَ ابْنُ جَابِرٍ: فَقُلْتُ -يَعْنِي لِرُزَيْقٍ- حِيْنَ حَدَّثَنِيْ بِهٰذَا

عوف بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے آپ فرماتے تھے: ”بہتر حاکم تمہارے وہ ہیں جن کو تم چاہتے ہو وہ تم کو چاہتے ہیں تم ان کے لیے دعا کرتے ہو وہ تمہارے لیے دعا کرتے ہیں۔ اور برے حاکم تمہارے وہ ہیں جن کے تم دشمن ہو وہ تمہارے دشمن ہیں تم ان پر لعنت کرتے ہو وہ تم پر لعنت کرتے ہیں۔“ لوگوں نے عرض کیا' یا رسول اللہ ﷺ ایسے برے حاکم کو ہم دور نہ کریں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: نہیں جب تک نماز پڑھتے رہیں لیکن جب کوئی کسی حاکم کو گناہ کی بات کرتے دیکھے تو اس کو برا جانے اور اس کی اطاعت سے باہر نہ ہو۔ ابن جابر نے کہا: جو راوی ہے اس حدیث کا میں نے رزیق بن حیان سے کہا جب انہوں نے یہ حدیث بیان کی اے ابوالمقدام تو نے مسلمہ بن قریظہ سے یہ حدیث بیان کی وہ کہتے تھے میں نے عوف سے سنی وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنی۔ یہ سن کر رزیق اپنے گھٹنوں

الْحَدِيْثِ آللّٰهِ ! يَا اَبَا الْمِقْدَامِ ! لَحَدَّثَكَ بِهٰذَا اَوْ سَمِعْتَ هٰذا مِنْ مُسْلِمِ بْنِ قَرَظَةَ يَقُوْلُ : سَمِعْتُ عَوْفَ بْنَ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ فَجَثَا عَلٰى رُكْبَتَيْهِ وَاسْتَقْبَلَ الْقِبْلَةَ فَقَالَ : اِیْ وَاللّٰهِ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَسَمِعْتُهُ مِنْ مُسْلِمِ بْنِ قَرَظَةَ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ عَوْفَ بْنَ مَالِكٍ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم.

کے بل جھکے اور قبلہ کی طرف منہ کیا اور کہا: بیشک قسم اللہ کی جس کے سوا کوئی سچا معبود نہیں ہے میں نے اس حدیث کو مسلم بن قرظہ سے سنا' وہ کہتے تھے میں نے عوف بن مالک سے سنا' وہ کہتے تھے میں نے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٠٦) عَنْ عَوْفِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم بِمِثْلِهٖ.

عوف بن مالک رضی اللہ عنہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے مذکورہ حدیث کی طرح روایت کرتے ہیں۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ مُبَايَعَةِ الْإِمَامِ الْجَيْشَ عِنْدَ اِرَادَةِ الْقِتَالِ. وَبَيَانِ بَيْعَةِ الرِّضْوَانِ تَحْتَ الشَّجَرَةِ.

## باب: لڑائی کے وقت مجاہدین سے بیعت لینا مستحب ہے اور شجرہ کے نیچے بیعتِ رضوان کے بیان میں۔

(٤٨٠٧) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ : كُنَّا يَوْمَ الْحُدَيْبِيَةِ اَلْفًا وَاَرْبَعَ مِائَةٍ فَبَايَعْنَاهُ وَعُمَرُ اٰخِذٌ بِيَدِهٖ تَحْتَ الشَّجَرَةِ وَهِيَ سَمُرَةٌ وَقَالَ: بَايَعْنَاهُ عَلٰى اَنْ لَّانَفِرَّ وَلَمْ نُبَايِعْهُ عَلَى الْمَوْتِ.

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' ہم حدیبیہ کے دن ایک ہزار چار سو آدمی تھے تو ہم نے بیعت کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہاتھ پکڑے ہوئے شجرۂ رضوان کے تلے تھے اور وہ سمرہ کا درخت تھا (سمرہ ایک جنگلی درخت ہے جو ریگستان میں ہوتا ہے) اور ہم نے بیعت کی آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس شرط پر کہ نہ بھاگیں گے اور یہ بیعت نہیں کی کہ مر جائیں گے۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

(٤٨٠٨) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَمْ نُبَايِعْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم عَلَى الْمَوْتِ اِنَّمَا بَايَعْنَاهُ عَلٰى اَنْ لَّانَفِرَّ.

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مر جانے پر بیعت نہیں کی بلکہ نہ بھاگنے پر کی۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٠٩) عَنْ اَبِی الزُّبَيْرِ اَنَّهٗ سَمِعَ جَابِرًا رضی اللہ عنہ يُسْأَلُ كَمْ كَانُوْا يَوْمَ الْحُدَيْبِيَةِ ؟ قَالَ : كُنَّا اَرْبَعَ عَشَرَةَ مِائَةً فَبَايَعْنَاهُ وَعُمَرُ اٰخِذٌ بِيَدِهٖ تَحْتَ الشَّجَرَةِ وَهِيَ سَمُرَةٌ فَبَايَعْنَاهُ غَيْرَ جَدِّ بْنِ قَيْسٍ الْاَنْصَارِيِّ اخْتَبٰى تَحْتَ بَطْنِ بَعِيْرِهٖ.

ابو الزبیر نے جابر رضی اللہ عنہ سے سنا ان سے پوچھا گیا کہ حدیبیہ کے دن کتنے آدمی تھے؟ انہوں نے کہا: ہم چودہ سو آدمی تھے تو ہم نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت کی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہاتھ پکڑے ہوئے سمرہ کے درخت کے تلے تھے، پھر ہم سب نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت کی مگر جد بن قیس انصاری نے بیعت نہیں کی وہ اپنے اونٹ کے پیٹ تلے چھپ رہا۔

(٤٨١٠) عَنْ اَبِی الزُّبَيْرِ اَنَّهٗ سَمِعَ جَابِرًا يُسْأَلُ

ابو الزبیر رضی اللہ عنہ نے جابر رضی اللہ عنہ سے سنا' ان سے پوچھا گیا کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

هَلْ بَايَعَ النَّبِيُّ ﷺ بِذِي الْحُلَيْفَةِ؟ فَقَالَ: لَا وَلٰكِنْ صَلّٰى بِهَا وَلَمْ يُبَايِعْ عِنْدَ شَجَرَةٍ إِلَّا الشَّجَرَةَ الَّتِيْ بِالْحُدَيْبِيَةِ: قَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ: وَأَخْبَرَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ أَنَّهُ سَمِعَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ رضي الله عنه يَقُوْلُ: دَعَا النَّبِيُّ ﷺ عَلٰى بِئْرِ الْحُدَيْبِيَةِ.

نے بیعت لی ذوالحلیفہ میں؟ انہوں نے کہا: نہیں۔ لیکن آپ ﷺ نے وہاں نماز پڑھی اور کسی درخت کے پاس بیعت نہ لی مگر حدیبیہ کے درخت کے پاس۔ ابن جریج نے کہا: مجھ سے ابوالزبیر نے بیان کیا، انہوں نے سنا جابر رضی اللہ عنہ سے کہ رسول اللہ ﷺ نے دعا کی حدیبیہ کے کنویں پر (اس کا پانی بڑھ گیا اور یہ قصہ اوپر گزر چکا۔)

○ ○ ○ ○

(٤٨١١) عَنْ جَابِرٍ رضي الله عنه قَالَ: كُنَّا يَوْمَ الْحُدَيْبِيَةِ أَلْفًا وَأَرْبَعَ مِائَةٍ فَقَالَ لَنَا النَّبِيُّ ﷺ: ((أَنْتُمُ الْيَوْمَ خَيْرُ أَهْلِ الْأَرْضِ)) وَقَالَ جَابِرٌ: لَوْ كُنْتُ أُبْصِرُ لَأَرَيْتُكُمْ مَوْضِعَ الشَّجَرَةِ.
[بخاری: ٤١٥٤، ٤٨٤٠]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہم حدیبیہ کے دن چودہ سو آدمی تھے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''آج کے دن تم سب زمین والوں سے بہتر ہو:'' اور جابر رضی اللہ عنہ نے کہا: اگر میری بینائی ہوتی تو میں تم کو اس درخت کا مقام دکھلا دیتا۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: کیوں کہ وہ درخت باقی نہیں رہا تھا اس کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کٹوا ڈالا تھا جب سنا کہ لوگ اس کے پاس جمع رہتے ہیں۔

(٤٨١٢) عَنْ سَالِمِ بْنِ أَبِي الْجَعْدِ قَالَ: سَأَلْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ رضي الله عنه عَنْ أَصْحَابِ الشَّجَرَةِ؟ فَقَالَ لَوْ كُنَّا مِائَةَ أَلْفٍ لَكَفَانَا كُنَّا أَلْفًا وَخَمْسَ مِائَةٍ.
[بخاری: ٣٥٧٦، ٤١٥٢، ٥٦٣٩؛ نسائی: ٧٧]

سالم بن ابی الجعد سے روایت ہے، میں نے جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا: اصحاب شجرہ کتنے آدمی تھے، انہوں نے کہا: اگر ہم لاکھ آدمی ہوتے تب بھی وہاں کا کنواں ہم کو کافی ہو جاتا (کیونکہ حضرت محمد ﷺ کی دعا سے اس کا پانی بہت بڑھ گیا تھا) ہم پندرہ سو آدمی تھے۔

○ ○ ○ ○

(٤٨١٣) عَنْ جَابِرٍ رضي الله عنه قَالَ: لَوْ كُنَّا مِائَةَ أَلْفٍ لَكَفَانَا كُنَّا خَمْسَ عَشْرَةَ مِائَةً.
[راجع: ٤٨١٢]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم پندرہ سو تھے۔ اگر ہم ایک لاکھ بھی ہوتے تو (بھی وہ پانی) ہمیں کافی ہو جاتا۔

○ ○ ○ ○

(٤٨١٤) عَنْ سَالِمِ بْنِ أَبِي الْجَعْدِ قَالَ: قُلْتُ لِجَابِرٍ: كَمْ كُنْتُمْ يَوْمَئِذٍ؟ قَالَ أَلْفًا وَأَرْبَعَ مِائَةٍ. [راجع: ٤٨١٢]

سالم بن ابی الجعد نے کہا: میں نے جابر رضی اللہ عنہ سے پوچھا: تم کتنے آدمی تھے اس دن؟ انہوں نے کہا: چودہ سو آدمی تھے۔

○ ○ ○ ○

(٤٨١٥) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ أَبِي أَوْفٰى رضي الله عنه قَالَ: كَانَ أَصْحَابُ الشَّجَرَةِ أَلْفًا وَثَلَاثَ مِائَةٍ وَكَانَتْ أَسْلَمُ ثُمُنَ الْمُهَاجِرِيْنَ.
[بخاری: ٤١٥٣، ٤١٥٥]

عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، اصحاب شجرہ تیرہ سو آدمی تھے اور اسلم کے لوگ مہاجرین کا آٹھواں حصہ تھے۔

○ ○ ○ ○

(٤٨١٦) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ.
[راجع: ٤٨١٥]

شعبہ سے اسی سند کے ساتھ اسی طرح مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٨١٧) عَنْ مَعْقَلِ بْنِ يَسَارٍ قَالَ: لَقَدْ رَأَيْتُنِي يَوْمَ الشَّجَرَةِ وَالنَّبِيُّ ﷺ يُبَايِعُ النَّاسَ وَأَنَا رَافِعٌ غُصْنًا مِنْ أَغْصَانِهَا عَنْ رَأْسِهِ وَنَحْنُ أَرْبَعَ عَشْرَةَ مِائَةً قَالَ: لَمْ نُبَايِعْهُ عَلَى الْمَوْتِ وَلَكِنْ بَايَعْنَاهُ عَلَى أَنْ لَا نَفِرَّ.

معقل بن یسار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں نے اپنے آپ کو شجرہ کے دن دیکھا اور رسول اللہ ﷺ بیعت لے رہے تھے لوگوں سے اور میں ایک شاخ کو درخت کے آپ ﷺ کے سر سے اٹھائے ہوئے تھا ہم چودہ سو آدمی تھے اور ہم نے آپ ﷺ سے مرنے پر بیعت نہیں کی بلکہ نہ بھاگنے پر۔

(٤٨١٨) عَنْ يُونُسَ بِهَذَا الْإِسْنَادِ.

یونس سے بھی یہ حدیث مبارکہ اس سند سے روایت کی گئی ہے۔

(٤٨١٩) عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ قَالَ: كَانَ أَبِي مِمَّنْ بَايَعَ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ عِنْدَ الشَّجَرَةِ قَالَ: فَانْطَلَقْنَا فِي قَابِلٍ حَاجِّينَ فَخَفِيَ عَلَيْنَا مَكَانُهَا فَإِنْ كَانَتْ تَبَيَّنَتْ لَكُمْ فَأَنْتُمْ أَعْلَمُ. [بخاری: ٤١٦٢، ٤١٦٣، ٤١٦٤، ٤١٦٥، ٤٧٩٧]

سعید بن میسب رضی اللہ عنہ نے کہا: میرے باپ ان لوگوں میں سے تھے جنہوں نے بیعت کی رسول اللہ ﷺ سے شجرہ رضوان کے پاس۔ انہوں نے کہا: جب ہم دوسرے سال حج کو آئے تو اس درخت کی جگہ معلوم ہی نہیں ہوئی اگر تم کو معلوم ہو جائے تو تم زیادہ جانتے ہو۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٢٠) عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِيهِ رضی اللہ عنہ أَنَّهُمْ كَانُوا عِنْدَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ عَامَ الشَّجَرَةِ قَالَ: فَنَسُوهَا مِنَ الْعَامِ الْمُقْبِلِ. [راجع: ٤٨١٩]

سعید بن المسیب رضی اللہ عنہ نے اپنے باپ سے روایت کیا وہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے شجرۂ رضوان کی جس سال بیعت ہوئی پھر دوسرے سال صحابہ کرام اس درخت کو بھول گئے۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٢١) عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِيهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَقَدْ رَأَيْتُ الشَّجَرَةَ ثُمَّ أَتَيْتُهَا بَعْدُ فَلَمْ أَعْرِفْهَا. [راجع: ٤٨١٢]

سعید بن میسب رضی اللہ عنہ کے باپ نے کہا: میں نے شجرۂ رضوان دیکھا تھا لیکن پھر جو میں اس کے پاس آیا تو پہچان نہ سکا۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس درخت کے چھپ جانے میں یہ مصلحت تھی کہ جاہل لوگ جا کر اس کی پرستش نہ کرنے لگیں تو اس کا چھپ جانا اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے۔

(٤٨٢٢) عَنْ يَزِيدَ بْنِ أَبِي عُبَيْدٍ [مَوْلَى سَلَمَةَ بْنِ الْأَكْوَعِ] قَالَ: قُلْتُ لِسَلَمَةَ: عَلَى أَيِّ شَيْءٍ بَايَعْتُمْ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَ الْحُدَيْبِيَةِ؟ قَالَ عَلَى الْمَوْتِ. [بخاری: ٢٩٦٠، ٤١٦٩، ٧٢٠٦؛ ترمذی: ١٥٩٢؛ نسائی: ٤١٧٠]

یزید بن ابی عبید نے کہا: میں نے سلمہ سے پوچھا: تم نے کس بات پر رسول اللہ ﷺ سے بیعت کی؟ انہوں نے کہا مر جانے پر کی۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٢٣) عَنْ سَلَمَةَ بِمِثْلِهِ. [راجع: ٤٨١٢]

سلمہ رضی اللہ عنہ سے مذکورہ حدیث کی طرح مروی ہے۔

(٤٨٢٤) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ:

عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ کے پاس کوئی آیا اور کہنے لگا' یہ حنظلہ کا بیٹا ہے جو

آتَاهُ آتٍ فَقَالَ هَاذَاكَ ابْنُ حَنْظَلَةَ يُبَايِعُ النَّاسَ فَقَالَ: عَلٰى مَاذَا؟ قَالَ: عَلَى الْمَوْتِ قَالَ لَا أُبَايِعُ عَلٰى هٰذَا أَحَدًا بَعْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ. [بخاري: ٢٩٥٩، ٤١٦٧]

لوگوں سے بیعت لے رہا ہے مرنے پر۔ انہوں نے کہا: میں ایسی بیعت کسی سے کرنے والا نہیں رسول اللہ ﷺ کے بعد۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: موت پر بیعت کرنا یا نہ بھاگنے پر دونوں کا مطلب ایک ہی ہے اور پہلے شروع اسلام میں دس گنا زیادہ کافروں کے مقابلہ سے بھاگنا منع تھا۔ اللہ تعالیٰ نے آسانی کر دی اب دو گنا زیادہ کافروں سے بھاگنا منع ہے اس سے زیادہ اگر ہو تو جائز ہے۔

## بَابُ تَحْرِيْمِ رُجُوْعِ الْمُهَاجِرِ إِلَى اسْتِيْطَانِ وَطَنِهِ.

## باب: جو شخص اپنے وطن سے ہجرت کر جائے پھر اس کو وہاں آ کر وطن بنانا حرام ہے۔

(٤٨٢٥) عَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْأَكْوَعِ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ دَخَلَ عَلَى الْحَجَّاجِ فَقَالَ: يَا ابْنَ الْأَكْوَعِ! ارْتَدَدْتَ عَلٰى عَقِبَيْكَ؟ تَعَرَّبْتَ؟ قَالَ: لَا وَلٰكِنْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ أَذِنَ لِيْ فِي الْبَدْوِ.

[بخاري: ٧٠٨٧؛ نسائي: ٤١٩٧]

سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ حجاج کے پاس گئے وہ بولا: اے اکوع کے بیٹے! تو مرتد ہو گیا پھر جنگل میں رہنے لگا۔ سلمہ رضی اللہ عنہما نے کہا: نہیں بلکہ رسول اللہ ﷺ نے مجھ کو اجازت دی جنگل میں رہنے کی۔

فائدہ: قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا: علما نے اتفاق کیا ہے کہ مہاجر کو پھر اپنے وطن کی طرف لوٹنا اس کو وطن بنانے کے لیے حرام ہے اور اسی لیے حجاج نے اعتراض کیا سلمہ پر۔ اور سلمہ نے جواب دیا کہ میں رسول اللہ ﷺ کی اجازت سے ایسا کرتا ہوں اور شاید وہ اپنے وطن کو نہ گئے ہوں بلکہ اور کہیں جنگل میں رہتے ہوں۔ دوسرے یہ کہ ہجرت سے جو غرض تھی وہ رسول اللہ ﷺ کی مدد تھی۔ اور یہ مکہ کے فتح ہونے سے جاتی رہی اب اس کے بعد ہجرت فرض نہ رہی، اسی واسطے آپ ﷺ نے فرمایا: مکہ کی فتح کے بعد ہجرت نہ رہی۔ (انتھٰی مختصراً)

## بَابُ الْمُبَايَعَةِ بَعْدَ فَتْحِ مَكَّةَ عَلَى الْإِسْلَامِ وَالْجِهَادِ وَالْخَيْرِ وَبَيَانِ مَعْنٰى ((لَا هِجْرَةَ بَعْدَ الْفَتْحِ)).

## باب: مکہ کی فتح کے بعد اسلام یا جہاد یا نیکی پر بیعت ہونا، اور اس کے بعد ہجرت نہ ہونے کے معنی۔

(٤٨٢٦) عَنْ مُجَاشِعِ بْنِ مَسْعُوْدٍ السُّلَمِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: أَتَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ أُبَايِعُهُ عَلَى الْهِجْرَةِ فَقَالَ: ((إِنَّ الْهِجْرَةَ قَدْ مَضَتْ لِأَهْلِهَا وَلٰكِنْ عَلَى الْإِسْلَامِ وَالْجِهَادِ وَالْخَيْرِ)).

[بخاري: ٢٩٦٢، ٢٩٦٣، ٣٠٧٨، ٣٠٧٩، ٤٣٠٥، ٤٣٠٦، ٤٣٠٧، ٤٣٠٨]

مجاشع بن مسعود سلمی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا ہجرت کی بیعت کرنے کو، آپ ﷺ نے فرمایا: "ہجرت تو گزر گئی مہاجرین کے لیے لیکن بیعت کر اسلام پر یا جہاد پر یا نیکی پر۔"

○ ○ ○ ○

(٤٨٢٧) عَنْ مُجَاشِعِ بْنِ مَسْعُوْدٍ السُّلَمِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: جِئْتُ بِاَخِيْ اَبِيْ مَعْبَدٍ رضی اللہ عنہ اِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم بَعْدَ الْفَتْحِ فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم! بَايِعْهُ عَلَى الْهِجْرَةِ قَالَ: ((قَدْ مَضَتِ الْهِجْرَةُ بِاَهْلِهَا)) قُلْتُ فَبِاَيِّ شَيْءٍ تُبَايِعُهُ؟ قَالَ: ((عَلَى الْإِسْلَامِ وَالْجِهَادِ وَالْخَيْرِ)) قَالَ: اَبُوْ عُثْمَانَ فَلَقِيْتُ اَبَا مَعْبَدٍ فَاَخْبَرْتُهُ بِقَوْلِ مُجَاشِعٍ فَقَالَ: صَدَقَ. [راجع: ٤٨٢٥]

مجاشع بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں اپنے بھائی ابو سعید کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لایا مکہ فتح ہونے کے بعد۔ اور میں نے کہا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس سے بیعت لیجیے ہجرت پر۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ہجرت مہاجرین کے ساتھ ہو چکی۔'' میں نے کہا پھر کس چیز پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم بیعت لیں گے اس سے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اسلام پر اور جہاد پر اور نیکی پر۔'' ابو عثمان نے کہا: میں ابو سعید سے ملا ان سے مجاشع کا کہنا بیان کیا انہوں نے کہا: مجاشع نے سچ کہا۔



(٤٨٢٨) عَنْ عَاصِمٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ قَالَ: فَلَقِيْتُ اَخَاهُ فَقَالَ: صَدَقَ مُجَاشِعٌ وَلَمْ يَذْكُرْ اَبَا مَعْبَدٍ. [راجع: ٤٨٢٥]

حضرت عاصم سے بھی یہ حدیث اسی طرح مروی ہے لیکن اس میں راوی کہتا ہے کہ میں نے اس کے بھائی سے ملاقات کی تو اس نے کہا: مجاشع نے سچ کہا ہے۔ ابو معبد کا نام ذکر نہیں کیا۔

(٤٨٢٩) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم يَوْمَ الْفَتْحِ فَتْحِ مَكَّةَ: ((لَا هِجْرَةَ وَلٰكِنْ جِهَادٌ وَّنِيَّةٌ وَاِذَا اسْتُنْفِرْتُمْ فَانْفِرُوْا)). [راجع: ٣٣٠٢]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس دن مکہ فتح ہوا: ''اب ہجرت نہیں رہی لیکن جہاد ہے اور نیک نیت ہے اور جب تم سے کہا جائے جہاد کو نکلنے کے لیے تو تم نکلو جہاد کے لیے۔''



فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہمارے اصحاب نے کہا ہے کہ ہجرت دار الحرب سے دار السلام کی طرف ہمیشہ قائم ہے قیامت تک اور اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ اب مکہ سے ہجرت نہ رہی کیونکہ مکہ دار السلام ہو گیا یا اس درجہ کی ہجرت جو فتح سے پہلے تھی اب نہ رہی نہ اب اتنا ثواب ہے۔

(٤٨٣٠) عَنْ مَنْصُوْرٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع: ٣٣٠٢]

منصور سے بھی اس سند کے ساتھ یہ حدیث مذکورہ حدیث کی طرح مروی ہے۔

(٤٨٣١) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم عَنِ الْهِجْرَةِ؟ فَقَالَ: ((لَا هِجْرَةَ بَعْدَ الْفَتْحِ وَلٰكِنْ جِهَادٌ وَّنِيَّةٌ وَاِذَا اسْتُنْفِرْتُمْ فَانْفِرُوْا)).

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا ہجرت کا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''مکہ فتح ہونے کے بعد ہجرت نہیں رہی لیکن جہاد ہے اور نیت ہے اور جب تم سے کہا جائے جہاد کو نکلنے کے لیے تو نکلو۔''

(٤٨٣٢) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ اَنَّ اَعْرَابِيًّا سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم عَنِ الْهِجْرَةِ؟ فَقَالَ: ((وَيْحَكَ اِنَّ شَاْنَ الْهِجْرَةِ لَشَدِيْدٌ فَهَلْ لَّكَ مِنْ اِبِلٍ؟)) قَالَ: نَعَمْ قَالَ: ((فَهَلْ تُؤْتِيْ صَدَقَتَهَا؟)) قَالَ: نَعَمْ. قَالَ: ((فَاعْمَلْ

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک اعرابی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا ہجرت کا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ارے ہجرت بہت مشکل ہے (یعنی اپنا وطن چھوڑنا اور مدینہ میں میرے ساتھ رہنا۔ اور یہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس لیے فرمایا کہ کہیں اس سے نہ ہو سکے پھر ہجرت توڑنا پڑے) تیرے پاس اونٹ ہیں۔'' وہ بولا: ہاں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

مِنْ وَرَاءِ الْبِحَارِ فَإِنَّ اللّٰهَ لَنْ يَتِرَكَ مِنْ عَمَلِكَ شَيْئًا.)) [بخاري: ١٤٥٢، ٢٦٣٣، ٣٩٢٣، ٦١٦٥؛ ابوداود: ٢٤٧٧؛ نسائي: ٤١٧٥]

"تو ان کی زکوٰۃ دیتا ہے۔" وہ بولا: ہاں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "تو سمندروں کے اس پار سے عمل کرتا رہ اللہ تعالیٰ تیرے کسی عمل کو ضائع نہیں کرے گا۔"

(٤٨٣٣) عَنِ الْأَوْزَاعِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: ((إِنَّ اللّٰهَ لَنْ يَتِرَكَ مِنْ عَمَلِكَ شَيْئًا)) وَزَادَ فِي الْحَدِيْثِ قَالَ: ((فَهَلْ تَحْتَلِبُهَا يَوْمَ وِرْدِهَا)) قَالَ: نَعَمْ.

[راجع: ٤٨٣٢]

وہی جواوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ تیرے کسی عمل کو نہیں ضائع کرے گا اور اتنا زیادہ ہے کہ تو ان کا دودھ دوہتا ہے جب وہ پانی پینے کو آتے ہیں؟ اس نے کہا: ہاں۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ كَيْفِيَّةِ بَيْعَةِ النِّسَاءِ.

## باب: عورتیں کیونکر بیعت کریں۔

(٤٨٣٤) عَنْ عَائِشَةَ ﷺ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَتْ: كَانَ الْمُؤْمِنَاتُ إِذَا هَاجَرْنَ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ يُمْتَحَنَّ بِقَوْلِ اللّٰهِ تَعَالَى ﴿يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ اِذَا جَآءَكَ الْمُؤْمِنٰتُ يُبَايِعْنَكَ عَلٰٓى اَنْ لَّا يُشْرِكْنَ بِاللّٰهِ شَيْئًا وَّلَا يَسْرِقْنَ وَلَا يَزْنِيْنَ﴾ [٦٠/ الممتحنة: ١٢] إِلَى آخِرِ الْآيَةِ قَالَتْ عَائِشَةُ ﷺ: فَمَنْ أَقَرَّ بِهٰذَا مِنَ الْمُؤْمِنَاتِ فَقَدْ أَقَرَّ بِالْمِحْنَةِ وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ إِذَا أَقْرَرْنَ بِذٰلِكَ مِنْ قَوْلِهِنَّ قَالَ لَهُنَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((انْطَلِقْنَ فَقَدْ بَايَعْتُكُنَّ)) وَلَا وَاللّٰهِ! مَا مَسَّتْ يَدُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ يَدَ امْرَأَةٍ قَطُّ غَيْرَ أَنَّهُ يُبَايِعُهُنَّ بِالْكَلَامِ قَالَتْ عَائِشَةُ ﷺ: وَاللّٰهِ! مَا أَخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلَى النِّسَاءِ قَطُّ إِلَّا بِمَا أَمَرَهُ اللّٰهُ تَعَالَى وَمَا مَسَّتْ كَفُّ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ كَفَّ امْرَأَةٍ قَطُّ وَكَانَ يَقُوْلُ لَهُنَّ إِذَا أَخَذَ عَلَيْهِنَّ: ((قَدْ بَايَعْتُكُنَّ)) كَلَامًا. [بخاري: ٥٢٨٨؛ ابن ماجه: ٢٨٧٥]

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ ؓ سے روایت ہے، مسلمان عورتیں جب ہجرت کرتیں تو آپ ﷺ ان کا امتحان لیتے اس آیت کے موافق "اے نبی جب تمہارے پاس مسلمان عورتیں بیعت کرنے کو آئیں اس بات پر کہ شریک نہ کریں گی اللہ کا کسی کو، چوری نہ کریں گی، زنانہ کریں گی" اخیر تک پھر جو کوئی عورت ان باتوں کا اقرار کرتی وہ گویا بیعت کا اقرار کرتی (یعنی بیعت ہو جاتی) اور رسول اللہ ﷺ سے جب وہ اقرار کر لیتیں اپنی زبان سے تو فرماتے: "جاؤ! میں تم سے بیعت لے چکا۔" قسم اللہ تعالیٰ کی آپ ﷺ کا ہاتھ کسی عورت کے ہاتھ سے نہیں چھوا، البتہ زبان سے آپ ﷺ ان سے بیعت لیتے۔ حضرت عائشہ ؓ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے عورتوں سے کوئی اقرار نہیں لیا مگر جس کا اللہ تعالیٰ نے حکم دیا اور آپ ﷺ کی ہتھیلی کسی عورت کی ہتھیلی سے کبھی نہیں لگی بلکہ آپ صرف زبان سے فرما دیتے (جب وہ اقرار کر لیتیں): "میں تم سے بیعت کر چکا۔"

فائدہ: نووی ؒ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلا کہ عورت سے صرف زبان سے بیعت لینا چاہیے ان کا ہاتھ پکڑنا درست نہیں اور مردوں سے زبان سے اور ہاتھ پکڑ کر، اور یہ بھی نکلا کہ اجنبی عورت سے ضرورت کے وقت بات درست ہے اور عورت کی آواز ستر نہیں ہے (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر ۞۞)

(۞۞ گزشتہ سے پیوستہ) البتہ اس کا بدن بغیر ضرورت کے جیسے معالجہ یا فصد یا حجامہ یا دانت نکالنے یا سرمہ لگانے کے لیے چھونا درست ہے اور یہ ضرورتیں بھی اسی وقت ہیں جب کوئی عورت یہ کام کرنے والی نہ ملے۔ انتھی۔

(٤٨٣٥) عَنْ عُرْوَةَ اَنَّ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَخْبَرَتْهُ عَنْ بَيْعَةِ النِّسَاءِ قَالَتْ : مَامَسَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِيَدِهِ امْرَأَةً قَطُّ اِلَّا اَنْ يَّاْخُذَ عَلَيْهَا فَاِذَا اَخَذَ عَلَيْهَا فَاَعْطَتْهُ قَالَ : ((اذْهَبِىْ فَقَدْ بَايَعْتُكِ)).

[ابوداود: ٢٩٤١]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عروہ سے عورتوں کی بیعت کو بیان کیا تو کہا کہ رسول اللہ ﷺ کا ہاتھ کسی عورت کے ہاتھ سے نہیں لگا' البتہ آپ ﷺ زبان سے اس سے بات کرتے پھر جب وہ زبان سے بول دیتیں تو آپ ﷺ فرماتے: ''جاؤ! میں نے تم سے بیعت کر لی۔''

○ ○ ○ ○

## بَابُ الْبَيْعَةِ عَلَى السَّمْعِ وَالطَّاعَةِ فِيْمَا اسْتَطَاعَ .

## باب: بیعت کرنا سننے اور ماننے پر جہاں تک ہو سکے۔

(٤٨٣٦) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: كُنَّا نُبَايِعُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَلَى السَّمْعِ وَالطَّاعَةِ يَقُوْلُ لَنَا: ((فِيْمَا اسْتَطَعْتُ)).

[ترمذی: ١٥٩٣؛ نسائی: ٤١٩٨]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے ہم آپ ﷺ سے بیعت کرتے تھے بات سننے اور حکم ماننے پر۔ آپ ﷺ فرماتے تھے: ''یہ بھی کہو جتنا مجھ سے ہو سکے گا'' (یہ آپ ﷺ کی شفقت تھی اپنی امت پر کہ جو کام نہ ہو سکے اس کے نہ کرنے میں گنہگار نہ ہوں)

## بَابُ بَيَانِ سِنِّ الْبُلُوْغِ .

## باب: آدمی کب جوان ہوتا ہے۔

(٤٨٣٧) عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ : عَرَضَنِىْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَ اُحُدٍ فِى الْقِتَالِ وَاَنَا ابْنُ اَرْبَعَ عَشْرَةَ سَنَةً فَلَمْ يُجِزْنِىْ وَعَرَضَنِىْ يَوْمَ الْخَنْدَقِ وَاَنَا ابْنُ خَمْسَ عَشْرَةَ سَنَةً فَاَجَازَنِىْ قَالَ نَافِعٌ : فَقَدِمْتُ عَلَى عُمَرَ بْنِ عَبْدِ الْعَزِيْزِ وَهُوَ يَوْمَئِذٍ خَلِيْفَةٌ فَحَدَّثْتُهُ هٰذَا الْحَدِيْثَ فَقَالَ: اِنَّ هٰذَا لَحَدٌّ بَيْنَ الصَّغِيْرِ وَالْكَبِيْرِ فَكَتَبَ اِلَى عُمَّالِهِ اَنْ يَفْرِضُوْا لِمَنْ كَانَ ابْنَ خَمْسَ عَشْرَةَ سَنَةً وَمَنْ كَانَ دُوْنَ ذٰلِكَ فَاجْعَلُوْهُ فِى الْعِيَالِ .

[ابن ماجه: ٢٥٤٣]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' میں پیش ہوا رسول اللہ ﷺ کے سامنے احد کے دن لڑائی میں اور میں چودہ برس کا تھا، آپ ﷺ نے مجھے منظور نہ کیا (یعنی لڑنے میں داخل نہ کیا) پھر میں پیش ہوا خندق کے دن جب میں پندرہ برس کا تھا تو آپ ﷺ نے منظور کر لیا۔ نافع رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے یہ حدیث عمر بن عبدالعزیز سے بیان کی ان کے پاس آ کر' وہ ان دنوں خلیفہ تھے انہوں نے کہا: یہی حد ہے نابالغ اور بالغ کی اور اپنے عالموں کو لکھا کہ جو شخص پندرہ برس کا ہوا اس کا حصہ لگا دیں اور جو پندرہ برس سے کم ہو اس کو بال بچوں میں شریک کریں۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٣٨) عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ غَيْرَ اَنَّ فِىْ حَدِيْثِهِمْ وَاَنَا ابْنُ اَرْبَعَ عَشْرَةَ [سَنَةً]

عبیداللہ سے اسی سند کے ساتھ روایت ہے سوائے اس کے کہ اس میں یہ ہے کہ میں چودہ برس کا تھا آپ ﷺ نے مجھے چھوٹا سمجھا۔

فَاسْتَصْغَرَنِي. [ابوداود:٤٤٠٧]

○ ○ ○ ○

## بَابُ النَّهْيِ اَنْ يُّسَافَرَ بِالْمُصْحَفِ اِلٰى اَرْضِ الْكُفَّارِ اِذَا خِيفَ وَقُوْعُهُ بِاَيْدِيْهِمْ .

## باب: قرآن شریف کافروں کے ملک میں لیجانا منع ہے جب یہ ڈر ہو کہ ان کے ہاتھ لگ جائے گا۔

(٤٨٣٩) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ قَالَ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يُّسَافَرَ بِالْقُرْاٰنِ اِلٰى اَرْضِ الْعَدُوِّ . [بخاری: ٢٩٩٠؛ ابوداود: ٢٦١٠؛ ابن ماجه: ٢٨٧٩]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ ﷺ نے قرآن کو دشمن کے ملک میں لے جانے سے سفر میں۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٤٠) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ ﷺ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنَّهُ كَانَ يَنْهٰى اَنْ يُّسَافَرَ بِالْقُرْاٰنِ اِلٰى اَرْضِ الْعَدُوِّ مَخَافَةَ اَنْ يَّنَالَهُ الْعَدُوُّ. [ابن ماجه:٢٨٨٠]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ منع کرتے تھے قرآن کو سفر میں دشمن کے ملک میں لے جانے سے اس ڈر سے کہ کہیں دشمن کے ہاتھ نہ لگ جائے۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٤١) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تُسَافِرُوْا بِالْقُرْاٰنِ فَاِنِّيْ لَا اٰمَنُ اَنْ يَّنَالَهُ الْعَدُوُّ)) قَالَ اَيُّوْبُ : فَقَدْ نَالَهُ الْعَدُوُّ وَخَاصَمُوْكُمْ بِهٖ.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مت لے جاؤ سفر میں قرآن شریف کو کیونکہ مجھے ڈر ہے دشمن کے ہاتھ میں پڑ جانے کا۔'' ایوب نے کہا: دشمن کے ہاتھ میں پڑ گیا اور وہ لوگ جھگڑا کرتے تم سے۔

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: ممانعت کی وجہ یہ ہے کہ دشمن اس کے ساتھ بے ادبی نہ کریں اور اگر یہ ڈر نہ ہو مثلاً بڑا لشکر ہو تو اس وقت منع نہیں ہے اور مالک کے نزدیک ہر حال میں منع ہے اور مالک نے مکروہ رکھا ہے وہ روپیہ یا اشرفیاں کافروں کو دینا جن پر اللہ تعالیٰ کا نام لکھا ہو۔

(٤٨٤٢) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ فِيْ حَدِيْثِ ابْنِ عُلَيَّةَ وَالثَّقَفِيِّ: ((فَاِنِّيْ اَخَافُ)) وَفِيْ حَدِيْثِ سُفْيَانَ وَحَدِيْثِ الضَّحَّاكِ بْنِ عُثْمَانَ: ((مَخَافَةَ اَنْ يَّنَالَهُ الْعَدُوُّ))

ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، ابن علیہ اور ثقفی کی حدیث میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''میں خوف کرتا ہوں۔'' اور دوسری روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ ''دشمن کے ہاتھ لگ جانے کے خوف سے۔''

○ ○ ○ ○

## بَابُ الْمُسَابَقَةِ بَيْنَ الْخَيْلِ وَتَضْمِيْرِهَا .

## باب: گھوڑ دوڑ کا بیان اور گھوڑوں کا تیار کرنا شرط کے لیے۔

(٤٨٤٣) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ سَابَقَ بِالْخَيْلِ الَّتِيْ قَدْ اُضْمِرَتْ

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے دوڑ کی ان گھوڑوں کی جو تیار کیے گئے تھے حفیا سے ثنیۃ الوداع تک (ان دونوں

مِنَ الْحَفْيَاءِ وَكَانَ اَمَدُهَا ثَنِيَّةَ الْوَدَاعِ وَسَابَقَ بَيْنَ الْخَيْلِ الَّتِي لَمْ تُضْمَرْ مِنَ الثَّنِيَّةِ اِلٰى مَسْجِدِ بَنِيْ زُرَيْقٍ وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ رضی اللہ عنہ فِيْمَنْ سَابَقَ بِهَا. [بخاري: ٤٢٠؛ ابوداود: ٢٥٧٥؛ نسائي: ٣٥٨٦]

مقاموں میں پانچ یا چھ میل کا فاصلہ ہے اور بعض نے کہا: چھ یا سات میل کا) اور جو تیار نہیں کیے گئے تھے ان کی دوڑ ثنیہ سے بنی رزیق کی مسجد تک مقرر کی اور ابن عمران لوگوں میں تھے جنہوں نے دوڑ کی۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٤٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ مَالِكٍ عَنْ نَافِعٍ وَزَادَ فِيْ حَدِيْثِ اَيُّوْبَ مِنْ رِوَايَةِ حَمَّادٍ وَابْنِ عُلَيَّةَ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ: فَجِئْتُ سَابِقًا فَطَفَّفَ بِيَ الْفَرَسُ الْمَسْجِدَ. [بخاري: ٢٨٦٩، ٧٣٣٦؛ نسائي: ٣٥٨٥؛ ابن ماجه: ٢٨٧٧]

مختلف اسناد سے یہ حدیث اسی طرح مروی ہے صرف ایک روایت میں ہے کہ عبداللہ نے کہا میں آگے آیا تو گھوڑا مجھے لے کر مسجد میں جا پہنچا۔

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے گھوڑ دوڑ کا جواز نکلا اور یہ بھی نکلا کہ ان کو تیار کرنا یعنی تضمیر کرنا دوڑ کے لیے درست ہے اور تضمیر یہ ہے کہ گھوڑے کا دانہ چارہ کم کر دیں پھر اس کو گرم جھول پہنا کر ایک بند کوٹھڑی میں باندھ دیں تاکہ پسینہ کرے اور گوشت کم ہو اور دوڑنے میں تیز ہو جائے اور اختلاف کیا ہے علما نے کہ گھوڑ دوڑ جائز ہے یا مستحب ہے اور ہمارے اصحاب کے نزدیک وہ مستحب ہے اور بغیر عوض تو بالا جماع درست ہے اور بالعوض جب درست ہے کہ شخص ثالث عوض دے دے یا شخص ثالث درمیان میں ہو جائے اور وہ کچھ نہ دے دے اور حدیث میں عوض کا ذکر نہیں ہے۔ انتہی۔

## بَابُ فَضِيْلَةِ الْخَيْلِ وَاَنَّ الْخَيْرَ مَعْقُوْدٌ بِنَوَاصِيْهَا.

## باب: گھوڑوں کی فضیلت اور ان کی پیشانیوں میں خیر کے باندھے ہونے کے بیان میں۔

(٤٨٤٥) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اَلْخَيْلُ فِيْ نَوَاصِيْهَا الْخَيْرُ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ)). [بخاري: ٢٨٤٩]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”گھوڑوں کی پیشانی میں برکت ہے اور خوبی قیامت تک۔“

○ ○ ○ ○

(٤٨٤٦) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ مَالِكٍ عَنْ نَافِعٍ. [بخاري: ٣٦٤٤؛ نسائي: ٣٥٧٥؛ ابن ماجه: ٢٧٨٧]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نبی کریم ﷺ سے مالک کی روایت کی طرح حدیث بیان کرتے ہیں۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٤٧) عَنْ جَرِيْرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَلْوِيْ نَاصِيَةَ فَرَسٍ بِاِصْبَعِهِ وَهُوَ يَقُوْلُ: ((اَلْخَيْلُ مَعْقُوْدٌ بِنَوَاصِيْهَا الْخَيْرُ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ: الْاَجْرُ وَالْغَنِيْمَةُ)).

جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا آپ ﷺ ایک گھوڑے کی پیشانی کے بال انگلی سے مل رہے تھے اور فرماتے تھے: ”گھوڑوں کی پیشانیوں سے برکت بندھی ہوئی ہے قیامت تک یعنی ثواب اور غنیمت۔“

[نسائی: ٣٥٧٤]

(٤٨٤٨) عَنْ يُونُسَ بِهٰذَا الإِسْنَادِ مِثْلَهُ.

یونس اس سند کے ساتھ مذکورہ حدیث کی طرح روایت کرتے ہیں۔

[راجع: ٤٨٢٤]

(٤٨٤٩) عَنْ عُرْوَةَ الْبَارِقِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((الْخَيْلُ مَعْقُوْدٌ فِيْ نَوَاصِيْهَا الْخَيْرُ إِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ [الْأَجْرُ وَالْمَغْنَمُ])).

عروہ بارقی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''برکت بندھی ہوئی ہے گھوڑوں کی پیشانیوں سے قیامت تک یعنی ثواب اور غنیمت۔''

[بخاری: ٢٨٥٠، ٢٨٥٢، ٣١١٩، ٣٦٤٣؛ ترمذی: ١٦٩٤؛ نسائی: ٣٥٧٦، ٣٥٧٧، ٣٥٧٨، ٣٥٧٩؛ ابن ماجه: ٢٣٠٥، ٢٧٨٦]

(٤٨٥٠) عَنْ عُرْوَةَ الْبَارِقِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((الْخَيْرُ مَعْقُوْصٌ بِنَوَاصِي الْخَيْلِ)) قَالَ: فَقِيْلَ لَهُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! بِمَ ذَاكَ؟ قَالَ: ((الْأَجْرُ وَالْمَغْنَمُ إِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ)). [راجع: ٤٨٤٩]

عروہ بارقی سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''برکت بندھی ہوئی ہے گھوڑوں کی پیشانیوں سے۔'' لوگوں نے عرض کیا' کیوں یارسول اللہ (ﷺ)؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ثواب ہے اور غنیمت قیامت تک۔'' (کیونکہ جہاد قائم رہے گا قیامت تک)

(٤٨٥١) عَنْ حُصَيْنٍ بِهٰذَا الإِسْنَادِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: عُرْوَةُ بْنُ الْجَعْدِ. [راجع: ٤٨٤٩]

حصین سے اس سند کے ساتھ یہ حدیث مذکور ہے۔ لیکن اس میں عروہ بن جعد مذکور ہے۔

(٤٨٥٢) عَنْ عُرْوَةَ الْبَارِقِيِّ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ وَلَمْ يَذْكُرِ: ((الْأَجْرُ وَالْمَغْنَمُ)) وَفِيْ حَدِيْثِ سُفْيَانَ سَمِعَ عُرْوَةَ الْبَارِقِيَّ سَمِعَ النَّبِيَّ ﷺ.

[راجع: ٤٨٤٩]

عروہ بارقی نبی کریم ﷺ سے روایت کرتے ہیں اور اس میں غنیمت اور ثواب کا ذکر نہیں ہے اور سفیان کی حدیث میں ہے کہ عروہ بارقی نے نبی کریم ﷺ سے یہ حدیث سماعت فرمائی۔

(٤٨٥٣) عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الْجَعْدِ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِهٰذَا وَلَمْ يَذْكُرِ ((الْأَجْرَ وَالْمَغْنَمَ)).

[راجع: ٤٨٤٩]

عروہ بن جعد رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ سے اسی طرح روایت کرتے ہیں مگر اس روایت میں ثواب اور غنیمت کا ذکر نہیں ہے۔

(٤٨٥٤) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((الْبَرَكَةُ فِيْ نَوَاصِي الْخَيْلِ)).

[بخاری: ٢٨٥١، ٣٦١٥؛ نسائی: ٣٦٧٣]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''برکت گھوڑوں کی پیشانیوں میں ہے۔''

(٤٨٥٥) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ. [راجع: ٤٨٤٧]

حضرت انس رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ سے مذکورہ حدیث کی طرح روایت بیان کرتے ہیں۔

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: ان حدیثوں سے جہاد کے لیے گھوڑا رکھنے کی فضیلت جہاد کے لیے نکلتی ہے اور وہ جو دوسری حدیث میں ہے کہ نحوست گھوڑے میں ہوتی ہے مراد اس سے وہ گھوڑا ہے جو جہاد کے لیے نہ ہو۔ یا بعض گھوڑا مبارک ہوتا ہے بعض منحوس۔

## بَابُ مَا يُكْرَهُ مِنْ صِفَاتِ الْخَيْلِ .

## باب: گھوڑے کی کون سی قسمیں بری ہیں۔

(٤٨٥٦) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ : كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَكْرَهُ الشِّكَالَ مِنَ الْخَيْلِ .

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ برا جانتے تھے اشکل گھوڑے کو (اس کی تفسیر آگے آتی ہے)

[ابوداود: ٢٥٤٧؛ ترمذی: ١٦٩٨؛ نسائی: ٣٥٦٩؛ ابن ماجه: ٢٧٩٠]

○ ○ ○ ○

(٤٨٥٧) عَنْ سُفْيَانَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ. وَزَادَ فِيْ حَدِيْثِ عَبْدِ الرَّزَّاقِ وَالشِّكَالُ أَنْ يَكُوْنَ الْفَرَسُ فِيْ رِجْلِهِ الْيُمْنٰى بَيَاضٌ وَفِيْ يَدِهِ الْيُسْرٰى أَوْ فِيْ يَدِهِ الْيُمْنٰى وَرِجْلِهِ الْيُسْرٰى . [راجع:٤٨٥٦]

سفیان سے بھی یہ حدیث اسی طرح مروی ہے اور عبدالرزاق کی حدیث میں اتنا زیادہ ہے کہ اشکل وہ گھوڑا ہے جس کا داہنا پاؤں اور بایاں ہاتھ سفید ہو یا داہنا ہاتھ اور بایاں پاؤں سفید ہو۔

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ اور اکثر اہل علم کے نزدیک اشکل وہ ہے جس کے تین پاؤں سفید ہوں اور ایک ہم رنگ یا تین ہم رنگ اور ایک سفید۔ ابن درید نے کہا: اشکل وہ ہے کہ ایک طرف کے ہاتھ اور پاؤں سفید ہوں یا ایک طرف کا ہاتھ دوسری طرف کا پاؤں۔ و اللّٰہ أعلم۔

(٤٨٥٨) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ وَكِيْعٍ وَفِيْ رِوَايَةِ وَهْبٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ وَلَمْ يَذْكُرِ النَّخَعِيَّ.

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے نبی کریم ﷺ کی یہ حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

[نسائی: ٣٥٦٨]

○ ○ ○ ○

## بَابُ فَضْلِ الْجِهَادِ وَالْخُرُوْجِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ .

## باب: اللہ کی راہ میں جہاد کرنا۔

(٤٨٥٩) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((تَضَمَّنَ اللّٰهُ لِمَنْ خَرَجَ فِيْ سَبِيْلِهِ لَا يُخْرِجُهُ إِلَّا جِهَادًا فِيْ سَبِيْلِيْ وَإِيْمَانًا بِيْ وَتَصْدِيْقًا بِرُسُلِيْ فَهُوَ عَلَيَّ ضَامِنٌ أَنْ أُدْخِلَهُ الْجَنَّةَ أَوْ أَرْجِعَهُ إِلٰى مَسْكَنِهِ الَّذِيْ خَرَجَ مِنْهُ نَائِلًا مَّا نَالَ مِنْ أَجْرٍ أَوْ غَنِيْمَةٍ وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهِ! مَا مِنْ كَلْمٍ يُكْلَمُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”اللہ تعالیٰ ضامن ہے اس کا جو نکلے اس کی راہ میں اور نہ نکلے مگر جہاد کے لیے اور ایمان رکھتا ہو اللہ تعالیٰ پر اور سچ جانتا ہو اس کے پیغمبروں کو۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ایسا شخص میری حفاظت میں ہے یا تو میں اس کو جنت میں لے جاؤں گا یا اس کو پھیر دوں گا اس کے گھر کی طرف ثواب یا غنیمت دے کر۔ قسم اس کی جس کے ہاتھ میں محمد (ﷺ) کی جان ہے کوئی زخم ایسا نہیں ہے جو اللہ تعالیٰ کی راہ میں لگے مگر وہ قیامت کے دن اسی شکل

تَعَالٰى إِلَّا جَاءَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ كَهَيْئَتِهٖ حِيْنَ كُلِمَ لَوْنُهٗ لَوْنُ دَمٍ وَرِيْحُهٗ مِسْكٌ وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ! لَوْلَا أَنْ أَشُقَّ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ مَا قَعَدْتُ خِلَافَ سَرِيَّةٍ تَغْزُوْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ أَبَدًا وَلٰكِنْ لَا أَجِدُ سَعَةً فَأَحْمِلُهُمْ وَلَا يَجِدُوْنَ سَعَةً وَيَشُقُّ عَلَيْهِمْ أَنْ يَتَخَلَّفُوْا عَنِّيْ وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ! لَوَدِدْتُ أَنِّيْ أَغْزُوْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَأُقْتَلُ ثُمَّ أَغْزُوْ فَأُقْتَلُ ثُمَّ أَغْزُوْ فَأُقْتَلُ)).

[بخاري: ٣٦؛ نسائي: ٥٠٤٥؛ ابن ماجه: ٢٧٥٣]

پر آئے گا جیسا دنیا میں ہوا تھا۔ اس کا رنگ خون کا سا ہوگا اور خوشبو مشک کی۔ قسم اس کی جس کے ہاتھ میں محمد (ﷺ) کی جان ہے اگر مسلمانوں پر دشوار نہ ہوتا تو میں کسی لشکر کا ساتھ نہ چھوڑتا جو اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کرتا ہے کبھی بھی لیکن میرے پاس اتنی گنجائش نہیں (سواریوں وغیرہ کی) اور مسلمانوں پر دشوار ہوگا میرے ساتھ نہ چلنا۔ قسم اس کی جس کے ہاتھ میں محمد (ﷺ) کی جان ہے میں یہ چاہتا ہوں کہ جہاد کروں اللہ کی راہ میں پھر میں مارا جاؤں پھر جہاد کروں پھر مارا جاؤں پھر جہاد کروں پھر مارا جاؤں۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ: یعنی بار بار اللہ کی راہ میں شہید ہوں پھر زندہ ہوں پھر شہید ہوں۔ اس حدیث سے جہاد کی بڑی فضیلت ثابت ہوئی اور یہ بھی نکلا کہ جہاد ایسی عبادت ہے کہ اس کے برابر کوئی دوسری عبادت نہیں ہے اور حضرت ﷺ کو اس کا نہایت شوق تھا اور آپ ﷺ یہ چاہتے تھے کہ ایک ٹکڑے کے ساتھ خود بھی جہاد کو نکلیں پر خرچ کی دقت سے آپ ﷺ مجبور تھے اور جو آپ ﷺ نکلتے تو اور بھی سب مسلمان نکلتے اور اتنے آدمیوں کا سامان ہر وقت مشکل تھا۔

(٤٨٦٠) عَنْ عُمَارَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ.

[راجع: ٤٨٥٩]

عمارہ سے اس سند کے ساتھ مذکورہ روایت منقول ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٦١) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((تَكَفَّلَ اللّٰهُ لِمَنْ جَاهَدَ فِيْ سَبِيْلِهٖ لَا يُخْرِجُهُ مِنْ بَيْتِهٖ إِلَّا جِهَادٌ فِيْ سَبِيْلِهٖ وَتَصْدِيْقُ كَلِمَتِهٖ بِأَنْ يُدْخِلَهُ الْجَنَّةَ أَوْ يَرْجِعَهُ إِلٰى مَسْكَنِهِ الَّذِيْ خَرَجَ مِنْهُ مَعَ مَا نَالَ مِنْ أَجْرٍ أَوْ غَنِيْمَةٍ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "اللہ ضامن ہے اس کا جو کوئی جہاد کرے اس کی راہ میں اور نہ نکلے اپنے گھر سے مگر اللہ کی راہ میں جہاد کرنے کے واسطے اس کے کلام کا یقین کرے اس بات کا کہ لے جائے گا اس کو جنت میں یا پھیر دے گا اس کے گھر کو جہاں سے نکلا ہے ثواب اور غنیمت کے ساتھ۔"

○ ○ ○ ○

(٤٨٦٢) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((لَا يُكْلَمُ أَحَدٌ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ أَعْلَمُ بِمَنْ يُكْلَمُ فِيْ سَبِيْلِهٖ إِلَّا جَاءَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَجُرْحُهُ يَثْعَبُ اللَّوْنُ لَوْنُ دَمٍ وَالرِّيْحُ رِيْحُ مِسْكٍ)). [نسائي: ٣١٤٧]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "کوئی ایسا نہیں جو زخمی ہو اللہ کی راہ میں اور اللہ تعالیٰ جانتا ہے جو زخمی ہو اس کی راہ میں مگر قیامت کے دن وہ آئے گا اس کا خون بہتا ہوگا رنگ تو خون کا ہوگا پر خوشبو مشک کی ہوگی۔"

○ ○ ○ ○

(٤٨٦٣) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ: هٰذَا مَا حَدَّثَنَا أَبُوْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ

ہمام بن منبہ رحمہ اللہ سے روایت ہے یہ وہ ہے جو حدیث بیان کی ہم سے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ سے سن کر پھر بیان کیا کئی حدیثوں کو

فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((كُلُّ كَلْمٍ يُكْلَمُهُ الْمُسْلِمُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ تَكُوْنُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ كَهَيْئَتِهَا اِذَا طُعِنَتْ تَفَجَّرُ دَمًا اللَّوْنُ لَوْنُ دَمٍ وَالْعَرْفُ عَرْفُ الْمِسْكِ)) وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ لَوْلَا اَنْ اَشُقَّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ مَا قَعَدْتُّ خَلْفَ سَرِيَّةٍ تَغْزُوْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَلٰكِنْ لَّا اَجِدُ سَعَةً فَاَحْمِلَهُمْ وَلَا يَجِدُوْنَ سَعَةً فَيَتَّبِعُوْنِيْ وَلَا تَطِيْبُ اَنْفُسُهُمْ اَنْ يَّقْعُدُوْا بَعْدِيْ)).

اور کہا کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے: ''جو زخم مسلمان کو لگے اللہ تعالیٰ کی راہ میں وہ قیامت کے دن اسی شکل پر آئے گا جیسے نیا لگا تھا خون بہتا ہوگا رنگ تو خون کا ہوگا پر خوشبو مشک کی ہوگی۔'' اور فرمایا آپ ﷺ نے: ''قسم اس کی جس کے ہاتھ میں محمد ﷺ کی جان ہے! اگر دشواری نہ ہوتی مسلمانوں پر تو میں ہر لشکر کے ساتھ جاتا جو جہاد کرتا ہے اللہ عزوجل کی راہ میں لیکن اتنی گنجائش نہیں ہے کہ میں سب کو سواریاں دوں اور نہ ان کو اتنی طاقت ہے کہ وہ سب میرے ساتھ رہیں اور نہ ان کے دلوں کو بھلا لگے گا میرے ساتھ نہ چلنا۔''



(٤٨٦٤) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((لَوْ لَا اَنْ اَشُقَّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ مَا قَعَدْتُّ خِلَافَ سَرِيَّةٍ)) بِمِثْلِ حَدِيْثِهِمْ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ ((وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ! لَوَدِدْتُّ اَنِّيْ اُقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ اُحْيٰى)) بِمِثْلِ حَدِيْثِ اَبِيْ زُرْعَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه.

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے آپ ﷺ فرماتے تھے: ''اگر دشواری نہ ہوتی مسلمانوں کو تو میں ہر لشکر کے ساتھ جاتا۔'' ویسا ہی جیسے اوپر گزرا۔ اس میں یہ ہے کہ ''قسم اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! میں یہ چاہتا ہوں کہ اللہ کی راہ میں مارا جاؤں پھر جلایا جاؤں۔ اسی طرح جیسے اوپر گزرا۔



(٤٨٦٥) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَوْ لَا اَنْ اَشُقَّ عَلٰى اُمَّتِيْ لَاَحْبَبْتُ اَنْ لَّا اَتَخَلَّفَ خَلْفَ سَرِيَّةٍ)) نَحْوَ حَدِيْثِهِمْ.

[بخاري: ٢٩٧٢؛ نسائي: ٣١٥١]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اگر دشواری نہ ہوتی میری امت پر تو میں چاہتا کہ کسی لشکر کو نہ چھوڑوں۔'' جیسے اوپر گزرا۔



(٤٨٦٦) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((تَضَمَّنَ اللّٰهُ لِمَنْ خَرَجَ فِيْ سَبِيْلِهٖ)) اِلٰى قَوْلِهٖ: ((مَا تَخَلَّفْتُ خِلَافَ سَرِيَّةٍ تَغْزُوْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى)).

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ اس پر ضامن ہوتا ہے جو اس کے راستہ میں نکلا ہو۔'' آپ ﷺ کے قول: ''میں اللہ کے راستہ میں کسی لڑنے والے لشکر سے کبھی پیچھے نہ رہتا۔'' تک ہے۔

## بَابُ فَضْلِ الشَّهَادَةِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ.

## باب: اللہ کی راہ میں شہید ہونے کی فضیلت۔

(٤٨٦٧) عَنْ اَنَسٍ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ: ((قَالَ مَا مِنْ نَفْسٍ تَمُوْتُ لَهَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ يَسُرُّهَا اَنَّهَا تَرْجِعُ اِلَى الدُّنْيَا وَلَا اَنَّ لَهَا الدُّنْيَا وَمَا فِيْهَا اِلَّا

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جو کوئی مر جاتا ہے اور اللہ تعالیٰ کے پاس اس کی بھلائی ہوتی ہے وہ راضی نہیں ہوتا کہ پھر دنیا میں آئے اگرچہ ساری دنیا اور جو کچھ اس میں ہے وہ سب

الشَّهِيْدُ فَإِنَّهُ يَتَمَنّٰى اَنْ يَّرْجِعَ فَيُقْتَلَ فِي الدُّنْيَا لِمَا يَرٰى مِنْ فَضْلِ الشَّهَادَةِ)).

اس کو ملے۔شہید وہ آرزو کرتا ہے کہ پھر دنیا میں آئے اور مارا جائے کیونکہ وہ دیکھتا ہے شہادت کی فضیلت کو۔"

فائدہ۔نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: اس حدیث سے شہادت کی بڑی فضیلت نکلتی ہے اور شہید اس لیے کہتے ہیں شہید کو کہ وہ شاہد ہے یعنی حاضر ہے جنت میں اور مسلمان قیامت کے دن جنت میں جائیں گے اور ابن انباری نے کہا: اس لیے کہ اللہ تعالیٰ اور فرشتے گواہ ہیں جنت میں اس واسطے۔بعض نے کہا: اس لیے کہ وہ جان نکلتے ہی مشاہدہ کر لیتا ہے اپنے اجر اور درجے کا۔بعض نے کہا: اس لیے کہ فرشتے رحمت کے اس کے پاس حاضر ہوتے ہیں یا اس لیے کہ اس کا حال گواہ ہے اس کے حسن خاتمہ کا یا اس لیے کہ اس کا زخم اس کا گواہ ہے یا اس لیے کہ وہ گواہ ہوگا اور امتوں پر قیامت کے دن انتھی ملخصًا۔

(٤٨٦٨) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((مَا مِنْ اَحَدٍ يَدْخُلُ الْجَنَّةَ يُحِبُّ اَنْ يَّرْجِعَ اِلَى الدُّنْيَا وَاَنَّ لَهُ مَا عَلَى الْاَرْضِ مِنْ شَيْءٍ غَيْرُ الشَّهِيْدِ فَاِنَّهُ يَتَمَنّٰى اَنْ يَّرْجِعَ فَيُقْتَلَ عَشْرَ مَرَّاتٍ لِمَا يَرٰى مِنَ الْكَرَامَةِ)).

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جو شخص جنت میں جائے گا اس کو پھر دنیا میں آنے کی آرزو نہ رہے گی اگرچہ اس کو ساری زمین کی چیزیں دی جائیں لیکن شہید آرزو کرے گا پھر آنے کی اور دس بار قتل ہونے کی کیوں کہ وہ دیکھے گا شہادت کے درجہ کو۔"

○ ○ ○ ○

(٤٨٦٩) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قِيْلَ لِلنَّبِيِّ ﷺ مَا يَعْدِلُ الْجِهَادَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ [عَزَّوَجَلَّ] قَالَ: ((لَا تَسْتَطِيْعُوْهُ)) قَالَ: فَاَعَادُوْا عَلَيْهِ مَرَّتَيْنِ اَوْ ثَلَاثًا كُلُّ ذٰلِكَ يَقُوْلُ: ((لَا تَسْتَطِيْعُوْهُ)) قَالَ فِي الثَّالِثَةِ: ((مَثَلُ الْمُجَاهِدِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ الصَّائِمِ الْقَائِمِ الْقَانِتِ بِاٰيَاتِ اللّٰهِ لَا يَفْتُرُ مِنْ صِيَامٍ وَلَا صَلٰوةٍ حَتّٰى يَرْجِعَ الْمُجَاهِدُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى)).

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ سے کہا گیا اللہ کی راہ میں جہاد کرنے کے برابر کونسی عبادت ہے۔آپ ﷺ نے فرمایا: "تم اس کی طاقت نہیں رکھتے۔" پھر انہوں نے پوچھا: دو یا تین بار اور آپ ﷺ ہر بار یہی فرماتے تھے کہ "تم اس کی طاقت نہیں رکھتے۔" آخر تیسری بار میں آپ ﷺ نے فرمایا: "اللہ کی راہ میں جہاد کرنے والے کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی روزہ دار ہو کر نماز میں کھڑا رہے اللہ تعالیٰ کی آیتوں کا مطیع ہو نہ روزے سے تھکے نہ نماز سے یہاں تک کہ لوٹے مجاہد جہاد سے۔"

فائدہ۔اور ظاہر ہے کہ کوئی ایسا نہیں کر سکتا تو جہاد کے برابر دوسری عبادت بھی نہیں ہو سکتی۔

(٤٨٧٠) عَنْ سُهَيْلٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهُ.

[راجع: ١٦١٩]

سہیل سے اس سند کے ساتھ یہ حدیث مذکورہ حدیث کی طرح منقول ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٧١) عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كُنْتُ عِنْدَ مِنْبَرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ رَجُلٌ مَا اُبَالِيْ اَنْ لَا اَعْمَلَ عَمَلًا بَعْدَ الْاِسْلَامِ اِلَّا اَنْ اُسْقِيَ الْحَاجَّ وَقَالَ اٰخَرُ: مَا اُبَالِيْ اَنْ لَا اَعْمَلَ عَمَلًا بَعْدَ الْاِسْلَامِ اِلَّا اَنْ اَعْمُرَ الْمَسْجِدَ

نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں رسول اللہ ﷺ کے منبر کے پاس بیٹھا تھا۔ایک شخص بولا مجھے پرواہ نہیں مسلمان ہونے کے بعد کسی عمل کی جب میں پانی پلاؤں گا حاجیوں کو۔دوسرا بولا مجھے کیا پرواہ کسی عمل کی اسلام کے بعد میں تو مسجد حرام کی مرمت کرتا ہوں۔تیسرا بولا ان چیزوں سے تو جہاد افضل ہے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کو ڈانٹا اور کہا کہ

الْحَرَامَ وَقَالَ آخَرُ: الْجِهَادُ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ أَفْضَلُ مِمَّا قُلْتُمْ فَزَجَرَهُمْ عُمَرُ ﷺ وَقَالَ: لَا تَرْفَعُوا أَصْوَاتَكُمْ عِنْدَ مِنْبَرِ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ يَوْمُ الْجُمُعَةِ وَلٰكِنْ إِذَا صَلَّيْتُ الْجُمُعَةَ دَخَلْتُ فَاسْتَفْتَيْتُهُ فِيمَا اخْتَلَفْتُمْ فِيهِ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالَى: ﴿أَجَعَلْتُمْ سِقَايَةَ الْحَاجِّ وَعِمَارَةَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ كَمَنْ آمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ﴾ الْآيَةَ إِلَى آخِرِهَا.

حضرت ﷺ کے منبر کے سامنے جمعہ کے دن مت پکارو لیکن میں جمعہ کی نماز کے بعد آپ ﷺ سے پوچھوں گا۔ اس بات کو جس میں تم نے اختلاف کیا تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری۔ یعنی ”کیا تم نے حاجیوں کا پانی پلانا اور مسجد حرام کی خدمت کرنا ایمان اور جہاد کے برابر کر دیا ہرگز نہیں اللہ تعالیٰ کے سامنے برابر نہیں۔“

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے نکلا کہ مسجد میں آواز بلند کرنا مکروہ ہے یہاں تک کہ جب نمازی جمع ہوں اس وقت ذکر اللہ یا تعلیم دین بھی بلند آواز سے نہ کرے کیونکہ نمازیوں کو نماز مشکل ہو جاتی ہے۔

(٤٨٧٢) عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيرٍ ﷺ قَالَ: كُنْتُ عِنْدَ مِنْبَرِ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيثِ أَبِي تَوْبَةَ.

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں رسول اللہ ﷺ کے منبر کے پاس تھا۔ باقی حدیث ابی توبہ کی حدیث کی طرح ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ فَضْلِ الْغَدْوَةِ وَالرَّوْحَةِ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ.

## باب: اللہ تعالیٰ کی راہ میں صبح یا شام کو چلنے کی فضیلت۔

(٤٨٧٣) عَنْ أَنَسٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَغَدْوَةٌ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ أَوْ رَوْحَةٌ خَيْرٌ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا)).

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”اللہ کی راہ میں صبح کو یا شام کو چلنا دنیا اور مافیہا سے بہتر ہے۔“

○ ○ ○ ○

(٤٨٧٤) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِيِّ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((وَالْغَدْوَةُ يَغْدُوهَا الْعَبْدُ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ خَيْرٌ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا)).

[بخاري: ٦٤١٥]

سہل رضی اللہ عنہ نے روایت کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”صبح کو جو بندہ چلتا ہے اللہ کی راہ میں وہ ساری دنیا و مافیہا سے بہتر ہے۔“

○ ○ ○ ○

(٤٨٧٥) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِيِّ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((غَدْوَةٌ أَوْ رَوْحَةٌ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ خَيْرٌ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا)).

[بخاري: ٢٧٩٤؛ نسائي: ٣١١٨]

حضرت سہل بن سعد سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا صبح یا شام کو چلنا اللہ تعالیٰ کی راہ میں دنیا اور مافیہا سے بہتر ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٧٦) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ رَسُولُ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

اللّٰہِ ﷺ: ((لَوْ لَا اَنَّ رِجَالًا مِّنْ اُمَّتِيْ)) وَسَاقَ الْحَدِيْثَ وَقَالَ فِيْهِ: ((وَلَرَوْحَةٌ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَوْ غَدْوَةٌ خَيْرٌ مِّنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيْهَا)).

[راجع: ٤٨٦٥]

''اگر میری امت میں ایسے لوگ نہ ہوتے۔'' باقی حدیث گزر چکی ہے اور اس میں یہ اضافہ ہے: ''اللہ کے راستہ میں شام یا صبح کرنا دینا و مافیہا سے بہتر ہے۔



(٤٨٧٧) عَنْ اَبِيْ اَيُّوْبَ ﷺ يَقُوْلُ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((غَدْوَةٌ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَوْرَوْحَةٌ خَيْرٌ مِّمَّا طَلَعَتْ عَلَيْهِ الشَّمْسُ وَغَرَبَتْ)).

[نسائی: ٣١١٩]

ابوایوب سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''صبح یا شام کو چلنا اللہ کی راہ میں بہتر ہے ان سب چیزوں سے جن پر آفتاب نکلتا ہے اور غروب ہوتا ہے۔''



(٤٨٧٨) عَنْ اَبِيْ اَيُّوْبَ الْاَنْصَارِيِّ ﷺ يَقُوْلُ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مِثْلَهُ سَوَآءً.

[راجع: ٤٨٧٧]

حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے بالکل من وعن مذکورہ حدیث کی طرح بیان فرمایا۔



## بَابُ بَيَانِ مَا اَعَدَّهُ اللّٰهُ تَعَالٰى لِلْمُجَاهِدِ فِي الْجَنَّةِ مِنَ الدَّرَجَاتِ.

## باب: جہاد کرنے والے کے درجوں کا بیان۔

(٤٨٧٩) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ ﷺ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((يَا اَبَا سَعِيْدٍ! مَنْ رَّضِيَ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَّبِمُحَمَّدٍ ﷺ نَبِيًّا وَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ)) فَعَجِبَ لَهَا اَبُوْ سَعِيْدٍ فَقَالَ: اَعِدْهَا عَلَيَّ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَفَعَلَ ثُمَّ قَالَ : ((وَاُخْرٰى يُرْفَعُ بِهَا الْعَبْدُ مِائَةَ دَرَجَةٍ فِي الْجَنَّةِ مَابَيْنَ كُلِّ دَرَجَتَيْنِ كَمَا بَيْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ)). قَالَ : وَمَا هِيَ ؟ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! قَالَ: ((الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ)).

[نسائی: ٣١٣١]

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اے ابو سعید جو راضی ہو اللہ کے رب ہونے سے اور اسلام کے دین ہونے سے اور محمد ﷺ کے نبی ہونے سے اس کے لیے جنت واجب ہے۔'' یہ سن کر ابو سعید رضی اللہ عنہ نے تعجب کیا اور کہا: پھر فرمائیے یا رسول اللہ ﷺ۔ آپ ﷺ نے پھر فرمایا اور فرمایا کہ ''ایک اور عمل ہے جس کی وجہ سے بندے کو سو درجے ملیں گے جنت میں اور ہر ایک درجہ سے دوسرے درجہ تک اتنا فاصلہ ہوگا جتنا آسمان اور زمین ہے۔'' حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ نے عرض کیا وہ کون سا عمل ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''جہاد کرنا اللہ کی راہ میں جہاد کرنا اللہ کی راہ میں۔''



## بَابُ مَنْ قُتِلَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كُفِّرَتْ خَطَايَاهُ اِلَّا الدَّيْنَ.

## باب: شہید کا ہر گناہ شہادت کے وقت معاف ہو جاتا ہے سوائے قرض کے۔

(٤٨٨٠) عَنْ أَبِيْ قَتَادَةَ ﷺ أَنَّهُ سَمِعَهُ يُحَدِّثُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ! أَنَّهُ قَامَ فِيهِمْ فَذَكَرَ لَهُمْ: ((اَنَّ الْجِهَادَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالْاِيْمَانَ بِاللّٰهِ اَفْضَلُ الْاَعْمَالِ)) فَقَامَ رَجُلٌ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اَرَاَيْتَ اِنْ قُتِلْتُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ تُكَفَّرُ عَنِّيْ خَطَايَايَ؟ فَقَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((نَعَمْ اِنْ قُتِلْتَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَاَنْتَ صَابِرٌ مُحْتَسِبٌ مُقْبِلٌ غَيْرُ مُدْبِرٍ)) ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((كَيْفَ قُلْتَ؟)) قَالَ: اَرَاَيْتَ اِنْ قُتِلْتُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَتُكَفَّرُ عَنِّيْ خَطَايَايَ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((نَعَمْ وَاَنْتَ صَابِرٌ مُحْتَسِبٌ مُقْبِلٌ غَيْرُ مُدْبِرٍ اِلَّا الدَّيْنَ فَاِنَّ جِبْرَائِيْلَ ؑ قَالَ لِيْ ذٰلِكَ)).

[ترمذی: ۱۷۱۲؛ نسائی: ۳۱۵۶، ۳۱۵۷]

ابو قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ خطبہ پڑھنے کو کھڑے ہوئے صحابہ میں اور بیان کیا ان سے کہ تمام عملوں میں افضل جہاد ہے اللہ کی راہ میں اور ایمان لانا اللہ تعالیٰ پر۔ ایک شخص کھڑا ہوا اور بولا: یا رسول اللہ ﷺ! اگر میں مارا جاؤں اللہ تعالیٰ کی راہ میں تو میرے گناہ معاف ہو جائیں گے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ہاں اگر تو مارا جائے اللہ کی راہ میں صبر کے ساتھ اور تیری نیت خالص ہو اللہ کیلئے اور تو سامنے رہے پیٹھ نہ موڑے۔'' پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو نے کیا کہا۔'' وہ بولا: اگر میں مارا جاؤں اللہ تعالیٰ کی راہ میں تو میرے گناہ معاف ہو جائیں گے؟ پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''ہاں اگر تو مارا جائے صبر کر کے خالص نیت سے اور منہ تیرا سامنے ہو پیٹھ نہ موڑے مگر قرض معاف نہ ہو گا۔ کیونکہ جبرائیل علیہ السلام نے بیان کیا مجھ سے اس بات کو۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: نیت خالص ہو یعنی خاص اللہ تعالیٰ کے واسطے لڑے نہ ملک اور مال اور دولت کے لیے نہ قوم کی ناموری یا عزت کے واسطے، اور قرض معاف نہ ہو گا اسی طرح تمام حقوق العباد معاف نہ ہوں گے اور پہلے آپ ﷺ نے قرض کو مستثنیٰ نہیں کیا پھر جب حضرت جبرائیل علیہ السلام نے آپ ﷺ کو اسی وقت جتایا آپ ﷺ نے بیان کر دیا۔ انتھی۔

(٤٨٨١) عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ ﷺ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ: جَآءَ رَجُلٌ اِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ اَرَاَيْتَ اِنْ قُتِلْتُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ اللَّيْثِ.

[راجع: ٤٨٨٠]

حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک آدمی رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی۔ مجھے بتائیں اگر میں اللہ کے راستہ میں قتل کیا جاؤں باقی حدیث لیث کی حدیث کی طرح ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٨٢) عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ ﷺ عَنْ أَبِيْهِ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ يَزِيْدُ اَحَدُهُمَا عَلٰى صَاحِبِهٖ اَنَّ رَجُلًا اَتَى النَّبِيَّ ﷺ وَهُوَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَقَالَ اَرَاَيْتَ اِنْ ضَرَبْتُ بِسَيْفِيْ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ الْمَقْبُرِيِّ.

حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص آیا اور آپ ﷺ منبر پر تھے: اس نے کہا: مجھے بتائیں اگر میں اپنی تلوار کے ساتھ ماروں (جہاد کروں) مقبری کی حدیث کے ہم معنی۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٨٣) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ ﷺ

عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے

اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((يُغْفَرُ لِلشَّهِيْدِ كُلُّ ذَنْبٍ اِلَّا الدَّيْنَ)).

فرمایا: ”اللہ تعالیٰ شہید کا ہر گناہ بخش دے گا لیکن قرض نہیں بخشے گا۔“

○ ○ ○ ○

(٤٨٨٤) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ ؓ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: ((اَلْقَتْلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يُكَفِّرُ كُلَّ شَيْءٍ اِلَّا الدَّيْنَ)).

عبداللہ بن عمرو بن العاص ؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ”اللہ تعالیٰ کی راہ میں مارا جانا مٹا دیتا ہے سب گناہوں کو۔ مگر قرض کو نہیں۔“

## بَابُ بَيَانِ اَنَّ اَرْوَاحَ الشُّهَدَاءِ فِي الْجَنَّةِ وَاَنَّهُمْ اَحْيَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُوْنَ.

## باب: شہیدوں کی روحیں جنت میں ہیں اور یہ کہ وہ اپنے رب کے نزدیک زندہ ہیں رزق دیئے جاتے ہیں۔

(٤٨٨٥) عَنْ مَسْرُوْقٍ قَالَ: سَأَلْنَا عَبْدَاللّٰهِ [هُوَ ابْنُ مَسْعُوْدٍ ؓ] عَنْ هٰذِهِ الْاٰيَةِ ﴿وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ قُتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتًا ط بَلْ اَحْيَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُوْنَ﴾ [٣/ ال عمران:١٦٩] قَالَ: اَمَا اِنَّا قَدْ سَاَلْنَا عَنْ ذٰلِكَ فَقَالَ: ((اَرْوَاحُهُمْ فِيْ جَوْفِ طَيْرٍ خُضْرٍ لَهَا قَنَادِيْلُ مُعَلَّقَةٌ بِالْعَرْشِ تَسْرَحُ مِنَ الْجَنَّةِ حَيْثُ شَاءَتْ ثُمَّ تَاْوِيْ اِلٰى تِلْكَ الْقَنَادِيْلِ فَاطَّلَعَ اِلَيْهِمْ رَبُّهُمْ اِطِّلَاعَةً فَقَالَ: هَلْ تَشْتَهُوْنَ شَيْئًا؟ قَالُوْا: اَيَّ شَيْءٍ نَشْتَهِيْ؟ وَنَحْنُ نَسْرَحُ مِنَ الْجَنَّةِ حَيْثُ شِئْنَا فَفَعَلَ ذٰلِكَ بِهِمْ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ فَلَمَّا رَاَوْا اَنَّهُمْ لَنْ يُتْرَكُوْا مِنْ اَنْ يُسْئَلُوْا قَالُوْا: يَا رَبِّ نُرِيْدُ اَنْ تَرُدَّ اَرْوَاحَنَا فِيْ اَجْسَادِنَا حَتّٰى نُقْتَلَ فِيْ سَبِيْلِكَ مَرَّةً اُخْرٰى فَلَمَّا رَاٰى اَنْ لَيْسَ لَهُمْ حَاجَةٌ تُرِكُوْا)).

[ترمذی: ٣٠١١؛ ابن ماجہ: ٢٨٠١]

مسروق رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے، ہم نے عبداللہ بن مسعود ؓ سے پوچھا: اس آیت کا ﴿وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ قُتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتًا بَلْ اَحْيَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُوْنَ﴾ یعنی ”مت سمجھ ان لوگوں کو جو قتل کیے گئے اللہ کی راہ میں مردہ بلکہ وہ زندہ ہیں اپنے پروردگار کے پاس روزی دیئے جاتے ہیں۔“ عبداللہ ؓ نے کہا: ہم نے اس آیت کو پوچھا رسول اللہ ﷺ سے، آپ ﷺ نے فرمایا: ”شہیدوں کی روحیں سبز چڑیوں کے قالب میں قندیلوں کے اندر ہیں، جو عرش مبارک سے لٹک رہی ہیں، اور جہاں چاہتی ہیں جنت میں چرتی پھرتی ہیں پھر ان قندیلوں میں آ رہتی ہیں۔ ایک بار ان کے پروردگار نے ان کو دیکھا اور فرمایا: تم کچھ چاہتی ہو؟ انہوں نے کہا: اب ہم کیا چاہیں گی ہم تو جنت میں چگتی پھرتی ہیں۔ جہاں چاہتی ہیں، پروردگار جل وعلا نے پھر پوچھا، پھر پوچھا: جب انہوں نے دیکھا کہ بغیر پوچھے ہماری رہائی نہیں (یعنی پروردگار جل جلالہ برابر پوچھے جاتا ہے) تو انہوں نے کہا: اے پروردگار! ہم یہ چاہتی ہیں کہ ہماری روحوں کو پھیر دے ہمارے بدنوں میں (یعنی دنیا کے بدنوں میں) تاکہ ہم مارے جائیں دوبارہ تیری راہ میں، جب پروردگار جل جلالہ نے دیکھا کہ اب ان کو کوئی خواہش نہیں تو چھوڑ دیا ان کو۔

فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلا کہ جنت موجود ہے اور یہی مذہب ہے اہل سنت کا اور وہیں سے آدم علیہ السلام اتارے گئے تھے اور وہیں مومن عیش کریں گے۔ معتزلہ اور بعض اہل بدعت کا یہ قول ہے کہ جنت قیامت کے بعد پیدا ہو جائے گی اور آدم علیہ السلام کی جنت اور تھی اور یہ بھی نکلا کہ روح کو فنا نہیں اور روح کی حقیقت میں بہت اختلاف ہے، اکثر علماء یہ کہتے ہیں کہ بندوں کو اس کی حقیقت معلوم نہیں ہے۔ اور فلاسفہ کہتے ہیں کہ روح کوئی علیحدہ چیز نہیں ہے اور اطباء کہتے ہیں کہ روح ایک بخار لطیف ہے بدن میں اور بعض مشائخ نے کہا کہ روح حیاۃ کا نام ہے۔ (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) یا اجسام لطیفہ کا یا جسم لطیف کا جو صورت بیان رکھتا ہے اس جسم کے اندر یا نفس داخل اور خارج کا یا خون کا اور اصح یہ ہے کہ روح اجسام لطیفہ ہیں جو بدن میں سمائے ہوئے ہیں جب وہ جدا ہو جاتے ہیں تو آدمی مر جاتا ہے۔ انتھٰی مختصراً۔

## بَابُ فَضْلِ الْجِهَادِ وَالرِّبَاطِ .

## باب جہاد اور دشمن کو تاکتے رہنے کی فضیلت۔

(٤٨٨٦) عَنْ أَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ أَنَّ رَجُلًا أَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَقَالَ : أَيُّ النَّاسِ أَفْضَلُ؟ فَقَالَ : ((رَجُلٌ يُجَاهِدُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِمَالِهِ وَنَفْسِهِ)) قَالَ : ثُمَّ مَنْ ؟ قَالَ : ((مُؤْمِنٌ فِيْ شِعْبٍ مِّنَ الشِّعَابِ، يَعْبُدُ [اللّٰهَ] رَبَّهُ وَيَدَعُ النَّاسَ مِنْ شَرِّهِ)).

[بخاری: ٢٧٨٦، ٦٤٩٤؛ ابوداود: ٢٤٨٥؛ ترمذی: ١٦٦٠؛ ابن ماجہ: ٣٩٧٨]

ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک شخص آیا رسول اللہ ﷺ کے پاس اور پوچھا: کون شخص افضل ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''وہ شخص جو جہاد کرے اللہ تعالیٰ کی راہ میں اپنے مال اور جان سے۔'' اس نے کہا: پھر کون؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''وہ مومن جو پہاڑ کی کسی گھاٹی میں اللہ کی عبادت کرے اور لوگوں کو بچائے اپنے شر سے۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس سے یہ نکلا کہ عزلت (تنہائی اور گوشہ نشینی) افضل ہے صحبت اور اختلاط سے، اور شافعی رحمہ اللہ اور اکثر علما کا مذہب یہ ہے کہ اختلاط افضل ہے بشرطیکہ فتنوں سے حفاظت ہو سکے اور اس میں کوئی شک نہیں کہ فتنہ کے زمانہ میں عزلت افضل ہے اور حدیث اسی پر محمول ہے۔

(٤٨٨٧) عَنْ أَبِيْ سَعِيْدٍ ؓ قَالَ : قَالَ رَجُلٌ أَيُّ النَّاسِ أَفْضَلُ؟ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ: قَالَ(( مُؤْمِنٌ يُجَاهِدُ بِنَفْسِهِ وَمَالِهِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ)) قَالَ : ثُمَّ مَنْ؟ قَالَ: ((ثُمَّ رَجُلٌ مُعْتَزِلٌ فِيْ شِعْبٍ مِّنَ الشِّعَابِ يَعْبُدُ رَبَّهُ وَيَدَعُ النَّاسَ مِنْ شَرِّهِ)). [راجع:٤٨٨٦]

ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک شخص آیا رسول اللہ ﷺ کے پاس اور پوچھا: کون شخص افضل ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''وہ شخص جو جہاد کرے اللہ تعالیٰ کی راہ میں اپنے مال اور جان سے۔'' اس نے کہا: پھر کون؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''وہ مومن جو پہاڑ کی کسی گھاٹی میں اللہ کی عبادت کرے اور لوگوں کو بچائے اپنے شر سے۔''

○ ○ ○ ○

(٤٨٨٨) عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ قَالَ: ((رَجُلٌ فِيْ شِعْبٍ)) وَلَمْ يَقُلْ: ((ثُمَّ رَجُلٌ)).

[راجع: ٤٨٨٦]

ابن شہاب سے اس سند کے ساتھ یہ حدیث مروی ہے لیکن اس میں ((رَجُلٌ فِيْ شِعْبٍ)) ہے ((ثُمَّ رَجُلٌ)) نہیں کہا۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٨٩) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ ؓ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ أَنَّهُ قَالَ : ((مِنْ خَيْرِ مَعَاشِ النَّاسِ لَهُمْ رَجُلٌ مُمْسِكٌ عِنَانَ فَرَسِهِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يَطِيْرُ عَلٰى مَتْنِهِ كُلَّمَا سَمِعَ هَيْعَةً أَوْ فَزْعَةً طَارَ عَلَيْهِ يَبْتَغِي الْقَتْلَ وَالْمَوْتَ مَظَانَّهُ أَوْ رَجُلٌ فِيْ غُنَيْمَةٍ فِيْ رَأْسِ شَعَفَةٍ مِّنْ هٰذِهِ

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''سب لوگوں کی زندگی سے اس مرد کی زندگی بہتر ہے جو جہاد میں اپنے گھوڑوں کی باگ تھامے ہوئے دوڑتا پھرتا ہے اس کی پیٹھ پر جب کہ شور یا گھبراہٹ سنتا ہے دوڑتا ہے اپنے قتل ہونے کو اور موت کو موت کے مقاموں میں تلاش کرتا پھرتا ہے یا اس مرد کی زندگی بہتر ہے جو بکریاں لے کر کسی پہاڑ کی چوٹی پر انہیں پہاڑوں کی چوٹیوں میں سے یا پہاڑ کی کسی نالی میں انہیں

الشَّعَفِ اَوْبَطْنِ وَادٍ مِنْ هٰذِهِ الْاَوْدِيَةِ يُقِيْمُ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتِي الزَّكٰوةَ وَيَعْبُدُ رَبَّهٗ حَتّٰى يَاْتِيَهُ الْيَقِيْنُ لَيْسَ مِنَ النَّاسِ اِلَّا فِيْ خَيْرٍ)). [ابن ماجه: ٣٩٧٧]

نالیوں میں رہتا ہے نماز ادا کرتا ہے اور زکوٰۃ دیتا ہے اور اپنے رب کی عبادت کرتا ہے مرتے دم تک۔ آدمیوں میں سے کوئی شخص خیر میں نہیں سوائے اس کے۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ: حضور ﷺ نے اس حدیث میں دو شخصوں کو سب سے افضل فرمایا: ایک مجاہد جانثار کو دوسرے عابد در کنار کو اور حقیقت میں جب فساد کا زمانہ ہو جیسے یہ زمانہ تو گوشہ گیری سے بہتر کوئی چیز نہیں ہے الا وہ جس کے لوگوں میں رہنے سے دین کا فائدہ ہو اور اس کے لیے نقصان کا ڈر نہ ہو۔

(٤٨٩٠) عَنْ اَبِيْ حَازِمٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ وَقَالَ: عَنْ بَعْجَةَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ بَدْرٍ وَقَالَ: ((فِيْ شِعْبَةٍ مِّنْ هٰذِهِ الشِّعَابِ)) خِلَافَ رِوَايَةِ يَحْيٰى. [راجع: ٤٨٨٩]

ابو حازم سے یہ روایت اس سند سے بھی مروی ہے اور ایک روایت میں فِيْ شِعْبَةٍ مِّنْ هٰذِهِ الشِّعَابِ کے الفاظ مروی ہیں۔

○ ○ ○ ○

(٤٨٩١) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ اَبِيْ حَازِمٍ عَنْ بَعْجَةَ وَقَالَ: ((فِيْ شِعْبٍ مِنَ الشِّعَابِ)). [راجع: ٤٨٨٩]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ اسے اسی طرح حدیث بیان کرتے ہیں لیکن اس میں فِيْ شِعْبٍ مِّنَ الشِّعَابِ کے الفاظ ہیں (معنی و مفہوم وہی ہے)۔

## بَابُ بَيَانِ الرَّجُلَيْنِ يَقْتُلُ اَحَدُهُمَا الْاٰخَرَ يَدْخُلَانِ الْجَنَّةَ

## باب: قاتل اور مقتول دونوں کب جنت میں جائیں گے۔

(٤٨٩٢) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((يَضْحَكُ اللّٰهُ اِلٰى رَجُلَيْنِ يَقْتُلُ اَحَدُهُمَا الْاٰخَرَ كِلَاهُمَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ)) [فَقَالُوْا: كَيْفَ؟ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ!] قَالَ: ((يُقَاتِلُ هٰذَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيُسْتَشْهَدُ ثُمَّ يَتُوْبُ اللّٰهُ عَلَى الْقَاتِلِ فَيُسْلِمُ فَيُقَاتِلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ [عَزَّوَجَلَّ] فَيُسْتَشْهَدُ)). [نسائی: ٣١٦٥]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "اللہ عزوجل ہنستا ہے دو شخصوں کو دیکھ کر ایک نے دوسرے کو قتل کیا پھر دونوں جنت میں گئے۔" لوگوں نے عرض کیا یہ کیسے ہوگا؟ یارسول اللہ! آپ ﷺ نے فرمایا: "ایک شخص لڑا اللہ تعالیٰ کی راہ میں پھر شہید ہوا اب جس نے اس کو شہید کیا تھا وہ مسلمان ہوا اور لڑا اللہ تعالیٰ کی راہ میں اور شہید ہوا۔"

فائدہ: تو قاتل اور مقتول دونوں جنتی ہوئے۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اللہ تعالیٰ کے ہنسنے سے استعارہ مقصود ہے کیونکہ وہ ہنسی جو ہمارے لیے متعارف ہے اللہ تعالیٰ کے لیے جائز نہیں ہو سکتی، اس لیے وہ خاصہ ہے جسم کا اور متغیرات کا اور اللہ جل جلالہ ان سے پاک ہے تو مراد ہنسنے سے رضا ہے یا ثواب اور تعریف ان کے فعل کی یا فرشتوں کا ہنسنا ہے۔ انتہی۔ مترجم کہتا ہے کہ اور صفات کی طرح ضحک یعنی ہنسنا یہ بھی اللہ کی ایک صفت ہے جیسے سمع اور بصر نزول اور استوا اور مجیء وغیرہ اور اس کی سب صفات اپنے ظاہری معانی پر محمول ہیں اور تاویل کی کوئی ضرورت نہیں البتہ یہ نہیں کہنا چاہیے کہ اس کی کوئی صفت مشابہ ہے مخلوق کی صفات کے اور یہی طریقہ ہے سلف امت کا رحمۃ اللہ علیہم۔

(٤٨٩٣) عَنْ اَبِي الزِّنَادِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ.

ابو زناد سے بھی یہ حدیث اسی طرح مروی ہے۔

[ابن ماجه: ١٩١]

(٤٨٩٤) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ : هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْهُرَيْرَةَ ﷺ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((يَضْحَكُ اللّٰهُ لِرَجُلَيْنِ يَقْتُلُ اَحَدُ هُمَا الْاٰخَرَ كِلَاهُمَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ)) قَالُوْا: كَيْفَ؟ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! قَالَ: ((يُقْتَلُ هٰذَا فَيَلِجُ الْجَنَّةَ ثُمَّ يَتُوْبُ اللّٰهُ عَلَى الْاٰخَرِ فَيَهْدِيْهِ اِلَى الْاِسْلَامِ ثُمَّ يُجَاهِدُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيُسْتَشْهَدُ)).

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی احادیث میں سے ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''اللہ تعالیٰ دو آدمیوں کی وجہ سے ہنستا ہے کہ ان میں سے ایک دوسرے کو قتل کر دے اور وہ دونوں جنت میں داخل ہو جائیں۔'' صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: اے اللہ کے رسول ﷺ یہ کیسے ممکن ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ شہید کیا گیا اس لیے جنت میں داخل ہو گا پھر اللہ تعالیٰ دوسرے پر رحمت فرمائے گا اور اسے اسلام کی ہدایت عطا فرمائے گا پھر وہ اللہ کے راستے میں جہاد کرتا ہوا شہید کر دیا جائے۔''

○ ○ ○ ○

## بَابُ مَنْ قَتَلَ كَافِرًا ثُمَّ سَدَّدَ.

## باب: جو شخص کسی کافر کو قتل کرے پھر نیک عمل پر قائم رہے۔

(٤٨٩٥) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ﷺ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا يَجْتَمِعُ كَافِرٌ وَقَاتِلُهُ فِي النَّارِ اَبَدًا)). [ابوداود: ٢٤٩٥]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کافر اور اس کا مارنے والا (مسلمان) دونوں جہنم میں ایک جگہ نہ رہیں گے۔'' (اور کافر کو یہ موقع نہ ملے گا کہ مسلمان پر ہنسے اور اس کو الزام دے کہ تجھ کو ایمان سے کیا فائدہ ہوا)

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

(٤٨٩٦) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا يَجْتَمِعَانِ فِي النَّارِ اجْتِمَاعًا يَضُرُّ اَحَدُهُمَا الْاٰخَرَ)) قِيْلَ : مَنْ هُمْ؟ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! قَالَ: ((مُؤْمِنٌ قَتَلَ كَافِرًا ثُمَّ سَدَّدَ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''دونوں جہنم میں اس طرح اکٹھا نہ ہوں گے جو ایک دوسرے کو نقصان پہنچا دے۔'' لوگوں نے عرض کیا، وہ کون لوگ ہیں؟ یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے فرمایا: ''جو مسلمان کافر کو قتل کرے پھر نیکی پر قائم رہے۔''

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس میں یہ اشکال ہے کہ ایسا مسلمان تو جہنم میں جائے گا نہیں پھر ایک جا نہ ہونے سے کیا غرض ہے خواہ وہ کافر کو قتل کرے یا نہ کرے اور اس کا جواب یہ دیا ہے کہ شاید راویوں سے اس حدیث میں غلطی ہو گئی ہے اور صحیح یہ ہے کہ وہ مومن جس کو کافر قتل کرے بعد اس کے وہ کافر ایمان لائے تو اس کا مضمون وہی ہو گا جو حدیث یضحک اللّٰہ کا ہے یا سدد سے یہ غرض ہے ایمان پر قائم رہے لیکن اور گناہوں سے نہ بچے تو ایسا مومن جہنم میں جا سکتا ہے پر وہ کافر کے ساتھ نہ رہے گا۔ انتھٰی مع زیادہ۔

## بَابُ فَضْلِ الصَّدَقَةِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَتَضْعِيْفِهَا.

## باب: اللہ کی راہ میں صدقہ دینے کا ثواب۔

(٤٨٩٧) عَنْ اَبِیْ مَسْعُوْدِ الْاَنْصَارِيِّ ﷺ

ابو مسعود انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک شخص ایک اونٹنی لایا نکیل

قَالَ: جَآءَ رَجُلٌ بِنَاقَةٍ مَخْطُوْمَةٍ فَقَالَ: هٰذِهٖ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَكَ بِهَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ سَبْعُ مِائَةِ نَاقَةٍ كُلُّهَا مَخْطُوْمَةٌ)).

[نسائی: ۳۱۸۷]

سمیت اور کہنے لگا یہ اللہ تعالیٰ کی راہ میں دیتا ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اس کے بدلے تجھے قیامت کے دن سات سو اونٹنیاں ملیں گی نکیل پڑی ہوئی۔''

○ ○ ○ ○

(٤٨٩٨) عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ.

[راجع: ٤٨٩٧]

اعمش سے اسی سند کے ساتھ روایت ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ فَضْلِ اِعَانَةِ الْغَازِيْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِمَرْكُوْبٍ وَغَيْرِهٖ وَخِلَافَتِهٖ فِيْ أَهْلِهٖ بِخَيْرٍ.

## باب: غازی کی مدد کرنے کی فضیلت۔

(٤٨٩٩) عَنْ اَبِيْ مَسْعُوْدٍ الْاَنْصَارِيِّ ؓ قَالَ: جَآءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ: اِنِّيْ اُبْدِعَ بِيْ فَاحْمِلْنِيْ فَقَالَ: ((مَا عِنْدِيْ)) فَقَالَ رَجُلٌ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اَنَا اَدُلُّهٗ عَلٰى مَنْ يَّحْمِلُهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ دَلَّ عَلٰى خَيْرٍ فَلَهٗ مِثْلُ اَجْرِ فَاعِلِهٖ)).

[ابوداود: ۵۱۲۹، ترمذی: ۲۶۷۱]

حضرت ابو مسعود انصاری ؓ سے روایت ہے، ایک شخص آیا رسول اللہ ﷺ کے پاس اور عرض کیا، یا رسول اللہ ﷺ! میرا جانور جاتا رہا اب مجھے سواری دیجیے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''میرے پاس سواری نہیں ہے۔'' ایک شخص بولا: ''یا رسول اللہ! میں اسے بتلا دوں اس شخص کو جو سواری دے۔'' آپ ﷺ نے فرمایا: ''جو کوئی نیکی کی راہ بتائے اس کو اتنا ہی ثواب ہے جتنا نیکی کرنے والے کو۔''

○ ○ ○ ○

(٤٩٠٠) عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ.

[راجع: ٤٨٩٩]

اعمش سے اس سند کے ساتھ یہ روایت کی گئی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٩٠١) عَنْ اَنَسٍ: اَنَّ فَتًى مِنْ اَسْلَمَ قَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اِنِّيْ اُرِيْدُ الْغَزْوَ وَلَيْسَ مَعِيَ مَا اَتَجَهَّزُ قَالَ: ((اِئْتِ فُلَانًا فَاِنَّهٗ قَدْ كَانَ تَجَهَّزَ فَمَرِضَ)) فَاَتَاهُ فَقَالَ: اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يُقْرِئُكَ السَّلَامَ وَيَقُوْلُ: اَعْطِنِيَ الَّذِيْ تَجَهَّزْتَ بِهٖ قَالَ: يَا فُلَانَةُ اَعْطِيْهِ الَّذِيْ تَجَهَّزْتُ بِهٖ وَلَا تَحْبِسِيْ عَنْهُ شَيْئًا فَوَاللّٰهِ! لَا تَحْبِسِيْ مِنْهُ شَيْئًا فَيُبَارَكَ لَكِ فِيْهِ.

[ابوداود: ۲۷۸۰]

انس ؓ سے روایت ہے، ایک جوان اسلم قبیلہ کا رسول اللہ ﷺ سے بولا: یا رسول اللہ ﷺ! میں جہاد کا ارادہ رکھتا ہوں اور میرے پاس سامان نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''فلاں کے پاس جا اس نے سامان کیا تھا جہاد کا پر وہ شخص بیمار ہو گیا۔'' وہ شخص اس کے پاس گیا اور کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے تجھ کو سلام کہا ہے اور فرمایا ہے کہ وہ سامان مجھ کو دیدے۔ اس نے (اپنی بی بی یا لونڈی سے کہا) اے فلانی! وہ سب سامان اس کو دیدے اور کوئی چیز مت رکھ اللہ کی قسم جو چیز تو رکھ لے گی اس میں برکت نہ ہوگی۔

○ ○ ○ ○

(٤٩٠٢) عَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدِ الْجُهَنِيِّ رضي الله عنه عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ أَنَّهُ قَالَ: ((مَنْ جَهَّزَ غَازِيًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَقَدْ غَزَا وَمَنْ خَلَفَهُ فِيْ اَهْلِهِ بِخَيْرٍ فَقَدْ غَزَا)).

[بخاری: ٢٨٤٣؛ ابوداود: ٢٥٠٩؛ ترمذی: ١٦٢٨، ١٦٣١؛ نسائی: ٣١٨٠، ٣١٨١]

زید بن خالد جہنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جس نے سامان دیا کسی غازی کو اللہ تعالیٰ کی راہ میں، اس نے جہاد کیا اور جس نے غازی کے گھر بار کی خبر رکھی اس نے بھی جہاد کیا۔'' (یعنی ثواب جہاد کا اس نے کمایا)

○ ○ ○ ○

(٤٩٠٣) عَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدِ الْجُهَنِيِّ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ جَهَّزَ غَازِيًا فَقَدْ غَزَا وَمَنْ خَلَفَ غَازِيًا فِيْ اَهْلِهِ فَقَدْ غَزَا)).

[راجع: ٤٨٩٥]

زید بن خالد جہنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جس نے سامان دیا کسی غازی کو اللہ تعالیٰ کی راہ میں، اس نے جہاد کیا اور جس نے غازی کے گھر بار کی خبر رکھی اس نے بھی جہاد کیا۔'' (یعنی ثواب جہاد کا اس نے کمایا)

(٤٩٠٤) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بَعَثَ بَعْثًا اِلَى بَنِيْ لِحْيَانَ مِنْ هُذَيْلٍ فَقَالَ: ((لِيَنْبَعِثْ مِنْ كُلِّ رَجُلَيْنِ اَحَدُهُمَا وَالْاَجْرُ بَيْنَهُمَا.)) [ابوداود: ٢٥١٠]

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے ایک لشکر بنی لحیان کی طرف بھیجا جو ہذیل قبیلہ کی ایک شاخ ہے اور فرمایا: ''دو مردوں میں ایک مرد نکلے ہر گھر میں سے اور ثواب دونوں کو ہوگا۔'' (ایک کو جہاد کا اور دوسرے کو مجاہد کے گھر بار کی خبر گیری کا)

(٤٩٠٥) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بَعَثَ بَعْثًا بِمِثْلِهِ.

[راجع: ٤٩٠٤]

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک لشکر بھیجا۔ باقی حدیث اسی طرح ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٩٠٦) عَنْ يَحْيٰى بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ.

[راجع: ٤٩٠٤]

یحییٰ سے اس سند کے ساتھ مذکورہ بالا حدیث کی طرح روایت ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٩٠٧) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بَعَثَ اِلَى بَنِيْ لِحْيَانَ فَقَالَ: ((لِيَخْرُجْ مِنْ كُلِّ رَجُلَيْنِ رَجُلٌ)) ثُمَّ قَالَ لِلْقَاعِدِ: ((اَيُّكُمْ خَلَفَ الْخَارِجَ فِيْ اَهْلِهِ وَمَالِهِ بِخَيْرٍ كَانَ لَهُ مِثْلُ نِصْفِ اَجْرِ الْخَارِجِ)).

[راجع: ٤٩٠٤]

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے بنی لحیان کی طرف لشکر بھیجا اور فرمایا: ''ہر دو آدمیوں سے ایک نکلے۔'' اور پیچھے رہ جانے والے سے فرمایا: ''جو گھر بار کی خبر گیری رکھے اس کو مجاہد کا آدھا ثواب ملے گا۔''

○ ○ ○ ○

## بَابُ حُرْمَةِ نِسَآءِ الْمُجَاهِدِيْنَ وَاِثْمِ مَنْ خَانَ فِيْهِنَّ.

## باب: مجاہدین کی عورتوں کی حرمت کا بیان اور ان میں خیانت کرنے والے کے گناہ کا بیان۔

(٤٩٠٨) عَنْ بُرَيْدَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((حُرْمَةُ نِسَآءِ الْمُجَاهِدِيْنَ عَلَى الْقَاعِدِيْنَ كَحُرْمَةِ اُمَّهَاتِهِمْ وَمَا مِنْ رَّجُلٍ مِنَ الْقَاعِدِيْنَ يَخْلُفُ رَجُلًا مِّنَ الْمُجَاهِدِيْنَ فِيْ اَهْلِهِ فَيَخُوْنُهُ فِيْهِمْ اِلَّا وُقِفَ لَهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فَيَاْخُذُ مِنْ عَمَلِهِ مَا شَآءَ فَمَا ظَنُّكُمْ))؟

[ابوداود: ٢٤٩٦؛ نسائی: ٣١٩٠، ٣١٩١]

بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مجاہدین کی عورتوں کی حرمت گھر میں رہنے والوں پر ایسی ہے جیسے ان کی ماؤں کی حرمت اور جو شخص گھر میں رہ کر کسی مجاہد کے گھر بار کی خبر گیری رکھے پھر اس میں خیانت کرے تو وہ قیامت کے دن کھڑا کیا جائے گا اور مجاہد سے کہا جائے گا کہ اس کے عمل میں سے جو چاہے وہ لے لے۔''

○ ○ ○ ○

(٤٩٠٩) عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ مَرْثَدٍ عَنِ ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ اَبِيْهِ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ يَعْنِي النَّبِيَّ ﷺ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ الثَّوْرِيِّ. [راجع:٤٩٠٨]

علقمہ بن مرثد ابن بریدہ رضی اللہ عنہ وہ اپنے باپ سے سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ باقی حدیث اسی طرح ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٩١٠) عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ مَرْثَدٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ: ((فَخُذْ مِنْ حَسَنَاتِهِ مَا شِئْتَ)) فَالْتَفَتَ اِلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ ((فَمَا ظَنُّكُم))؟

[راجع:٤٩٠٨]

علقمہ بن مرثد سے اس سند کے ساتھ بھی یہ روایت مروی ہے اور اس میں یہ ہے کہ مجاہد سے کہا جائے گا: ''تو اس کی نیکیوں میں سے جو چاہے لے لے۔'' یہ فرما کر جناب رسول اللہ ﷺ نے ہماری طرف دیکھا اور فرمایا: ''پھر تم کیا خیال کرتے ہو؟ (یعنی وہ مجاہد کوئی نیکی چھوڑنے والا نہیں سب لے لے گا)۔

## بَابُ سُقُوْطِ فَرْضِ الْجِهَادِ عَنِ الْمَعْذُوْرِيْنَ.

## باب: معذور پر جہاد فرض نہیں ہے۔

(٤٩١١) عَنِ الْبَرَاءِ رضي الله عنه [يَقُوْلُ] فِيْ هٰذِهِ الْاٰيَةِ: ﴿لَا يَسْتَوِي الْقَاعِدُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ﴾ [٤/ النسآء:٩٥] فَاَمَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ زَيْدًا فَجَآءَ بِكَتِفٍ فَكَتَبَهَا فَشَكَا اِلَيْهِ ابْنُ اُمِّ مَكْتُوْمٍ ضَرَارَتَهُ فَنَزَلَتْ: ﴿لَا يَسْتَوِي الْقَاعِدُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ غَيْرُ اُولِي الضَّرَرِ﴾ قَالَ شُعْبَةُ : وَاَخْبَرَنِيْ سَعْدُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ رَّجُلٍ عَنْ زَيْدٍ [بْنِ ثَابِتٍ] فِيْ هٰذِهِ الْاٰيَةِ لَا يَسْتَوِي الْقَاعِدُوْنَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ الْبَرَآءِ رضي الله عنه وَقَالَ ابْنُ بَشَّارٍ فِيْ رِوَايَتِهِ : سَعْدُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ

براء نے کہا: یہ آیت ﴿لَا يَسْتَوِي الْقَاعِدُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ﴾ کے باب میں (یعنی برابر نہیں ہیں گھر بیٹھنے والے مسلمان اور لڑنے والے مسلمان یعنی لڑنے والوں کا درجہ بہت بڑا ہے) جناب رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا زید کو وہ ایک ہڈی لے کر آئے اور اس پر یہ آیت لکھی، تب عبداللہ بن ام مکتوم رضی اللہ عنہ نے شکایت کی اپنی نابینائی کی (یعنی میں اندھا ہوں اس لیے جہاد میں نہیں جا سکتا تو میرا درجہ گھٹا رہے گا) اس وقت ﴿غَيْرُ اُولِي الضَّرَرِ﴾ کا لفظ اترا یعنی وہ لوگ جو معذور نہیں ہیں اور معذور تو درجہ میں مجاہدین کے برابر ہوں گے۔

فائدہ: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رات کو بھی گھر میں جانا درست ہے بشرطیکہ پہلے سے گھر والوں کو خبر ہو جائے کہ فلاں شخص آج آنے والے ہیں اور ناگہاں جانا مکروہ ہے۔

(٤٩٦٥) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا قَدِمَ اَحَدُ كُمْ لَيْلًا فَلَا يَاْتِيَنَّ اَهْلَهُ طُرُوْقًا حَتّٰى تَسْتَحِدَّ الْمُغِيْبَةُ وَتَمْتَشِطَ الشَّعِثَةُ)). [راجع: ٤٩٦٤]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب تم میں سے کوئی رات کو آئے تو اپنے گھر میں گھسا نہ چلا آئے (بلکہ ٹھہرے) یہاں تک کہ پاکی کرے وہ عورت جس کا خاوند سفر میں تھا اور کنگھی کرے وہ عورت جس کے بال پریشان ہوں۔''

(٤٩٦٦) عَنْ سَيَّارٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع: ٤٩٦٤]

سیار سے اس سند کے ساتھ یہ حدیث اسی طرح روایت کی گئی ہے۔



(٤٩٦٧) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہما قَالَ : نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا اَطَالَ الرَّجُلُ الْغَيْبَةَ اَنْ يَّاْتِيَ اَهْلَهُ طُرُوْقًا. [بخاری: ٥٢٤٤؛ ابوداود: ٢٧٧٧]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ ﷺ نے جب آدمی مدت سے سفر میں ہو تو اچانک رات کو اپنے گھر میں نہ آئے۔ (اور جو ایک دو روز سے غائب ہو تو مضائقہ نہیں۔)



(٤٩٦٨) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ. [راجع: ٤٩٦٦]

شعبہ رحمۃ اللہ علیہ سے اسی سند کے ساتھ مروی ہے۔



(٤٩٦٩) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ : نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: اَنْ يَّطْرُقَ الرَّجُلُ اَهْلَهُ لَيْلًا يَتَخَوَّنُهُمْ اَوْ يَطْلُبُ عَثَرَاتِهِمْ. [بخاری: ١٨٠١، ٥٢٤٣؛ ابوداود: ٢٧٧٦]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ ﷺ نے رات کو اپنے گھر میں آنے سے، گھر والوں کی چوری یا خیانت پکڑنے کو یا ان کا قصور ڈھونڈھنے کو (کیوں کہ اس میں ایک تو گمان بد ہے جو شریعت میں منع ہے۔ دوسرے عورت کی دل شکنی کا باعث ہے اور اس میں صدہا قباحتیں ہیں۔ تیسرے اللہ نہ کرے اگر کچھ ہو تو اپنی جان کا خوف ہے)۔



(٤٩٧٠) عَنْ سُفْيَانَ قَالَ : لَا اَدْرِيْ هٰذَا فِي الْحَدِيْثِ اَمْ لَا ' يَعْنِيْ اَنْ يَتَخَوَّنَهُمْ اَوْ يَلْتَمِسَ عَثَرَاتِهِمْ. [راجع: ٤٩٦٨]

اس سند سے بھی یہ حدیث مروی ہے لیکن راوی حضرت سفیان رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ میں نہیں جانتا یہ جملہ حدیث میں سے ہے یا نہیں، یعنی ان کی خیانت کو تلاش کرے اور ان کے حالات سے واقفیت حاصل کرے۔

(٤٩٧١) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِكَرَاهَةِ الطُّرُوْقِ وَلَمْ يَذْكُرْ: يَتَخَوَّنُهُمْ وَيَلْتَمِسُ عَثَرَاتِهِمْ. [راجع: ٤٩٦٨]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ سے رات کے وقت (اچانک) گھر آنے کی کراہت بیان کرتے ہیں اور یہ جملہ ذکر نہیں کیا: گھر کے حالات کا تجسس اور گھر والوں کی کمزوریوں پر مطلع ہو۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# كِتَابُ الصَّيْدِ وَالذَّبَائِحِ وَمَا يُؤْكَلُ مِنَ الْحَيَوَانِ

# کتاب شکار اور ذبیحوں کے بیان میں اور جن جانوروں کا گوشت حلال ہے

## بَابُ الصَّيْدِ بِالْكِلَابِ الْمُعَلَّمَةِ .

(٤٩٧٢) عَنْ عَدِيِّ بْنِ حَاتِمٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وسلم! إِنِّيْ أُرْسِلُ الْكِلَابَ الْمُعَلَّمَةَ فَيُمْسِكْنَ عَلَيَّ وَأَذْكُرُ اسْمَ اللهِ [عَلَيْهِ] فَقَالَ: ((إِذَا أَرْسَلْتَ كَلْبَكَ الْمُعَلَّمَ وَذَكَرْتَ اسْمَ اللهِ عَلَيْهِ فَكُلْ)) قُلْتُ: وَإِنْ قَتَلْنَ؟ قَالَ: ((وَإِنْ قَتَلْنَ مَا لَمْ يَشْرَكْهَا كَلْبٌ لَيْسَ مَعَهَا)) قُلْتُ لَهُ: فَإِنِّيْ أَرْمِيْ بِالْمِعْرَاضِ الصَّيْدَ فَأُصِيْبُ فَقَالَ: ((إِذَا رَمَيْتَ بِالْمِعْرَاضِ فَخَرَقَ فَكُلْهُ وَإِنْ أَصَابَهُ بِعَرْضِهِ فَلَا تَأْكُلْهُ)).

[بخاري: ٥٤٧٧، ٧٣٩٧؛ ابوداود: ٢٨٤٧؛ ترمذي: ١٤٦٥؛ نسائي: ٤٢٧٨، ٤٣١٦؛ ابن ماجه: ٣٢١٥]

## باب: سدھائے ہوئے کتوں سے شکار کرنے کا بیان۔

عدی رضی اللہ عنہ بن حاتم سے روایت ہے، میں نے عرض کیا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں چھوڑتا ہوں اپنے سکھلائے ہوئے کتوں کو کہ وہ جا کر شکار کو تھام لیتے ہیں اور میں اللہ کا نام لیتا ہوں اس پر۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب تو اپنا سکھایا ہوا کتا چھوڑے اور اللہ تعالیٰ کا نام لے تو کھا جو شکار کرے۔'' میں نے کہا: اگر وہ مار ڈالے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اگر چہ مار ڈالے جب تک کوئی دوسرا کتا اس کے ساتھ شریک نہ ہو جو اس کے ساتھ نہیں چھوڑا گیا تھا۔'' میں نے کہا: میں معراض پھینکتا ہوں اس سے شکار مارتا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اگر معراض پھینکے پھر وہ گھس جائے (نوک کی طرف سے) تو کھالے اس جانور کو اور جو پٹ لگے عرض میں تو مت کھا اس کو۔''

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** نووی رحمہ اللہ نے کہا: شکار کی اباحت پر علما کا اتفاق ہے جو شکار کرے کسب یا حاجت یا منفعت کے لیے اور جو بے ضرورت کھیل کے لیے کرے تو وہ مکروہ ہے مالک رحمہ اللہ کے نزدیک۔ اور لیث اور ابن عبدالحکم کے نزدیک جائز ہے بشرطیکہ ذبح کی اور اس سے منفعت لینے کی نیت ہو اور جو یہ نیت نہ ہو تو حرام ہے بے ضرورت جان لینا اور فساد کرنا۔

نووی رحمہ اللہ نے کہا: جب کتا شکار پر چھوڑیں یا جانور ذبح یا نحر کرنے لگیں تو صرف بسم اللہ کہنا چاہیے بالاجماع۔ اب یہ واجب ہے یا سنت، اس میں اختلاف ہے۔ شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک سنت ہے اگر سہواً یا عمداً چھوڑ دے تو وہ جانور حلال ہے اور یہی روایت ہے مالک رحمہ اللہ اور احمد رحمہ اللہ سے اور اہل ظاہر کے نزدیک اگر بسم اللہ چھوڑ دے عمداً ہو یا سہواً تو وہ جانور حلال نہ ہوگا اور یہی صحیح روایت ہے احمد رحمہ اللہ سے اور یہی مروی ہے ابن سیرین رحمہ اللہ اور ابوثور رحمہ اللہ سے (اور یہی صحیح ہے اور موافق ہے کتاب اللہ کے) اور ابوحنیفہ، مالک، ثوری رحمہم اللہ اور جمہور علما کا یہ قول ہے کہ اگر سہواً چھوڑ دے تو جانور حلال ہے اور قصداً چھوڑے تو حرام ہے اور اس حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ ہر شکاری کتے کا شکار حلال ہے اگر چہ وہ سیاہ رنگ کا ہو اور یہی قول ہے مالک، شافعی، ابوحنیفہ رحمہم اللہ اور جمہور علما کا اور حسن بصری، نخعی، قتادہ، احمد اور اسحاق رحمہم اللہ کے نزدیک کالے کتے کا شکار درست نہیں کیونکہ وہ شیطان ہے (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) اور یہ ضروری ہے کہ کتا شکاری یعنی سدھایا ہوا ہو پھر اگر کتا سدھایا ہوا نہ ہو تو اس کا شکار بالاجماع حرام ہے اور جو سدھایا ہو مگر بن چھوڑے شکار کرے تو اس کا شکار حرام ہے ہمارے نزدیک اور اکثر علما کے نزدیک مگر اصم کے نزدیک وہ مباح ہے اور ابن منذر نے عطاء اور اوزاعی سے ایسا ہی نقل کیا ہے اور دوسرا کتا اگر شریک ہو اس کتے کے ساتھ تو اگر وہ کتا بن چھوڑے شریک ہو یا اس کا چھوڑنے والا مشرک ہے یا مجوسی ہے تو وہ شکار حرام ہے ورنہ حلال ہے۔ اور معراض کہتے ہیں اس لکڑی کو جس کی نوک پر لوہا لگا ہو یا لوہا نہ ہو اور بعض نے کہا: معراض وہ تیر ہے بغیر پھل اور پر کے اور ابن درید نے کہا کہ معراض ایک لمبا تیر ہے اور بعض نے کہا: وہ ایک لکڑی ہے جس کے دونوں کنارے پتلے اور درمیان سے موٹی ہوتی ہے۔ مکحول اور اوزاعی کے نزدیک معراض کا شکار ہر حال میں درست ہے اور یہ خلاف ہے اس حدیث کے۔ اسی طرح ان لوگوں نے اور ابن ابی لیلے نے کہا ہے کہ غلیل کا شکار بھی درست ہے اور سعید بن المسیب اور جمہور علما سے منقول ہے کہ گولی کا شکار یعنی غلیل کا مطلقاً درست نہیں ہے جب تک اس جانور کو زندہ پا کر ذبح نہ کریں۔ انتہٰی مختصراً۔

(٤٩٧٣) عَنْ عَدِيِّ بْنِ حَاتِمٍ ؓ قَالَ: سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قُلْتُ: إِنَّا قَوْمٌ نَصِيْدُ بِهٰذِهِ الْكِلَابِ فَقَالَ: ((إِذَا أَرْسَلْتَ كِلَابَكَ الْمُعَلَّمَةَ وَذَكَرْتَ اسْمَ اللّٰهِ عَلَيْهَا فَكُلْ مِمَّا أَمْسَكْنَ عَلَيْكَ وَإِنْ قَتَلْنَ إِلَّا أَنْ يَأْكُلَ الْكَلْبُ فَإِنْ أَكَلَ فَلَا تَأْكُلْ فَإِنِّيْ أَخَافُ أَنْ يَكُوْنَ إِنَّمَا أَمْسَكَ عَلٰى نَفْسِهِ وَإِنْ خَالَطَهَا كِلَابٌ مِنْ غَيْرِهَا فَلَا تَأْكُلْ)). [بخاري: ٥٤٨٣، ٥٤٨٧؛ ابو داود: ٢٨٤٨؛ ابن ماجه: ٣٢٠٨]

عدی ؓ بن حاتم سے روایت ہے، میں نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا: ہم لوگ شکار کیا کرتے ہیں ان کتوں سے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”جب تو اپنے شکاری کتوں کو چھوڑے اور اللہ تعالیٰ کا نام لے کر چھوڑے تو کھا ان جانوروں میں سے جن کو وہ پکڑ لیں اگرچہ وہ مار ڈالیں مگر جس صورت میں کتا بھی اس جانور میں سے کھا لے تو اس کو مت کھا کیونکہ مجھے ڈر ہے کہیں کتے نے اس کو اپنے لیے نہ پکڑا ہو اسی طرح اگر اس کتے کے ساتھ اور غیر کتے شریک ہو جائیں تب بھی مت کھا۔“



فائدہ: نووی ؒ نے کہا: سنن ابوداؤد میں یہ حدیث ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: کھا لے اس جانور میں سے اگرچہ کتا بھی اس میں سے کھا لے، اور اس میں اختلاف ہے علما کا شافعی، ابوحنیفہ، احمد اور اسحق ؒ کا یہ قول ہے کہ وہ حرام ہے۔ سعد، سلمان، ابن عمر اور مالک کے نزدیک حلال ہے اور یہی حکم ہے پرندے شکاری کا بھی لیکن سوائے شافعی ؒ کے اور علما نے اس کا کھانا جائز رکھا ہے۔ انتہٰی مختصراً۔

(٤٩٧٤) عَنْ عَدِيِّ بْنِ حَاتِمٍ ؓ قَالَ: سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الْمِعْرَاضِ فَقَالَ: ((إِذَا أَصَابَ بِحَدِّهِ فَكُلْ وَإِذَا أَصَابَ بِعَرْضِهِ فَقَتَلَ فَإِنَّهُ وَقِيْذٌ فَلَا تَأْكُلْ)) وَسَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الْكَلْبِ؟ فَقَالَ: ((إِذَا أَرْسَلْتَ كَلْبَكَ وَذَكَرْتَ اسْمَ اللّٰهِ فَكُلْ فَإِنْ أَكَلَ مِنْهُ فَلَا تَأْكُلْ فَإِنَّهُ إِنَّمَا أَمْسَكَ عَلٰى نَفْسِهِ)) قُلْتُ: فَإِنْ وَجَدْتُ مَعَ كَلْبِيْ كَلْبًا آخَرَ فَلَا أَدْرِيْ أَيُّهُمَا أَخَذَهُ؟ قَالَ: ((فَلَا تَأْكُلْ فَإِنَّمَا سَمَّيْتَ عَلٰى كَلْبِكَ وَلَمْ تُسَمِّ عَلٰى

عدی ؓ بن حاتم سے روایت ہے میں نے پوچھا رسول اللہ ﷺ سے معراض کے شکار کو۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”جب نوک سے معراض لگے تو کھا لے اور جب پٹ لگے اور مر جائے تو وہ وقیذ ہے (یعنی موقوذہ ہے جو پتھر یا لکڑی سے مارا جائے اور وہ قرآن مجید میں حرام ہے) مت کھا اس کو۔“ اور میں نے پوچھا رسول اللہ ﷺ سے کتے کے متعلق، آپ ﷺ نے فرمایا: ”جب اپنا کتا چھوڑے اللہ تعالیٰ کا نام لے کر تو کھا لے لیکن اگر کتا شکار میں سے کھا لے تو مت کھا کیونکہ اس نے شکار کیا اپنے لیے۔“ میں نے کہا: اگر میں اپنے کتے کے ساتھ دوسرے کتے کو پاؤں اور یہ نہ معلوم ہو کہ کس کتے نے اس کو پکڑا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ”مت کھا اس کو اس لیے کہ تو نے بسم اللہ کہی تھی اپنے کتے پر نہ کہ دوسرے کتے پر۔“

غَيْرِهِ)). [بخاري: ١٧٥، ٢٠٥٤، ٥٤٧٦، ٥٤٨٦؛ ابو داود: ٢٨٥٤؛ نسائي: ٤٢٨٤، ٤٣١٧]

○ ○ ○ ○

(٤٩٧٥) عَنْ عَدِيّ بْنِ حَاتِمٍ رضي الله عنه يَقُوْلُ: سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم عَنِ الْمِعْرَاضِ فَذَكَرَ مِثْلَهُ. [راجع: ٤٩٧٣]

حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں رسول اللہ سے تیر سے شکار کرنے کے بارے میں پوچھا۔ (پھر آگے اسی طرح حدیث ذکر فرمائی)

○ ○ ○ ○

(٤٩٧٦) عَنْ عَدِيّ بْنِ حَاتِمٍ رضي الله عنه قَالَ: سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم عَنِ الْمِعْرَاضِ بِمِثْلِ ذٰلِكَ. [راجع: ٤٩٧٣]

حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے تیر سے شکار کرنے کے بارے میں پوچھا پھر آگے اسی طرح حدیث ذکر فرمائی۔

(٤٩٧٧) عَنْ عَدِيّ بْنِ حَاتِمٍ رضي الله عنه قَالَ: سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم عَنْ صَيْدِ الْمِعْرَاضِ؟ فَقَالَ: ((مَا أَصَابَ بِحَدِّهِ فَكُلْهُ وَمَا أَصَابَ بِعَرْضِهِ فَهُوَ وَقِيْذٌ)) وَسَأَلْتُهُ عَنْ صَيْدِ الْكَلْبِ؟ فَقَالَ: ((مَا أَمْسَكَ عَلَيْكَ وَلَمْ يَأْكُلْ مِنْهُ فَكُلْهُ فَإِنَّ ذَكَاتَهُ أَخْذُهُ فَإِنْ وَجَدْتَ عِنْدَهُ كَلْبًا آخَرَ، فَخَشِيْتَ أَنْ يَكُوْنَ أَخَذَهُ مَعَهُ، وَقَدْ قَتَلَهُ فَلَا تَأْكُلْ إِنَّمَا ذَكَرْتَ اسْمَ اللّٰهِ عَلٰى كَلْبِكَ وَلَمْ تَذْكُرْهُ عَلٰى غَيْرِهِ)). [بخاري: ٥٤٧٥؛ ترمذي: ١٤٧١؛ نسائي: ٤٢٧٥، ٤٢٨٠، ٤٢٨٥، ٤٣١٩؛ ابن ماجه: ٣٢١٤]

عدی رضی اللہ عنہ بن حاتم سے روایت ہے، میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا معراض کے شکار کو۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اگر نوک سے لگے تو کھا لے اس کو اور جو پٹ لگے تو وہ وقیذ ہے۔'' (یعنی مردار ہے) اور میں نے پوچھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے کتے کے شکار کو۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس جانور کو کتا پکڑ لے اور اس میں سے کھائے نہیں تو اس کو کھا لے اس لیے کہ اس کی زکوٰۃ یہی ہے کتے کا پکڑنا۔ اگر تو اس کے ساتھ دوسرا کتا پائے اور تجھے یہ ڈر ہو کہ دوسرے کتے نے بھی اس کے ساتھ پکڑا ہوگا اور مار ڈالا ہوگا تو مت کھا اس کو اس لیے کہ تو نے اللہ تعالیٰ کا نام اپنے کتے پر لیا ہے نہ کہ دوسرے کتے پر۔''

○ ○ ○ ○

(٤٩٧٨) عَنْ زَكَرِيَّا بْنِ أَبِيْ زَائِدَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ. [راجع: ٤٩٥٣]

حضرت زکریا بن ابی زائدہ اس سند کے ساتھ اسی طرح یہ روایت بیان کرتے ہیں۔

(٤٩٧٩) عَنْ عَدِيّ بْنِ حَاتِمٍ رضي الله عنه وَكَانَ لَنَا جَارًا وَدَخِيْلًا وَرَبِيْطًا بِالنَّهْرَيْنِ أَنَّهُ سَأَلَ النَّبِيَّ صلى الله عليه وسلم قَالَ: أُرْسِلُ كَلْبِيْ فَأَجِدُ مَعَ كَلْبِيْ كَلْبًا قَدْ أَخَذَ فَلَا أَدْرِيْ أَيُّهُمَا أَخَذَ قَالَ: ((فَلَا تَأْكُلْ فَإِنَّمَا سَمَّيْتَ عَلٰى كَلْبِكَ وَلَمْ تُسَمِّ عَلٰى غَيْرِهِ)). [نسائي: ٤٢٨١، ٤٢٨٤]

عدی رضی اللہ عنہ بن حاتم سے روایت ہے (شعبہ نے کہا) وہ ہمارا ہمسایہ اور شریک اور نوکر تھا نہرین میں (جو ایک مقام کا نام ہے) اس نے پوچھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ میں اپنا کتا شکار پر چھوڑتا ہوں پھر اس کے ساتھ دوسرا کتا پاتا ہوں اب نہیں معلوم ہوتا کہ شکار کس نے پکڑا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''مت کھا اس کو کیونکہ تو نے بسم اللہ کہی اپنے کتے پر نہ کہ دوسرے کتے پر۔''

(٤٩٨٠) عَنْ عَدِيّ بْنِ حَاتِمٍ عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم

حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اسی طرح حدیث نقل فرمائی۔

مِثْلَ ذٰلِكَ. [نسائی: ٤٢٨٢، ٤٢٨٤]

○ ○ ○ ○

(٤٩٨١) عَنْ عَدِيِّ بْنِ حَاتِمٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا اَرْسَلْتَ كَلْبَكَ فَاذْكُرِ اسْمَ اللّٰهِ فَاِنْ اَمْسَكَ عَلَيْكَ فَاَدْرَكْتَهُ حَيًّا فَاذْبَحْهُ وَاِنْ اَدْرَكْتَهُ قَدْ قَتَلَ وَلَمْ يَاْكُلْ مِنْهُ فَكُلْهُ وَاِنْ وَجَدْتَّ مَعَ كَلْبِكَ كَلْبًا غَيْرَهُ وَقَدْ قَتَلَ فَلَا تَاْكُلْ فَاِنَّكَ لَا تَدْرِيْ اَيُّهُمَا قَتَلَهُ وَاِنْ رَمَيْتَ سَهْمَكَ فَاذْكُرِ اسْمَ اللّٰهِ فَاِنْ غَابَ عَنْكَ يَوْمًا فَلَمْ تَجِدْ فِيْهِ اِلَّا اَثَرَ سَهْمِكَ فَكُلْ اِنْ شِئْتَ وَاِنْ وَجَدْتَّهُ غَرِيْقًا فِي الْمَآءِ فَلَا تَاْكُلْ)). [بخاری: ٥٤٨٤؛ ابوداود: ٢٨٤٩، ٢٨٥٠؛ ترمذی: ١٤٦٩؛ نسائی: ٤٢٧٩، ٤٢٨٦، ٤٢٧٤، ٤٣٠٩، ٤٣١٠؛ ابن ماجه: ٣٢١٣]

عدی رضی اللہ عنہ بن حاتم سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے فرمایا: ''جب تو اپنا کتا چھوڑے تو اللہ کا نام لے پھر اگر وہ روک لے تیرے شکار کو اور تو اسے زندہ پائے تو ذبح کر اس کو اور جو مار ڈالے لیکن کھائے نہیں اس میں سے تو بھی کھا اس کو اور جو تیرے کتے کے ساتھ دوسرا کتا ملے اور جانور مارا گیا ہو تو مت کھا اس کو کیونکہ معلوم نہیں کس نے مارا اس کو اور جو تو تیر مارے تو اللہ تعالیٰ کا نام لے پھر اگر تیرا شکار (تیر کھا کر) ایک دن تک غائب رہے بعد اس کے تو اس میں سوائے اپنے تیر کے اور کسی مار کا نشان نہ پائے تو کھا اس کو اگر تیرا جی چاہے اور جو تو اس کو پانی میں ڈوبا ہوا پائے تو مت کھا۔''

○ ○ ○ ○

(٤٩٨٢) عَنْ عَدِيِّ بْنِ حَاتِمٍ ﷺ قَالَ: سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الصَّيْدِ؟ قَالَ: ((اِذَا رَمَيْتَ بِسَهْمِكَ فَاذْكُرِ اسْمَ اللّٰهِ فَاِنْ وَجَدْتَّهُ قَدْ قَتَلَ فَكُلْ اِلَّا اَنْ تَجِدَهُ قَدْ وَقَعَ فِيْ مَاءٍ فَاِنَّكَ لَا تَدْرِيْ، الْمَآءُ قَتَلَهُ اَوْ سَهْمُكَ)). [راجع: ٤٩٧٢]

عدی رضی اللہ عنہ بن حاتم سے روایت ہے، میں نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا شکار کو، آپ ﷺ نے فرمایا: ''جب تو تیر مارے تو اللہ تعالیٰ کا نام لے پھر اگر تو اس کو مرا ہوا پائے تو کھا اس کو مگر جس صورت میں وہ پانی میں پڑا ہو تو مت کھا۔ اس لیے کہ معلوم نہیں وہ ڈوب کر مرا یا تیرے تیر سے مرا۔''

○ ○ ○ ○

(٤٩٨٣) عَنْ اَبِيْ ثَعْلَبَةَ الْخُشَنِيِّ ﷺ يَقُوْلُ: اَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِنَّا بِاَرْضِ قَوْمٍ مِنْ اَهْلِ الْكِتَابِ نَاْكُلُ فِيْ اٰنِيَتِهِمْ وَاَرْضِ صَيْدٍ اَصِيْدُ بِقَوْسِيْ وَاَصِيْدُ بِكَلْبِيَ الْمُعَلَّمِ اَوْ بِكَلْبِيَ الَّذِيْ لَيْسَ بِمُعَلَّمٍ فَاَخْبِرْنِيْ مَا الَّذِيْ يَحِلُّ لَنَا مِنْ ذٰلِكَ؟ قَالَ: ((اَمَّا مَا ذَكَرْتَ اَنَّكُمْ بِاَرْضِ قَوْمٍ [مِنْ] اَهْلِ الْكِتَابِ تَاْكُلُوْنَ فِيْ اٰنِيَتِهِمْ فَاِنْ وَجَدْتُّمْ غَيْرَ اٰنِيَتِهِمْ فَلَا تَاْكُلُوْا فِيْهَا وَاِنْ لَّمْ تَجِدُوْا

ابو ثعلبہ خشنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور عرض کیا، یا رسول اللہ ﷺ! ہم اہل کتاب (یعنی یہود و نصاریٰ) کے ملک میں رہتے ہیں، ان کے برتنوں میں کھانا کھاتے ہیں اور ہمارا ملک شکار کا ملک ہے، تو میں شکار کرتا ہوں اپنی کمان سے اور شکار کرتا ہوں سکھائے ہوئے کتے سے، اور شکار کرتا ہوں اس کتے سے جو سکھایا نہیں گیا، تو بیان کیجیے مجھ سے جو حلال ہو ان میں؟ آپ ﷺ نے فرمایا۔ ''تو نے جو کہا میں اہل کتاب کے ملک میں ہوں ان کے برتنوں میں کھاتا ہوں تو اگر تم کو اور برتن مل سکیں تو مت کھاؤ ان کے برتنوں میں دوسرے جو اور برتن نہ ملیں تو دھو لو ان کو پھر کھاؤ ان میں، اور جو تو نے ذکر کیا ہے کہ تم شکار

فَاغْسِلُوْهَا ثُمَّ كُلُوْا فِيْهَا وَاَمَّا مَا ذَكَرْتَ اَنَّكَ بِاَرْضِ صَيْدٍ فَمَا اَصَبْتَ بِقَوْسِكَ فَاذْكُرِ اسْمَ اللّٰهِ ثُمَّ كُلْ وَمَا اَصَبْتَ بِكَلْبِكَ الْمُعَلَّمِ فَاذْكُرِ اسْمَ اللّٰهِ ثُمَّ كُلْ وَمَا اَصَبْتَ بِكَلْبِكَ الَّذِیْ لَيْسَ بِمُعَلَّمٍ فَاَدْرَكْتَ ذَكَاتَهُ فَكُلْ)).

کی زمین میں ہو۔ پس جس کو تیر پہنچے اور تو اس پر اللہ کا نام لے تو اسے کھا لے اور جو تو اپنے شکاری کتے سے شکار کرے تو اس پر اللہ کا نام لے اور کھا لے اور جو ایسے کتے کا شکار ہو جو شکاری نہ ہو اور تو اسے زندہ پالے تو اسے ذبح کر کے پھر کھا لے۔''

[بخاری: ٥٤٧٨، ٥٤٨٨، ٥٤٩٦، ٢٨٥٥؛ ترمذی: ١٥٦٠؛ نسائی: ٤٢٧٧]

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: ابوداؤد کی روایت میں اتنا زیادہ ہے کہ وہ یعنی اہل کتاب اپنی ہانڈیوں میں سور پکاتے ہیں اور اپنے برتنوں میں شراب پیتے ہیں۔ تب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہی فرمایا کہ اگر دوسرے برتن ملیں تو ان میں کھاؤ پیو اگر نہ ملیں تو دھوڈالو ان کو کھاؤ پیو ان میں۔ اور یہ حدیث مخالف ہے فقہا کے قول کے جو کہتے ہیں مشرکوں کے برتن کا استعمال درست ہے دھوڈالنے کے بعد، اس میں کوئی کراہت نہیں اگر چہ دوسرا برتن مل سکتا ہو۔ اور اس حدیث سے جب دوسرا برتن مل سکتا ہو تو اس کے استعمال کی کراہت نکلتی ہے اور دھونے سے یہ کراہت نہیں جاتی۔ اس کا جواب یہ ہے کہ حدیث میں وہ برتن مراد ہے جس میں سور کا گوشت پکا کرتا ہو یا شراب پی جاتی ہو اور فقہا کی مراد وہ برتن ہے جس میں نجاستوں کا استعمال نہ ہوتا ہو۔ انتہٰی مختصرًا۔

(٤٩٨٤) عَنْ حَيْوَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَ حَدِيْثِ ابْنِ الْمُبَارَكِ غَيْرَ اَنَّ حَدِيْثَ ابْنِ وَهْبٍ لَمْ يَذْكُرْ فِيْهِ: صَيْدَ الْقَوْسِ.

اس سند کے ساتھ یہ حدیث ابن مبارک کی مذکورہ حدیث کی طرح منقول ہے سوائے اس کے کہ اس روایت میں کمان کے ساتھ شکار کرنے کا ذکر نہیں ہے۔

[راجع: ٤٩٨١]

○ ○ ○ ○

## بَابُ اِذَا غَابَ عَنْهُ الصَّيْدُ ثُمَّ وَجَدَهُ.

## باب: شکار کے غائب ہونے کے بعد پھر مل جانے کے حکم کے بیان میں۔

(٤٩٨٥) عَنْ اَبِیْ ثَعْلَبَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِیِّ صلی اللہ علیہ وسلم: ((قَالَ اِذَا رَمَيْتَ بِسَهْمِكَ فَغَابَ عَنْكَ فَاَدْرَكْتَهُ فَكُلْهُ مَالَمْ يُنْتِنْ)).

ابو ثعلبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب تو تیر مارے پھر شکار غائب ہو جائے بعد اس کے ملے تو کھا اس کو جب تک بدبودار نہ ہو۔''

[ابو داود: ٢٨٦١؛ نسائی: ٤٣١٤]

○ ○ ○ ○

(٤٩٨٦) عَنْ اَبِیْ ثَعْلَبَةَ الْخُشَنِیِّ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِیِّ صلی اللہ علیہ وسلم فِی الَّذِیْ يُدْرِكُ صَيْدَهُ بَعْدَ ثَلَاثٍ: ((فَكُلْهُ مَالَمْ يُنْتِنْ)). [راجع: ٤٩٨٣]

ابو ثعلبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کے بارے میں جو اپنا شکار تین روز کے بعد پائے فرمایا: ''وہ کھائے اس کو اگر سڑ نہ گیا ہو۔''

(٤٩٨٧) عَنْ اَبِیْ ثَعْلَبَةَ الْخُشَنِیِّ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِیِّ صلی اللہ علیہ وسلم حَدِيْثَهُ فِی الصَّيْدِ بِمِثْلِ حَدِيْثِ

حضرت ابو ثعلبہ خشنی رضی اللہ عنہ شکار کے بارے میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے حدیث نقل کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔ اس سند کی روایت میں بدبو کا ذکر نہیں

الْعَلَاءِ غَيْرَ أَنَّهُ لَمْ يَذْكُرْ نُتُوْ نَتَهُ وَقَالَ فِي الْكَلْبِ: ((كُلْهُ بَعْدَ ثَلَاثٍ إِلَّا أَنْ يُنْتِنَ فَدَعْهُ)).

[ترمذي: ١٤٦٤]

اور کتے کے شکار میں بھی یہی ہے کہ تین دن کے بعد اگر ملے تو کھا مگر جب سڑ جاوے تو اس کو چھوڑ دے۔

O O O O

## بَابُ تَحْرِيمِ أَكْلِ كُلِّ ذِي نَابٍ مِنَ السِّبَاعِ وَكُلِّ ذِي مِخْلَبٍ مِنَ الطَّيْرِ.

## باب: ہر کچلی والے درندے اور ہر پنجہ سے کھانے والے پرندے کی حرمت کا بیان۔

(٤٩٨٨) عَنْ أَبِي ثَعْلَبَةَ رضي الله عنه قَالَ: نَهَى النَّبِيُّ صلى الله عليه وسلم عَنْ أَكْلِ كُلِّ ذِي نَابٍ مِنَ السَّبُعِ: زَادَ إِسْحَاقُ وَابْنُ أَبِي عُمَرَ فِي حَدِيثِهِمَا قَالَ الزُّهْرِيُّ: وَلَمْ نَسْمَعْ بِهٰذَا حَتّٰى قَدِمْنَا الشَّامَ. [بخاري: ٥٥٣٠، ٥٧٨٠؛ ابوداود: ٣٨٠٢؛ ترمذي: ١٤٧٧؛ نسائي: ٤٣٣٦، ٤٣٥٣؛ ابن ماجه: ٣٢٣٢]

حضرت ثعلبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر کچلی والے درندے کے کھانے سے۔ زہری نے کہا: ہم نے نہیں سنا اس حدیث کو یہاں تک کہ ہم شام کے ملک میں آئے۔

O O O O

(٤٩٨٩) عَنْ أَبِي ثَعْلَبَةَ الْخُشَنِيِّ رضي الله عنه يَقُوْلُ: نَهَى رَسُوْلُ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم عَنْ أَكْلِ كُلِّ ذِي نَابٍ مِنَ السِّبَاعِ. قَالَ ابْنُ شِهَابٍ: وَلَمْ أَسْمَعْ ذٰلِكَ مِنْ عُلَمَائِنَا بِالْحِجَازِ حَتّٰى حَدَّثَنِي أَبُو إِدْرِيسَ وَكَانَ مِنْ فُقَهَاءِ أَهْلِ الشَّامِ.

[راجع: ٤٩٨٦]

ابو ثعلبہ خشنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر کچلی والے درندے کے کھانے سے۔ ابن شہاب نے کہا: ہم نے یہ حدیث حجاز میں اپنے علما سے نہیں سنی یہاں تک کہ مجھ سے ابو ادریس نے بیان کیا اور وہ شام کے فقہا میں سے تھے۔

O O O O

(٤٩٩٠) عَنْ أَبِي ثَعْلَبَةَ الْخُشَنِيِّ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم نَهَى عَنْ أَكْلِ كُلِّ ذِي نَابٍ مِنَ السِّبَاعِ. [راجع:٤٩٨٦]

حضرت ابو ثعلبہ خشنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر ایک کچلی والے درندے کا گوشت کھانے سے منع فرمایا ہے۔

O O O O

(٤٩٩١) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَ حَدِيثِ يُوْنُسَ وَعَمْرٍو وَكُلُّهُمْ ذَكَرَ الْأَكْلَ إِلَّا صَالِحٌ وَيُوْسُفُ فَإِنَّ حَدِيثَهُمَا نَهَى عَنْ كُلِّ ذِي نَابٍ مِنَ السَّبُعِ. [راجع:٤٩٨٦]

زہری رحمۃ اللہ علیہ نے اس سند کے ساتھ یونس اور عمرو کی روایت کی طرح حدیث نقل کی ہے اور انہوں نے کھانے کا ذکر کیا ہے۔ سوائے صالح اور یوسف کی روایت کے کہ اس میں صرف کچلی والے درندے کا (گوشت کھانے) کی ممانعت کا ذکر ہے۔

(٤٩٩٢) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''ہر کچلی

قَالَ: ((كُلُّ ذِي نَابٍ مِنَ السِّبَاعِ فَأَكْلُهُ حَرَامٌ)).

[نسائی: ٤٣٣٥؛ ابن ماجه: ٣٢٣٣]

والے درندے کا کھانا حرام ہے۔"

○ ○ ○ ○

(٤٩٩٣) عَنْ مَالِكِ بْنِ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ.

حضرت مالک بن انس رضی اللہ عنہ نے اس سند کے ساتھ اسی طرح حدیث بیان کی ہے۔

(٤٩٩٤) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: نَهَى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنْ كُلِّ ذِي نَابٍ مِنَ السِّبَاعِ [وَعَنْ] كُلِّ ذِي مِخْلَبٍ مِنَ الطَّيْرِ.

[ابو داود: ٣٨٠٣]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے منع کیا رسول اللہ ﷺ نے ہر کچلی والے درندے اور ہر پنجہ سے پرندے سے۔"

○ ○ ○ ○

(٤٩٩٥) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ.

[راجع: ٤٩٩١]

شعبہ رحمۃ اللہ علیہ نے اس سند کے ساتھ اسی طرح روایت بیان کی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٩٩٦) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهَى عَنْ كُلِّ ذِي نَابٍ مِنَ السِّبَاعِ وَعَنْ كُلِّ ذِي مِخْلَبٍ مِنَ الطَّيْرِ.

[راجع: ٤٩٩١]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ہر کچلی والے درندے اور ہر پنجوں (ناخنوں) سے والے سے پرندے کا (گوشت) کھانے سے منع فرمایا ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٩٩٧) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: نَهَى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ شُعْبَةَ عَنِ الْحَكَمِ. [راجع: ٤٩٩١]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے منع فرمایا ہے (اور پھر آگے) شعبہ عن الحکم کی طرح روایت کی طرح حدیث روایت کی گئی ہے۔

فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: جمہور علما جیسے شافعی، ابوحنیفہ، احمد اور ابوداؤد رحمہم اللہ کا یہ مذہب ہے کہ ہر درندہ دانت سے شکار کرنے والا، اسی طرح ہر پرندہ پنجہ سے شکار کرنے والا حرام ہے اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک مکروہ ہے حرام نہیں ہے۔

## بَابُ إِبَاحَةِ مَيْتَاتِ الْبَحْرِ.

## باب: دریا کے مردے کا مباح ہونا۔

(٤٩٩٨) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: بَعَثَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَأَمَّرَ عَلَيْنَا أَبَا عُبَيْدَةَ نَتَلَقَّى عِيْرًا لِقُرَيْشٍ وَزَوَّدَنَا جِرَابًا مِنْ تَمْرٍ لَمْ يَجِدْ لَنَا غَيْرَهُ فَكَانَ أَبُوْ عُبَيْدَةَ يُعْطِيْنَا تَمْرَةً تَمْرَةً قَالَ: فَقُلْتُ كَيْفَ كُنْتُمْ تَصْنَعُوْنَ بِهَا؟ قَالَ: نَمَصُّهَا كَمَا يَمَصُّ الصَّبِيُّ ثُمَّ نَشْرَبُ عَلَيْهَا مِنَ الْمَاءِ فَتَكْفِيْنَا يَوْمَنَا إِلَى اللَّيْلِ وَكُنَّا نَضْرِبُ بِعِصِيِّنَا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ہم کو بھیجا اور ہمارا سردار ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ عنہ کو بنایا تاکہ ہم ملیں قریش کے قافلہ سے اور ہمارے توشے کے لیے ایک تھیلہ کھجور کا دیا اس کے علاوہ اور کچھ آپ ﷺ کو نہ ملا تو ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ ہم کو ایک ایک کھجور (ہر روز) دیا کرتے تھے۔ ابوالزبیر نے کہا: میں نے جابر رضی اللہ عنہ سے پوچھا تم ایک کھجور کیا کرتے تھے؟ انہوں نے کہا: اس کو چوس لیتے تھے بچہ کی طرح پھر اس پر تھوڑا پانی پی لیتے تھے۔ وہ ہم کو سارے دن رات کو کافی ہو جاتی اور ہم اپنے

الْخَبَطَ ثُمَّ نَبُلُّهُ بِالْمَاءِ فَنَأْكُلُهُ قَالَ : وَانْطَلَقْنَا عَلٰى سَاحِلِ الْبَحْرِ فَرُفِعَ لَنَا عَلٰى سَاحِلِ الْبَحْرِ كَهَيْئَةِ الْكَثِيْبِ الضَّخْمِ فَاَتَيْنَاهُ فَاِذَا هِيَ دَابَّةٌ تُدْعَى الْعَنْبَرَ قَالَ : قَالَ اَبُوْ عُبَيْدَةَ مَيْتَةٌ ثُمَّ قَالَ : لَا بَلْ نَحْنُ رُسُلُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَفِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَقَدِ اضْطُرِرْتُمْ فَكُلُوْا قَالَ: فَاَقَمْنَا عَلَيْهِ شَهْرًا وَنَحْنُ ثَلَاثُ مِائَةٍ حَتّٰى سَمِنَّا قَالَ : [وَ] لَقَدْ رَاَيْتُنَا نَغْتَرِفُ مِنْ وَقْبِ عَيْنِهِ بِالْقِلَالِ الدُّهْنَ وَنَقْتَطِعُ مِنْهُ الْفِدَرَ كَالثَّوْرِ اَوْ كَقَدْرِ الثَّوْرِ فَلَقَدْ اَخَذَ مِنَّا اَبُوْ عُبَيْدَةَ ثَلَاثَةَ عَشَرَ رَجُلًا فَاَقْعَدَهُمْ فِيْ وَقْبِ عَيْنِهِ وَاَخَذَ ضِلَعًا مِنْ اَضْلَاعِهِ فَاَقَامَهَا ثُمَّ رَحَلَ اَعْظَمَ بَعِيْرٍ مَعَنَا فَمَرَّ مِنْ تَحْتِهَا فَتَزَوَّدْنَا مِنْ لَحْمِهِ وَشَائِقَ فَلَمَّا قَدِمْنَا الْمَدِيْنَةَ اَتَيْنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرْنَا ذٰلِكَ لَهُ فَقَالَ : ((هُوَ رِزْقٌ اَخْرَجَهُ اللّٰهُ لَكُمْ فَهَلْ مَعَكُمْ مِنْ لَحْمِهِ شَيْءٌ فَتُطْعِمُوْنَا)) قَالَ : فَاَرْسَلْنَا اِلٰى رَسُوْلِ ﷺ مِنْهُ فَاَكَلَهُ.

[ابو داود: ۳۸۴۰]



لکڑیوں سے پتے جھاڑتے پھر اس کو پانی میں تر کرتے اور کھاتے۔ جابر رضی اللہ عنہ نے کہا: ہم گئے سمندر کے کنارے پر وہاں ایک لمبی سی موٹی چیز نمودار ہوئی ہم اس کے پاس گئے دیکھا تو وہ ایک جانور ہے جس کو عنبر کہتے ہیں ابو عبیدہ نے کہا: یہ مردار ہے۔ پھر کہنے لگے: نہیں ہم اللہ کے رسول کے بھیجے ہوئے ہیں اور اللہ کی راہ میں نکلے ہیں اور تم بے قرار ہو رہے ہو (بھوک کے مارے) تو کھاؤ اس کو۔ جابر نے کہا ہم وہاں ایک مہینہ رہے اور ہم تین سو آدمی تھے۔ (اس کا گوشت کھایا کرتے) یہاں تک کہ ہم موٹے ہو گئے۔ جابر نے کہا: تم دیکھو ہم اس کی آنکھ کے حلقہ میں سے چربی کے گھڑے بھرتے تھے اور اس میں سے بیل کے برابر گوشت کے ٹکڑے کاٹتے تھے۔ آخر ابو عبیدہ نے ہم میں سے تیرہ آدمیوں کو لیا تو وہ سب اس کی آنکھ کے حلقے کے اندر بیٹھ گئے اور ایک پسلی اس کی پسلیوں میں سے اٹھا کر کھڑی کی پھر سب سے بڑے اونٹ پر پالان باندھا، ان اونٹوں میں سے جو ہمارے ساتھ تھے، وہ اس کے تلے سے نکل گیا اور ہم نے اس کے گوشت میں سے وشائق بنا لئے توشہ کے واسطہ (وشائق جمع ہے وشیقہ کی وشیقہ وہ ابلا ہوا گوشت جو سفر کیلئے رکھتے ہیں)۔ جب ہم مدینہ میں آئے تو رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور یہ قصہ بیان کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''وہ اللہ تعالیٰ کا رزق تھا جو تمہارے لئے اس نے نکالا تھا اب تمہارے پاس کچھ ہے اس کا گوشت تو ہم کو بھی کھلاؤ۔'' جابر رضی اللہ عنہ نے کہا: ہم نے اس کا گوشت آپ ﷺ کے پاس بھیجا آپ ﷺ نے اس کو کھایا۔

**فائدہ:** نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے صحابہ کا زہد اور صبر معلوم ہوتا ہے اور یہ بھی نکلتا ہے کہ باوجود تکلیف اور بھوک کے وہ لڑائی میں پست ہمت نہ ہوتے تھے۔ دوسری روایت میں ہے کہ ہم اپنا توشہ اپنی گردنوں پر لیتے تھے۔ اور ایک روایت میں ہے کہ جب توشہ ختم ہو چکا تو ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ نے سب کے توشہ جو باقی تھے جمع کیے اور ہر روز ہم کو ایک کھجور اس میں سے دیتے تھے۔

امام نووی رحمہ اللہ نے کہا: پہلے ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ نے اپنے اجتہاد سے اس کو مردار کہا، پھر ان کا اجتہاد بدل گیا اور انہوں نے کہا: یہ حلال ہے گو مردار ہو کیوں کہ وہ مضطر تھے اور مضطر کے لیے مردار بھی حلال ہے۔ اور حضور ﷺ نے جو اس کا گوشت مانگا تو ان کے دل کو خوش کرنے کے لیے کیونکہ وہ حلال تھا یا اس لئے کہ وہ خاص اللہ تعالیٰ کا بھیجا ہوا تھا تو آپ ﷺ نے فرمایا اس کو متبرک سمجھ کر۔ اور اس میں دلیل ہے اس امر کی کہ آدمی کو اپنے دوست سے کوئی چیز مانگنا درست ہے اور یہ سوال حرام نہیں اور اجتہاد جائز ہونے کی یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں بھی اور اس امر کی کہ دریا کا مردہ حلال ہے خواہ خود مر جائے خواہ شکار سے مر جائے۔ اور اجماع کیا ہے اہل اسلام نے مچھلی کی حلت پر اور ہمارے اصحاب نے مینڈک کو حرام کہا ہے اور مینڈک کے سوا اور دریائی جانوروں میں تین قول ہیں سب میں زیادہ صحیح یہ ہے کہ وہ حلال ہیں اور امام مالک رحمہ اللہ کے نزدیک مینڈک بھی درست ہے۔ اور ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک سوائے مچھلی کے اور کوئی دریا کا جانور درست نہیں ہے، اسی طرح وہ مچھلی جو خود مر کر پانی کے اوپر تیر آئے ہمارے نزدیک (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) اور جمہور علما کے نزدیک حلال ہے۔ اور امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک حرام ہے اور حرمت کی دلیل میں جو جابر رضی اللہ عنہ کی حدیث مروی ہے وہ ضعیف ہے استدلال کے لائق نہیں ہے اور ہماری دلیل یہ حدیث صحیح ہے۔ انتہٰی مختصراً۔

(٤٩٩٩) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: بَعَثَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَنَحْنُ ثَلَاثُ مِائَةِ رَاكِبٍ وَأَمِيْرُنَا أَبُوْ عُبَيْدَةَ بْنُ الْجَرَّاحِ نَرْصُدُ عِيْرًا لِقُرَيْشٍ فَأَقَمْنَا بِالسَّاحِلِ نِصْفَ شَهْرٍ فَأَصَابَنَا جُوْعٌ شَدِيْدٌ حَتّٰى أَكَلْنَا الْخَبَطَ فَسُمِّيَ جَيْشَ الْخَبَطِ فَأَلْقٰى لَنَا الْبَحْرُ دَابَّةً يُقَالُ لَهَا: الْعَنْبَرُ فَأَكَلْنَا مِنْهَا نِصْفَ شَهْرٍ وَادَّهَنَّا مِنْ وَدَكِهَا حَتّٰى ثَابَتْ أَجْسَامُنَا قَالَ: فَأَخَذَ أَبُوْ عُبَيْدَةَ ضِلَعًا مِنْ أَضْلَاعِهِ فَنَصَبَهُ ثُمَّ نَظَرَ إِلٰى أَطْوَلِ رَجُلٍ فِي الْجَيْشِ وَأَطْوَلِ جَمَلٍ فَحَمَلَهُ عَلَيْهِ فَمَرَّ تَحْتَهُ قَالَ: وَجَلَسَ فِيْ حِجَاجِ عَيْنِهِ نَفَرٌ قَالَ: وَأَخْرَجْنَا مِنْ [وَقْبِ] عَيْنِهِ كَذَا وَكَذَا قُلَّةَ وَدَكٍ قَالَ: وَكَانَ مَعَنَا جِرَابٌ مِنْ تَمْرٍ فَكَانَ أَبُوْ عُبَيْدَةَ يُعْطِيْ كُلَّ رَجُلٍ مِنَّا قَبْضَةً قَبْضَةً ثُمَّ أَعْطَانَا تَمْرَةً تَمْرَةً فَلَمَّا فَنِيَ وَجَدْنَا فَقْدَهُ.

[بخاری: ٤٣٦١، ٥٤٩٤؛ نسائی: ٤٣٦٣]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ہم کو رسول اللہ ﷺ نے بھیجا اور ہم تین سو سوار تھے اور ہمارے سردار ابو عبیدہ بن الجراح تھے، ہم قریش کے قافلہ کو تاک رہے تھے، تو ہم سمندر کے کنارے آدھے مہینے تک پڑے رہے اور وہاں سخت بھوکے ہوئے یہاں تک کہ پتے کھانے لگے اور اس لشکر کا نام یہی ہو گیا پتوں کا لشکر، پھر سمندر نے ہمارے لئے ایک جانور پھینکا جس کو عنبر کہتے ہیں، اس میں سے ہم آدھے مہینے تک کھاتے رہے، اور اس کی چربی بدن پر ملتے رہے، یہاں تک کہ ہم زوردار ہو گئے، پھر ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ نے اس کی ایک پسلی لے کر کھڑی کی اور سب سے زیادہ لمبا آدمی لشکر میں دیکھا، اور سب سے زیادہ لمبا اونٹ اس آدمی کو اس اونٹ پر سوار کیا، وہ اس کی پسلی کے تلے سے نکل گیا، اور اس کی آنکھ کے حلقہ میں کئی آدمی بیٹھ گئے۔ جابر نے کہا ہم نے اس کی آنکھ کے حلقہ میں سے اتنے گھڑے چربی کے نکالے اور ہمارے ساتھ (اس جانور کے ملنے سے پہلے) ایک تھیلہ تھا کھجور کا تو ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ ہم میں سے ہر ایک کو ایک ایک مٹھی کھجور دیا کرتے، پھر ایک ایک کھجور دینے لگے، جب وہ بھی نہ ملی، تو ہم کو معلوم ہوا اس کا نہ ملنا۔ (یعنی ایک کھجور سے کیا ہوتا ہے پھر جب وہ بھی نہ رہی اس وقت معلوم ہوا کہ ایک کھجور بھی غنیمت تھی)



(٥٠٠٠) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: فِيْ جَيْشِ الْخَبَطِ أَنَّ رَجُلًا نَحَرَ ثَلَاثَ جَزَائِرَ ثُمَّ ثَلَاثًا ثُمَّ ثَلَاثًا ثُمَّ نَهَاهُ أَبُوْ عُبَيْدَةَ. [راجع: ٤٩٩٩]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے پتوں کے لشکر میں ایک شخص نے ایک دن تین اونٹ کاٹے، پھر تین اونٹ پھر تین اونٹ پھر ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ نے منع کر دیا۔ (اونٹوں کے کاٹنے سے اس خیال سے کہیں اونٹ تمام ہو جائیں اور جہاد میں خلل واقع ہو)۔



(٥٠٠١) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: بَعَثَنَا النَّبِيُّ ﷺ وَنَحْنُ ثَلَاثُ مِائَةٍ نَحْمِلُ أَزْوَادَنَا عَلٰى رِقَابِنَا.

[بخاری: ٢٤٨٣، ٢٩٨٣، ٤٣٦٠؛ ترمذی: ٢٤٧٥؛ نسائی: ٤٣٦٢؛ ابن ماجہ: ٤١٥٩]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے ہم کو بھیجا ہم تین سو آدمی تھے۔ اور ہمارا توشہ ہماری گردنوں پر تھا۔



(٥٠٠٢) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: بَعَثَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ سَرِيَّةً ثَلَاثَ مِائَةٍ وَأَمَّرَ عَلَيْهِمْ اَبَا عُبَيْدَةَ بْنَ الْجَرَّاحِ رضی اللہ عنہ فَفَنِيَ زَادُهُمْ فَجَمَعَ اَبُوْعُبَيْدَةَ زَادَهُمْ فِيْ مِزْوَدٍ فَكَانَ يَقُوْتُنَا حَتّٰى كَانَ يُصِيْبُنَا كُلَّ يَوْمٍ تَمْرَةٌ. [راجع:٥٠٠١]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے ایک لشکر بھیجا تین سو آدمیوں کا اور ان کا سردار ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کو کیا ان کا توشہ تمام ہو گیا تو ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ نے سب کے توشے توشہ دان میں اکٹھا کئے اور ہر روز ہم کو ایک کھجور دیا کرتے۔



(٥٠٠٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: بَعَثَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ سَرِيَّةً اَنَا فِيْهِمْ اِلٰى سِيْفِ الْبَحْرِ وَسَاقُوْا جَمِيْعًا بَقِيَّةَ الْحَدِيْثِ كَنَحْوِ حَدِيْثِ عَمْرِو بْنِ دِيْنَارٍ وَاَبِي الزُّبَيْرِ غَيْرَ اَنَّ فِيْ حَدِيْثِ وَهْبِ بْنِ كَيْسَانَ: فَاَكَلَ مِنْهَا الْجَيْشُ ثَمَانِيَ عَشْرَةَ لَيْلَةً. [راجع:٥٠٠١]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے ایک لشکر بھیجا، میں بھی اس میں تھا سمندر کے کنارے پھر بیان کیا حدیث کو اسی طرح اس میں یہ ہے کہ لوگوں نے اٹھارہ دن تک اس جانور کا گوشت کھایا۔



(٥٠٠٤) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: بَعَثَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَعْثًا اِلٰى اَرْضِ جُهَيْنَةَ وَاسْتَعْمَلَ عَلَيْهِمْ رَجُلًا وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِنَحْوِ حَدِيْثِهِمْ.

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے جہینہ کے علاقہ کی طرف ایک لشکر بھیجا اور ان پر ایک آدمی کو امیر مقرر فرمایا۔ آگے حدیث مذکورہ حدیث مبارکہ کی طرح ذکر کی ہے۔



## بَابُ تَحْرِيْمِ اَكْلِ لَحْمِ الْحُمُرِ الْاِنْسِيَّةِ.

## باب: بستی کے گدھوں کا گوشت حرام ہے۔

فائدہ۔ جمہور علماء کے نزدیک' اور ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: حرام نہیں ہے اور مالک رحمۃ اللہ علیہ کے تین قول ہیں۔ سب میں مشہور یہ ہے کہ مکروہ تنزیہی ہے اور صحیح حرمت ہے (نووی مختصراً)

(٥٠٠٥) عَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنْ مُتْعَةِ النِّسَاۤءِ يَوْمَ خَيْبَرَ وَعَنْ لُحُوْمِ الْحُمُرِ الْاِنْسِيَّةِ. [راجع:٣٤٣١]

امیر المؤمنین حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے منع کیا عورتوں کے ساتھ متعہ کرنے سے خیبر کے دن اور بستی کے گدھوں کے گوشت سے بھی منع کیا۔

(٥٠٠٦) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِيْ حَدِيْثِ يُوْنُسَ: وَعَنْ اَكْلِ لُحُوْمِ الْحُمُرِ الْاِنْسِيَّةِ. [راجع:٣٤٣١]

حضرت زہری رحمۃ اللہ علیہ سے اس سند کے ساتھ یہ روایت مروی ہے اور یونس کی حدیث میں ہے کہ آپ ﷺ نے بستی کے گدھوں کا گوشت کھانے سے منع فرمایا ہے۔

(٥٠٠٧) عَنْ اَبِیْ ثَعْلَبَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: حَرَّمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم لُحُوْمَ الْحُمُرِ الْاَهْلِيَّةِ.

[بخاری: ٥٥٢٧]

ابوثعلبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، حرام کیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے گوشت ان گدھوں کے جو بستی میں رہتے ہیں (اور جنگل کا گدھا یعنی گورخر باتفاق حلال ہے)

(٥٠٠٨) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم نَهٰى عَنْ اَكْلِ لُحُوْمِ الْحُمُرِ الْاَهْلِيَّةِ.

[بخاری: ٤٢١٥، ٤٢١٨، ٥٥٢٥]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا بستی کے گدھوں کے گوشت سے۔



(٥٠٠٩) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم عَنْ اَكْلِ الْحِمَارِ الْاَهْلِيِّ يَوْمَ خَيْبَرَ وَكَانَ النَّاسُ احْتَاجُوْا اِلَيْهَا.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بستی کے گدھے کھانے سے خیبر کے دن حالانکہ لوگوں کو حاجت تھی۔



(٥٠١٠) عَنِ الشَّيْبَانِيِّ قَالَ: سَاَلْتُ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ اَبِیْ اَوْفٰى رضی اللہ عنہ عَنْ لُحُوْمِ الْحُمُرِ الْاَهْلِيَّةِ فَقَالَ: اَصَابَتْنَا مَجَاعَةٌ يَوْمَ خَيْبَرَ وَنَحْنُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم وَقَدْ اَصَبْنَا لِلْقَوْمِ حُمُرًا خَارِجَةً مِنَ الْمَدِيْنَةِ فَنَحَرْنَاهَا فَاِنَّ قُدُوْرَنَا لَتَغْلِیْ، اِذْ نَادٰى مُنَادِیْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم اَنِ اكْفَؤُا الْقُدُوْرَ وَلَا تَطْعَمُوْا مِنْ لُحُوْمِ الْحُمُرِ شَيْئًا فَقُلْتُ: حَرَّمَهَا تَحْرِيْمَ مَاذَا؟ قَالَ: تَحَدَّثْنَا بَيْنَنَا فَقُلْنَا: حَرَّمَهَا الْبَتَّةَ اَوْ حَرَّمَهَا مِنْ اَجْلِ اَنَّهَا لَمْ تُخَمَّسْ. [بخاری: ٣١٥٥، ٤٢٢٠؛ نسائی: ٤٣٥٠؛ ابن ماجہ: ٣١٩٢]

شیبانی سے روایت ہے، میں نے عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے پوچھا: بستی کے گدھوں کے گوشت کو۔ انہوں نے کہا: ہم خیبر کے دن بھوکے ہوئے اور ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے اور ہم نے یہود کے گدھے جو شہر سے نکل رہے تھے پکڑ لیے تھے، پھر ہم نے ان کو کاٹا اور ہماری ہانڈیوں میں ان کا گوشت ابل رہا تھا۔ اتنے میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے منادی نے پکارا، ہانڈیاں الٹ دو اور گدھوں کا گوشت مت کھاؤ۔ میں نے کہا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے گدھوں کا گوشت کیسے حرام کیا۔ یہ باتیں ہم نے آپس میں کیں۔ بعض نے کہا: آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو قطعی حرام کر دیا۔ بعض نے کہا: اس وجہ سے کہ ان کا خمس نہیں نکلا تھا (یعنی تقسیم سے پہلے انہوں نے گدھے کاٹ ڈالے اس وجہ سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حرام کیا)



(٥٠١١) عَنْ سُلَيْمَانَ الشَّيْبَانِيِّ قَالَ: سَمِعْتُ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ اَبِیْ اَوْفٰى رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: اَصَابَتْنَا مَجَاعَةٌ لَيَالِیَ خَيْبَرَ فَلَمَّا كَانَ يَوْمُ خَيْبَرَ وَقَعْنَا فِی الْحُمُرِ الْاَهْلِيَّةِ فَانْتَحَرْنَاهَا فَلَمَّا غَلَتْ بِهَا الْقُدُوْرُ نَادٰى مُنَادِیْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم اَنِ اكْفَؤُا الْقُدُوْرَ وَلَا تَاْكُلُوْا مِنْ لُحُوْمِ الْحُمُرِ شَيْئًا قَالَ: فَقَالَ نَاسٌ: اِنَّمَا نَهٰى عَنْهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم لِاَنَّهَا لَمْ تُخَمَّسْ وَقَالَ الْاٰخَرُوْنَ:

سلیمان شیبانی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے سنا، وہ کہتے تھے ہم خیبر کی راتوں کو بھوکے ہوئے، جب دن ہوا تو ہم بستی کے گدھوں پر گرے اور ان کو کاٹا جب دیگیں ابلنے لگیں، تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے منادی نے پکارا، الٹا دو دیگوں کو اور گدھوں کے گوشت میں سے کچھ مت کھاؤ۔ اس وقت بعض نے کہا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا اس سے اس لیے کہ گدھے تقسیم میں نہیں آئے اور بعض نے کہا: نہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو حرام کر دیا۔

نَهٰى عَنْهَا الْبَتَّةَ. [راجع: ٥٠١٠]

○ ○ ○ ○

(٥٠١٢) عَنِ الْبَرَاءِ وَعَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِىْ اَوْفٰى رضی اللہ عنہما يَقُوْلَانِ اَصَبْنَا حُمُرًا فَطَبَخْنَاهَا فَنَادٰى مُنَادِىْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنِ اكْفَئُوا الْقُدُوْرَ. [بخاری: ٤٢٢١، ٤٢٢٢، ٤٢٢٣، ٤٢٢٤، ٤٢٢٥، ٥٥٢٥، ٥٥٢٦]

براء اور عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ہم نے گدھوں کو پکڑا اور ان کو پکایا، پھر آپ ﷺ کے منادی نے آواز دی الٹ دو ہانڈیوں کو۔

○ ○ ○ ○

(٥٠١٣) عَنْ اَبِىْ اِسْحَاقَ قَالَ: قَالَ الْبَرَاءُ رضی اللہ عنہ: اَصَبْنَا يَوْمَ خَيْبَرَ حُمُرًا فَنَادٰى مُنَادِىْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنِ اكْفَئُوا الْقُدُوْرَ.

ابواسحاق سے روایت ہے، براء رضی اللہ عنہ نے کہا: ہم نے خیبر کے دن گدھے پکڑے پھر جناب رسول اللہ ﷺ کے منادی نے آواز دی کہ الٹ دو ہانڈیوں کو۔

(٥٠١٤) عَنِ الْبَرَاءِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: نُهِيْنَا عَنْ لُحُوْمِ الْحُمُرِ الْاَهْلِيَّةِ.

براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ہم منع کیے گئے بستی کے گدھوں کے گوشت سے۔

(٥٠١٥) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: اَمَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ نُلْقِىَ لُحُوْمَ الْحُمُرِ الْاَهْلِيَّةِ نِيْئَةً وَنَضِيْجَةً ثُمَّ لَمْ يَاْمُرْنَا بِاَكْلِهِ. [بخاری: ٤٢٢٦؛ نسائی: ٤٣٤٩؛ ابن ماجہ: ٣١٩٤]

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، حکم کیا ہم کو رسول اللہ ﷺ نے بستی کے گدھوں کا گوشت پھینک دینے کا، کچا ہو یا پکا ہو پھر نہیں حکم دیا اس کے کھانے کا۔

○ ○ ○ ○

(٥٠١٦) عَنْ عَاصِمٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهُ. [راجع: ٤٩٩١]

عاصم سے اس سند کے ساتھ مذکورہ حدیث کی طرح روایت منقول ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٠١٧) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: لَا اَدْرِىْ اِنَّمَا نَهٰى عَنْهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مِنْ اَجْلِ اَنَّهُ كَانَ حَمُوْلَةَ النَّاسِ فَكَرِهَ اَنْ تَذْهَبَ حَمُوْلَتُهُمْ اَوْحَرَّمَهُ فِىْ يَوْمِ خَيْبَرَ لُحُوْمَ الْحُمُرِ الْاَهْلِيَّةِ. [بخاری: ٤٢٢٧]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، انہوں نے کہا میں نہیں جانتا رسول اللہ ﷺ نے منع کیا گدھوں کے گوشت سے اس وجہ سے کہ وہ لادنے کے کام میں آتے ہیں تو برا جانا آپ ﷺ نے ان کا تلف کرنا یا حرام کیا خیبر کے دن بستی کے گدھوں کا گوشت۔

○ ○ ○ ○

(٥٠١٨) عَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْاَكْوَعِ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اِلٰى خَيْبَرَ ثُمَّ اِنَّ اللّٰهَ فَتَحَهَا عَلَيْهِمْ فَلَمَّا اَمْسَى النَّاسُ الْيَوْمَ الَّذِىْ فُتِحَتْ عَلَيْهِمْ اَوْقَدُوْا نِيْرَانًا كَثِيْرَةً فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَاهٰذِهِ النِّيْرَانُ؟ عَلٰى اَىِّ شَىْءٍ تُوْقِدُوْنَ؟)) قَالُوْا: عَلٰى لَحْمٍ

سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نکلے خیبر کی طرف، پھر اللہ تعالیٰ نے فتح کر دیا خیبر کو، جس دن فتح ہوا اس کی شام کو لوگوں نے بہت انگار جلائے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ انگار کیسے ہیں اور کیا چیز پکاتے ہیں؟'' لوگوں نے عرض کیا، گوشت پکاتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''گوشت لوگوں کس چیز کا؟'' نے کہا: بستی کے گدھوں کا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''گوشت بہا دو اور ہانڈیاں توڑ ڈالو۔''

قَالَ: ((عَلٰى اَيِّ لَحْمٍ)) قَالُوْا: عَلٰى لَحْمِ حُمُرِ الْاِنْسِيَّةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَهْرِيْقُوْهَا وَاكْسِرُوْهَا)) فَقَالَ رَجُلٌ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَوْنُهْرِيْقُهَا وَنَغْسِلُهَا قَالَ: ((اَوْذَاكَ)).

[راجع: ٤٦٦٨]

ایک شخص بولا: ہم گوشت بہا دیں اور ہانڈیاں دھو ڈالیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اچھا ایسا ہی کرلو۔"

○ ○ ○ ○

(٥٠١٩) عَنْ يَزِيْدَ بْنِ اَبِيْ عُبَيْدٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ.

[راجع: ٤٦٦٨]

یزید بن ابی عبید نے اسی سند کے ساتھ روایت کی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٠٢٠) عَنْ اَنَسٍ ؓ قَالَ: لَمَّا فَتَحَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ خَيْبَرَ اَصَبْنَا حُمُرًا خَارِجًا مِنَ الْقَرْيَةِ فَطَبَخْنَا مِنْهَا فَنَادٰى مُنَادِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَلَا اِنَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ يَنْهَيَانِكُمْ عَنْهَا فَاِنَّهَا رِجْسٌ مِنْ عَمَلِ الشَّيْطَانِ فَاُكْفِئَتِ الْقُدُوْرُ بِمَا فِيْهَا وَاِنَّهَا لَتَفُوْرُ بِمَا فِيْهَا.

[بخاری: ٤١٩٩، ٥٥٢٨]

انس سے روایت ہے، جب رسول اللہ ﷺ نے خیبر کو فتح کیا تو گاؤں سے جو گدھے نکل رہے تھے، ہم نے ان کو پکڑا پھر ان کا گوشت پکایا، اتنے میں رسول اللہ ﷺ کے منادی نے آواز دی خبردار ہو جاؤ، اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول دونوں تم کو منع کرتے ہیں گدھوں کے گوشت سے، کیونکہ وہ پلید ہے، شیطان کا کام ہے اس کا کھانا، پھر سب ہانڈیاں الٹی گئیں اور گوشت ان میں ابل رہا تھا۔

○ ○ ○ ○

(٥٠٢١) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ؓ قَالَ: لَمَّا كَانَ يَوْمُ خَيْبَرَ جَآءَ جَآءٍ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اُكِلَتِ الْحُمُرُ ثُمَّ جَآءَ اٰخَرُ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اُفْنِيَتِ الْحُمُرُ فَاَمَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَبَا طَلْحَةَ فَنَادٰى اِنَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ يَنْهَيَانِكُمْ عَنْ لُحُوْمِ الْحُمُرِ فَاِنَّهَا رِجْسٌ اَوْنَجَسٌ. قَالَ فَاُكْفِئَتِ الْقُدُوْرُ بِمَا فِيْهَا.

[راجع: ٥٠٢٠]

انس بن مالک ؓ سے روایت ہے، جب خیبر کا دن ہوا تو ایک آنے والا آیا اور کہنے لگا: یا رسول اللہ ﷺ! گدھے کھائے گئے، پھر دوسرا آیا اور بولا: گدھے فنا ہو گئے، تب آپ ﷺ نے ابوطلحہ کو حکم کیا۔ انہوں نے پکارا اللہ اور رسول اس کا منع کرتے ہیں تم کو گدھوں کے گوشت سے کیوں کہ وہ پلید ہیں یا ناپاک ہیں۔ انس ؓ نے کہا پھر ہانڈیاں الٹ دی گئیں۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ اِبَاحَةِ اَكْلِ لَحْمِ الْخَيْلِ.

## باب گھوڑوں کا گوشت حلال ہے۔

فائدہ۔ نووی ؒ نے کہا اس میں اختلاف ہے تو شافعی اور جمہور سلف اور خلف ؒ کا یہ قول ہے کہ گھوڑے کا گوشت مباح ہے بلا کراہت اور امام مالک ؒ اور ابوحنیفہ ؒ کے نزدیک مکروہ ہے۔

(٥٠٢٢) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ؓ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى يَوْمَ خَيْبَرَ عَنْ لُحُوْمِ الْحُمُرِ الْاَهْلِيَّةِ وَاَذِنَ فِيْ لُحُوْمِ الْخَيْلِ.

جابر بن عبداللہ ؓ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے منع کیا خیبر کے دن بستی کے گدھوں کے گوشت سے، اور اجازت دی گھوڑوں کا گوشت کھانے کی۔

[بخاری: ٤٢١٩، ٥٥٢٠، ٥٥٢٤؛ ابوداود: ٣٧٨٨، ٣٨٠٨؛ ترمذی: ١٧٩٣؛ نسائی: ٤٣٣٨]

○ ○ ○ ○

(٥٠٢٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: اَكَلْنَا زَمَنَ خَيْبَرَ الْخَيْلَ وَحُمُرَ الْوَحْشِ. وَنَهَانَا النَّبِيُّ ﷺ عَنِ الْحِمَارِ الْاَهْلِيِّ.

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما نے کہا: ہم نے خیبر کے زمانہ میں گھوڑوں کا اور گورخروں کا گوشت کھایا اور منع کیا ہم کو رسول اللہ ﷺ نے بستی کے گدھے سے۔

[نسائی: ٤٣٥٤؛ ابن ماجہ: ٣١٩١]

○ ○ ○ ○

(٥٠٢٤) عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ.

ابن جریج سے اسی سند کے ساتھ روایت منقول ہے۔

(٥٠٢٥) عَنْ اَسْمَاءَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: نَحَرْنَا فَرَسًا عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَاَكَلْنَاهُ.

اسماء رضی اللہ عنہا سے روایت ہے ہم نے ایک گھوڑا کاٹا رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں پھر اس کا گوشت کھایا۔

[بخاری: ٥٥١٠، ٥٥١١، ٥٥١٢، ٥٥٩١؛ نسائی: ٤٤٣٢، ٤٤٣٣؛ ابن ماجہ: ٣١٩٠]

○ ○ ○ ○

(٥٠٢٦) عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ.

ہشام سے اسی سند کے ساتھ روایت نقل کی گئی ہے۔

[راجع: ٥٠٢٥]

○ ○ ○ ○

## بَابُ اِبَاحَةِ الضَّبِّ.

## باب: گوہ کا گوشت حلال ہے (یعنی سوسمار کا)۔

(٥٠٢٧) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: سُئِلَ النَّبِيُّ ﷺ عَنِ الضَّبِّ؟ فَقَالَ: ((لَسْتُ بِاٰكِلِهٖ وَلَا مُحَرِّمِهٖ))

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ سے پوچھا گیا گوہ کے گوشت کے بارے میں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”نہ میں اس کو کھاتا ہوں نہ حرام کہتا ہوں۔“

فائدہ: آپ ﷺ نے نہیں کھایا کیوں کہ وہ آپ ﷺ کے ملک میں نہیں ہوتا تھا تو آپ ﷺ کو اس سے کراہت ہوئی جیسا دوسری روایت میں ہے لیکن صحابہ رضی اللہ عنہم نے کھایا آپ ﷺ کے سامنے اس سے معلوم ہوا کہ وہ حلال ہے اس پر اجماع ہے مسلمانوں کا مگر ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے منقول ہے کہ انہوں نے مکروہ کہا۔ (نووی رحمہ اللہ)

(٥٠٢٨) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَاَلَ رَجُلٌ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنْ اَكْلِ الضَّبِّ؟ فَقَالَ: ((لَا اٰكُلُهٗ وَلَا اُحَرِّمُهٗ)).

ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، ایک شخص نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا گوہ کھانے کو تو آپ ﷺ نے فرمایا: ”نہ میں اس کو کھاتا ہوں نہ حرام کہتا ہوں۔“

(٥٠٢٩) عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ سَاَلَ رَجُلٌ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ عَلَى الْمِنْبَرِ عَنْ اَكْلِ الضَّبِّ فَقَالَ: ((لَا اٰكُلُهٗ وَلَا اُحَرِّمُهٗ)).

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، فرمایا کہ ایک آدمی نے رسول اللہ ﷺ سے اس حال میں کہ آپ ﷺ منبر پر تھے گوہ کھانے کے بارے میں پوچھا تو آپ نے فرمایا: ”نہ میں اسے کھاتا ہوں اور نہ ہی میں اسے حرام قرار دیتا ہوں۔“

❖ ❖ ❖ ❖

(٥٠٣٠) عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بِمِثْلِهٖ فِيْ هٰذَا الْاِسْنَادِ.

حضرت عبیداللہ سے اس سند کے ساتھ اسی طرح روایت نقل کی گئی ہے۔

(٥٠٣١) عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ فِي الضَّبِّ بِمَعْنَى حَدِيثِ اللَّيْثِ عَنْ نَافِعٍ غَيْرَ أَنَّ حَدِيثَ أَيُّوبَ أُتِيَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ بِضَبٍّ فَلَمْ يَأْكُلْهُ وَلَمْ يُحَرِّمْهُ وَفِي حَدِيثِ أُسَامَةَ قَالَ: قَامَ رَجُلٌ فِي الْمَسْجِدِ وَرَسُولُ اللّٰهِ ﷺ عَلَى الْمِنْبَرِ.

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے نبی کریم ﷺ سے لیث عن نافع کی طرح روایت نقل کی ہے سوائے اس کے کہ ایوب کی حدیث میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے پاس گوہ لائی گئی تو آپ ﷺ نے اسے کھایا اور نہ ہی اسے حرام قرار دیا۔ اور اسامہ رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے کہ ایک آدمی مسجد میں کھڑا ہوا اور رسول اللہ ﷺ منبر پر تشریف فرما تھے۔



(٥٠٣٢) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ مَعَهُ نَاسٌ مِنْ أَصْحَابِهِ فِيهِمْ سَعْدٌ وَأُتُوا بِلَحْمِ ضَبٍّ فَنَادَتِ امْرَأَةٌ مِنْ نِسَاءِ النَّبِيِّ ﷺ أَنَّهُ لَحْمُ ضَبٍّ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((كُلُوا فَإِنَّهُ حَلَالٌ وَلٰكِنَّهُ لَيْسَ مِنْ طَعَامِي)).

[بخاري: ٧٢٦٧؛ ابن ماجه: ٣٢٤٢]

ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ آپ ﷺ کے کئی صحابی تھے۔ ان میں سعد بھی تھے، وہ گوہ کا گوشت لائے۔ ایک عورت نے آپ ﷺ کی بیبیوں میں سے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ یہ گوہ کا گوشت ہے۔ آپ ﷺ نے صحابہ سے فرمایا: ”تم کھاؤ وہ حلال ہے لیکن وہ میرا کھانا نہیں ہے۔“ (یعنی مجھے اس کے کھانے کا اتفاق نہیں ہوا اس وجہ سے کراہت آتی ہے)۔

(٥٠٣٣) عَنْ تَوْبَةَ الْعَنْبَرِيِّ قَالَ: قَالَ لِيَ الشَّعْبِيُّ: أَرَأَيْتَ حَدِيثَ الْحَسَنِ رحمہ اللہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ وَقَاعَدْتُ ابْنَ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَرِيبًا مِنْ سَنَتَيْنِ أَوْ سَنَةٍ وَنِصْفٍ فَلَمْ أَسْمَعْهُ رَوَى عَنِ النَّبِيِّ ﷺ غَيْرَ هٰذَا قَالَ: كَانَ نَاسٌ مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ ﷺ فِيهِمْ سَعْدٌ بِمِثْلِ حَدِيثِ مُعَاذٍ. [راجع: ٥٠٣٢]

حضرت توبہ عنبری فرماتے ہیں کہ مجھ سے شعبی نے کہا کہ کیا تو نے حسن کی وہ حدیث سنی ہے جو انہوں نے نبی ﷺ سے روایت کی ہے اور میں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے ساتھ تقریباً دو یا ڈیڑھ سال بیٹھا رہا مگر میں نے اس روایت کے علاوہ اور کوئی روایت ان سے سنی ہی نہیں کہ جو انہوں نے نبی ﷺ سے نقل کی ہو۔ راوی کہتے ہیں کہ نبی ﷺ کے صحابہ میں سے جن میں حضرت سعد رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ وہ معاذ کی حدیث کی طرح نقل کرتے ہیں۔

(٥٠٣٤) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: دَخَلْتُ أَنَا وَخَالِدُ بْنُ الْوَلِيدِ رضی اللہ عنہ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ بَيْتَ مَيْمُونَةَ فَأُتِيَ بِضَبٍّ مَحْنُوذٍ فَأَهْوَى إِلَيْهِ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ بِيَدِهِ فَقَالَ بَعْضُ النِّسْوَةِ الَّتِي فِي بَيْتِ مَيْمُونَةَ رضی اللہ عنہا أَخْبِرُوا رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ بِمَا يُرِيدُ أَنْ يَأْكُلَ فَرَفَعَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ يَدَهُ فَقُلْتُ: أَحَرَامٌ هُوَ؟ يَا رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ! قَالَ: ((لَا وَلٰكِنَّهُ لَمْ يَكُنْ بِأَرْضِ قَوْمِي فَأَجِدُنِي أَعَافُهُ)) قَالَ خَالِدٌ:

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے میں اور خالد بن ولید رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ام المومنین میمونہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں گئے، وہاں ایک گوہ لایا گیا بھنا ہوا، رسول اللہ ﷺ نے اپنا ہاتھ ادھر جھکایا، بعض عورتوں نے جو حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں تھیں رسول اللہ ﷺ کو بتا دیا، جس کو آپ ﷺ کھانے والے تھے (یعنی کہہ دیا کہ یہ گوہ ہے) یہ سنتے ہی آپ ﷺ نے اپنا ہاتھ کھینچ لیا، میں نے کہا: کیا وہ حرام ہے؟ یا رسول اللہ! آپ ﷺ نے فرمایا: ”نہیں وہ میرے ملک میں نہ تھا اس وجہ سے مجھ کو کراہت ہوئی۔“ خالد نے کہا: میں نے اس کو اپنی طرف کھینچا اور کھایا اور آپ ﷺ دیکھ رہے تھے۔

فَاجْتَرَرْتُهُ فَاَكَلْتُهُ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَنْظُرُ.

(٥٠٣٥) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما اَنَّ خَالِدَ بْنَ الْوَلِيْدِ الَّذِيْ يُقَالُ لَهُ سَيْفُ اللّٰهِ اَخْبَرَهُ اَنَّهُ دَخَلَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى مَيْمُوْنَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ وَهِيَ خَالَتُهُ وَخَالَةُ ابْنِ عَبَّاسٍ فَوَجَدَ عِنْدَهَا ضَبًّا مَحْنُوْذًا قَدِمَتْ بِهِ اُخْتُهَا حُفَيْدَةُ بِنْتُ الْحَارِثِ مِنْ نَجْدٍ فَقَدَّمَتِ الضَّبَّ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَكَانَ قَلَّ مَا يُقَدِّمُ يَدَيْهِ لِطَعَامٍ حَتّٰى يُحَدَّثَ بِهِ وَيُسَمّٰى لَهُ فَاَهْوٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَدَهُ اِلَى الضَّبِّ فَقَالَتِ امْرَاَةٌ مِّنَ النِّسْوَةِ الْحُضُوْرِ: اَخْبِرْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بِمَا قَدَّمْتُنَّ لَهُ قُلْنَ: هُوَ الضَّبُّ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! فَرَفَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَدَهُ فَقَالَ خَالِدُ بْنُ الْوَلِيْدِ رضی اللہ عنہ: اَحَرَامٌ الضَّبُّ؟ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! قَالَ: ((لَا وَلٰكِنَّهُ لَمْ يَكُنْ بِاَرْضِ قَوْمِيْ فَاَجِدُنِيْ اَعَافُهُ)) قَالَ خَالِدٌ فَاجْتَرَرْتُهُ فَاَكَلْتُهُ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَنْظُرُ فَلَمْ يَنْهَنِيْ. [بخاري: ٥٣٩١، ٥٤٠٠، ٥٥٣٧؛ ابو داود: ٣٧٩٤؛ نسائي: ٤٣٢٧، ٤٣٢٨؛ ابن ماجه: ٣٢٤١]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے خالد بن الولید رضی اللہ عنہ جن کو سیف اللہ کہتے تھے وہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ام المومنین میمونہ رضی اللہ عنہا کے پاس گئے جو رسول اللہ ﷺ کی بی بی تھیں اور خالہ تھیں خالد اور ابن عباس کی۔ ان کے پاس گوہ دیکھا تھا بھنا ہوا جو لائیں تھیں میمونہ رضی اللہ عنہا کی بہن حفیدہ بنت حارث نجد سے، پھر وہ گوہ رسول اللہ ﷺ کے سامنے رکھا گیا اور کم ایسا ہوتا کہ آپ ﷺ کے سامنے کوئی کھانا رکھا جائے اور بیان نہ کیا جائے اور نام نہ لیا جائے (کہ وہ کیا کھانا ہے) تو رسول اللہ ﷺ نے اپنا ہاتھ بڑھایا گوہ کی طرف ایک عورت عورتوں میں سے جو موجود تھیں بول اٹھی رسول اللہ ﷺ سے کہہ دو جو آپ ﷺ کے سامنے لائیں تھیں وہ کہنے لگیں یہ گوہ ہے یا رسول اللہ ﷺ۔ یہ سن کر آپ ﷺ نے اپنا ہاتھ کھینچ لیا، خالد بن الولید رضی اللہ عنہ نے کہا: کیا گوہ حرام ہے؟ یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے فرمایا: ”نہیں حرام نہیں ہے لیکن یہ میرے ملک میں نہیں ہوتا، اس وجہ سے مجھ کو نفرت ہوتی ہے۔“ خالد نے کہا: پھر میں نے اس کو کھینچا اور کھایا اور رسول اللہ ﷺ دیکھ رہے تھے مجھ کو کھاتے ہوئے منع نہیں کیا۔

○ ○ ○ ○

(٥٠٣٦) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما اَنَّهُ اَخْبَرَهُ اَنَّ خَالِدَ بْنَ الْوَلِيْدِ رضی اللہ عنہ اَخْبَرَهُ اَنَّهُ دَخَلَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى مَيْمُوْنَةَ بِنْتِ الْحَارِثِ رضی اللہ عنہا وَهِيَ خَالَتُهُ فَقُدِّمَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لَحْمُ ضَبٍّ جَآءَتْ بِهِ اُمُّ حُفَيْدٍ بِنْتُ الْحَارِثِ رضی اللہ عنہا مِنْ نَجْدٍ وَكَانَتْ تَحْتَ رَجُلٍ مِنْ بَنِيْ جَعْفَرٍ وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَا يَاْكُلُ شَيْئًا حَتّٰى يَعْلَمَ مَاهُوَ ثُمَّ ذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ يُوْنُسَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے خالد بن لولید رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ میمونہ رضی اللہ عنہا بنت حارث کے گھر میں گئے، وہ خالد کی خالہ تھیں، تو رسول اللہ ﷺ کے سامنے گوہ کا گوشت لایا گیا اس کو ام حفید بنت حارث نجد سے لائیں تھیں اور وہ بنی جعفر میں سے ایک شخص کے نکاح میں تھیں اور رسول اللہ ﷺ کوئی چیز نہیں کھاتے تھے جب تک آپ ﷺ کو معلوم نہ ہو جاتا تھا کہ وہ کیا چیز ہے پھر بیان کیا اسی طرح۔

وَزَادَ فِي اٰخِرِ الْحَدِيْثِ وَحَدَّثَهُ ابْنُ الْاَصَمِّ عَنْ مَيْمُوْنَةَ وَكَانَ فِي حِجْرِهَا.

[راجع: ٥٠٣٥]

(٥٠٣٧) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ اُتِيَ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وسلم وَنَحْنُ فِي بَيْتِ مَيْمُوْنَةَ رضی اللہ عنہا بِضَبَّيْنِ مَشْوِيَّيْنِ بِمِثْلِ حَدِيْثِهِمْ وَلَمْ يَذْكُرْ: يَزِيْدَ بْنَ الْاَصَمِّ عَنْ مَيْمُوْنَةَ رضی اللہ عنہا.

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' فرماتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور ہم حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں تھے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں دو بھنے ہوئے گوہ لائے گئے۔ آگے حدیث اسی طرح ہے۔ اور اس میں یزید بن الاصم عن میمونہ کا ذکر نہیں ہے۔

(٥٠٣٨) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: اُتِيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم وَهُوَ فِي بَيْتِ مَيْمُوْنَةَ وَعِنْدَهُ خَالِدُ بْنُ الْوَلِيْدِ بِلَحْمِ ضَبٍّ فَذَكَرَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ الزُّهْرِيِّ.

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور وہ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں تھے اور حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ بھی وہاں موجود تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گوہ کا گوشت پیش کیا گیا۔ پھر آگے زہری کی حدیث ذکر فرمائی۔

(٥٠٣٩) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: اَهْدَتْ خَالَتِيْ اُمُّ حُفَيْدٍ رضی اللہ عنہا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم سَمْنًا وَاَقِطًا وَاَضُبًّا فَاَكَلَ مِنَ السَّمْنِ وَالْاَقِطِ وَتَرَكَ الضَّبَّ تَقَذُّرًا وَاُكِلَ عَلٰى مَائِدَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم وَلَوْ كَانَ حَرَامًا مَّا اُكِلَ عَلٰى مَائِدَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم.

[بخاري: ٢٥٧٥، ٥٣٨٩، ٥٤٠٢، ٧٣٥٨؛ ابوداود: ٣٧٩٣ نسائي: ٤٣٢٦، ٤٣٣٠]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' میری خالہ ام حفید رضی اللہ عنہا نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گھی' پنیر اور گوہ بھیجی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے گھی اور پنیر کھایا اور گوہ نفرت کر کے چھوڑ دیا اور گوہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دسترخوان پر کھایا گیا اور جو حرام ہوتا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دسترخوان پر نہ کھایا جاتا۔

(٥٠٤٠) عَنْ يَزِيْدَ بْنِ الْاَصَمِّ رحمہ اللہ قَالَ: دَعَانَا عَرُوْسٌ بِالْمَدِيْنَةِ فَقَرَّبَ اِلَيْنَا ثَلَاثَةَ عَشَرَ ضَبًّا فَاٰكِلٌ وَتَارِكٌ فَلَقِيْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما مِنَ الْغَدِ فَاَخْبَرْتُهُ فَاَكْثَرَ الْقَوْمُ حَوْلَهُ حَتّٰى قَالَ بَعْضُهُمْ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((لَآ اٰكُلُهُ وَلَآ اَنْهٰى عَنْهُ وَلَآ اُحَرِّمُهُ)) فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما: بِئْسَ مَا قُلْتُمْ مَا بُعِثَ نَبِيُّ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم اِلَّا مُحِلًّا وَمُحَرِّمًا اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم بَيْنَمَا هُوَ عِنْدَ مَيْمُوْنَةَ رضی اللہ عنہا وَعِنْدَهُ الْفَضْلُ بْنُ عَبَّاسٍ

یزید بن اصم سے روایت ہے ہم کو ایک دولھا نے بلایا مدینہ میں تو تیرہ گوہ ہمارے سامنے رکھے۔ بعض نے کھائی بعض نے نہ کھائی پھر میں دوسرے دن ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ملا اور ان سے یہ حال بیان کیا، لوگوں نے ان کے سامنے بہت باتیں کیں، بعض نے یہاں تک کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "نہ میں اس کو کھاتا ہوں نہ منع کرتا ہوں نہ حرام کہتا ہوں۔" حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: تم نے برا کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو اسی لئے بھیجے گئے کہ ہر ایک چیز کو حلال کہیں یا حرام۔ (چنانچہ قرآن مجید میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صفت بھی آتی ہے ﴿يُحِلُّ لهم الطيبات ويُحرِّمُ عليهم الخبائث﴾ بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایک روز میمونہ کے پاس تھے اور

وَخَالِدُ بْنُ الْوَلِيْدِ رضی اللہ عنہ وَامْرَاَةٌ اُخْرٰى اِذْ قُرِّبَ اِلَيْهِمْ خِوَانٌ عَلَيْهِ لَحْمٌ فَلَمَّا اَرَادَ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وسلم اَنْ يَّاْكُلَ قَالَتْ لَهُ مَيْمُوْنَةُ رضی اللہ عنہا: اِنَّهُ لَحْمُ ضَبٍّ فَكَفَّ يَدَهُ وَقَالَ: ((هٰذَا لَحْمٌ لَّمْ اٰكُلْهُ قَطُّ)) وَقَالَ لَهُمْ: ((كُلُوْا)) فَاَكَلَ مِنْهُ الْفَضْلُ وَخَالِدُ بْنُ الْوَلِيْدِ رضی اللہ عنہ وَالْمَرْاَةُ وَقَالَتْ مَيْمُوْنَةُ رضی اللہ عنہا: لَا اٰكُلُ مِنْ شَيْءٍ اِلَّا شَيْئًا يَاْكُلُ مِنْهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم.

فضل بن عباس اور خالد بن الولید بھی تھے، ایک عورت اور بھی تھی، اتنے میں ان لوگوں کے سامنے ایک خوان لایا گیا، اس میں گوشت بھی تھا۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے کھانے کا قصد کیا تو میمونہ رضی اللہ عنہا نے کہہ دیا وہ گوہ کا گوشت ہے۔ یہ سن کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہاتھ کھینچ لیا اور فرمایا: ”اس گوشت کو میں نے کبھی نہیں کھایا۔“ اور ان لوگوں سے فرمایا: ”تم کھاؤ۔“ تو فضل اور خالد بن ولید اور اس عورت نے وہ گوشت کھایا، اور میمونہ رضی اللہ عنہا نے کہا: میں تو وہی چیز کھاؤں گی جس میں سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کھائیں گے۔

(٥٠٤١) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ يَقُوْلُ: اُتِيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم بِضَبٍّ فَاَبٰى اَنْ يَّاْكُلَ مِنْهُ وَقَالَ: ((لَا اَدْرِيْ لَعَلَّهُ مِنَ الْقُرُوْنِ الَّتِيْ مُسِخَتْ)).

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گوہ لایا گیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انکار کیا اس کے کھانے سے اور فرمایا: ”مجھ کو معلوم نہیں ہے یہ ان قوموں میں سے ہے جو مسخ ہو گئیں۔“ (گویا عذاب کی صورت ہے لیکن یہ گوہ جانور ہے اور جو مسخ ہوئے تھے عذاب سے وہ مر گئے)



(٥٠٤٢) عَنْ اَبِي الزُّبَيْرِ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَاَلْتُ جَابِرًا عَنِ الضَّبِّ؟ فَقَالَ: لَا تَطْعَمُوْهُ وَقَذِرَهُ وَقَالَ: قَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ: اِنَّ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم لَمْ يُحَرِّمْهُ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ يَنْفَعُ بِهِ غَيْرَ وَاحِدٍ فَاِنَّمَا طَعَامُ عَامَّةِ الرِّعَاءِ مِنْهُ وَلَوْ كَانَ عِنْدِيْ طَعِمْتُهُ. [ابن ماجه:٣٢٣٩]

ابوالزبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے جابر بن عبداللہ انصاری سے گوہ کا پوچھا انہوں نے کہا: مت کھاؤ اس کو اور ناپاک سمجھا اس کو اور کہا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے گوہ کو حرام نہیں کیا اور اللہ تعالیٰ فائدہ دیتا ہے اس سے بہتوں کو کیونکہ اکثر چرواہے وہی کھاتے ہیں اور جو میرے پاس ہوتا تو میں بھی کھاتا۔



(٥٠٤٣) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ قَالَ: قَالَ رَجُلٌ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم! اِنَّا بِاَرْضٍ مُضَبَّةٍ فَمَا تَاْمُرُنَا؟ اَوْفَمَا تُفْتِيْنَا؟ قَالَ: ((ذُكِرَ لِيْ اَنَّ اُمَّةً مِنْ بَنِيْ اِسْرَائِيْلَ مُسِخَتْ)) فَلَمْ يَاْمُرْ وَلَمْ يَنْهَ. قَالَ اَبُوْ سَعِيْدٍ: فَلَمَّا كَانَ بَعْدَ ذٰلِكَ قَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ: اِنَّ اللّٰهَ لَيَنْفَعُ بِهِ غَيْرَ وَاحِدٍ وَاِنَّهُ لَطَعَامُ عَامَّةِ هٰذِهِ الرِّعَاءِ وَلَوْ كَانَ عِنْدِيْ لَطَعِمْتُهُ اِنَّمَا عَافَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم.

[ابن ماجه: ٣٢٤٠]

ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک شخص نے کہا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم ایسے ملک میں ہیں جہاں گوہ بہت ہیں: تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کیا حکم دیتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”بنی اسرائیل کا ایک گروہ مسخ ہو گیا تھا۔“ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ حکم دیا گوہ کھانے کا نہ منع کیا اس سے۔ ابوسعید رضی اللہ عنہ نے کہا: اس کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اللہ تعالیٰ اس سے فائدہ دیتا ہے بہتوں کو اور وہی غذا ہے اکثر چرواہوں کی اور جو میرے پاس گوہ ہوتا تو میں کھاتا لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس سے نفرت ہوئی۔



(٥٠٤٤) عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ اَعْرَابِیًّا اَتٰی رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: اِنِّیْ فِیْ غَائِطٍ مَّضَبَّةٍ وَاِنَّهٗ عَامَّةُ طَعَامِ اَهْلِیْ قَالَ: فَلَمْ یُجِبْهُ فَقُلْنَا: عَاوِدْهُ فَعَاوَدَهٗ فَلَمْ یُجِبْهُ ثَلَاثًا ثُمَّ نَادَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِی الثَّالِثَةِ فَقَالَ: ((یَا اَعْرَابِیُّ! اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ لَعَنَ اَوْ غَضِبَ عَلٰی سِبْطٍ مِنْ بَنِیْ اِسْرَائِیْلَ فَمَسَخَهُمْ دَوَآبَّ یَدِبُّوْنَ فِی الْاَرْضِ فَلَآ اَدْرِیْ لَعَلَّ هٰذَا مِنْهَا فَلَسْتُ اٰكُلُهَا وَلَآ اَنْهٰی عَنْهَا)).

ابو سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک اعرابی رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور بولا: ہم ایسی زمین میں رہتے ہیں جہاں گوہ بہت ہیں اور وہی کھانا ہے اکثر میرے گھر والوں کا۔ آپ ﷺ نے اس کو جواب نہ دیا۔ ہم نے کہا: پھر پوچھ۔ اس نے پھر پوچھا۔ آپ ﷺ نے تین بار جواب نہ دیا، پھر تیسری بار کے بعد آپ ﷺ نے اس کو آواز دی اور فرمایا: ''اے دیہاتی اللہ جل جلالہٗ نے لعنت کی یا غصہ کیا بنی اسرائیل کے ایک گروہ پر تو ان کو جانور کر دیا وہ زمین پر چلتے، میں نہیں جانتا کہ گوہ انہیں جانوروں میں سے ہے یا کیا، اس لیے میں اس کو نہیں کھاتا نہ اس کو حرام کہتا ہوں۔''



## بَابُ اِبَاحَةِ الْجَرَادِ .

## باب: ٹڈی کھانا درست ہے۔

(٥٠٤٥) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِیْ اَوْفٰی قَالَ: غَزَوْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ سَبْعَ غَزَوَاتٍ نَأْكُلُ الْجَرَادَ . [بخاری: ٥٤٩٥، ٣٨١٢؛ ترمذی: ١٨٢١، ١٨٢٢؛ نسائی: ٤٣٦٧، ٤٣٦٨]

عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ سات لڑائیاں لڑیں اور ٹڈیاں کھاتے رہے۔



(٥٠٤٦) عَنْ اَبِیْ یَعْفُوْرٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ . قَالَ اَبُوْبَكْرٍ فِیْ رِوَایَتِهٖ: سَبْعَ غَزَوَاتٍ . وَقَالَ اِسْحٰقُ: سِتَّ. وَقَالَ ابْنُ اَبِیْ عُمَرَ: سِتَّ اَوْ سَبْعَ . [راجع: ٥٠٤٥]

ابو یعفور سے ایسے ہی روایت ہے جیسے اوپر گزری۔ اسحاق نے چھ لڑائیاں روایت کی ہیں اور ابن ابی عمر نے شک کے ساتھ چھ یا سات۔

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: ٹڈی کے حلال ہونے پر مسلمانوں کا اجماع ہے۔ اب شافعی، ابوحنیفہ، احمد رحمہم اللہ اور جمہور علما کا یہ قول ہے کہ ٹڈی ہر حال میں حلال ہے کہ ذبح کی جائے یا نہ کی جائے مسلمان شکار کرے یا مجوسی یا خود مر جائے۔ اور مالک نے کہا کہ وہ حلال نہیں ہے اگر خود مر جائے البتہ اگر کسی سبب سے مرے مثلاً کوئی ٹکڑا اس کا کاٹیں اس کو دبائیں یا زندہ انگار میں ڈالیں یا بھونیں تو حلال ہے۔ انتہٰی۔

(٥٠٤٧) عَنْ اَبِیْ یَعْفُوْرٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَ سَبْعَ غَزَوَاتٍ . [راجع: ٥٠٤٥]

حضرت ابو یعفور رضی اللہ عنہ سے اس سند کے ساتھ روایت نقل کی گئی ہے اور اس میں سات غزوات کا ذکر ہے۔

## بَابُ اِبَاحَةِ الْاَرْنَبِ .

## باب: خرگوش حلال ہے۔

(٥٠٤٨) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ مَرَرْنَا فَاسْتَنْفَجْنَا اَرْنَبًا بِمَرِّ الظَّهْرَانِ فَسَعَوْا عَلَیْهِ فَلَغَبُوْا قَالَ فَسَعَیْتُ حَتّٰی اَدْرَكْتُهَا فَاَتَیْتُ

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ہم جا رہے تھے ہم نے مرّ الظہران میں (جو ایک مقام ہے قریب مکہ کے) ایک خرگوش کا پیچھا کیا پہلے لوگ اس پر دوڑے لیکن تھک گئے پھر میں دوڑا تو میں نے پکڑ لیا، اور

بِهَا اَبَا طَلْحَةَ فَذَبَحَهَا فَبَعَثَ بِوَرِكِهَا وَفَخِذَيْهَا اِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَاَتَيْتُ بِهَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَبِلَهُ . [بخاری:۲۵۷۲، ۵۴۸۹، ۵۵۳۵، ابوداود: ۳۷۹۱؛ ترمذی: ۱۷۸۹؛ نسائی: ۴۳۲۲؛ ابن ماجہ:۳۲۴۳]

ابوطلحہ کے پاس لایا، انہوں نے اس کو ذبح کیا، اور اس کا پٹھ اور دونوں رانیں رسول اللہ ﷺ کے پاس بھیجیں میں لے کر آیا آپ ﷺ نے لے لیا ان کو۔

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: خرگوش حلال ہے مالک، شافعی، ابوحنیفہ، احمد اور جمہور رحمہم اللہ علما کے نزدیک۔ مگر عبداللہ بن عمرو بن العاص اور ابن ابی لیلیٰ سے اس کی کراہت منقول ہے اور کسی حدیث سے ممانعت اس کی نہیں ہے۔ انتھٰی۔

(۵۰۴۹) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِيْ حَدِيْثِ يَحْيٰى بِوَرِكِهَا اَوْ فَخِذَيْهَا .

شعبہ سے اس سند کے ساتھ یہ روایت نقل کی گئی ہے جس میں خرگوش کی سرین یا خرگوش کی دونوں رانوں کا ذکر ہے۔

## بَابُ اِبَاحَةِ مَايُسْتَعَانُ بِهٖ عَلَى الْاِصْطِيَادِ وَالْعُدُوِّ وَكَرَاهَةِ الْخَذْفِ .

## باب: شکار کے لیے اور دوڑنے کے لیے جو سامان ضروری ہو وہ درست ہے لیکن چھوٹی کنکریاں پھینکنا نادرست ہے۔

(۵۰۵۰) عَنِ ابْنِ بُرَيْدَةَ ؓ قَالَ: رَاٰى عَبْدَاللّٰهِ بْنُ الْمُغَفَّلِ رَجُلًا مِنْ اَصْحَابِهٖ يَخْذِفُ فَقَالَ لَهٗ : لَا تَخْذِفْ فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَكْرَهُ -اَوْ قَالَ- يَنْهٰى عَنِ الْخَذْفِ فَاِنَّهٗ لَا يُصَادُ بِهِ الصَّيْدَ وَلَا يُنْكَاُ بِهِ الْعَدُوُّ وَلٰكِنَّهٗ يَكْسِرُ السِّنَّ وَيَفْقَاُ الْعَيْنَ ثُمَّ رَاٰهُ بَعْدَ ذٰلِكَ يَخْذِفُ فَقَالَ لَهٗ: اُخْبِرُكَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَكْرَهُ -اَوْ يَنْهٰى- عَنِ الْخَذْفِ ثُمَّ اَرَاكَ تَخْذِفُ! لَا اُكَلِّمُكَ كَلِمَةً كَذَا وَكَذَا .

[بخاری: ۵۴۷۹؛ نسائی: ۴۸۳۰]

ابن بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، عبداللہ بن مغفل نے ایک شخص کو دیکھا اپنے ساتھیوں سے خذف کرتے ہوئے (خذف کنکری مارنا یا گٹھلی مارنا یا کوئی اور چیز ان کے مانند دو انگلیوں کے بیچ میں رکھ کر یا انگلی اور انگوٹھے کے بیچ میں رکھ کر) عبداللہ نے اس سے کہا: تو خذف مت کر اس لیے کہ رسول اللہ ﷺ مکروہ جانتے تھے یا منع کرتے تھے خذف کو کیوں کہ نہ اس سے شکار ہوتا ہے، نہ دشمن مرتا ہے، بلکہ دانت ٹوٹ جاتا ہے، یا آنکھ پھوٹ جاتی ہے۔ (جب وہ کسی کے لگ جاتا ہے) پھر عبداللہ نے اس کو دیکھا خذف کرتے ہوئے تو کہا: میں تجھ سے حدیث بیان کرتا ہوں کہ رسول اللہ ﷺ مکروہ رکھتے تھے یا منع کرتے تھے خذف سے اور پھر میں دیکھتا ہوں تو خذف کیے جاتا ہے اب میں تجھ سے بات نہ کروں گا۔

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ بدعتی اور فاسقوں کی ملاقات ترک کرنی چاہیے اسی طرح ان لوگوں کی جو جان بوجھ کر حدیث پر عمل نہ کریں اور ایسے لوگوں کی ترک ملاقات ہمیشہ کے لیے درست ہے اور وہ جو تین دن سے زیادہ ترک منع ہے وہ جب ہے کہ اپنے حظ نفس یا دنیاوی امور کے لیے ترک کرے لیکن اہل بدعت سے تو ہمیشہ ترک ملاقات چاہیے اور اس حدیث کی مؤید اور حدیثیں ہیں جیسے حدیث کعب بن مالک وغیرہ کی۔ انتھٰی۔ مترجم کہتا ہے کہ حدیث پر عمل نہ کرنا اور اپنی خواہش نفس پر اصرار کرنا ایسا بڑا گناہ ہے کہ ایسے شخص سے ہمیشہ کے لیے ترک ملاقات جائز ہے اور اس میں وہ لوگ داخل ہیں جو حدیث صحیح کو کسی مجتہد یا عالم یا درویش یا پیر یا مرشد کے (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر ❁❁)

(گزشتہ سے پیوستہ) قول یا فعل کے خلاف میں واجب العمل نہ جانیں بلکہ ان کا گناہ سخت ہے اس شخص کے گناہ سے جو صرف شامت نفس سے حدیث پر عمل نہ کر سکے لیکن حدیث پر عمل کرنا اچھا سمجھتا ہے۔

(٥٠٥١) عَنْ كَهْمَسٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ.

[راجع: ٥٠٥٠]

کہمس سے اس سند کے ساتھ اسی طرح روایت نقل کی گئی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٠٥٢) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنُ مُغَفَّلٍ رضي الله عنه قَالَ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الْخَذْفِ قَالَ ابْنُ جَعْفَرٍ فِيْ حَدِيْثِهِ وَقَالَ: إِنَّهُ لَا يَنْكَأُ الْعَدُوَّ لَا يَقْتُلُ الصَّيْدَ وَلٰكِنَّهُ يَكْسِرُ السِّنَّ وَيَفْقَأُ الْعَيْنَ. وَقَالَ ابْنُ مَهْدِيٍّ: إِنَّهَا لَا تَنْكَأُ الْعَدُوَّ وَلَمْ يَذْكُرْ: يَفْقَأُ الْعَيْنَ. [بخاري: ٤٨٤١، ٦٢٢٠؛ ابو داود: ٥٢٧٠؛ ابن ماجه: ٣٢٢٧]

حضرت عبد اللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے کنکری پھینکنے سے منع فرمایا۔ ابن جعفر کی ایک روایت میں ہے کہ اس طریقہ سے نہ دشمن مرتا ہے اور نہ ہی شکار کو قتل کرتا ہے لیکن دانت توڑ دیتا ہے اور آنکھ پھوڑ دیتا ہے۔ اور ابن مہدی نے کہا کہ یہ طریقہ دشمن کو نہیں مارتا اور انہوں نے آنکھ کے پھوٹنے کا ذکر نہیں کیا۔

○ ○ ○ ○

(٥٠٥٣) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ رضي الله عنه اَنَّ قَرِيْبًا لِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُغَفَّلٍ خَذَفَ قَالَ: فَنَهَاهُ وَقَالَ: اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنِ الْخَذْفِ وَقَالَ: ((اِنَّهَا لَا تَصِيْدُ صَيْدًا وَلَا تَنْكَأُ عَدُوًّا وَلٰكِنَّهَا تَكْسِرُ السِّنَّ وَتَفْقَأُ الْعَيْنَ)) قَالَ: فَعَادَ فَقَالَ: أُحَدِّثُكَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنْهُ ثُمَّ تَخْذِفُ لَا اُكَلِّمُكَ اَبَدًا.

[ابن ماجه: ١٧، ٣٢٢٦]

حضرت عبد اللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ کے کسی قریبی رشتہ دار نے کنکر پھینکا تو حضرت عبد اللہ رضی اللہ عنہ نے اسے منع کیا اور فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے کنکر پھینکنے سے منع فرمایا ہے اور فرمایا: ''اس طریقے سے نہ شکار ہوتا ہے اور نہ دشمن مرتا ہے لیکن یہ طریقہ دانت توڑ دیتا ہے اور آنکھ پھوڑ دیتا ہے۔'' اس نے پھر اسی طرح کیا تو حضرت عبد اللہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں تجھ سے رسول اللہ ﷺ کی حدیث بیان کرتا ہوں کہ آپ ﷺ نے اس طرح کرنے سے منع فرمایا ہے اور تو پھر کنکر پھینکتا ہے میں تجھ سے کبھی بات نہیں کروں گا۔

(٥٠٥٤) عَنْ اَيُّوْبَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ.

[راجع: ٥٠٥٣]

حضرت ایوب رضی اللہ عنہ سے اس سند کے ساتھ اسی طرح روایت نقل کی گئی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ الْاَمْرِ بِاِحْسَانِ الذَّبْحِ وَالْقَتْلِ وَتَحْدِيْدِ الشَّفْرَةِ.

## باب: ذبح یا قتل اچھی طرح کرنا چاہیے اور چھری کو تیز کر لینا چاہیے۔

(٥٠٥٥) عَنْ شَدَّادِ بْنِ اَوْسٍ رضي الله عنه قَالَ: ثِنْتَانِ حَفِظْتُهُمَا عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى كَتَبَ الْاِحْسَانَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ فَاِذَا قَتَلْتُمْ فَاَحْسِنُوا الْقِتْلَةَ وَاِذَا ذَبَحْتُمْ فَاَحْسِنُوا

شداد بن اوس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' دو باتیں میں نے یاد رکھیں رسول اللہ ﷺ سے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ نے ہر کام میں بھلائی فرض کی ہے جب تم قتل کرو تو اچھی طرح سے قتل کرو اور جب تم ذبح کرو تو اچھی طرح سے ذبح کرو اور چاہیے کہ تم سے جو کوئی ذبح کرنا چاہے وہ

الذَّبْحَ وَلْيُحِدَّ أَحَدُكُمْ شَفْرَتَهُ فَلْيُرِحْ ذَبِيحَتَهُ)).

چھری کو تیز کر لے اور اپنے جانور کو آرام دے'' (اور یہی مستحب ہے کہ چھری جانور کے سامنے تیز نہ کرے اور نہ ایک جانور کو دوسرے جانور کے سامنے ذبح کرے اور نہ ذبح کرنے کے لیے کھینچ کر لے جائے)

[ابوداود: ۲۸۱۵؛ ترمذی: ۱٤۰۹؛ نسائی: ٤٤١٧، ٤٤٢٣، ٤٤٢٤، ٤٤٢٥، ٤٤٢٦؛ ابن ماجه: ۳۱۷۰]

(٥٠٥٦) عَنْ خَالِدِ الْحَذَّاءِ بِإِسْنَادِ حَدِيثِ ابْنِ عُلَيَّةَ وَمَعْنَى حَدِيثِهِ. [راجع: ٥٠٥٥]

حضرت خالد حذاء رضی اللہ عنہ سے ابن علیہ کی سند اور اس کی روایت کے ہم معنی روایت نقل کی گئی ہے۔

## بَابُ النَّهْيِ عَنْ صَبْرِ الْبَهَائِمِ.

## باب: جانوروں کو باندھ کر مارنا منع ہے۔

(٥٠٥٧) عَنْ هِشَامِ بْنِ زَيْدِ بْنِ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ: دَخَلْتُ مَعَ جَدِّي أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ دَارَ الْحَكَمِ بْنِ أَيُّوبَ فَإِذَا قَوْمٌ قَدْ نَصَبُوا دَجَاجَةً يَرْمُونَهَا قَالَ: فَقَالَ أَنَسٌ رضی اللہ عنہ: نَهَى رَسُولُ اللَّهِ ﷺ أَنْ تُصْبَرَ الْبَهَائِمُ.

ہشام بن زید بن انس بن مالک سے روایت ہے، میں اپنے دادا انس بن مالک کے ساتھ حکم بن ایوب کے گھر میں گیا، وہاں کچھ لوگوں نے ایک مرغی کو نشانہ بنایا تھا اور اس پر تیر مار رہے تھے۔ انس رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے منع کیا جانوروں کو باندھ کر مارنے سے۔

[بخاری: ٥٥١٣؛ ابوداود: ٢٨١٦؛ نسائی: ٤٤٥١؛ ابن ماجه: ٣١٨٦]

فائدہ: اور یہ ممانعت تحریمی ہے کیوں کہ اس میں جانور کو ایذا ہوتی ہے اور مال تلف ہوتا ہے۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: عربی میں اس کو صَبْر کہتے ہیں یعنی جانور کو باندھ دینا اور وہ زندہ ہو پھر اس کو تیروں وغیرہ سے مارنا۔

(٥٠٥٨) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ. [راجع: ٥٠٥٧]

حضرت شعبہ اس سند کے ساتھ روایت نقل کرتے ہیں۔

○ ○ ○ ○

(٥٠٥٩) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ قَالَ: ((لَا تَتَّخِذُوا شَيْئًا فِيهِ الرُّوحُ غَرَضًا)). [نسائی: ٤٤٥٥، ٤٤٥٦]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کسی جاندار کو نشانہ مت بناؤ۔''

○ ○ ○ ○

(٥٠٦٠) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع: ٥٠٥٩]

حضرت شعبہ سے اس سند کے ساتھ اسی طرح روایت نقل کی گئی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٠٦١) عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ قَالَ: مَرَّ ابْنُ عُمَرَ رضی اللہ عنہما بِنَفَرٍ قَدْ نَصَبُوا دَجَاجَةً يَتَرَامَوْنَهَا فَلَمَّا رَأَوُا ابْنَ عُمَرَ رضی اللہ عنہما تَفَرَّقُوا عَنْهَا فَقَالَ ابْنُ عُمَرَ: مَنْ فَعَلَ هٰذَا؟ إِنَّ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ لَعَنَ مَنْ فَعَلَ هٰذَا.

[بخاری: ٥٥١٥؛ نسائی: ٤٤٥٣، ٤٤٥٤]

حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما گزرے چند لوگوں پر جنہوں نے ایک مرغی کو نشانہ بنایا تھا اس پر تیر چلا رہے تھے، جب ان لوگوں نے ابن عمر رضی اللہ عنہما کو دیکھا تو وہاں سے الگ ہو گئے۔ ابن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا: یہ کام کس نے کیا؟ رسول اللہ ﷺ نے تو لعنت کی ہے اس پر جو ایسا کام کرے۔

○ ○ ○ ○

(٥٠٦٢) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَرَّ ابْنُ عُمَرَ رضی اللہ عنہما بِفِتْيَانٍ مِنْ قُرَيْشٍ قَدْ نَصَبُوْا طَيْرًا وَهُمْ يَرْمُوْنَهُ وَقَدْ جَعَلُوْا لِصَاحِبِ الطَّيْرِ كُلَّ خَاطِئَةٍ مِنْ نَبْلِهِمْ فَلَمَّا رَاَوُا ابْنَ عُمَرَ رضی اللہ عنہما تَفَرَّقُوْا فَقَالَ ابْنُ عُمَرَ: مَنْ فَعَلَ هٰذَا ؟ لَعَنَ اللّٰهُ مَنْ فَعَلَ هٰذَا اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم لَعَنَ مَنِ اتَّخَذَ شَيْئًا فِيْهِ الرُّوْحُ غَرَضًا.

[راجع: ٥٠٦١]

سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ قریش کے چند جوانوں پر گزرے، انہوں نے ایک پرندہ پر نشانہ لگا یا تھا اور اس کو تیر مار رہے تھے، اور جس کا پرندہ تھا اس سے یہ ٹھہرایا تھا کہ جو تیر نشانہ پر نہ لگے، اس تیر کو وہ لے لے، جب ان لوگوں نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کو دیکھا تو الگ ہو گئے۔ ابن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: لعنت کی اللہ تعالیٰ نے اس پر جو ایسا کام کرے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لعنت کی ہے اس شخص پر جو کسی جاندار کو نشانہ بنائے۔

○ ○ ○ ○

(٥٠٦٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم اَنْ يُقْتَلَ شَيْءٌ مِنَ الدَّوَابِّ صَبْرًا. [ابن ماجه: ٣١٨٨]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی جانور کو باندھ کر مارنے سے۔

○ ○ ○ ○



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# كِتَابُ الْأَضَاحِيْ

# کتاب قربانیوں کے بیان میں

## بَابُ وَقْتِهَا.

(٥٠٦٤) عَنْ جُنْدُبِ بْنِ سُفْيَانَ رضی اللہ عنہ قَالَ: شَهِدْتُ الْأَضْحَى مَعَ النَّبِيِّ ﷺ فَلَمْ يَعْدُ اَنْ صَلّٰى وَفَرَغَ مِنْ صَلٰوتِهٖ سَلَّمَ فَاِذَا هُوَ يَرٰى لَحْمَ اَضَاحِيَّ قَدْذُبِحَتْ قَبْلَ اَنْ يَّفْرُغَ مِنْ صَلٰوتِهٖ فَقَالَ: ((مَنْ كَانَ ذَبَحَ اُضْحِيَّتَهٗ قَبْلَ اَنْ يُّصَلِّيَ اَوْ نُصَلِّيَ فَلْيَذْبَحْ مَكَانَهَا اُخْرٰى وَمَنْ كَانَ لَمْ يَذْبَحْ فَلْيَذْبَحْ بِاسْمِ اللّٰهِ)).

[بخاري: ٩٨٥، ٥٥٠٠، ٥٥٦٢، ٦٦٧٤، ٧٤٠٠؛ نسائي: ٤٣٨٠، ٤٤١٠؛ ابن ماجه: ٣١٥٢]

## باب: قربانی کا وقت کیا ہے۔

جندب بن سفیان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں عیدالاضحیٰ میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ موجود تھا۔ آپ ﷺ نے ابھی نماز نہیں پڑھی تھی اور نماز سے فارغ نہیں ہوئے تھے اور سلام نہیں کیا تھا کہ دیکھا قربانیوں کا گوشت اور وہ ذبح ہو چکی تھیں، نماز سے فارغ ہونے سے پہلے ہی تو آپ ﷺ نے فرمایا: ”جس شخص نے قربانی ذبح کی اپنی نماز سے پہلے ہی یا ہماری نماز سے پہلے (یہ شک ہے راوی کا) وہ دوسری قربانی کرے (کیونکہ پہلے قربانی درست نہیں ہوئی) اور جس نے نہیں ذبح کی وہ اللہ تعالیٰ کا نام لے کر ذبح کرے۔“

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: علما نے اختلاف کیا ہے کہ مالدار پر قربانی واجب ہے یا نہیں؟ جمہور علما کے نزدیک قربانی سنت ہے اگر ترک کرے گا تو گناہ گار نہ ہوگا نہ قضا لازم ہوگی۔ اور یہی مذہب ہے مالک، احمد، ابو یوسف، اسحٰق، ابو ثور، مزنی، داؤد وغیرہم رحمہم اللہ اور ربیعہ، اوزاعی، ابو حنیفہ اور لیث رحمہم اللہ کے نزدیک مالدار پر قربانی واجب ہے۔ اور نخعی نے کہا: مالدار پر واجب ہے بشرطیکہ وہ منیٰ میں حاجی نہ ہو اور محمد بن حسن نے کہا: شہر والوں پر واجب ہے۔ وقت قربانی کا یہ ہے کہ امام کے ساتھ نماز پڑھنے کے بعد قربانی کرے۔ اور اجماع ہے اس پر کہ طلوع فجر سے پہلے دسویں تاریخ کی قربانی درست نہیں ہے۔ اور اختلاف ہے اس کے بعد میں تو شافعی اور ابوداؤد اور ابن منذر رحمہم اللہ وغیرہ کا یہ مذہب ہے کہ جب آفتاب نکلا دسویں تاریخ کا اور اتنا وقت گزر گیا کہ عید کی نماز اور دو خطبے جتنی دیر میں ہوتے ہیں تو قربانی کا وقت آ گیا اب اگر قربانی کرے گا تو کافی ہے گو امام کے ساتھ عید کی نماز پڑھے یا عید کی نماز ہی نہ پڑھے خواہ شہر والا ہو یا دیہاتی یا مسافر خواہ امام نے اپنی قربانی اس وقت تک ذبح کی ہو یا نہ کی ہو۔ اور عطاء رحمہ اللہ اور ابو حنیفہ رحمہ اللہ نے کہا کہ گاؤں اور جنگل والوں کے لیے قربانی کا وقت دسویں تاریخ کی صبح صادق کے بعد ہو جاتا ہے اور شہر والوں کے لیے جب تک امام نماز اور خطبہ سے فارغ نہ ہو اس وقت تک نہیں ہوتا تو اس سے پہلے قربانی درست نہ ہوگی۔ اور امام مالک رحمہ اللہ نے کہا: جب تک امام نماز، خطبہ اور قربانی کے ذبح سے فارغ نہ ہو تو اس وقت تک قربانی درست نہ ہوگی۔ اور امام احمد رحمہ اللہ نے کہا کہ امام کی نماز سے پہلے درست نہیں اور امام کی نماز کے بعد درست ہے گو ابھی اس نے قربانی نہ کی ہو، دیہاتی اور شہری ان کے نزدیک برابر ہیں۔ اور ثوری رحمہ اللہ نے کہا کہ امام جب تک خطبہ سے فارغ نہ ہو اس وقت تک درست نہیں ہے اور ربیعہ نے کہا: جہاں امام نہیں ہے وہاں آفتاب نکلنے سے پہلے قربانی درست نہیں ہے اور اس کے بعد درست ہے۔ اب اخیر وقت قربانی کا تیرھویں کی شام تک ہے۔ اور یہی قول ہے شافعی رحمہ اللہ کا۔ ابو حنیفہ، مالک اور احمد رحمہم اللہ کے نزدیک بارھویں کی شام تک اور رات کو بھی قربانی درست ہے لیکن مکروہ ہے اور مالک کے نزدیک درست نہیں ہے۔ انتھٰی مختصراً۔

(٥٠٦٥) عَنْ جُنْدَبِ بْنِ سُفْيَانَ قَالَ: شَهِدْتُ الْاَضْحٰى مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَلَمَّا قَضٰى صَلٰوتَهٗ بِالنَّاسِ نَظَرَ اِلٰى غَنَمٍ قَدْ ذُبِحَتْ فَقَالَ: ((مَنْ ذَبَحَ قَبْلَ الصَّلٰوةِ فَلْيَذْبَحْ شَاةً مَّكَانَهَا وَمَنْ لَّمْ يَكُنْ ذَبَحَ فَلْيَذْبَحْ عَلَى اسْمِ اللّٰهِ)).

[راجع: ٥٠٦٤]

جندب بن سفیان سے روایت ہے میں عیدالاضحیٰ میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھا، جب آپ ﷺ نماز پڑھ چکے تو بکریوں کو دیکھا وہ کٹ گئیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''جس نے نماز سے پہلے ذبح کیا وہ دوسری بکری ذبح کرے اور جس نے ذبح نہیں کیا ہے وہ اللہ کا نام لے کر ذبح کرے۔''

○ ○ ○ ○

(٥٠٦٦) عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ قَيْسٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَا: عَلَى اسْمِ اللّٰهِ. كَحَدِيْثِ اَبِي الْاَحْوَصِ.

[راجع: ٥٠٦٤]

حضرت اسود بن قیس رضی اللہ عنہ سے اس سند کے ساتھ ابوالاحوص کی حدیث کی طرح روایت نقل کی گئی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٠٦٧) عَنْ جُنْدُبِ الْبَجَلِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: شَهِدْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَلّٰى يَوْمَ اَضْحٰى ثُمَّ خَطَبَ فَقَالَ: ((مَنْ ذَبَحَ قَبْلَ اَنْ يُّصَلِّيَ فَلْيُعِدْ مَكَانَهَا وَمَنْ لَّمْ يَكُنْ ذَبَحَ فَلْيَذْبَحْ بِاسْمِ اللّٰهِ)). [راجع: ٥٠٦٤]

جندب بجلی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں عیدالاضحیٰ میں رسول اللہ ﷺ کے پاس موجود تھا، عیدالاضحیٰ کے دن، آپ ﷺ نے نماز پڑھی پھر خطبہ پڑھا پھر فرمایا: ''جس نے نماز سے پہلے قربانی کی ہو وہ دوبارہ کرے اور جس نے نہیں کی وہ اللہ تعالیٰ کے نام پر ذبح کرے۔''

○ ○ ○ ○

(٥٠٦٨) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ.

[راجع: ٥٠٦٤]

حضرت شعبہ سے اس سند کے ساتھ اسی طرح روایت نقل کی گئی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٠٦٩) عَنِ الْبَرَاءِ رضی اللہ عنہ قَالَ: ضَحّٰى خَالِيْ اَبُوْبُرْدَةَ رضی اللہ عنہ قَبْلَ الصَّلٰوةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((تِلْكَ شَاةُ لَحْمٍ)) فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ: اِنَّ عِنْدِيْ جَذَعَةً مِنَ الْمَعْزِ فَقَالَ: ((ضَحِّ بِهَا وَلَا تَصْلُحُ لِغَيْرِكَ)) ثُمَّ قَالَ: ((مَنْ ضَحّٰى قَبْلَ الصَّلٰوةِ فَاِنَّمَا ذَبَحَ لِنَفْسِهٖ وَمَنْ ذَبَحَ بَعْدَ الصَّلٰوةِ فَقَدْ تَمَّ نُسُكُهٗ وَاَصَابَ سُنَّةَ الْمُسْلِمِيْنَ)). [بخاری: ٩٥١، ٩٥٥، ٩٦٥، ٩٦٨، ٩٧٦، ٩٨٣، ٥٥٤٥، ٥٥٦٠، ٥٥٦٣، ٥٥٥٦، ٦٦٧٣؛ ابوداود: ٢٨٠٠، ٢٨٠١؛ ترمذی: ١٥٠٨؛ نسائی: ١٥٦٩، ١٥٨٠، ٤٤٠٦، ٤٤٠٧، ١٥٦٢]

براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میرے ماموں ابو بردہ نے نماز سے پہلے قربانی کی۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''یہ تو گوشت کی بکری ہوئی'' (یعنی قربانی کا ثواب نہیں ہے)۔ ابو بردہ رضی اللہ عنہ نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! میرے پاس ایک چھ مہینہ کا بچہ ہے بکری کا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اسی کی قربانی کر اور تیرے سوا اور کسی کے لیے یہ درست نہیں۔'' (بلکہ بکری ایک برس یا زیادہ کی ضروری ہے) پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''جو شخص نماز سے پہلے قربانی کرے اس نے اپنی ذات کے لیے ذبح کیا (یعنی گوشت کھانے کے لیے قربانی کا ثواب نہیں ملتا) اور جو شخص نماز کے بعد ذبح کرے اس کی قربانی پوری ہوئی اور وہ پا گیا مسلمانوں کی سنت کو۔''

○ ○ ○ ○

(٥٠٧٠) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ خَالَهُ أَبَا بُرْدَةَ بْنَ نِيَارٍ رضی اللہ عنہ ذَبَحَ قَبْلَ أَنْ يَّذْبَحَ النَّبِيُّ ﷺ فَقَالَ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ! إِنَّ هٰذَا يَوْمٌ اللَّحْمُ فِيْهِ مَكْرُوْهٌ وَإِنِّيْ عَجَّلْتُ نَسِيْكَتِيْ لِأُطْعِمَ أَهْلِيْ وَجِيْرَانِيْ وَأَهْلَ دَارِيْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((أَعِدْ نُسُكًا)) فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! إِنَّ عِنْدِيْ عَنَاقَ لَبَنٍ هِيَ خَيْرٌ مِّنْ شَاتَيْ لَحْمٍ فَقَالَ : ((هِيَ خَيْرُ نَسِيْكَتَيْكَ وَلَا تَجْزِيْ جَذَعَةٌ عَنْ أَحَدٍ بَعْدَكَ)).
[راجع: ٥٠٦٩]

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ان کے ماموں ابو بردہ بن نیاز نے رسول اللہ ﷺ کے قربانی کرنے سے پہلے قربانی کر لی تو کہنے لگا: یا رسول اللہ ﷺ! یہ وہ دن ہے جس میں گوشت کی خواہش رکھنا برا ہے (یعنی قربانی نہ کرنا اور بال بچوں کے دل میں گوشت کی خواہش باقی رکھنا اس دن برا ہے۔ اور بعض نسخوں میں مکروہ کے بدلے مقروم ہے تو ترجمہ یہ ہوگا یہ وہ دن ہے جس میں گوشت کی طلب ہوتی ہے) اور میں نے اپنی قربانی جلدی کی تا کہ کھلاؤں میں اپنے بال بچوں اور ہمسایوں کے گھر والوں کو۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”پھر قربانی کر۔“ وہ بولا: یا رسول اللہ ﷺ! میرے پاس ایک دودھ والی کمسن بکری ہے (ایک برس سے کم عمر کی اس کو عربی میں عناق کہتے ہیں) اور وہ میرے نزدیک گوشت کی دو بکریوں سے بہتر ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”یہ بہتر ہے تیری دونوں قربانیوں میں۔“ (اگرچہ پہلی بکری قربانی نہ تھی مگر چونکہ ابو بردہ نے اس کو نیت خیر سے ذبح کیا تھا اس وجہ سے اس میں بھی ثواب ہوا) اور اب تیرے بعد ایک برس سے کم کی بکری کسی کے لیے درست نہ ہوگی (البتہ بھیڑ درست ہے)۔“



(٥٠٧١) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَطَبَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَ النَّحْرِ فَقَالَ: ((لَا يَذْبَحَنَّ أَحَدٌ حَتّٰى نُصَلِّيَ)) قَالَ: فَقَالَ خَالِيْ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! إِنَّ هٰذَا يَوْمٌ، اللَّحْمُ فِيْهِ مَكْرُوْهٌ ثُمَّ ذَكَرَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ هُشَيْمٍ . [راجع: ٥٠٦٩]

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ہم کو خطبہ سنایا یوم النحر کو تو فرمایا: ”کوئی قربانی نہ کرے نماز سے پہلے۔“ میرے ماموں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! یہ وہ دن ہے جس میں گوشت کی خواہش باقی رکھنا برا ہے۔ پھر بیان کیا اسی طرح جیسے اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٠٧٢) عَنِ الْبَرَاءِ رضی اللہ عنہ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ صَلّٰى صَلٰوتَنَا وَوَجَّهَ قِبْلَتَنَا وَنَسَكَ نُسُكَنَا فَلَا يَذْبَحْ حَتّٰى يُصَلِّيَ فَقَالَ خَالِيْ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! قَدْ نَسَكْتُ عَنِ ابْنٍ لِيْ فَقَالَ: ((ذَاكَ شَيْءٌ عَجَّلْتَهُ لِأَهْلِكَ)) قَالَ : إِنَّ عِنْدِيْ شَاةً خَيْرٌ مِّنْ شَاتَيْنِ فَقَالَ: ((ضَحِّ بِهَا فَإِنَّهَا خَيْرُ نَسِيْكَتِهِ)).

براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جو شخص ہماری طرح نماز پڑھے اور ہمارے قبلے کی طرف منہ کرے اور ہماری طرح قربانی کرے (یعنی مسلمان ہو) وہ قربانی نہ کرے جب تک ہم نماز نہ پڑھ لیں۔“ میرے ماموں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! میں تو اپنے بیٹے کی طرف سے قربانی کر چکا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اس میں تو نے جلدی کی اپنے گھر والوں کے لیے۔“ اس نے رسول اللہ ﷺ سے کہا: میرے پاس ایک بکری ہے جو دو بکریوں سے بہتر ہے (نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: اس

[راجع: ٥٠٦١]

سے معلوم ہوا کہ قربانی میں گوشت کی کثرت افضل نہیں ہے بلکہ گوشت کی عمدگی، تو ایک فربہ بکری دو دبلی بکریوں سے بہتر ہے) آپ ﷺ نے فرمایا: ''قربانی کر اس کی وہ تیری دونوں قربانیوں میں سے بہتر ہے۔''



(٥٠٧٣) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنَّ أَوَّلَ مَا نَبْدَأُ بِهِ فِيْ يَوْمِنَا هٰذَا نُصَلِّيْ ثُمَّ نَرْجِعُ فَنَنْحَرُ فَمَنْ فَعَلَ ذٰلِكَ فَقَدْ أَصَابَ سُنَّتَنَا وَمَنْ ذَبَحَ فَإِنَّمَا هُوَ لَحْمٌ قَدَّمَهُ لِأَهْلِهِ لَيْسَ مِنَ النُّسُكِ فِيْ شَيْءٍ.)) وَكَانَ أَبُوْبُرْدَةَ بْنُ نِيَارٍ رضي الله عنه قَدْ ذَبَحَ فَقَالَ: عِنْدِيْ جَذَعَةٌ خَيْرٌ مِّنْ مُسِنَّةٍ فَقَالَ: ((اذْبَحْهَا وَلَنْ تَجْزِيَ عَنْ أَحَدٍ بَعْدَكَ)).

[راجع: ٥٠٦٩]

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''سب سے پہلے جو کام ہم اس دن کرتے ہیں وہ یہ کہ نماز پڑھتے ہیں (عید کی پھر گھر کو) لوٹ کر قربانی کرتے ہیں تو جو کوئی ایسا کرے وہ ہمارے طریقہ پر چلا اور جو (نماز سے پہلے) ذبح کرے تو وہ گوشت ہے جس کو اس نے تیار کیا اپنے گھر والوں کے لیے قربانی نہ ہوگی۔'' اور ابو بردہ رضی اللہ عنہ بن نیاز نے ذبح کر لیا تھا پھر بولا کہ میرے پاس ایک جذعہ ہے (ایک برس سے کم کا) جو بہتر ہے مسنہ سے (ایک برس سے زیادہ عمر کا) آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو ذبح کر اس کو اور تیرے بعد اور کسی کو درست نہیں۔''



(٥٠٧٤) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ. [راجع: ٥٠٦١]

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ نے نبی کریم ﷺ سے اس حدیث مبارکہ کی طرح حدیث نقل کی ہے۔

(٥٠٧٥) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رضي الله عنه قَالَ: خَطَبَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَ النَّحْرِ بَعْدَ الصَّلٰوةِ ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِهِمْ. [راجع: ٥٠٦٩]

حضرت براء بن عازب سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ہمیں یوم النحر (دس ذی الحجہ) کو نماز (عید) کے بعد خطبہ ارشاد فرمایا۔ پھر آگے حدیث اسی طرح ذکر کی۔

(٥٠٧٦) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رضي الله عنه قَالَ: خَطَبَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ يَوْمِ نَحْرٍ فَقَالَ: ((لَا يُضَحِّيَنَّ أَحَدٌ حَتّٰى يُصَلِّيَ)) قَالَ رَجُلٌ: عِنْدِيْ عَنَاقُ لَبَنٍ هِيَ خَيْرٌ مِّنْ شَاتَيْ لَحْمٍ قَالَ: ((فَضَحِّ بِهَا وَلَا تَجْزِيْ جَذَعَةٌ عَنْ أَحَدٍ بَعْدَكَ)). [راجع: ٥٠٦٩]

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے ہم کو خطبہ سنایا یوم النحر کو تو فرمایا: ''نماز سے پہلے کوئی قربانی نہ کرے۔'' ایک شخص بولا: میرے پاس ایک دودھ والی (یعنی کمسن ابھی دودھ پیتی تھی) ایک برس سے کم کی بکری ہے جو گوشت کی دو بکریوں سے بہتر ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اسی کی قربانی کر اور تیرے بعد پھر کسی کو جذعہ کی قربانی درست نہ ہوگی۔'' (یعنی بکری کا جذعہ)

(٥٠٧٧) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رضي الله عنه قَالَ: ذَبَحَ أَبُوْبُرْدَةَ قَبْلَ الصَّلٰوةِ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((أَبْدِلْهَا)) فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! لَيْسَ عِنْدِيْ إِلَّا جَذَعَةٌ قَالَ شُعْبَةُ: وَأَظُنُّهُ قَالَ: وَهِيَ خَيْرٌ مِّنْ مُسِنَّةٍ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ابو بردہ نے نماز سے پہلے ذبح کیا تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اس کے بدل دوسری قربانی کر۔'' وہ بولا یا رسول اللہ ﷺ! میرے پاس تو جذعہ کے سوا اور کچھ نہیں: شعبہ نے کہا: میں سمجھتا ہوں اس نے یہ بھی کہا کہ وہ جذعہ مسنہ سے بہتر ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اچھا اسی کو ذبح کر اور تیرے بعد کسی کو کافی نہ ہوگا۔''

((اجْعَلْهَا مَكَانَهَا وَلَنْ تَجْزِيَ عَنْ اَحَدٍ بَعْدَكَ)). [بخاري: ٥٥٥٧]

(٥٠٧٨) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرِ الشَّكَّ فِيْ قَوْلِهٖ: هِيَ خَيْرٌ مِّنْ مُسِنَّةٍ.
[راجع: ٥٠٦٩]

(٥٠٧٩) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَ النَّحْرِ: ((مَنْ كَانَ ذَبَحَ قَبْلَ الصَّلٰوةِ فَلْيُعِدْ)) فَقَامَ رَجُلٌ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! هٰذَا يَوْمٌ يُشْتَهٰى فِيْهِ اللَّحْمُ وَذَكَرَ هَنَةً مِنْ جِيْرَانِهٖ كَاَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَدَّقَهٗ قَالَ: وَعِنْدِيْ جَذَعَةٌ هِيَ اَحَبُّ اِلَيَّ مِنْ شَاتَيْ لَحْمٍ اَفَاَذْبَحُهَا؟ قَالَ: فَرَخَّصَ لَهٗ فَقَالَ: لَا اَدْرِيْ اَبَلَغَتْ رُخْصَتُهٗ مَنْ سِوَاهُ اَمْ لَا؟ قَالَ؟: وَانْكَفَاَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِلٰى كَبْشَيْنِ فَذَبَحَهُمَا فَقَامَ النَّاسُ اِلٰى غُنَيْمَةٍ فَتَوَزَّعُوْهَا اَوْ قَالَ فَتَجَزَّعُوْهَا. [بخاري: ٩٥٤، ٩٨٤، ٥٥٤٦، ٥٥٦١، ٥٥٤٩، ٥٥٤٩، ٥٥٥٤؛ نسائي: ٤٤٠٨، ٤٤٠٠، ١٥٨٧؛ ابن ماجه: ٣١٥١]

(٥٠٨٠) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَلّٰى ثُمَّ خَطَبَ فَاَمَرَ مَنْ كَانَ ذَبَحَ قَبْلَ الصَّلٰوةِ اَنْ يُعِيْدَ ذِبْحًا ثُمَّ ذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ ابْنِ عُلَيَّةَ. [راجع: ٥٠٧٩]

(٥٠٨١) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَطَبَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَ اَضْحٰى قَالَ فَوَجَدَ رِيْحَ لَحْمٍ فَنَهَاهُمْ اَنْ يَذْبَحُوْا قَالَ: ((مَنْ كَانَ ضَحّٰى فَلْيُعِدْ)) ثُمَّ ذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِهِمَا.
[راجع: ٥٠٧٩]

## بَابُ سِنِّ الْاُضْحِيَّةِ.

○ ○ ○ ○

حضرت شعبہ سے اس سند کے ساتھ روایت نقل کی گئی ہے اور اس میں شک ذکر نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے (دسویں تاریخ) یوم النحر کو فرمایا: ''جس نے میری نماز سے پہلے ذبح کیا ہو وہ دوبارہ ذبح کرے۔'' ایک شخص بولا: یا رسول اللہ ﷺ! یہ وہ دن ہے جس میں گوشت کی خواہش ہوتی ہے اور اپنے ہمسایوں کی محتاجی کا حال بیان کیا۔ شاید رسول اللہ ﷺ نے اس کو سچا کہا، پھر وہ شخص بولا: میرے پاس ایک بکری ہے ایک برس سے کم کی (یعنی جذعہ) جو گوشت کی دو بکریوں سے زیادہ مجھ کو پسند ہے کیا میں اس کو ذبح کروں۔ آپ ﷺ نے اس کو اجازت دی۔ راوی نے کہا: اب نہیں معلوم کہ یہ اجازت اوروں کو بھی ہوئی یا نہیں۔ پھر آپ ﷺ جھکے دو مینڈھوں پر ان کو ذبح کیا (اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اپنے ہاتھ سے قربانی کرنا افضل ہے) پھر لوگ کھڑے ہوئے اور بکریوں کو بانٹ لیا۔

○ ○ ○ ○

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے نماز پڑھائی پھر خطبہ دے کر حکم فرمایا کہ جس آدمی نے نماز (عید) سے پہلے قربانی ذبح کر لی ہے وہ دوبارہ قربانی ذبح کرے۔ پھر ابن علیہ کی حدیث کی طرح حدیث مبارکہ ذکر کی۔

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ہم کو خطبہ سنایا عید الاضحیٰ کے روز، پھر گوشت کی بو پائی اور منع کیا ان کو ذبح کرنے سے (نماز سے پہلے) اور فرمایا: ''جو ذبح کر چکا ہو وہ پھر ذبح کرے۔'' پھر بیان کیا حدیث کو اسی طرح جیسے اوپر گزری۔

○ ○ ○ ○

## باب: قربانی کی عمر کا بیان۔

(٥٠٨٢) عَنْ جَابِرٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تَذْبَحُوْا اِلَّا مُسِنَّةً اِلَّا اَنْ يَّعْسَرَ عَلَيْكُمْ فَتَذْبَحُوْا جَذَعَةً مِّنَ الضَّاْنِ)).

[ابوداود: ٢٧٩٧؛ نسائی: ٤٣٩٠؛ ابن ماجه: ٣١٤١]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”مت ذبح کرو قربانی میں مگر مسنہ (جو ایک برس کا ہو کر دوسرے میں لگا ہو) البتہ جب تم کو ایسا جانور نہ ملے تو دنبہ کا جذعہ کرو۔“ (جو چھ مہینہ کا ہو کر ساتویں میں لگا ہو)۔

فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: اس سے معلوم ہوا کہ دنبہ کے سوا اور جانور کا جذعہ درست نہیں اور اس پر اجماع ہے۔ مگر اوزاعی سے یہ منقول ہے کہ ہر جانور کا جذعہ درست ہے، اور دنبہ کا جذعہ ہمارے اور اکثر علما کے نزدیک درست ہے اور ابن عمر رضی اللہ عنہما اور زہری کے نزدیک درست نہیں ہے۔ اور جمہور کا مذہب یہ ہے کہ سوائے اونٹ، گائے اور بکری کے اور کسی جانور کی قربانی درست نہیں۔ اور حسن سے منقول ہے کہ نیل گائے بھی سات آدمیوں کی طرف سے اور ہرن ایک آدمی کی طرف سے درست ہے۔ اور دنبہ کا جذعہ وہ ہے جو ایک برس کا ہو اور بعض نے کہا: چھ مہینے کا اور بعض نے کہا سات کا اور بعض نے کہا: آٹھ کا اور بعض نے کہا: دس کا اور افضل قربانی کے لیے ہمارے نزدیک اونٹ ہے پھر گائے، بیل، پھر دنبہ، بھیڑ، پھر بکری اور مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک بکری افضل ہے اور بہتر یہ ہے کہ قربانی کا جانور موٹا تندرست عمدہ ہو۔ انتہٰی مختصراً۔

(٥٠٨٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ صَلّٰى بِنَا النَّبِيُّ ﷺ يَوْمَ النَّحْرِ بِالْمَدِيْنَةِ فَتَقَدَّمَ رِجَالٌ فَنَحَرُوْا وَظَنُّوْا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَدْ نَحَرَ فَاَمَرَ النَّبِيُّ ﷺ مَنْ كَانَ نَحَرَ قَبْلَهُ اَنْ يُّعِيْدَ بِنَحْرٍ اٰخَرَ وَلَا يَنْحَرُوْا حَتّٰى يَنْحَرَ النَّبِيُّ ﷺ.

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے نماز پڑھی یوم النحر کو مدینہ میں تو کئی آدمیوں نے آتے ہی قربانی کر لی اور یہ سمجھے کہ آپ ﷺ نے بھی قربانی کر لی۔ پھر رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا کہ جس نے آپ ﷺ سے پہلے قربانی کر لی ہو وہ دوبارہ قربانی کرے اور جب تک رسول اللہ ﷺ قربانی نہ کریں تم قربانی نہ کرو۔ (اس سے امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کا مذہب ثابت ہوتا ہے کہ جب تک امام قربانی نہ کرے لوگ بھی نہ کریں)



(٥٠٨٤) عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ ﷺ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَعْطَاهُ غَنَمًا يَقْسِمُهَا عَلٰى اَصْحَابِهِ ضَحَايَا فَبَقِيَ عَتُوْدٌ فَذَكَرَهُ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((ضَحِّ بِهِ اَنْتَ)) قَالَ قُتَيْبَةُ: عَلٰى صَحَابَتِهِ.

[بخاری: ٢٣٠٠، ٢٥٠٠، ٥٥٥٥؛ ترمذی: ١٥٠٠؛ نسائی: ٤٣٩١؛ ابن ماجه: ٣١٣٨]

عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ان کو بکریاں دیں اپنے ساتھیوں کو بانٹنے کے لیے، قربانی کے لیے، پھر ایک برس کا بچہ بچ رہا۔ بکری کا، انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے بیان کیا آپ ﷺ نے فرمایا: ”اسی کی قربانی کر۔“



(٥٠٨٥) عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ ﷺ قَالَ: قَسَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْنَا ضَحَايَا فَاَصَابَنِيْ جَذَعٌ فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّهُ اَصَابَنِيْ جَذَعٌ فَقَالَ: ((ضَحِّ بِهَا)). [بخاری: ٥٥٤٧؛ ترمذی: ١٥٠٠؛ نسائی: ٤٣٩٢، ٤٣٩٣]

عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ہم کو قربانی کی بکریاں بانٹیں تو میرے حصہ میں ایک جذعہ آیا (ایک برس کا بچہ) میں نے عرض کیا، یا رسول اللہ ﷺ! میرے حصہ میں ایک جذعہ آیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اسی کی قربانی کر۔“



(٥٠٨٦) عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ الْجُهَنِيِّ رضي الله عنه اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَسَمَ ضَحَايَا بَيْنَ اَصْحَابِهٖ بِمِثْلِ مَعْنَاهُ. [راجع:٥٠٨٥]

حضرت عقبہ بن عامر جہنی رضی اللہ عنہ خبر دیتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم کے درمیان قربانیاں تقسیم فرمائیں اور پھر اسی طرح حدیث ذکر کی۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ الضَّحِيَّةِ وَذَبْحِهَا مُبَاشَرَةً بِلَا تَوْكِيْلٍ وَالتَّسْمِيَةِ وَالتَّكْبِيْرِ.

## باب: قربانی اپنے ہاتھ سے کرنا مستحب ہے اسی طرح بسم اللہ واللہ اکبر کہنا۔

(٥٠٨٧) عَنْ اَنَسٍ رضي الله عنه قَالَ: ضَحّٰى النَّبِيُّ ﷺ بِكَبْشَيْنِ اَمْلَحَيْنِ اَقْرَنَيْنِ ذَبَحَهُمَا بِيَدِهٖ وَسَمّٰى وَكَبَّرَ وَوَضَعَ رِجْلَهٗ عَلٰى صِفَاحِهِمَا.

[بخاري: ٥٥٦٥؛ ترمذي: ١٤٩٤؛ نسائي: ٣٩٩]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے قربانی کی دو مینڈھوں کی جو سفید تھے یا سفید اور سیاہ سینگ دار، آپ ﷺ نے ذبح کیا ان دونوں کو اپنے ہاتھ سے اور بسم اللہ اور تکبیر کہی اور پاؤں رکھا ان کی گردن پر۔" (ذبح کے وقت تاکہ جانور اپنا سر نہ ہلا سکے اور تکلیف نہ پائے)۔

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اجماع ہے اہل اسلام کا کہ قربانی میں بے سینگ جانور جس کا سینگ اگا ہی نہ ہو درست ہے۔ اور جس کا سینگ ٹوٹ گیا اس میں اختلاف ہے تو شافعی رحمہ اللہ ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور جمہور علما کے نزدیک درست ہے اور اجماع ہے کہ بیمار' دبلے' لنگڑے اور کانے جانور کی قربانی درست نہیں اور ایسا ہی اندھے یا گنجے کی۔ ہمارے اصحاب نے کہا کہ افضل رنگ قربانی میں سفید ہے پھر زرد پھر خاکی پھر چت کبرا پھر کالا۔ مستحب ہے اپنے ہاتھ سے قربانی کرنا اور جائز ہے کسی اور کو وکیل کرنا عذر سے۔ اس حالت میں مستحب ہے کہ ذبح کے وقت خود بھی موجود رہے اور اگر وکیل کرے یہودی یا نصرانی کو تو مکروہ ہے اور جائز ہے وکیل کرنا لڑکے یا حائضہ عورت کو۔ انتھی مختصراً۔

(٥٠٨٨) عَنْ اَنَسٍ رضي الله عنه قَالَ: ضَحّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِكَبْشَيْنِ اَمْلَحَيْنِ اَقْرَنَيْنِ قَالَ: وَرَاَيْتُهٗ يَذْبَحُهُمَا بِيَدِهٖ قَالَ: وَرَاَيْتُهٗ وَاضِعًا قَدَمَهٗ عَلٰى صِفَاحِهِمَا قَالَ: وَسَمّٰى وَكَبَّرَ.

[بخاري: ٥٥٥٨؛ نسائي: ٤٤٢٧، ٤٤٢٨، ٤٤٢٩؛ ابن ماجه: ٣١٢٠، ٣١٥٥]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے دو سفید سینگ والے دنبوں کی قربانی کی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے خود دیکھا کہ آپ ﷺ نے ان دونوں کو اپنے ہاتھ مبارک سے ذبح کیا اور میں نے یہ بھی دیکھا کہ انہیں ذبح کرتے وقت آپ ﷺ نے ان دونوں کی گردن کے ایک پہلو پر اپنا پاؤں مبارک رکھا اور آپ ﷺ نے بسم اللہ اور اللہ اکبر بھی کہا تھا۔

(٥٠٨٩) عَنْ اَنَسٍ رضي الله عنه يَقُوْلُ: ضَحّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِهٖ قَالَ: قُلْتُ: اَنْتَ سَمِعْتَهٗ مِنْ اَنَسٍ؟ قَالَ: نَعَمْ. [راجع:٥٠٨٨]

حضرت شعبہ بیان کرتے ہیں کہ مجھے حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے خبر دی۔ وہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت انس رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ رسول اللہ ﷺ نے اسی طرح قربانی کی۔ شعبہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے کہا کہ کیا آپ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے سنا ہے؟ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے کہا: ہاں اس میں یہ ہے کہ آپ ﷺ نے ذبح کرتے وقت بسم اللہ واللہ اکبر کہا۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

(٥٠٩٠) عَنْ اَنَسٍ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهٖ

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے نبی کریم ﷺ سے اسی طرح روایت کرتے

غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: وَيَقُولُ: ((بِسْمِ اللَّهِ وَاللَّهُ أَكْبَرُ)).

[نسائی: ۴۴۳۰]

ہوئے نقل کیا سوائے اس کے کہ اس حدیث میں ''سَمّٰی اور کَبَّرَ'' کی جگہ یہ ہے کہ آپ ﷺ نے ذبح کرتے وقت بسم اللہ واللہ اکبر کہا۔

(۵۰۹۱) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ أَمَرَ بِكَبْشٍ أَقْرَنَ يَطَأُ فِي سَوَادٍ وَيَبْرُكُ فِي سَوَادٍ وَيَنْظُرُ فِي سَوَادٍ فَأُتِيَ بِهِ لِيُضَحِّيَ بِهِ قَالَ لِعَائِشَةَ: ((هَلُمِّي الْمُدْيَةَ)) ثُمَّ قَالَ: ((اشْحَذِيهَا بِحَجَرٍ)) فَفَعَلَتْ ثُمَّ أَخَذَهَا وَأَخَذَ الْكَبْشَ فَأَضْجَعَهُ ثُمَّ ذَبَحَهُ ثُمَّ قَالَ: ((بِسْمِ اللَّهِ اللَّهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْ مُحَمَّدٍ وَآلِ مُحَمَّدٍ وَمِنْ أُمَّةِ مُحَمَّدٍ)) ثُمَّ ضَحَّى بِهِ.

[ابوداود: ۲۷۹۲]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا ایک مینڈھا سینگ دار لانے کا جو چلتا ہو سیاہی میں اور بیٹھتا ہو سیاہی میں اور دیکھتا ہو سیاہی میں (یعنی پاؤں اور پیٹ اور آنکھوں کے گرد سیاہ ہو) پھر لایا گیا ایک ایسا مینڈھا قربانی کے لیے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اے عائشہ! چھری لا۔'' پھر فرمایا: ''تیز کر لے اس کو پتھر سے۔'' میں نے تیز کر دی۔ پھر آپ ﷺ نے چھری لی اور مینڈھے کو پکڑا اس کو لٹایا پھر اس کو ذبح کیا۔ پھر فرمایا: ''بسم اللہ یا اللہ! قبول کر محمد ﷺ کی طرف سے اور محمد ﷺ کی آل کی طرف سے اور محمد ﷺ کی امت کی طرف سے۔'' پھر قربانی کی اس کی۔

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اجماع ہے اس پر کہ جانور کو بائیں کروٹ پر لٹا دے تا کہ ذبح کرنے والے کو آسانی ہو چھری داہنے ہاتھ میں پکڑے اور بائیں ہاتھ سے اس کا سر تھامے اور اس حدیث سے یہ نکلا کہ ایک ہی جانور ایک ہی آدمی اور اس کے گھر والوں کی طرف سے کافی ہے اور سب کو ثواب ملے گا۔ ہمارا اور جمہور علما کا یہی مذہب ہے، اور ثوری رحمہ اللہ اور ابوحنیفہ رحمہ اللہ نے اس کو مکروہ کہا، اور طحاوی نے کہا ہے کہ یہ حدیث منسوخ ہے یا مخصوص اور علما نے کہا کہ طحاوی کا قول غلط ہے کیونکہ نسخ اور تخصیص صرف دعوی سے نہیں ہو سکتی۔ انتہی۔

## بَابُ جَوَازِ الذَّبْحِ بِكُلِّ مَا أَنْهَرَ الدَّمَ إِلَّا السِّنَّ وَالظُّفُرَ وَسَائِرَ الْعِظَامِ.

## باب: ذبح ہر چیز سے درست ہے جو خون بہائے سوا دانت اور ناخن اور ہڈی کے۔

(۵۰۹۲) عَنْ رَافِعِ بْنِ خَدِيجٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! إِنَّا لَاقُو الْعَدُوِّ غَدًا وَلَيْسَتْ مَعَنَا مُدًى قَالَ: ((أَعْجِلْ أَوْ أَرِنْ مَا أَنْهَرَ الدَّمَ وَذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ فَكُلْ لَيْسَ السِّنَّ وَالظُّفُرَ وَسَأُحَدِّثُكَ أَمَّا السِّنُّ فَعَظْمٌ وَأَمَّا الظُّفُرُ فَمُدَى الْحَبَشِ)) قَالَ: وَأَصَبْنَا نَهْبَ إِبِلٍ وَغَنَمٍ فَنَدَّ مِنْهَا بَعِيرٌ فَرَمَاهُ رَجُلٌ بِسَهْمٍ فَحَبَسَهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنَّ لِهٰذِهِ الْإِبِلِ أَوَابِدَ كَأَوَابِدِ الْوَحْشِ فَإِذَا غَلَبَكُمْ مِنْهَا

رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے عرض کیا، یا رسول اللہ ﷺ! ہم کل دشمن سے بھڑنے والے ہیں اور ہمارے پاس چھریاں نہیں ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''جلدی کر یا ہوشیاری کر جو خون بہائے اور اللہ کا نام لیا جائے اس کو کھا سوائے دانت اور ناخن کے اور میں تجھ سے کہوں گا اس کی وجہ یہ ہے کہ دانت ہڈی ہے اور ناخن حبشیوں کی چھریاں ہیں۔'' راوی نے کہا: ہم کو لوٹ میں ملے اونٹ اور بکری پھر ان میں سے ایک اونٹ بگڑ گیا، ایک شخص نے اس کو تیر سے مارا وہ ٹھہر گیا تب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ان اونٹوں میں بھی بعض بگڑ جاتے ہیں اور بھاگ نکلتے ہیں۔ جیسے جنگلی جانور بھاگتے ہیں پھر جب کوئی جانور ایسا ہو جائے تو

شَيْءٌ فَاصْنَعُوا بِهِ هٰكَذَا)).

اس کے ساتھ یہی کرو۔"

[بخاري: ٢٤٨٨، ٢٥٠٧، ٣٠٧٥، ٥٤٩٨، ٥٥٠٣، ٥٥٠٦، ٥٥٠٩، ٥٥٤٣، ٥٥٤٤؛ ابو داود: ٢٩٢١؛ ترمذي: ١٤٩١، ١٤٩٢، ١٦٠٠؛ نسائي: ٤٣٠٨، ٤٤١٥، ٤٤٢٢، ٤٤٢٣؛ ابن ماجه: ٣١٣٧]

فائدہ: یعنی تیز برچھی وغیرہ سے اس کو مارا تو اللہ تعالیٰ کا نام لے کر اگر وہ اس زخم سے مرجائے تو اس کو کھالو وہ حلال ہے اور جو نہ مرے تو ذبح کر ڈالو جمہور علما کا یہی مذہب ہے اور یہی صحیح ہے اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ناخن اور دانت اور ہڈی سے ذبح کرنا درست نہیں باقی ہر تیز چیز سے جیسے تلوار، چھری، نیزہ، پتھر، لکڑی، کانچ، نرکل، ٹھیکری، تانبہ وغیرہ سے درست ہے اگر دھاردار ہوں اور ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک جو دانت بدن سے جدا ہو گیا ہو اسی طرح جو ہڈی جدا ہو گئی ہو اس سے ذبح کرنا درست ہے اور مالک کے نزدیک ہڈی سے درست ہے اور یہ دونوں مذہب باطل ہیں اور خلاف ہیں سنت کے۔ (نووی رحمہ اللہ مختصراً)

(٥٠٩٣) عَنْ رَافِعِ بْنِ خَدِيْجٍ رضي الله عنه قَالَ: كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِذِي الْحُلَيْفَةِ مِنْ تِهَامَةَ فَأَصَبْنَا غَنَمًا وَإِبِلًا فَعَجِلَ الْقَوْمُ فَأَغْلَوْا بِهَا الْقُدُوْرَ فَأَمَرَ بِهَا فَكُفِئَتْ ثُمَّ عَدَلَ عَشْرًا مِنَ الْغَنَمِ بِجَزُوْرٍ وَذَكَرَ بَاقِيَ الْحَدِيْثِ كَنَحْوِ حَدِيْثِ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ .

رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے ذوالحلیفہ میں جو تہامہ میں ہے (یہ ذوالحلیفہ دوسرا ایک مقام ہے حاذہ اور ذات عرق کے بیچ میں، اور وہ ذوالحلیفہ نہیں ہے جو اہل مدینہ کا میقات ہے) وہاں ہم کو بکری اور اونٹ ملے۔ لوگوں نے جلدی کر کے ان کو جوش دیا ہانڈیوں میں (یعنی ان کے گوشت کاٹ کر) آپ ﷺ نے حکم دیا وہ سب ہانڈیاں الٹادی گئیں پھر دس بکریاں ایک اونٹ کے برابر رکھیں اور بیان کیا حدیث کو اسی طرح۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ: آپ ﷺ نے ہانڈیوں کو اوندھا کر دیا کیونکہ غنیمت کا مال تقسیم سے پہلے استعمال کرنا درست نہیں ہے جب دارالاسلام میں پہنچ جائے اور دارالحرب میں ضرورت سے کھانے کی چیز کا استعمال درست ہے۔

(٥٠٩٤) عَنْ عَبَايَةَ بْنِ رِفَاعَةَ بْنِ رَافِعِ بْنِ خَدِيْجٍ عَنْ جَدِّهِ قَالَ: قُلْنَا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! إِنَّا لَاقُو الْعَدُوِّ غَدًا وَلَيْسَ مَعَنَا مُدًى فَنُذَكِّيْ بِاللِّيْطِ؟ وَذَكَرَ الْحَدِيْثَ بِقِصَّتِهِ وَقَالَ : فَنَدَّ عَلَيْنَا بَعِيْرٌ مِنْهَا فَرَمَيْنَاهُ بِالنَّبْلِ حَتّٰى وَهَصْنَاهُ .

رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! ہم کل دشمن سے ملنے والے ہیں اور ہمارے پاس چھریاں نہیں ہیں تو ہم ذبح کریں نرکل کے چھلکوں سے۔ پھر بیان کیا حدیث کو قصہ سمیت اور کہا کہ ایک اونٹ اونٹوں میں سے بھڑک نکلا ہم نے اس کو تیروں سے مارا یہاں تک کہ گرا دیا اس کو۔

(٥٠٩٥) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ مَسْرُوْقٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ الْحَدِيْثَ إِلٰى آخِرِهِ بِتَمَامِهِ وَقَالَ فِيْهِ: وَلَيْسَتْ مَعَنَا مُدًى أَفَنَذْبَحُ بِالْقَصَبِ.

حضرت سعید بن مسروق رضی اللہ عنہ سے اس سند کے ساتھ اسی طرح آخر تک پوری حدیث روایت کی گئی ہے اور اس حدیث میں ہے کہ ہمارے پاس چھریاں نہیں ہیں تو کیا ہم بانس سے ذبح کر لیں۔؟

(٥٠٩٦) عَنْ رَافِعِ بْنِ خَدِيْجٍ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ قَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! إِنَّا لَاقُو الْعَدُوِّ غَدًا وَلَيْسَ مَعَنَا مُدًى وَسَاقَ الْحَدِيْثَ وَلَمْ يَذْكُرْ: فَعَجِلَ الْقَوْمُ فَأَغْلَوْا بِهَا الْقُدُوْرَ فَأَمَرَ بِهَا فَكُفِئَتْ وَذَكَرَ سَائِرَ الْقِصَّةِ.

حضرت رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' انہوں نے عرض کیا: اے اللہ کے رسول ﷺ! کل ہمارا دشمن سے مقابلہ ہے اور ہمارے پاس چھریاں نہیں ہیں' اور پھر آگے اسی طرح حدیث ذکر کی اور اس حدیث میں یہ ذکر نہیں کیا کہ لوگوں نے جلدی کر کے ہانڈیوں کو ابالنا شروع کر دیا تو آپ ﷺ نے ان کو الٹ دینے کا حکم فرمایا تو وہ الٹ دی گئیں اور باقی پورا واقعہ ذکر کیا۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

## بَابُ النَّهْيِ عَنْ أَكْلِ لُحُوْمِ الْأَضَاحِيِّ بَعْدَ ثَلَاثٍ وَنَسْخِهِ.

## **باب:** تین دن کے بعد قربانی کا گوشت کھانے سے ممانعت اور اس کے منسوخ ہونے کا بیان۔

(٥٠٩٧) عَنْ أَبِيْ عُبَيْدٍ قَالَ: شَهِدْتُ الْعِيْدَ مَعَ عَلِيِّ بْنِ أَبِيْ طَالِبٍ رضی اللہ عنہ فَبَدَأَ بِالصَّلٰوةِ قَبْلَ الْخُطْبَةِ وَقَالَ: أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهَانَا أَنْ نَأْكُلَ مِنْ لُحُوْمِ نُسُكِنَا بَعْدَ ثَلَاثٍ.

[راجع: ٢٦٧١]

ابو عبید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' میں عید کی نماز میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا' انہوں نے نماز پہلے پڑھی اور خطبہ اس کے بعد' پھر کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے منع کیا قربانیوں کا گوشت کھانے سے تین دن کے بعد۔

**فائدہ:** ایک طائفہ علما نے اس حدیث پر عمل کر کے قربانی کا گوشت تین دن سے زیادہ رکھ چھوڑنا حرام کہا ہے اور جمہور علما کے نزدیک جائز ہے اور وہ کہتے ہیں یہ حدیث منسوخ ہے اور یہی صحیح ہے۔ (نووی رحمہ اللہ مختصراً)

(٥٠٩٨) عَنْ أَبِيْ عُبَيْدٍ مَوْلَى ابْنِ أَزْهَرَ أَنَّهُ شَهِدَ الْعِيْدَ مَعَ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ قَالَ: ثُمَّ صَلَّيْتُ مَعَ عَلِيِّ بْنِ أَبِيْ طَالِبٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: فَصَلّٰى لَنَا قَبْلَ الْخُطْبَةِ ثُمَّ خَطَبَ النَّاسَ فَقَالَ: إِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَدْ نَهَاكُمْ أَنْ تَأْكُلُوْا لُحُوْمَ نُسُكِكُمْ فَوْقَ ثَلَاثِ لَيَالٍ فَلَا تَأْكُلُوْا. [راجع: ٢٦٧١]

ابو عبید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' انہوں نے عید کی نماز پڑھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ پھر انہوں نے کہا میں نے نماز پڑھی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ، انہوں نے خطبہ سے پہلے نماز پڑھائی، پھر خطبہ سنایا لوگوں کو' اور کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے منع کیا ہے قربانیوں کا گوشت کھانے سے تین دن سے زیادہ تو مت کھاؤ۔ (تین دن کے بعد بلکہ تین دن تک کھاؤ اور خیرات بھی کرو)۔

○ ○ ○ ○

(٥٠٩٩) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ.

[راجع: ٢٦٧١]

حضرت زہری رحمہ اللہ سے اس سند کے ساتھ اسی طرح حدیث نقل کی گئی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥١٠٠) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ أَنَّهُ قَالَ: ((لَا يَأْكُلْ أَحَدٌ مِنْ لَحْمِ أُضْحِيَّتِهِ فَوْقَ ثَلَاثَةِ أَيَّامٍ.)) [راجع:٥٠٩٠]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کوئی تم میں سے اپنی قربانی کا گوشت تین دن سے زیادہ نہ کھائے۔''

○ ○ ○ ○

التَّمْرِ وَالزَّبِيبِ وَلَمْ يَذْكُرِ الْبُسْرَ وَالتَّمْرَ.

شیبانی رحمۃ اللہ علیہ سے اس سند کے ساتھ روایت نقل کی گئی ہے اور اس میں صرف کھجور اور کشمش کا ذکر ہے' کچی اور پکی کھجوروں کا ذکر نہیں ہے۔



(٥١٦٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ اَنَّهُ كَانَ يَقُوْلُ: قَدْ نُهِيَ اَنْ يُّنْبَذَ الْبُسْرُ وَالرُّطَبُ جَمِيْعًا وَالتَّمْرُ وَالزَّبِيْبُ جَمِيْعًا.

ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے منع کیا گدر اور پختہ کھجور کا ملا کر یا کھجور اور منقیٰ کا ملا کر بھگونا۔



(٥١٦٥) عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّهُ قَالَ: قَدْ نُهِيَ اَنْ يُّنْبَذَ الْبُسْرُ وَالرُّطَبُ جَمِيْعًا وَالتَّمْرُ وَالزَّبِيْبُ جَمِيْعًا.

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' فرماتے ہیں کہ ہمیں کچی اور پکی کھجوروں کو ملا کر بھگونے سے منع کر دیا گیا ہے اور اسی طرح کھجوروں اور کشمش کو ملا کر بھگونے سے بھی منع فرما دیا گیا ہے۔

## بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْاِنْتِبَاذِ فِي الْمُزَفَّتِ وَالدُّبَّاءِ وَالْحَنْتَمِ وَالنَّقِيْرِ وَبَيَانِ نَسْخِهِ.

## باب: مرتبان اور تونبے اور سبز لاکھی برتن اور لکڑی کے برتن میں نبیذ بنانے کی ممانعت اور اس کی منسوخی کا بیان۔

(٥١٦٦) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم نَهٰى عَنِ الدُّبَّاءِ وَالْمُزَفَّتِ اَنْ يُّنْبَذَ فِيْهِ. [نسائی:٥٦٤٥]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا تونبے اور مرتبان (لاکھی برتن) میں نبیذ بنانے سے۔

فائدہ: اس حدیث کا بیان کتاب الایمان میں تفصیل سے گزرا اور خلاصہ یہ ہے کہ جب شراب حرام ہوئی تو چند مدت تک جن برتنوں میں شراب بنتی تھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان میں نبیذ بنانا بھی منع کر دیا اس خیال سے کہ کہیں اس میں نشہ نہ ہو جائے اور لوگوں کو خبر نہ ہو پھر یہ ممانعت جاتی رہی۔

(٥١٦٧) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم نَهٰى عَنِ الدُّبَّاءِ وَالْمُزَفَّتِ اَنْ يُّنْتَبَذَ فِيْهِ. [نسائی:٥٦٤٦]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا تونبے اور مرتبان میں نبیذ بنانے سے۔



(٥١٦٨) قَالَ: وَاَخْبَرَهُ اَبُوْ سَلَمَةَ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ: رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((لَا تَنْتَبِذُوْا فِي الدُّبَّاءِ وَلَا فِي الْمُزَفَّتِ)) ثُمَّ يَقُوْلُ اَبُوْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ: وَاجْتَنِبُوا الْحَنَاتِمَ.

ابو سلمہ سے ہے کہ انہوں نے سنا حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "مت نبیذ بناؤ تونبے اور مرتبان میں" پھر حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے تھے: بچو سبز لاکھی برتنوں سے۔



(٥١٦٩) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم اَنَّهُ نَهٰى عَنِ الْمُزَفَّتِ وَالْحَنْتَمِ وَالنَّقِيْرِ قَالَ قِيْلَ لِاَبِيْ هُرَيْرَةَ: مَا الْحَنْتَمُ؟ قَالَ: الْجِرَارُ الْخُضْرُ.

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لاکھی اور حنتم اور لکڑی کے برتن سے (جس کو نقیر کہتے ہیں وہ کھجور کی لکڑی کو کرید کر بناتے ہیں) کسی نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا: حنتم کیا ہے؟ انہوں نے کہا: سبز گھڑے۔

(٥١٧٠) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ لِوَفْدِ عَبْدِ الْقَيْسِ: ((اَنْهَاكُمْ عَنِ الدُّبَّاءِ وَالْحَنْتَمِ وَالنَّقِيْرِ وَالْمُقَيَّرِ ـ وَالْحَنْتَمُ الْمُزَادَةُ الْمَجْبُوْبَةُ ـ وَلٰكِنِ اشْرَبْ فِيْ سِقَائِكَ وَاَوْكِهِ)).

[ابوداود: ٣٦٩٣]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' آپ ﷺ نے عبدالقیس کے گروہ سے فرمایا: ''میں تم کو منع کرتا ہوں تو بنے اور سبز ٹھلیا اور نقیر اور مقیر (روغن دار) برتن سے اور حنتم سرکٹی مشک ہے۔ لیکن پی اپنی چھاگل سے اور ڈاٹ لگا اس میں (تا کہ کیڑا وغیرہ نہ جائے)۔

فائدہ نووی رحمہ اللہ نے کہا: یہ وہم ہے راوی کا اور صحیح یہ ہے کہ منع کیا حنتم اور منع کیا سرکٹی مشک سے جو مثل مٹکے کے ہو جاتی ہے۔

(٥١٧١) عَنْ عَلِيٍّ رضي الله عنه قَالَ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يُّنْتَبَذَ فِي الدُّبَّاءِ وَالْمُزَفَّتِ هٰذَا حَدِيْثُ جَرِيْرٍ وَفِيْ حَدِيْثِ عَبْثَرٍ وَشُعْبَةَ: اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ نَهٰى عَنِ الدُّبَّاءِ وَالْمُزَفَّتِ.

[بخاري: ٥٥٩٤؛ نسائي: ٥٦٤٣]

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ ﷺ نے تو بنے اور لاکھی برتن میں نبیذ بنانے سے۔ یہ جریر کی حدیث ہے اور عبثر اور شعبہ کی حدیث میں ہے کہ نبی کریم ﷺ نے کدو کے تو بنے اور روغن قیر ملے ہوئے برتنوں (کے استعمال کرنے) سے منع فرمایا ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥١٧٢) عَنْ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ: قُلْتُ لِلْاَسْوَدِ هَلْ سَاَلْتَ اُمَّ الْمُؤْمِنِيْنَ عَمَّا يُكْرَهُ اَنْ يُّنْتَبَذَ فِيْهِ؟ قَالَ: نَعَمْ قُلْتُ: يَا اُمَّ الْمُؤْمِنِيْنَ اَخْبِرِيْنِيْ عَمَّا نَهٰى عَنْهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يُّنْتَبَذَ فِيْهِ قَالَتْ: نَهَانَا اَهْلَ الْبَيْتِ اَنْ نَّنْتَبِذَ فِي الدُّبَّاءِ وَالْمُزَفَّتِ قَالَ: قُلْتُ لَهُ: اَمَا ذَكَرَتِ الْحَنْتَمَ وَالْجَرَّ؟ قَالَ: اِنَّمَا اُحَدِّثُكَ بِمَا سَمِعْتُ اُحَدِّثُكَ مَالَمْ اَسْمَعْ. [بخاري: ٥٥٩٥]

ابراہیم سے روایت ہے' میں نے اسود سے کہا: تم نے ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا: کن برتنوں میں نبیذ بنانا مکروہ ہے۔ انہوں نے کہا: ہاں۔ میں نے کہا: ام المومنین! مجھے بتائیے کن برتنوں میں رسول اللہ ﷺ نے نبیذ بنانے سے منع کیا ہے۔ انہوں نے کہا: ہم اہل بیت کو منع کیا آپ ﷺ نے نبیذ بنانے سے تو بنے اور لاکھی برتن میں، میں نے ان سے کہا: آپ رضی اللہ عنہا نے حنتم اور ٹھلیا کا ذکر نہیں کیا؟ انہوں نے کہا: میں تو وہ بیان کرتا ہوں جو میں نے سنا ہے۔ کیا میں وہ بیان کروں جو میں نے نہیں سنا ہے۔

(٥١٧٣) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ نَهٰى عَنِ الدُّبَّاءِ وَالْمُزَفَّتِ.

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ ﷺ نے تو بنے اور لاکھی برتن سے۔

(٥١٧٤) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ.

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے نبی کریم ﷺ سے اسی حدیث کی طرح روایت نقل کی ہے۔

(٥١٧٥) عَنْ ثُمَامَةَ بْنِ حَزْنٍ الْقُشَيْرِيِّ قَالَ: لَقِيْتُ عَائِشَةَ رضي الله عنها فَسَاَلْتُهَا عَنِ النَّبِيْذِ؟ فَحَدَّثَتْنِيْ اَنَّ وَفْدَ عَبْدِ الْقَيْسِ قَدِمُوْا عَلَى النَّبِيِّ ﷺ فَسَاَلُوا النَّبِيَّ ﷺ عَنِ النَّبِيْذِ فَنَهَاهُمْ اَنْ يَّنْتَبِذُوْا فِي الدُّبَّاءِ وَالنَّقِيْرِ وَالْمُزَفَّتِ

ثمامہ بن حزن قشیری سے روایت ہے، میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ملا اور ان سے پوچھا نبیذ کے بارے میں۔ انہوں نے کہا: عبدالقیس کے لوگ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور انہوں نے پوچھا رسول اللہ ﷺ سے نبیذ کو۔ آپ ﷺ نے منع کیا ان کو تو بنے اور چوبین اور لاکھی اور سبز برتن سے۔

وَالْحَنْتَمِ. [نسائی: ٥٦٤٥]

○ ○ ○ ○

(٥١٧٦) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الدُّبَّاءِ وَالْحَنْتَمِ وَالنَّقِيرِ وَالْمُزَفَّتِ.
[نسائی: ٥٦٥٥، ٥٦٥٦]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ ﷺ نے تو بنے اور سبز اور چوبین اور لاکھی برتن سے۔

○ ○ ○ ○

(٥١٧٧) عَنْ إِسْحٰقَ بْنِ سُوَيْدٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ إِلَّا أَنَّهُ جَعَلَ مَكَانَ الْمُزَفَّتِ: الْمُقَيَّرَ.

حضرت اسحاق بن سوید اس سند کے ساتھ روایت نقل کرتے ہیں۔اس میں لاکھی کے عوض روغنی برتن مذکور ہے۔

(٥١٧٨) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما يَقُولُ: قَدِمَ وَفْدُ عَبْدِ الْقَيْسِ عَلٰى رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ أَنْهَاكُمْ عَنِ الدُّبَّاءِ وَالْحَنْتَمِ وَالنَّقِيرِ وَالْمُقَيَّرِ وَفِي حَدِيثِ حَمَّادٍ جَعَلَ مَكَانَ الْمُقَيَّرِ: الْمُزَفَّتِ.
[راجع: ١١٥، ١١٦، ١١٧، ١١٨]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، عبدالقیس کے لوگ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے۔آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں تم کو منع کرتا ہوں تو نبے اور سبز برتن اور چوبین اور روغنی سے اور لاکھی سے۔''

○ ○ ○ ○

(٥١٧٩) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الدُّبَّاءِ وَالْحَنْتَمِ وَالْمُزَفَّتِ وَالنَّقِيرِ. [نسائی: ٥٥٧٢]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ ﷺ نے تو بنے اور سبز برتن اور لاکھی اور چوبین سے۔

○ ○ ○ ○

(٥١٨٠) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الدُّبَّاءِ وَالْحَنْتَمِ وَالْمُزَفَّتِ وَالنَّقِيرِ وَأَنْ يُخْلَطَ الْبَلَحُ بِالزَّهْوِ.
[نسائی: ٥٥٦٣، ٥٥٦٤]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ ﷺ نے تو نبے اور سبز اور لاکھی اور روغنی برتن سے، کچی اور گدر کھجور کو ملا کر بھگونے سے۔

○ ○ ○ ○

(٥١٨١) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الدُّبَّاءِ وَالنَّقِيرِ وَالْمُزَفَّتِ.

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ ﷺ نے تو نبے اور چوبین اور لاکھی برتن سے۔

(٥١٨٢) عَنْ أَبِي سَعِيدٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ نَهَى عَنِ الْجَرِّ أَنْ يُنْبَذَ فِيهِ.

ابو سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے منع کیا ٹھلیا میں نبیذ بنانے سے۔

(٥١٨٣) عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ أَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ ﷺ نَهَى عَنِ الدُّبَّاءِ وَالْحَنْتَمِ وَالنَّقِيرِ وَالْمُزَفَّتِ.

ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے منع کیا تو نبے اور سبز اور چوبین اور لاکھی برتن سے۔

○ ○ ○ ○

(٥١٨٤) عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ أَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ ﷺ نَهَى أَنْ يُنْتَبَذَ فَذَكَرَ مِثْلَهُ.

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے اس کے ساتھ روایت کیا کہ نبی کریم ﷺ نے منع فرمایا ہے کہ نبیذ بنائی جائے، پھر مذکورہ حدیث کی طرح ذکر کیا۔

(٥١٨٥) عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ قَالَ: نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الشُّرْبِ فِی الْحَنْتَمَةِ وَالدُّبَّآءِ وَالنَّقِیْرِ. [نسائی: ٥٦٤٩؛ ابن ماجه: ٣٤٠٣]

ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ ﷺ نے سبز برتن اور تو نبے اور چوبین میں پینے سے۔



(٥١٨٦) عَنْ سَعِیْدِ بْنِ جُبَیْرٍ قَالَ: اَشْهَدُ عَلَی ابْنِ عُمَرَ وَابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهُمَا شَهِدَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰی عَنِ الدُّبَّآءِ وَالْحَنْتَمِ وَالْمُزَفَّتِ وَالنَّقِیْرِ.

سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں گواہی دیتا ہوں ابن عمر رضی اللہ عنہما اور ابن عباس رضی اللہ عنہما پر انہوں نے گواہی دی کہ رسول اللہ ﷺ نے منع کیا تو نبے اور سبز برتن اور لاکھی اور چوبین سے۔



(٥١٨٧) عَنْ سَعِیْدِ بْنِ جُبَیْرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَاَلْتُ ابْنَ عُمَرَ رضی اللہ عنہما عَنْ نَبِیْذِ الْجَرِّ؟ فَقَالَ: حَرَّمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ نَبِیْذَ الْجَرِّ فَاَتَیْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما فَقُلْتُ: اَلَا تَسْمَعُ مَا یَقُوْلُ ابْنُ عُمَرَ؟ قَالَ: وَمَا یَقُوْلُ؟ قُلْتُ: قَالَ: حَرَّمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ نَبِیْذَ الْجَرِّ؟ فَقَالَ: صَدَقَ ابْنُ عُمَرَ رضی اللہ عنہما حَرَّمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ نَبِیْذَ الْجَرِّ فَقُلْتُ: وَاَیُّ شَیْءٍ نَبِیْذُ الْجَرِّ؟ فَقَالَ: کُلُّ شَیْءٍ یُصْنَعُ مِنَ الْمَدَرِ. [ابوداود: ٣٦٩١]

سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے ٹھلیا کے نبیذ کو پوچھا۔ انہوں نے کہا: حرام کیا رسول اللہ ﷺ نے ٹھلیا کے نبیذ کو۔ میں ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس آیا اور ان سے کہا: تم نے نہیں سنا ابن عمر رضی اللہ عنہ جو کہتے ہیں انہوں نے کہا: کیا کہتے ہیں؟ میں نے کہا: وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ٹھلیا کے نبیذ کو حرام کیا ہے۔ انہوں نے کہا: سچ کہا ابن عمر رضی اللہ عنہما نے۔ رسول اللہ ﷺ نے حرام کیا ٹھلیا کے نبیذ کو اور جو چیز مٹی سے بنے وہ ٹھلیا کے مثل ہے۔



(٥١٨٨) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ خَطَبَ النَّاسَ فِیْ بَعْضِ مَغَازِیْهِ قَالَ: ابْنُ عُمَرَ: فَاَقْبَلْتُ نَحْوَهٗ فَانْصَرَفَ قَبْلَ اَنْ اَبْلُغَهٗ فَسَاَلْتُ: مَاذَا قَالَ؟ قَالُوْا: نَهٰی اَنْ یُّنْتَبَذَ فِی الدُّبَّآءِ وَالْمُزَفَّتِ.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ایک جہاد میں خطبہ سنایا لوگوں کو۔ میں ادھر چلا (خطبہ سننے کو) آپ ﷺ میرے پہنچنے سے پہلے فارغ ہو گئے۔ میں نے لوگوں سے پوچھا: آپ ﷺ نے کیا فرمایا؟ انہوں نے کہا: منع کیا آپ ﷺ نے نبیذ بنانے سے تو نبے اور لاکھی میں۔

(٥١٨٩) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما بِمِثْلِ حَدِیْثِ مَالِكٍ وَلَمْ یَذْکُرُوْا: فِیْ بَعْضِ مَغَازِیْهِ اِلَّا مَالِكٌ وَاُسَامَةُ. [ابن ماجه: ٣٤٠٢]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے مالک کی حدیث کی طرح روایت منقول ہے اور اس میں سوائے مالک اور اسامہ کے جہاد کا ذکر کسی نے نہیں کیا۔



(٥١٩٠) عَنْ ثَابِتٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قُلْتُ لِابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما: نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنْ نَبِیْذِ الْجَرِّ؟ قَالَ: فَقَالَ: قَدْ زَعَمُوْا ذَاكَ قُلْتُ: اَنَهٰی عَنْهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: قَدْ زَعَمُوْا ذَاكَ.

ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے کہا: رسول اللہ ﷺ نے منع کیا ٹھلیا کے نبیذ سے؟ انہوں نے کہا: لوگ ایسا کہتے ہیں۔ میں نے کہا: کیا آپ ﷺ نے منع کیا ہے اس سے انہوں نے کہا: لوگ ایسا کہتے ہیں۔

(٥١٩١) عَنْ طَاؤسٍ رحمه الله قَالَ: قَالَ رَجُلٌ لِابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما: أَنَهٰى نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ عَنْ نَبِيْذِ الْجَرِّ؟ قَالَ: نَعَمْ ثُمَّ قَالَ طَاؤسٌ: وَاللّٰهِ اِنِّيْ سَمِعْتُهُ مِنْهُ.

[ترمذی: ١٨٦٨؛ نسائی: ٥٦٣٠، ٥٦٣١]

طاؤس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک شخص نے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے کہا: کیا جناب رسول اللہ ﷺ نے منع کیا ہے ٹھلیا کے نبیذ سے؟ انہوں نے کہا ہاں۔ طاؤس نے کہا: قسم اللہ تعالیٰ کی میں نے یہ سنا ابن عمر رضی اللہ عنہما سے۔

○ ○ ○ ○

(٥١٩٢) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما اَنَّ رَجُلًا جَآءَ فَقَالَ: أَنَهٰى النَّبِيُّ ﷺ اَنْ يُّنْبَذَ فِي الْجَرِّ وَالدُّبَّآءِ؟ قَالَ: نَعَمْ. [راجع: ٥١٩١]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے ایک شخص ان کے پاس آیا اور کہنے لگا: کیا رسول اللہ ﷺ نے منع کیا ہے ٹھلیا اور تو نبے میں نبیذ بنانے سے؟ انہوں نے کہا: ہاں۔

(٥١٩٣) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنِ الْجَرِّ وَالدُّبَّآءِ. [راجع: ٥١٩١]

ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے منع کیا ٹھلیا اور تو نبے سے۔

(٥١٩٤) عَنْ طَاؤسٍ رحمه الله يَقُوْلُ: كُنْتُ جَالِسًا عِنْدَ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما فَجَآءَهُ رَجُلٌ فَقَالَ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنْ نَبِيْذِ الْجَرِّ وَالدُّبَّآءِ وَالْمُزَفَّتِ؟ قَالَ: نَعَمْ.

[راجع: ٥١٩١]

طاؤس سے روایت ہے میں ابن عمر رضی اللہ عنہما کے پاس بیٹھا تھا اتنے میں ایک شخص آیا اور کہنے لگا: کیا رسول اللہ ﷺ نے منع کیا ٹھلیا کے نبیذ سے اور تو نبے سے اور مرتبان سے؟ انہوں نے کہا: ہاں منع کیا ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥١٩٥) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما يَقُوْلُ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الْحَنْتَمِ وَالدُّبَّآءِ وَالْمُزَفَّتِ قَالَ: سَمِعْتُهُ غَيْرَ مَرَّةٍ. [نسائی: ٥٦٥٠]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے منع کیا رسول اللہ ﷺ نے سبز برتن اور تو نبے اور لاکھی سے۔ محارب نے کہا: میں نے یہ ابن عمر رضی اللہ عنہما سے کئی بار سنا۔

(٥١٩٦) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ. قَالَ: وَاُرَاهُ قَالَ: وَالنَّقِيْرِ.

[راجع: ٥١٩٥]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے نبی ﷺ سے اسی طرح حدیث روایت کی ہے اور اس میں نقیر کا بھی ذکر ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥١٩٧) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما يَقُوْلُ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الْجَرِّ وَالدُّبَّآءِ وَالْمُزَفَّتِ وَقَالَ: ((اِنْتَبِذُوْا فِي الْاَسْقِيَةِ)).

ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے منع کیا رسول اللہ ﷺ نے ٹھلیا اور تو نبے اور لاکھی برتن سے اور فرمایا: ''نبیذ بناؤ مشکیزوں میں۔''

○ ○ ○ ○

(٥١٩٨) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما يُحَدِّثُ قَالَ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الْحَنْتَمَةِ فَقُلْتُ: مَا الْحَنْتَمَةُ؟ قَالَ: الْجَرَّةُ. [نسائی: ٥٦٣٣]

ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے منع کیا رسول اللہ ﷺ نے حنتمہ سے۔ میں نے کہا: حنتمہ کیا ہے؟ کہا: ٹھلیا۔

○ ○ ○ ○

(٥١٩٩) عَنْ زَاذَانَ قَالَ: قُلْتُ لِابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما:

زاذان سے روایت ہے میں نے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے کہا: حدیث بیان کرو

حَدِّثْنِیْ بِمَا نَهٰی عَنْهُ النَّبِیُّ ﷺ مِنَ الْاَشْرِبَةِ بِلُغَتِكَ وَفَسِّرْهُ لِیْ بِلُغَتِنَا فَاِنَّ لَكُمْ لُغَةً سِوٰی لُغَتِنَا فَقَالَ: نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الْحَنْتَمِ وَهِیَ الْجَرَّةُ وَعَنِ الدُّبَّاءِ وَهِیَ الْقَرْعَةُ وَعَنِ الْمُزَفَّتِ وَهُوَ الْمُقَيَّرُ وَعَنِ النَّقِيْرِ وَهِیَ النَّخْلَةُ تُنْسَحُ نَسْحًا وَتُنْقَرُ نَقْرًا وَاَمَرَ اَنْ يُّنْتَبَذَ فِی الْاَسْقِيَةِ.

[ترمذی: ۱۸۶۸؛ نسائی: ۵۶٦۱]

مجھ سے ان شرابوں کی جن سے رسول اللہ ﷺ نے منع کیا، اپنی زبان میں اور ترجمہ کرو اس کا ہماری زبان میں' کیونکہ تمہاری زبان سے ہماری زبان جدا ہے۔ انہوں نے کہا: منع کیا آپ ﷺ نے حنتم سے اور وہ ٹھلیا ہے اور دباء سے اور وہ تونبا ہے اور مزفت سے اور وہ روغنی ہے اور نقیر سے اور وہ کھجور کی لکڑی ہے جو چھیل کر کر یدی جاتی ہے اور حکم کیا آپ ﷺ نے نبیذ بنانے کا مشکوں میں۔



(۵۲۰۰) عَنْ شُعْبَةَ فِیْ هٰذَا الْاِسْنَادِ.

حضرت شعبہ رحمۃ اللہ علیہ سے اسی سند کے ساتھ روایت مروی ہے۔



[راجع: ۵۱۹۹]

(۵۲۰۱) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ عِنْدَ هٰذَا الْمِنْبَرِ وَاَشَارَ اِلٰی مِنْبَرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَدِمَ وَفْدُ عَبْدِ الْقَيْسِ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَسَاَلُوْهُ عَنِ الْاَشْرِبَةِ فَنَهَاهُمْ عَنِ الدُّبَّاءِ وَالنَّقِيْرِ وَالْحَنْتَمِ فَقُلْتُ [لَهٗ] يَا اَبَا مُحَمَّدٍ! وَالْمُزَفَّتِ؟ وَظَنَنَّا اَنَّهٗ نَسِيَهٗ فَقَالَ: لَمْ اَسْمَعْهُ يَوْمَئِذٍ مِنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما وَقَدْ كَانَ يَكْرَهُ. [نسائی: ۵٦٤۸]

سعید بن المسیب رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے میں نے سنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے اس منبر کے پاس اور اشارہ کیا رسول اللہ ﷺ کے منبر کی طرف کہ عبدالقیس کے لوگ آئے رسول اللہ ﷺ کے پاس اور پوچھا آپ ﷺ سے شرابوں کا۔ آپ ﷺ نے منع کیا ان کو تونبے اور چوبین اور حنتم سے۔ میں نے کہا: اے ابو محمد! اور لاکھی سے اور ہم سمجھے کہ وہ بھول گئے۔ انہوں نے کہا: اس دن میں نے لاکھی کا لفظ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے نہیں سنا لیکن وہ مکروہ جانتے تھے لاکھی کو بھی۔



(۵۲۰۲) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ وَابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰی عَنِ النَّقِيْرِ وَالْمُزَفَّتِ وَالدُّبَّاءِ. [نسائی: ۵٦٦۳]

جابر رضی اللہ عنہ اور ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے منع کیا چوبین اور لاکھی اور تونبے سے۔



(۵۲۰۳) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَنْهٰی عَنِ الْجَرِّ وَالدُّبَّاءِ وَالْمُزَفَّتِ.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے آپ ﷺ منع فرماتے تھے ٹھلیا اور تونبے اور لاکھی سے۔



(۵۲۰٤) قَالَ اَبُو الزُّبَيْرِ وَسَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الْجَرِّ وَالْمُزَفَّتِ وَالنَّقِيْرِ وَكَانَ رَسُوْلُ

ابوالزبیر نے کہا: میں نے جابر رضی اللہ عنہ سے سنا کہ منع کیا رسول اللہ ﷺ نے ٹھلیا سے اور لاکھی سے اور چوبین برتن سے اور آپ ﷺ کو جب کوئی برتن نہ ملتا نبیذ بنانے کے لیے نبیذ بنایا جاتا آپ ﷺ کے لیے

اللّٰهِ ﷺ اِذَا لَمْ يَجِدْ شَيْئًا يُنْتَبَذُ لَهُ فِيهِ نُبِذَ لَهُ فِي تَوْرٍ مِنْ حِجَارَةٍ.

گھڑے میں پتھر کے۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٠٥) عَنْ جَابِرٍ ؓ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يُنْتَبَذُ لَهُ فِي تَوْرٍ مِنْ حِجَارَةٍ.
[نسائی: ٥٦٢٩؛ ابن ماجه: ٣٤٠٠]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کے لیے نبیذ بنایا جاتا پتھر کے گھڑے میں۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٠٦) عَنْ جَابِرٍ ؓ قَالَ: كَانَ يُنْبَذُ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِي سِقَاءٍ فَاِذَا لَمْ يَجِدُوْا سِقَاءً نُبِذَ لَهُ فِي تَوْرٍ مِنْ حِجَارَةٍ. فَقَالَ بَعْضُ الْقَوْمِ ـ وَاَنَا اَسْمَعُ ـ لِاَبِي الزُّبَيْرِ قَالَ مِنْ بِرَامٍ؟ قَالَ: مِنْ بِرَامٍ. [ابوداود: ٣٧٠٢]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کے لیے نبیذ بنایا جاتا ایک مشک میں، جب مشک نہ ملتی تو پتھر کے گھڑے میں بناتے۔ بعض نے کہا: میں نے ابوالزبیر سے سنا، وہ کہتے تھے گھڑا ابرام کا تھا یعنی پتھر کا۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٠٧) عَنْ بُرَيْدَةَ ؓ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((نَهَيْتُكُمْ عَنِ النَّبِيْذِ اِلَّا فِي سِقَاءٍ فَاشْرَبُوْا فِي الْاَسْقِيَةِ كُلِّهَا وَلَا تَشْرَبُوْا مُسْكِرًا)).
[راجع: ٢٢٦٠]

بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں نے تم کو منع کیا تھا نبیذ بنانے سے سوائے مشک کے اور برتنوں میں۔ اب سب برتنوں میں بناؤ لیکن نہ پیو اس شراب کو جس میں نشہ ہو۔''

○ ○ ○ ○

(٥٢٠٨) عَنْ بُرَيْدَةَ ؓ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((نَهَيْتُكُمْ عَنِ الظُّرُوْفِ وَاِنَّ الظُّرُوْفَ اَوْ ظَرْفًا لَا يُحِلُّ شَيْئًا وَلَا يُحَرِّمُهُ وَكُلُّ مُسْكِرٍ حَرَامٌ)). [راجع: ٢٢٦٠]

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں نے تم کو منع کیا تھا برتنوں سے لیکن برتنوں سے کوئی چیز حلال یا حرام نہیں ہوئی اور ہر نشہ کرنے والی چیز حرام ہے۔''

○ ○ ○ ○

(٥٢٠٩) عَنْ بُرَيْدَةَ ؓ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((كُنْتُ نَهَيْتُكُمْ عَنِ الْاَشْرِبَةِ فِي ظُرُوْفِ الْاَدَمِ فَاشْرَبُوْا فِي كُلِّ وِعَاءٍ غَيْرَ اَنْ لَا تَشْرَبُوْا مُسْكِرًا)). [راجع: ٢٢٦٠]

بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں نے تم کو منع کیا تھا چمڑے کے برتنوں میں پینے سے، اب پیو ہر برتن میں پر نہ پیو نشہ لانے والی چیز۔''

○ ○ ○ ○

(٥٢١٠) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو ؓ قَالَ: لَمَّا نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ النَّبِيْذِ فِي الْاَوْعِيَةِ قَالُوْا: لَيْسَ كُلُّ النَّاسِ يَجِدُ فَاَرْخَصَ لَهُمْ فِي الْجَرِّ غَيْرِ الْمُزَفَّتِ. [بخاری: ٥٥٩٣؛ ابوداود: ٣٧٠١، ٣٧٠٢؛ نسائی: ٥٦٦٦]

عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، جب منع کیا رسول اللہ ﷺ نے برتنوں میں نبیذ بنانے سے تو لوگوں نے کہا: ہر ایک آدمی کو چمڑے کی مشک نہیں ملتی۔ پھر آپ ﷺ نے اجازت دی ٹھلیا کی جو لاکھی نہ ہو۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ بَيَانِ اَنَّ كُلَّ مُسْكِرٍ خَمْرٌ

## باب: ہر نشہ لانے والی شراب خمر ہے اور ہر خمر حرام

وَاَنَّ كُلَّ خَمْرٍ حَرَامٌ .

ہے۔

(٥٢١١) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ : سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الْبِتْعِ؟ فَقَالَ: ((كُلُّ شَرَابٍ اَسْكَرَ فَهُوَ حَرَامٌ)). [بخاري: ٢٤٢ ، ٥٥٨٥ ، ٥٥٨٦؛ ترمذي: ١٨٦٣؛ نسائي: ٣٣٨٦ ، ٥٦٠٧ ، ٥٦٠٨ ، ٥٦٠٩ ، ٥٦١٠]

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا لوگوں نے بتع کو (شہد کی شراب کو؟) آپ ﷺ نے فرمایا: ''جس شراب میں نشہ ہو وہ حرام ہے۔''



(٥٢١٢) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها تَقُوْلُ : سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الْبِتْعِ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((كُلُّ شَرَابٍ اَسْكَرَ فَهُوَ حَرَامٌ)). [راجع: ٥٢١١]

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ سے شہد کی شراب کے بارے میں پوچھا گیا تو رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''ہر وہ شراب کہ جو نشہ پیدا کرے وہ حرام ہے۔''



(٥٢١٣) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَيْسَ فِيْ حَدِيْثِ سُفْيَانَ وَصَالِحٍ سُئِلَ عَنِ الْبِتْعِ؟ وَهُوَ فِيْ حَدِيْثِ مَعْمَرٍ فِيْ حَدِيْثِ صَالِحٍ اَنَّهَا سَمِعَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((كُلُّ شَرَابٍ مُسْكِرٍ حَرَامٌ)). [راجع: ٥٢١١]

حضرت زہری رحمۃ اللہ علیہ سے اس سند کے ساتھ روایت منقول ہے اور سفیان اور صالح کی حدیثوں میں شہد کی شراب کے بارے میں پوچھنے کا ذکر نہیں ہے اور معمر اور صالح کی حدیث میں ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا ''ہر نشہ پیدا کرنے والی چیز حرام ہے۔''



(٥٢١٤) عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى رضي الله عنه قَالَ: بَعَثَنِي النَّبِيُّ ﷺ اَنَا وَمُعَاذَ بْنَ جَبَلٍ اِلَى الْيَمَنِ فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ شَرَابًا يُصْنَعُ بِاَرْضِنَا يُقَالُ لَهُ الْمِزْرُ مِنَ الشَّعِيْرِ وَشَرَابًا يُقَالُ لَهُ الْبِتْعُ مِنَ الْعَسَلِ فَقَالَ: ((كُلُّ مُسْكِرٍ حَرَامٌ)). [راجع: ٤٥٢٦]

ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے مجھ کو اور معاذ کو یمن کی طرف بھیجا۔ میں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! ہمارے ملک میں ایک شراب بنتی ہے جس کو مزر کہتے ہیں وہ جو سے بنتی ہے (انگریزی میں اس کو بیئر کہتے ہیں) اور ایک شراب شہد سے بنتی ہے جس کو بتع کہتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ہر نشہ والی شراب حرام ہے۔''



(٥٢١٥) عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى رضي الله عنه اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ بَعَثَهُ وَمُعَاذًا اِلَى الْيَمَنِ فَقَالَ لَهُمَا: ((بَشِّرَا وَيَسِّرَا وَعَلِّمَا وَلَا تُنَفِّرَا)) وَاَرَاهُ قَالَ ((وَتَطَاوَعَا)) قَالَ: فَلَمَّا وَلّٰى رَجَعَ اَبُوْ مُوْسٰى رضي الله عنه فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اَنَّ لَهُمْ شَرَابًا: مِنَ الْعَسَلِ يُطْبَخُ حَتّٰى يَعْقِدَ وَالْمِزْرُ يُصْنَعُ مِنَ الشَّعِيْرِ

ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے ان کو اور معاذ کو یمن کی طرف بھیجا اور ان دونوں سے فرمایا: ''لوگوں کو خوش رکھنا اور ان پر آسانی کرنا اور دین کی باتیں سکھلانا اور نفرت نہ دلانا اور دونوں اتفاق سے رہنا۔'' جب انہوں نے پیٹھ موڑی تو حضرت ابو موسیٰ لوٹے اور عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! یمن والوں کے پاس ایک شراب ہوتی ہے شہد سے جو پکائی جاتی ہے یہاں تک جم جاتی ہے اور ایک شراب ہوتی ہے مزر کی جو

فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَا اَسْكَرَ عَنِ الصَّلٰوةِ فَهُوَ حَرَامٌ)). [راجع:٤٥٢٦]

بنائی جاتی ہے جو سے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''جو شراب نماز سے غافل کردے وہ حرام ہے۔''

(٥٢١٦) عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى رضی اللہ عنہ قَالَ: بَعَثَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَمُعَاذًا اِلَى الْيَمَنِ فَقَالَ: ((ادْعُوا النَّاسَ وَبَشِّرَا وَلَا تُنَفِّرَا وَيَسِّرَا وَلَا تُعَسِّرَا)) قَالَ: فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اَفْتِنَا فِيْ شَرَابَيْنِ كُنَّا نَصْنَعُهُمَا بِالْيَمَنِ: الْبِتْعُ وَهُوَ مِنَ الْعَسَلِ يُنْبَذُ حَتّٰى يَشْتَدَّ وَالْمِزْرُ وَهُوَ مِنَ الذُّرَةِ وَالشَّعِيْرِ يُنْبَذُ حَتّٰى يَشْتَدَّ قَالَ: وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَدْ اُعْطِيَ جَوَامِعَ الْكَلِمِ بِخَوَاتِمِهٖ فَقَالَ: ((اَنْهٰى عَنْ كُلِّ مُسْكِرٍ اَسْكَرَ عَنِ الصَّلٰوةِ)). [راجع:٤٥٢٦]

ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے مجھ کو اور معاذ کو یمن کی طرف بھیجا تو فرمایا: ''بلاؤ لوگوں کو (اسلام کی طرف) اور خوش رکھوان کو اور نفرت مت دلاؤ اور آسانی کرواور دشواری مت ڈالو۔'' میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! ہم کو فتویٰ دیجیے، دو شرابوں میں جن کو ہم بنایا کرتے تھے۔ یمن میں ایک تو بتع کی شہد سے بنتی ہے جب وہ جھاگ مارنے لگے دوسری مزر جو جوار یا جو ہوتی ہے اس کو بھگوتے ہیں یہاں تک کہ تیز ہو جائے اور رسول اللہ ﷺ کو اللہ نے وہ باتیں دی تھیں جن میں لفظ تھوڑے ہوں اور معنی بہت ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں منع کرتا ہوں ہر نشہ لانے والی شراب سے جو باز رکھے نماز سے۔''



(٥٢١٧) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَجُلًا قَدِمَ مِنْ جَيْشَانَ وَجَيْشَانُ مِنَ الْيَمَنِ فَسَاَلَ النَّبِيَّ ﷺ عَنْ شَرَابٍ يَشْرَبُوْنَهٗ بِاَرْضِهِمْ مِنَ الذُّرَةِ يُقَالُ لَهُ الْمِزْرُ؟ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((اَوَ مُسْكِرٌ هُوَ؟)) قَالَ: نَعَمْ۔ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((كُلُّ مُسْكِرٍ حَرَامٌ اِنَّ عَلَى اللّٰهِ [عَزَّوَجَلَّ] عَهْدًا لِمَنْ يَّشْرَبُ الْمُسْكِرَ اَنْ يَّسْقِيَهٗ مِنْ طِيْنَةِ الْخَبَالِ)) قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! وَمَا طِيْنَةُ الْخَبَالِ: قَالَ ((عَرَقُ اَهْلِ النَّارِ اَوْ عُصَارَةُ اَهْلِ النَّارِ)). [نسائی: ٥٧٢٥]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' ایک شخص جیشان سے آیا اور جیشان ایک شہر ہے یمن میں۔ اس نے پوچھا اس شراب کا جو پیتے تھے اس کے ملک میں اور وہ جوار سے بنتی ہے اس کو مزر کہتے تھے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اس میں نشہ ہے؟ وہ بولا: ہاں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: 'جو نشہ کرے حرام ہے اور اللہ تعالیٰ نے عہد کیا ہے جو نشہ پیے اس کو طینۃ الخبال پلائے گا۔'' (آخرت میں) لوگوں نے عرض کیا: طینۃ الخبال کیا ہے؟ یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ پسینہ ہے جہنمیوں کا۔''



(٥٢١٨) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((كُلُّ مُسْكِرٍ خَمْرٌ وَكُلُّ مُسْكِرٍ حَرَامٌ وَمَنْ شَرِبَ الْخَمْرَ فِي الدُّنْيَا فَمَاتَ وَهُوَ يُدْمِنُهَا لَمْ يَتُبْ لَمْ يَشْرَبْهَا فِي الْاٰخِرَةِ)).

[ابوداود: ٣٦٧٩؛ ترمذی: ١٨٦١؛ نسائی: ٥٥٩٨، ٥٥٩٩، ٥٦٠٠، ٥٦٠١]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ہر نشہ کرنے والی شراب خمر ہے اور ہر نشہ کرنے والی شراب حرام ہے اور جو شخص دنیا میں خمر پیئے گا پھر مر جائے گا پیتے پیتے اور توبہ نہ کرے گا تو اس کو آخرت میں خمر نہیں ملے گا۔''



(٥٢١٩) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((كُلُّ مُسْكِرٍ خَمْرٌ وَكُلُّ مُسْكِرٍ حَرَامٌ)).

ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”ہر نشہ لانے والا نشہ خمر ہے اور نشہ لانے والی شراب حرام ہے۔“

○ ○ ○ ○

(٥٢٢٠) عَنْ مُوْسَى بْنِ عُقْبَةَ رحمہ اللہ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ.

موسیٰ بن عقبہ رضی اللہ عنہ سے اس سند کے ساتھ اسی طرح حدیث روایت کی گئی ہے۔

(٥٢٢١) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: وَلَا اَعْلَمُهُ اِلَّا عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((كُلُّ مُسْكِرٍ خَمْرٌ وَكُلُّ خَمْرٍ حَرَامٌ)).

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”ہر نشہ لانے والی خمر ہے اور ہر خمر حرام ہے۔“

فائدہ: یہ شکل اول کی پہلی ضرب ہے اور اس کا نتیجہ یہ ہے کہ ہر نشہ لانے والی شراب حرام ہے اس میں کوئی خصوصیت نہیں کہ وہ انگور کی ہو یا جو کی یا جوار کا جونشہ کرے وہ حرام ہے۔ اب بعض لوگ یہ کہتے ہیں کہ حدیث سے اس مقدار کی حرمت نکلتی ہے جس سے نشہ ہو جائے اور قلیل کی حرمت نہیں نکلتی اس کا جواب یہ ہے کہ دوسری حدیث میں صاف موجود ہے جس شراب کی کثیر مقدار نشہ کرے اس میں سے قلیل بھی حرام ہے تو اب کوئی شبہ باقی نہ رہا۔

## بَابُ عُقُوْبَةِ مَنْ شَرِبَ الْخَمْرَ اِذَا لَمْ يَتُبْ مِنْهَا بِمَنْعِهِ اِيَّاهَا فِي الْاٰخِرَةِ.

## باب: جو شخص دنیا میں شراب پیے اور توبہ نہ کرے۔

(٥٢٢٢) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((مَنْ شَرِبَ الْخَمْرَ فِي الدُّنْيَا حُرِمَهَا فِي الْاٰخِرَةِ)).

[بخاري: ٥٥٧٥؛ نسائي: ٥٦٨٧]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جو شخص دنیا میں شراب پیے وہ آخرت میں شراب سے محروم رہے گا۔“

○ ○ ○ ○

(٥٢٢٣) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: ((مَنْ شَرِبَ الْخَمْرَ فِي الدُّنْيَا فَلَمْ يَتُبْ مِنْهَا حُرِمَهَا فِي الْاٰخِرَةِ فَلَمْ يُسْقَهَا)) قِيْلَ لِمَالِكٍ: رَفَعَهُ؟ قَالَ: نَعَمْ. [راجع: ٥٢٢٢]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا: ”جو شخص دنیا میں شراب پیے پھر اس سے توبہ نہ کرے وہ آخرت میں شراب سے محروم رہے گا اور اس کو نہ پیے گا۔“ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے پوچھا: عبداللہ نے اس حدیث کو مرفوع بیان کیا ہے؟ انہوں نے کہا: ہاں۔

(٥٢٢٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((مَنْ شَرِبَ الْخَمْرَ فِي الدُّنْيَا لَمْ يَشْرَبْهَا فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا اَنْ يَتُوْبَ)).

[ابن ماجه: ٣٣٧٣]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جو شخص دنیا میں خمر پیے وہ آخرت میں نہ پیے گا، مگر جب توبہ کرے۔“

○ ○ ○ ○

(٥٢٢٥) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ عُبَيْدِ اللّٰهِ.

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نبی ﷺ سے عبیداللہ کی حدیث کی طرح روایت کرتے ہیں۔

## بَابُ اِبَاحَةِ النَّبِيْذِ الَّذِىْ لَمْ يَشْتَدَّ وَلَمْ يَصِرْ مُسْكِرًا.

## باب: جس نبیذ میں تیزی نہ آئی ہو اور نہ اس میں نشہ ہو وہ حلال ہے۔

(٥٢٢٦) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُنْتَبَذُ لَهُ اَوَّلَ اللَّيْلِ فَيَشْرَبُهُ اِذَا اَصْبَحَ يَوْمَهُ ذٰلِكَ وَاللَّيْلَةَ الَّتِىْ تَجِيْءُ وَالْغَدَ وَاللَّيْلَةَ الْاُخْرٰى وَالْغَدَ اِلَى الْعَصْرِ فَاِنْ بَقِىَ شَيْءٌ سَقَاهُ الْخَادِمَ اَوْ اَمَرَبِهٖ فَصُبَّ.

[ابوداود: ٣٧١٣؛ نسائى: ٥٧٥٣، ٥٧٥٤، ٥٧٥٥؛ ابن ماجه: ٣٣٩٩]

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ کے لیے اول رات میں نبیذ بھگو دیتے۔ آپ ﷺ اس کو پیتے صبح کو۔ پھر دوسری رات کو پھر صبح کو پھر تیسری رات کو پھر صبح کو عصر تک اس کے بعد جو بچتا تو آپ ﷺ خادم کو پلا دیتے یا حکم دیتے وہ بہا دیا جاتا۔

فائدہ۔ اگر اس میں تیزی نہ آتی اور نشہ والی کوئی نشانی ظاہر نہ ہوتی تو خادم کو دے دیتے۔ ورنہ بہا دیتے غرض یہ کہ آپ ﷺ تیسرے دن تک پیتے کیونکہ اس مدت میں کوئی تیزی نہیں آتی اور وہ مثل شربت کے ہوتا ہے۔

(٥٢٢٧) عَنْ يَحْيَى الْبَهْرَانِيِّ قَالَ: ذَكَرُوْا النَّبِيْذَ عِنْدَ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما فَقَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُنْتَبَذُ لَهُ فِىْ سِقَاءٍ قَالَ شُعْبَةُ: مِنْ لَيْلَةِ الْاِثْنَيْنِ فَيَشْرَبُهُ يَوْمَ الْاِثْنَيْنِ وَالثَّلَاثَاءِ اِلَى الْعَصْرِ فَاِنْ فَضَلَ مِنْهُ شَيْءٌ سَقَاهُ الْخَادِمَ اَوْصَبَّهٗ. [راجع: ٥٢٢٥]

یحییٰ بہرانی رضی اللہ عنہما سے روایت ہے لوگوں نے نبیذ کا ذکر کیا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے سامنے۔ انہوں نے کہا: رسول اللہ ﷺ کے لیے نبیذ بنایا جاتا تھا مشک میں۔ شعبہ نے کہا: پیر کی رات کو پھر آپ ﷺ پیتے اس کو پیر کے دن اور منگل کے دن عصر تک جو کچھ بچتا وہ خادم کو پلا دیتے یا بہا دیتے۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٢٨) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُنْقَعُ لَهُ الزَّبِيْبُ فَيَشْرَبُهُ الْيَوْمَ وَالْغَدَ وَبَعْدَ الْغَدِ اِلٰى مَسَاءِ الثَّالِثَةِ ثُمَّ يَأْمُرُ بِهٖ فَيُسْقٰى اَوْيُهْرَاقُ. [راجع:٥٢٢٥]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ کے لیے انگور بھگوئے جاتے۔ آپ ﷺ اس دن پیتے پھر دوسرے دن پھر تیسرے دن شام تک، پھر آپ ﷺ حکم کرتے اس کے پینے کا (جب مسکر نہ ہو) یا گرا دینے کا (جب مسکر ہو)۔

(٥٢٢٩) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُنْبَذُ لَهُ الزَّبِيْبُ فِى السِّقَاءِ فَيَشْرَبُهُ يَوْمَهُ وَالْغَدَ وَبَعْدَ الْغَدِ فَاِذَا كَانَ مُسْىِ الثَّالِثَةِ شَرِبَهُ وَسَقَاهُ فَاِنْ فَضَلَ شَيْءٌ اَهْرَاقَهُ.

[راجع: ٥٢٢٥]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ کے لیے انگور بھگوئے جاتے مشک میں۔ آپ ﷺ اس دن پیتے پھر دوسرے دن، پھر تیسرے دن کی شام کو اس کو پیتے اور پلاتے اور جو کچھ بچ رہتا اس کو بہا دیتے۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٣٠) عَنْ يَحْيَى النَّخْعِيِّ قَالَ: سَأَلَ

یحییٰ نخعی سے روایت ہے کچھ لوگوں نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے پوچھا

قَوْمٌ ابْنَ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہ عَنْ بَيْعِ الْخَمْرِ وَشِرَائِهَا وَالتِّجَارَةِ فِيهَا؟ فَقَالَ: أَمُسْلِمُونَ أَنْتُمْ؟ قَالُوا: نَعَمْ قَالَ: فَإِنَّهُ لَا يَصْلُحُ بَيْعُهَا وَلَا شِرَاؤُهَا وَلَا التِّجَارَةُ فِيهَا قَالَ: فَسَأَلُوهُ عَنِ النَّبِيذِ: فَقَالَ خَرَجَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ فِي سَفَرٍ ثُمَّ رَجَعَ وَقَدْ نَبَذَ نَاسٌ مِنْ أَصْحَابِهِ فِي حَنَاتِمَ وَنَقِيرٍ وَدُبَّاءٍ فَأَمَرَ بِهِ فَأُهْرِيقَ ثُمَّ أَمَرَ بِسِقَاءٍ فَجُعِلَ فِيهِ زَبِيبٌ وَمَاءٌ فَجُعِلَ مِنَ اللَّيْلِ فَأَصْبَحَ فَشَرِبَ مِنْهُ يَوْمَهُ ذٰلِكَ وَلَيْلَتَهُ الْمُسْتَقْبِلَةَ وَمِنَ الْغَدِ حَتَّى أَمْسَى فَشَرِبَهُ وَسَقَى فَلَمَّا أَصْبَحَ أَمَرَ بِمَا بَقِيَ مِنْهُ فَأُهْرِيقَ. [راجع:٥٢٢٥]

شراب کی بیع اور تجارت کو۔ انہوں نے کہا: تم مسلمان ہو وہ بولے: ہاں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا: تو نہ اس کی بیع درست ہے، نہ خرید، نہ تجارت اس کی۔ پھر لوگوں نے ان سے نبیذ کا پوچھا: انہوں نے کہا: رسول اللہ ﷺ سفر میں نکلے پھر لوٹے تو لوگوں نے آپ ﷺ کے اصحاب میں سے نبیذ بنایا تھا سبز گھڑوں میں اور چوبین برتن میں اور تونبے میں۔ آپ ﷺ نے حکم دیا وہ بہایا گیا پھر آپ ﷺ نے حکم دیا۔ ایک مشک میں انگور اور پانی ڈالا گیا۔ وہ رات بھر یونہی رہا۔ پھر صبح کو آپ ﷺ نے اس میں سے پیا اور دوسری رات کو پھر دوسرے دن صبح کو شام تک پیا اور پلایا پھر تیسرے دن جو بچا آپ ﷺ نے حکم دیا وہ بہایا گیا۔



(٥٢٣١) عَنْ ثُمَامَةَ يَعْنِي ابْنَ حَزْنٍ الْقُشَيْرِيَّ قَالَ: لَقِيتُ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا فَسَأَلْتُهَا عَنِ النَّبِيذِ؟ فَدَعَتْ عَائِشَةُ جَارِيَةً حَبَشِيَّةً فَقَالَتْ: سَلْ هٰذِهِ إِنَّمَا كَانَتْ تَنْبِذُ لِرَسُولِ اللَّهِ ﷺ فَقَالَتِ الْحَبَشِيَّةُ: كُنْتُ أَنْبِذُ لَهُ فِي سِقَاءٍ مِنَ اللَّيْلِ وَأُوكِيهِ وَأُعَلِّقُهُ فَإِذَا أَصْبَحَ مِنْهُ شَرِبَ مِنْهُ.

ثمامہ بن حزن قشیری سے روایت ہے، میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ملا ان سے نبیذ کا پوچھا انہوں نے ایک حبشی لونڈی کو بلایا اور کہا: اس سے پوچھ، وہ رسول اللہ ﷺ کے لیے نبیذ بنایا کرتی تھی، اس نے کہا: میں آپ ﷺ کے لیے مشک میں رات کو نبیذ بھگوتی اور ڈاٹ لگا دیتی اور پھر لٹکا دیتی، صبح کو آپ ﷺ اس میں سے پیتے۔



(٥٢٣٢) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كُنَّا نَنْبِذُ لِرَسُولِ اللَّهِ ﷺ فِي سِقَاءٍ يُوكَى أَعْلَاهُ وَلَهُ عَزْلَاءُ نَنْبِذُهُ غُدْوَةً فَيَشْرَبُهُ عِشَاءً وَنَنْبِذُهُ عِشَاءً فَيَشْرَبُهُ غُدْوَةً.

[ابوداود: ٣٧١١؛ ترمذی: ١٨٧١]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، ہم رسول اللہ ﷺ کے لیے ایک مشک میں نبیذ بھگوتے اور ڈاٹ لگا دیتے، اس میں سوراخ تھا، صبح کو ہم بھگوتے اور رات کو آپ ﷺ پیتے اور رات کو بھگوتے اور صبح کو آپ ﷺ پیتے۔



(٥٢٣٣) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: دَعَا أَبُو أُسَيْدٍ السَّاعِدِيُّ رضی اللہ عنہ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ فِي عُرْسِهِ فَكَانَتِ امْرَأَتُهُ يَوْمَئِذٍ خَادِمَهُمْ وَهِيَ الْعَرُوسُ قَالَ سَهْلٌ: تَدْرُونَ مَا سَقَتْ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ؟ أَنْقَعَتْ لَهُ تَمَرَاتٍ مِنَ

سہل بن سعد سے روایت ہے، ابو اسید ساعدی رضی اللہ عنہ نے اپنی شادی میں رسول اللہ ﷺ کی دعوت کی اور ان کی عورت ہی کام کرتی تھی اس دن اور وہی دلہن بھی تھی۔ سہل نے کہا: تم جانتے ہو اس نے رات کو رسول اللہ ﷺ کو کیا پلایا تھا۔ اس نے چند کھجوریں بھگو دیں تھیں ایک گھڑے میں، جب آپ ﷺ کھانا کھا چکے تو اس کا شربت آپ ﷺ کو پلایا۔

اللَّيْلِ فِيْ تَوْرٍ فَلَمَّا اَكَلَ سَقَتْهُ اِيَّاهُ .

[بخاری: ٦٦٨٥، ٥١٧٦؛ ابن ماجہ:١٩١٢]

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلا کہ میزبان بعض مہمانوں کی تخصیص کرسکتا ہے عمدہ کھانے سے یا شربت سے بشرطیکہ اوروں کو رنج نہ ہو اور صحابہ تو خوش ہوتے تھے رسول اللہ ﷺ کی زیادہ خاطر کرنے سے۔

(٥٢٣٤) عَنْ سَهْلٍ يَقُوْلُ : اَتَى اَبُوْ اُسَيْدٍ السَّاعِدِيُّ رضی اللہ عنہ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَدَعَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِهِ وَلَمْ يَقُلْ : فَلَمَّا اَكَلَ سَقَتْهُ اِيَّاهُ . [بخاری:٥١٨٣، ٥٥٩١]

سہل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ابو اسید ساعدی رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور آپ کی مثل اور یہ نہیں کہا کہ جب آپ کھا چکے تو اس کا شربت آپ ﷺ کو پلایا۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٣٥) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رضی اللہ عنہ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ وَقَالَ : فِيْ تَوْرٍ مِّنْ حِجَارَةٍ فَلَمَّا فَرَغَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مِنَ الطَّعَامِ اَمَاثَتْهُ فَسَقَتْهُ تَخُصُّهُ بِذٰلِكَ. [بخاری:٥١٨٢]

حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے یہی حدیث منقول ہے اور اس میں پتھر کے پیالے کا ذکر ہے اور اس میں یہ ہے کہ جب آپ ﷺ کھانے سے فارغ ہوئے تو اس عورت نے ملا ان کھجوروں کو اور وہ صرف آپ ﷺ کو پلایا گیا۔

(٥٢٣٦) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: ذُكِرَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ امْرَاَةٌ مِّنَ الْعَرَبِ فَاَمَرَ اَبَا اُسَيْدٍ اَنْ يُّرْسِلَ اِلَيْهَا فَاَرْسَلَ اِلَيْهَا فَقَدِمَتْ فَنَزَلَتْ فِيْ اُجُمِ بَنِيْ سَاعِدَةَ فَخَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حَتّٰى جَآءَ هَا فَدَخَلَ عَلَيْهَا فَاِذَا امْرَاَةٌ مُنَكِّسَةٌ رَأْسَهَا فَلَمَّا كَلَّمَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَتْ : اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْكَ قَالَ: ((قَدْ اَعَذْتُكِ مِنِّيْ)) فَقَالُوْا لَهَا : اَتَدْرِيْنَ مَنْ هٰذَا؟ فَقَالَتْ : لَا. فَقَالُوْا : هٰذَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ جَآءَ كِ لِيَخْطُبَكِ فَقَالَتْ : اَنَا كُنْتُ اَشْقٰى مِنْ ذٰلِكَ۔ قَالَ سَهْلٌ: فَاَقْبَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَئِذٍ حَتّٰى جَلَسَ فِيْ سَقِيْفَةِ بَنِيْ سَاعِدَةَ هُوَ وَاَصْحَابُهُ ثُمَّ قَالَ: ((اَسْقِنَا)) لِسَهْلٍ قَالَ: فَاَخْرَجْتُ لَهُمْ هٰذَا لْقَدَحَ فَاَسْقَيْتُهُمْ فِيْهِ قَالَ اَبُوْحَازِمٍ : فَاَخْرَجَ لَنَا سَهْلٌ ذٰلِكَ الْقَدَحَ فَشَرِبْنَا فِيْهِ ۔قَالَ۔ ثُمَّ اسْتَوْهَبَهُ بَعْدَ ذٰلِكَ

سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کے سامنے عرب کی ایک عورت کا ذکر ہوا۔ آپ ﷺ نے ابو اسید کو حکم دیا پیغام دینے کا۔ انہوں نے پیام دیا، وہ آئی اور بنی ساعدہ کے قلعوں میں اتری، رسول اللہ ﷺ نکلے اور اس کے پاس تشریف لے گئے، جب وہاں پہنچے دیکھا تو ایک عورت ہے سر جھکائے ہوئے، آپ ﷺ نے اس سے بات کی، وہ بولی: میں اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگتی ہوں تم سے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”تو نے اپنے تئیں بچا لیا مجھ سے۔“ (یعنی اب میں تجھ سے کچھ نہیں کرنے کا)۔ لوگوں نے اس سے کہا: تو جانتی ہے یہ کون شخص ہیں، وہ بولی: نہیں، میں نہیں جانتی۔ لوگوں نے کہا: اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں اللہ کی رحمت اور سلام ہو ان پر وہ تشریف لائے تھے تجھ سے نسبت کرنے کو، وہ بولی: میں بدقسمت تھی (جب تو میں نے پناہ مانگی آپ ﷺ سے، (اس حدیث سے معلوم ہوا کہ منگنی کرنے والے کو عورت کی طرف دیکھنا درست ہے) سہل نے کہا: پھر رسول اللہ ﷺ اسی دن آئے اور بنی ساعدہ کے چھتے میں بیٹھے آپ ﷺ اور آپ ﷺ کے اصحاب، پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ”اے سہل! ہم کو پلا۔“ سہل نے کہا: میں نے یہ پیالہ نکالا اور سب کو پلایا۔ ابوحازم نے کہا سہل نے وہ پیالہ نکالا، ہم لوگوں نے بھی اس

عُمَرُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيْزِ فَوَهَبَهُ لَهُ وَفِي رِوَايَةِ اَبِيْ بَكْرِ بْنِ اسْحَاقَ قَالَ: ((اَسْقِنَا يَا سَهْلُ)). [بخاري:٥٦٣٧]

میں پیا (برکت کے لیے) پھر عمر بن عبدالعزیز نے (اپنی خلافت کے زمانے میں) وہ پیالہ سہل سے مانگا، سہل نے دے دیا۔

فائدہ۔نووی ﷫ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلا کہ رسول اللہ ﷺ کے آثار شریفہ سے برکت لینا جائز ہے اور جس چیز کو آپ ﷺ نے چھوا، پہنا، وہ سب متبرک ہے۔ سلف اور خلف سب نے اجماع کیا کہ جہاں پر آپ ﷺ نے نماز پڑھی روضہ میں وہاں نماز پڑھنا برکت کے لیے اسی طرح اس غار میں جانا جس میں حضرت ﷺ تشریف رکھتے تھے اور اسی قسم میں سے ہے جو آپ ﷺ نے ابوطلحہ کو اپنے بال دیئے تھے لوگوں کو بانٹنے کے لیے اور اپنا کپڑا دیا تھا صاحبزادی کے کفن کے لیے اور قبر پر شاخیں لگادی تھیں اور ملحان کی بیٹی نے آپ ﷺ کا پسینہ اکٹھا کیا تھا اور آپ ﷺ کے وضو کے پانی کو صحابہ نے بدن پر ملا اور آپ ﷺ کی تھوک کو منہ پر لگایا اور صحیح حدیثوں میں اس کے نظائر بہت ہیں اور یہ واضح ہے اس میں کوئی شک نہیں۔ انتہٰی

(٥٢٣٧) عَنْ اَنَسٍ ﷛ قَالَ: لَقَدْ سَقَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بِقَدَحِيْ هٰذَا الشَّرَابَ كُلَّهُ الْعَسَلَ وَالنَّبِيْذَ وَالْمَآءَ وَاللَّبَنَ.

انس ﷛ سے روایت ہے، میں نے اپنے اس پیالہ سے رسول اللہ ﷺ کو شہد، نبیذ، پانی اور دودھ پلایا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ جَوَازِ شُرْبِ اللَّبَنِ.

## باب: دودھ پینے کا بیان۔

(٥٢٣٨) عَنِ الْبَرَاءِ ﷛ قَالَ : قَالَ اَبُوْبَكْرٍ الصِّدِّيْقُ ﷛ لَمَّا خَرَجْنَا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ اِلَى الْمَدِيْنَةِ مَرَرْنَا بِرَاعٍ وَقَدْ عَطِشَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ فَحَلَبْتُ لَهُ كُثْبَةً مِنْ لَبَنٍ فَاَتَيْتُهُ بِهَا فَشَرِبَ حَتّٰى رَضِيْتُ .

[بخاري:٢٤٣٩، ٣٦١٥، ٣٦٥٢، ٣٩٠٨، ٣٩١٧، ٥٦٠٧؛ وانظر في مسلم: ٧٥٢١]

براء ﷛ سے روایت ہے، حضرت ابوبکر صدیق ﷛ نے کہا: جب ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نکلے مکہ سے مدینہ کو تو ایک چرواہا ملا اور آپ ﷺ پیاسے تھے، میں نے تھوڑا دودھ دوہا اور لے کر آیا۔ آپ ﷺ نے پیا۔ یہاں تک کہ میں سمجھا بس آپ ﷺ کو کافی ہو گیا۔

فائدہ۔نووی ﷫ نے کہا: ان جانوروں کا مالک کافر حربی ہوگا اور اس کا مال لے لینا درست ہے یا وہ آپ ﷺ کے پینے سے ناراض نہ ہوگا یا عرب کے ملک میں یہ امر دستور کے خلاف نہ ہوگا۔

(٥٢٣٩) عَنِ الْبَرَاءِ ﷛ يَقُوْلُ: لَمَّا اَقْبَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مِنْ مَكَّةَ اِلَى الْمَدِيْنَةِ فَاَتْبَعَهُ سُرَاقَةُ بْنُ مَالِكِ بْنِ جُعْشُمٍ قَالَ فَدَعَا عَلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَسَاخَتْ فَرَسُهُ فَقَالَ : اُدْعُ اللّٰهَ لِيْ وَلَا اَضُرُّكَ ـ قَالَ: فَدَعَا اللّٰهَ ـ قَالَ: فَعَطِشَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَمَرُّوْا بِرَاعِيْ غَنَمٍ قَالَ اَبُوْبَكْرٍ الصِّدِّيْقُ ﷛ فَاَخَذْتُ قَدَحًا

براء ﷛ سے روایت ہے، جب رسول اللہ ﷺ مکہ سے مدینہ کو آئے تو سراقہ بن مالک نے آپ ﷺ کا پیچھا کیا (مشرکوں کی طرف سے) آپ ﷺ نے اس کے لیے بددعا کی، اس کا گھوڑا دھنس گیا (یعنی زمین نے اس کو پکڑ لیا) تو وہ بولا: آپ ﷺ میرے لیے دعا کیجیے، میں آپ ﷺ کو نقصان نہیں پہنچاؤں گا۔ آپ ﷺ نے دعا کی (اس کو نجات ملی) پھر آپ ﷺ پیاسے ہوئے اور بکریوں کا ایک چرانے والا ملا۔ ابوبکر ﷛ نے کہا: میں نے پیالہ لیا اور تھوڑا دودھ آپ ﷺ کے

فَحَلَبْتُ فِيهِ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ كُثْبَةً مِّنْ لَّبَنٍ فَأَتَيْتُهُ بِهِ فَشَرِبَ حَتّٰى رَضِيْتُ.

[راجع: ٥٢٣٨]

لیے دو ہاوہ دودھ لے کر آیا۔ آپ ﷺ نے پیا۔ یہاں تک کہ میں سمجھا بس آپ ﷺ کو کافی ہو گیا۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٤٠) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ﷜ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ لَيْلَةَ اُسْرِيَ بِهِ بِاِيْلِيَاءَ بِقَدَحَيْنِ مِنْ خَمْرٍ وَّلَبَنٍ فَنَظَرَ اِلَيْهِمَا فَاَخَذَ اللَّبَنَ فَقَالَ لَهُ جِبْرِيْلُ ﷤: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ هَدَاكَ لِلْفِطْرَةِ لَوْاَخَذْتَ الْخَمْرَ غَوَتْ اُمَّتُكَ.

[بخاری: ٤٧٠٩، ٥٦٠٣؛ نسائی: ٥٦٧٣]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جس رات کو رسول اللہ ﷺ بیت المقدس میں لائے گئے تو آپ ﷺ کے پاس دو پیالے آئے۔ ایک میں شراب تھی اور ایک میں دودھ۔ آپ ﷺ نے دونوں کو دیکھا اور دودھ کا پیالہ لے لیا۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے کہا: شکر ہے اس اللہ کا جس نے تم کو فطرت کی ہدایت کی (یعنی اسلام کی اور استقامت کی) اگر تم شراب کو لیتے تو تمہاری امت گمراہ ہو جاتی۔ (اس حدیث کا بیان کتاب الایمان میں گزرا)۔

(٥٢٤١) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ﷜ يَقُوْلُ: اُتِيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِهِ وَلَمْ يَذْكُرْ: بِاِيْلِيَاءَ.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِي شُرْبِ النَّبِيْذِ وَتَخْمِيْرِ الْاِنَاءِ.

## باب: نبیذ پینے اور برتنوں کو ڈھکنے کے بیان میں۔

(٥٢٤٢) عَنْ اَبِیْ حُمَيْدٍ السَّاعِدِيِّ ﷜ قَالَ: اَتَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ بِقَدَحِ لَبَنٍ مِّنَ النَّقِيْعِ لَيْسَ مُخَمَّرًا فَقَالَ: ((اَلَّا خَمَّرْتَهُ وَلَوْ تَعْرُضُ عَلَيْهِ عُوْدًا.)) قَالَ اَبُوْ حُمَيْدٍ: اِنَّمَا اُمِرَ بِالْاَسْقِيَةِ اَنْ تُوْكَأَ لَيْلًا وَّبِالْاَبْوَابِ اَنْ تُغْلَقَ لَيْلًا.

ابوحمید ساعدی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک پیالہ دودھ کا لایا نقیع سے (نقیع ایک مقام ہے وادی عقیق میں) جو ڈھانپا ہوا نہ تھا: آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو نے اس کو ڈھانپا کیوں نہیں ایک لکڑی ہی (چوڑائی میں) اس پر رکھ دیتا۔'' (اگر ڈھانپنے کو کچھ نہ تھا) ابوحمید نے کہا: آپ ﷺ نے حکم کیا رات کو مشک میں ڈاٹ لگا دینے کا اور دروازوں کو بند کرنے کا۔

❖ ❖ ❖ ❖

(٥٢٤٣) عَنْ اَبِیْ حُمَيْدٍ السَّاعِدِيِّ ﷜ قَالَ: اُتِيَ النَّبِيُّ ﷺ بِقَدَحِ لَبَنٍ بِمِثْلِهِ قَالَ: وَلَمْ يَذْكُرْ زَكَرِيَّا قَوْلَ اَبِیْ حُمَيْدٍ: بِاللَّيْلِ.

ابوحمید ساعدی سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے پاس دودھ کا ایک پیالہ لایا گیا، اسی کی مثل اور زکریا راوی نے ابوحمید رضی اللہ عنہ کے لفظ "باللَّيْلِ" ذکر نہیں کیا۔

(٥٢٤٤) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ﷠ قَالَ: كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَاسْتَسْقٰى فَقَالَ رَجُلٌ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اَلَا نَسْقِيْكَ نَبِيْذًا؟ فَقَالَ: ((بَلٰى)) فَخَرَجَ الرَّجُلُ يَسْعٰى فَجَاءَ

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے آپ ﷺ نے پانی مانگا۔ ایک شخص بولا: یارسول اللہ ﷺ! میں آپ کو نبیذ پلاؤں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اچھا۔'' وہ دوڑتا گیا اور ایک پیالہ نبیذ کا لایا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو نے اس کو ڈھانپا کیوں نہیں؟ ایک

بِقَدَحٍ فِيهِ نَبِيذٌ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((أَلَّا خَمَّرْتَهُ وَلَوْ تَعْرُضُ عَلَيْهِ عُودًا)) قَالَ: فَشَرِبَ.

[بخاري: ٥٦٠٦؛ ابو داود: ٣٧٣٤]

لکڑی ہی آڑی رکھ لیتا۔'' پھر اس کو پیا آپ ﷺ نے۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٤٥) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: جَآءَ رَجُلٌ يُقَالُ لَهُ: أَبُو حُمَيْدٍ بِقَدَحٍ مِنْ لَبَنٍ مِنَ النَّقِيعِ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((أَلَّا خَمَّرْتَهُ وَلَوْ تَعْرُضُ عَلَيْهِ عُودًا)). [بخاري:٥٦٠٥]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' ایک شخص جس کو ابوحمید کہتے تھے نقیع سے ایک دودھ کا پیالہ لایا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو نے اس کو ڈھانپا کیوں نہیں؟ کاش ایک لکڑی ہی آڑی رکھ دیتا۔''

○ ○ ○ ○

## بَابُ اسْتِحْبَابِ تَخْمِيرِ الْإِنَاءِ وَهُوَ تَغْطِيَتُهُ وَإِيكَاءِ السِّقَاءِ وَإِغْلَاقِ الْأَبْوَابِ وَذِكْرِ اسْمِ اللّٰهِ تَعَالٰى عَلَيْهَا وَإِطْفَاءِ السِّرَاجِ وَالنَّارِ عِنْدَ النَّوْمِ وَكَفِّ الصِّبْيَانِ وَالْمَوَاشِي بَعْدَ الْمَغْرِبِ.

## باب: سوتے وقت برتنوں کو ڈھانکنے، مشکیزوں کے منہ باندھنے، دروازوں کو بند کرنے، چراغ بجھانے، بچوں اور جانوروں کو مغرب کے بعد باہر نہ نکالنے کے استحباب کے بیان میں۔

(٥٢٤٦) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ أَنَّهُ قَالَ: ((غَطُّوا الْإِنَاءَ وَأَوْكُوا السِّقَاءَ وَأَغْلِقُوا الْبَابَ وَأَطْفِئُوا السِّرَاجَ فَإِنَّ الشَّيْطَانَ لَا يَحُلُّ سِقَاءً وَلَا يَفْتَحُ بَابًا وَلَا يَكْشِفُ إِنَاءً فَإِنْ لَمْ يَجِدْ أَحَدُكُمْ إِلَّا أَنْ يَعْرُضَ عَلٰى إِنَائِهِ عُودًا أَوْ يَذْكُرَ اسْمَ اللّٰهِ فَلْيَفْعَلْ فَإِنَّ الْفُوَيْسِقَةَ تُضْرِمُ عَلٰى أَهْلِ الْبَيْتِ بَيْتَهُمْ)) وَلَمْ يَذْكُرْ قُتَيْبَةُ فِي حَدِيثِهِ: ((وَأَغْلِقُوا الْبَابَ)).

[ابن ماجه: ٣٤١٠]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ڈھانپ دو برتن کو اور ڈاٹ لگا دو مشک کو اور بند کر دو دروازوں کو اور بجھا دو چراغ کو کیونکہ شیطان مشک نہیں کھولتا اور دروازہ نہیں کھولتا اور برتن نہیں کھولتا' پھر اگر تم میں سے کسی کو کچھ نہ ملے سوائے ایک لکڑی کے اسی کو آڑا رکھ لے اور اللہ کا نام لے اس لیے کہ چوہیا لوگوں کے گھر جلا دیتی ہے۔'' (چراغ کی بتی کھینچ کر آگ لگا دیتی ہے) قتیبہ کی روایت میں دروازہ بند کرنے کا ذکر نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٤٧) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِهٰذَا الْحَدِيثِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: ((وَاكْفِئُوا الْإِنَاءَ أَوْ خَمِّرُوا الْإِنَاءَ)) وَلَمْ يَذْكُرْ تَعْرِيضَ الْعُودِ عَلَى الْإِنَاءِ.

[ابو داود: ٣٧٣٢؛ ترمذي: ١٨١٢]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔ اس روایت میں برتنوں پر آڑی لکڑی رکھنے کا ذکر نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٤٨) عَنْ جَابِرٍ ﷺ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَغْلِقُوا الْبَابَ)) فَذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ اللَّيْثِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ:((وَخَمِّرُوا الْآنِيَةَ)) وَقَالَ: ((تُضْرِمُ عَلٰى أَهْلِ الْبَيْتِ ثِيَابَهُمْ)).

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٤٩) عَنْ جَابِرٍ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِهِمْ وَقَالَ: ((وَالْفُوَيْسِقَةُ تُضْرِمُ الْبَيْتَ عَلٰى أَهْلِهِ)).

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٥٠) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِذَا كَانَ جُنْحُ اللَّيْلِ أَوْ أَمْسَيْتُمْ فَكُفُّوْا صِبْيَانَكُمْ فَإِنَّ الشَّيْطَانَ يَنْتَشِرُ حِيْنَئِذٍ فَإِذَا ذَهَبَ سَاعَةٌ مِّنَ اللَّيْلِ فَخَلُّوْهُمْ وَأَغْلِقُوا الْأَبْوَابَ وَاذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ فَإِنَّ الشَّيْطَانَ لَا يَفْتَحُ بَابًا مُغْلَقًا وَأَوْكُوا قِرَبَكُمْ وَاذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ وَخَمِّرُوْا آنِيَتَكُمْ وَاذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ وَلَوْ أَنْ تَعْرُضُوْا عَلَيْهَا شَيْئًا وَأَطْفِئُوْا مَصَابِيْحَكُمْ)). [بخاري: ٣٢٨٠، ٣٣٠٤، ٥٦٢٣؛ ابوداود: ٣٧٣١]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جب رات کی تاریکی آجائے یا شام ہو تو اپنے بچوں کو مت نکلنے دو اس لئے کہ شیطان اس وقت پھیل جاتے ہیں پھر جب ایک گھڑی رات گزر جائے تو ان کو چھوڑ دو اور دروازے بند کر لو اور اللہ تعالیٰ کا نام لو اس لیے کہ شیطان بند دروازے نہیں کھولتا اور اپنی مشکوں پر ڈاٹ لگا دو اور اللہ عزوجل کا نام لو اور اپنے برتنوں کو ڈھانپ دو اور اللہ کا نام لو اگر کوئی برتن ڈھانکنے کو نہ ملے تو ان پر آڑا کچھ رکھ دو اور اپنے چراغوں کو بجھا دو۔“

○ ○ ○ ○

(٥٢٥١) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: نَحْوًا مِمَّا أَخْبَرَ عَطَآءٌ إِلَّا أَنَّهُ لَا يَقُوْلُ: ((اذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ)). [راجع: ٥٢٤٩]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٥٢) عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ عَنْ عَطَآءٍ وَعَمْرِو بْنِ دِيْنَارٍ كَرِوَايَةِ رَوْحٍ. [راجع: ٥٢٤٩]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٥٣) عَنْ جَابِرٍ ﷺ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تُرْسِلُوْا فَوَاشِيَكُمْ وَصِبْيَانَكُمْ إِذَا غَابَتِ الشَّمْسُ حَتّٰى تَذْهَبَ فَحْمَةُ الْعِشَاءِ فَإِنَّ الشَّيَاطِيْنَ تُبْعَثُ إِذَا غَابَتِ الشَّمْسُ حَتّٰى تَذْهَبَ فَحْمَةُ الْعِشَاءِ)). [راجع: ٢٦٠٤]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”اپنے جانوروں کو مت چھوڑو اور بچوں کو جب آفتاب ڈوبے یہاں تک کہ عشاء کی تاریکی جاتی رہے کیونکہ شیطان بھیجے جاتے ہیں آفتاب ڈوبتے ہی عشاء کی تاریکی جانے تک۔“

○ ○ ○ ○

(٥٢٥٤) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِنَحْوِ حَدِيثِ زُهَيْرٍ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٥٥) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((غَطُّوا الْإِنَاءَ وَأَوْكُوا السِّقَاءَ فَإِنَّ فِي السَّنَةِ لَيْلَةً يَنْزِلُ فِيهَا وَبَاءٌ لَا يَمُرُّ بِإِنَاءٍ لَيْسَ عَلَيْهِ غِطَاءٌ أَوْ سِقَاءٍ لَيْسَ عَلَيْهِ وِكَاءٌ إِلَّا نَزَلَ فِيهِ مِنْ ذٰلِكَ الْوَبَاءِ)).

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے، آپ ﷺ فرماتے تھے: ''برتن ڈھانپ دو اور مشک بند کر دو۔ اس لیے کہ سال میں ایک رات ایسی ہوتی ہے جس میں وبا اترتی ہے پھر وہ وبا جو برتن کھلا پاتی ہے یا مشک کھلی پاتی ہے اس میں سما جاتی ہے۔''

فائدہ: اور جو کوئی اس برتن کے کھانے میں سے کھاتا ہے یا اس پانی میں سے پیتا ہے اس کو وبا ہو جاتی ہے اسی طرح لوگوں میں وبا پھیل جاتی ہے۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ وبا حکم الٰہی ہے پانی یا ہوا کے فساد سے وبا نہیں ہوتی اور اس کی دلیل یہ ہے کہ ایک ہی ہوا اور ایک ہی پانی کو بہت سے آدمی استعمال کرتے ہیں اور پھر بعض کو وبا ہوتی ہے بعض کو نہیں ہوتی۔ ایک مدت سے ڈاکٹر اور حکیم وبا کی علت دریافت کر رہے ہیں اور اس کے واسطے بہت سی خاک اڑا رہے ہیں لیکن آج کی تاریخ تک کوئی علت ایسی معلوم نہیں ہوئی جس پر پورا پورا اطمینان ہو سکے۔ بعض کہتے ہیں کہ وبا کی علت پانی کا فساد ہے اور ہمیشہ پانی کو گرم کر کے پھر کوئلوں اور ریت میں پکا کر پینا چاہیے۔ بعض کہتے ہیں: یہ ہوا کا فساد ہے اور اس سے گریز نہیں بجز اس کے کہ چونا کے ڈھیر یا کوئلوں کو گھر میں رکھیں سرکہ دیواروں پر چھڑکیں نجاست کو دور کریں۔ سڑی چیز کو دبائیں ڈامر گندھک کی دھونی دیں کافور سونگھیں۔ بعض کہتے ہیں کہ یہ گوشت کے فساد سے پیدا ہوتی ہے۔ بعض کہتے ہیں: ترکاریوں کے فساد سے۔ بعض کہتے ہیں کہ ہر ایک آدمی کے جسم میں یہ زہر رہتا ہے اور جب پھیل جاتا ہے اور خون میں مل جاتا ہے تو کالرا (ہیضہ) کا مرض پیدا ہوتا ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

(٥٢٥٦) عَنْ لَيْثِ بْنِ سَعْدٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: ((فَإِنَّ فِي السَّنَةِ يَوْمًا يَنْزِلُ فِيهِ وَبَاءٌ)) وَزَادَ فِي آخِرِ الْحَدِيثِ قَالَ اللَّيْثُ: فَالْأَعَاجِمُ عِنْدَنَا يَتَّقُوْنَ ذٰلِكَ فِي كَانُوْنَ الْأَوَّلِ.

لیث بن سعد سے اسی طرح مروی ہے اور اس میں یہ ہے کہ ''سال میں ایک دن وبا اترتی ہے۔'' اور لیث نے کہا کہ ہمارے ملک میں عجم کے لوگ کانون اول میں اس سے بچتے ہیں (کانونِ اول وہ مہینہ ہے جب آفتاب برج قوس کے بیچ میں آ جاتا ہے اور کانونِ ثانی وہ مہینہ ہے جو دلو میں آتا ہے)

(٥٢٥٧) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((لَا تَتْرُكُوا النَّارَ فِي بُيُوْتِكُمْ حِيْنَ تَنَامُوْنَ)). [بخاری: ٦٢٩٣؛ ابوداود: ٥٢٤٦؛ ترمذی: ١٨١٣؛ ابن ماجہ: ٣٧٦٩]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مت چھوڑو انگار کو اپنے گھروں میں جب سونے لگو۔''

○ ○ ○ ○

(٥٢٥٨) عَنْ أَبِي مُوْسٰى رضی اللہ عنہ قَالَ: احْتَرَقَ بَيْتٌ عَلٰى أَهْلِهِ بِالْمَدِيْنَةِ مِنَ اللَّيْلِ فَلَمَّا حُدِّثَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ بِشَأْنِهِمْ قَالَ: ((إِنَّ هٰذِهِ النَّارَ إِنَّمَا هِيَ عَدُوٌّ لَّكُمْ فَإِذَا نِمْتُمْ فَأَطْفِئُوْهَا

حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رات کو مدینہ مبارک میں کسی کا گھر جل گیا۔ جب رسول اللہ ﷺ کو اس کی خبر ہوئی تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ آگ تمہاری دشمن ہے۔ جب سونے لگو تو اس کو بجھا دو۔''

عَنكُمْ)). [بخاري: ٦٢٩٤؛ ابن ماجه: ٣٧٧٠]

○ ○ ○ ○

## بَابُ آدَابِ الطَّعَامِ وَالشَّرَابِ وَأَحْكَامِهِمَا.

## باب: کھانے' پینے اور سونے کے آداب کا بیان۔

(٥٢٥٩) عَنْ حُذَيْفَةَ رضي الله عنه قَالَ : كُنَّا إِذَا حَضَرْنَا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ طَعَامًا لَمْ نَضَعْ أَيْدِيَنَا حَتَّى يَبْدَأَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ فَيَضَعَ يَدَهُ وَإِنَّا حَضَرْنَا مَعَهُ مَرَّةً طَعَامًا فَجَاءَتْ جَارِيَةٌ كَأَنَّهَا تُدْفَعُ فَذَهَبَتْ لِتَضَعَ يَدَهَا فِي الطَّعَامِ فَأَخَذَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ بِيَدِهَا ثُمَّ جَاءَ أَعْرَابِيٌّ كَأَنَّمَا يُدْفَعُ فَأَخَذَ بِيَدِهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ((إِنَّ الشَّيْطَانَ يَسْتَحِلُّ الطَّعَامَ أَنْ لَّا يُذْكَرَ اسْمُ اللهِ عَلَيْهِ وَإِنَّهُ جَاءَ بِهٰذِهِ الْجَارِيَةِ لِيَسْتَحِلَّ بِهَا فَأَخَذْتُ بِيَدِهَا فَجَاءَ بِهٰذَا الْأَعْرَابِيِّ لِيَسْتَحِلَّ بِهِ فَأَخَذْتُ بِيَدِهِ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهِ إِنَّ يَدَهُ فِيْ يَدِيْ مَعَ يَدِهَا)).

[ابو داود: ٣٧٦٦]

حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ہم جب رسول اللہ ﷺ کے ساتھ کھانا کھاتے تو اپنے ہاتھ نہ ڈالتے جب تک آپ ﷺ شروع نہ کرتے اور ہاتھ نہ ڈالتے۔ ایک بار ہم آپ ﷺ کے ساتھ کھانے پر موجود تھے، ایک لڑکی آئی دوڑتی ہوئی جیسے کوئی اس کو ہانک رہا ہے اور اس نے اپنا ہاتھ کھانے میں ڈالنا چاہا۔ آپ ﷺ نے اس کا ہاتھ پکڑ لیا' پھر ایک گنوار دوڑتا ہوا آیا۔ آپ ﷺ نے اس کا ہاتھ تھام لیا، پھر فرمایا: ''شیطان اس کھانے پر قدرت رکھتا ہے جس پر اللہ تعالیٰ کا نام لیا نہ جائے اور وہ ایک لڑکی کو لایا اس کھانے پر قدرت حاصل کرنے کو۔ میں نے اس کا ہاتھ پکڑ لیا' پھر اس گنوار کو لایا اسی غرض سے، میں نے اس کا بھی ہاتھ پکڑ لیا۔ قسم اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ شیطان کا ہاتھ میرے ہاتھ میں ہے اس لڑکی کے ہاتھ کے ساتھ۔''

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلا کہ کھانے سے پہلے بسم اللہ کہنا چاہیے اور بہتر یہ ہے کہ پکار کر کہے تاکہ جو بھول گیا ہو وہ بھی سن کر کہے اور جو شروع میں بسم اللہ کہنا بھول جائے اور کھانے میں یاد آئے، تو بسم اللہ اولہ و آخرہ کہہ لے اور جنابت یا حیض بسم اللہ کہنے کا مانع نہیں ہے۔ اب ٹھیک مذہب جس پر جمہور علما ہیں۔ سلف اور خلف کے محدثین اور فقہا اور متکلمین وہ یہ ہے کہ یہ حدیث اور جو حدیثیں شیطان کے کھانے کے باب میں آئیں وہ سب اپنے ظاہر پر محمول ہیں اور شیطان حقیقتاً کھاتا ہے اس لیے کہ عقلاً یہ محال نہیں ہے اور شرع نے انکار نہیں کیا ہے بلکہ ثابت کیا تو واجب ہے قبول کرنا اس کا اور اعتقاد رکھنا اس پر۔ انتہٰی مختصراً۔

(٥٢٦٠) عَنْ حُذَيْفَةَ بْنِ الْيَمَانِ رضي الله عنه قَالَ: كُنَّا إِذَا دُعِيْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ إِلَى طَعَامٍ فَذَكَرَ بِمَعْنَى حَدِيْثِ أَبِيْ مُعَاوِيَةَ وَقَالَ: كَأَنَّمَا يُطْرَدُ وَفِي الْجَارِيَةِ كَأَنَّهَا تُطْرَدُ وَقَدَّمَ مَجِيْءَ الْأَعْرَابِيِّ فِيْ حَدِيْثِهِ قَبْلَ مَجِيْءِ الْجَارِيَةِ وَزَادَ فِيْ آخِرِ الْحَدِيْثِ: ثُمَّ ذَكَرَ اسْمَ اللهِ

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔ اس میں پہلے گنوار کے آنے کا ذکر نہیں ہے اور اخیر حدیث میں اتنا زیادہ ہے کہ پھر آپ ﷺ نے اللہ کا نام لیا اور کھایا۔

وَاَكَلَ. [راجع:٥٢٢٧]

(٥٢٦١) عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَدَّمَ مَجِيْءَ الْجَارِيَةِ عَلٰى مَجِيْءِ الْاَعْرَابِيِّ.

[راجع: ٥٢٥٩]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٢٦٢) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ سَمِعَ النَّبِيَّ ﷺ يَقُوْلُ: ((اِذَا دَخَلَ الرَّجُلُ بَيْتَهُ فَذَكَرَ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ عِنْدَ دُخُوْلِهِ وَعِنْدَ طَعَامِهِ قَالَ الشَّيْطَانُ: لَامَبِيْتَ لَكُمْ وَلَاعَشَاءَ وَاِذَا دَخَلَ فَلَمْ يَذْكُرِ اللّٰهَ عِنْدَ دُخُوْلِهِ قَالَ الشَّيْطَانُ: اَدْرَكْتُمُ الْمَبِيْتَ وَاِذَا لَمْ يَذْكُرِ اللّٰهَ عِنْدَ طَعَامِهِ قَالَ: اَدْرَكْتُمُ الْمَبِيْتَ وَالْعَشَاءَ)).

[ابو داود: ٣٧٦٥]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جب آدمی اپنے گھر میں جاتا ہے پھر گھر میں گھستے وقت اور کھاتے وقت اللہ عزوجل کا نام لیتا ہے تو شیطان (اپنے رفیقوں اور دوسرے تابعداروں سے) کہتا ہے: نہ تمہارے رہنے کا ٹھکانا ہے نہ کھانا ہے اور جب گھر میں گھستے وقت اللہ کا نام نہیں لیتا تو شیطان کہتا ہے: تمہیں رہنے کا ٹھکانا تو مل گیا اور جب کھاتے وقت اللہ کا نام نہیں لیتا تو شیطان کہتا ہے: تمہارے رہنے کا بھی ٹھکانا ہوا اور کھانا بھی ملا۔“

(٥٢٦٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: اَنَّهُ سَمِعَ النَّبِيَّ ﷺ يَقُوْلُ بِمِثْلِ حَدِيْثِ عَاصِمٍ اِلَّا اَنَّهُ قَالَ: ((وَاِنْ لَّمْ يَذْكُرِ اسْمَ اللّٰهِ عِنْدَ طَعَامِهِ وَاِنْ لَّمْ يَذْكُرِ اسْمَ اللّٰهِ عِنْدَ دُخُوْلِهِ)).

[راجع: ٥٢٦٢]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٢٦٤) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا تَاْكُلُوْا بِالشِّمَالِ فَاِنَّ الشَّيْطَانَ يَاْكُلُ بِالشِّمَالِ)). [ابن ماجه:٣٢٦٨]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”بائیں ہاتھ سے مت کھاؤ کیونکہ شیطان بائیں ہاتھ سے کھاتا ہے۔“

(٥٢٦٥) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِذَا اَكَلَ اَحَدُكُمْ فَلْيَاْكُلْ بِيَمِيْنِهِ وَاِذَا شَرِبَ فَلْيَشْرَبْ بِيَمِيْنِهِ فَاِنَّ الشَّيْطَانَ يَاْكُلُ بِشِمَالِهِ وَيَشْرَبُ بِشِمَالِهِ)).

[ابو داود: ٣٧٧٦؛ ترمذی: ١٧٩٩]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جب تم میں سے کوئی کھائے تو داہنے ہاتھ سے کھائے اور جب پیے تو داہنے ہاتھ سے پیے اس لیے کہ شیطان بائیں ہاتھ سے کھاتا ہے اور بائیں ہاتھ سے پیتا ہے۔“

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلا کہ داہنے ہاتھ سے کھانا اور پینا مستحب ہے اور بائیں ہاتھ سے مکروہ ہے اگر عذر ہو تو بائیں ہاتھ سے بھی درست ہے۔

(٥٢٦٦) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِاِسْنَادِ سُفْيَانَ.

زہری سے سفیان کی سند کے مطابق روایت ہے۔

[راجع: ٥٢٦٥]

○ ○ ○ ○

(٥٢٦٧) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنه اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا يَاْكُلَنَّ اَحَدٌ مِنكُمْ بِشِمَالِهِ وَلَا يَشْرَبَنَّ بِهَا فَاِنَّ الشَّيْطَانَ يَاْكُلُ بِشِمَالِهِ وَيَشْرَبُ بِهَا.)) قَالَ: وَكَانَ نَافِعٌ يَزِيْدُ فِيْهَا: ((وَلَا يَاْخُذُبِهَا وَلَا يُعْطِيْ بِهَا)) وَفِيْ رِوَايَةِ اَبِي الطَّاهِرِ: ((لَا يَاْكُلَنَّ اَحَدُكُمْ)).

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کوئی تم میں سے نہ کھائے اپنے بائیں ہاتھ سے اور نہ پیے بائیں ہاتھ سے کیونکہ شیطان کھاتا ہے بائیں ہاتھ سے اور پیتا ہے۔'' اس سے نافع کی روایت میں اتنا زیادہ ہے کہ ''نہ لے اور نہ دے بائیں ہاتھ سے۔''

○ ○ ○ ○

(٥٢٦٨) عَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْاَكْوَعِ رضي الله عنه اَنَّ رَجُلًا اَكَلَ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِشِمَالِهِ فَقَالَ: ((كُلْ بِيَمِيْنِكَ)) قَالَ: لَا اَسْتَطِيْعُ قَالَ: ((لَا اسْتَطَعْتَ)) مَا مَنَعَهُ اِلَّا الْكِبْرُ قَالَ: فَمَا رَفَعَهَا اِلٰى فِيْهِ .

سلمہ بن الاکوع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک شخص نے رسول اللہ ﷺ کے پاس بائیں ہاتھ سے کھایا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''داہنے ہاتھ سے کھاؤ۔'' وہ بولا: مجھ سے نہیں ہو سکتا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ کرے تجھ سے نہ ہو سکے۔'' اور اس نے غرور کی راہ سے ایسا کیا تھا۔ وہ اس ہاتھ کو منہ تک نہ اٹھا سکا۔

فائدہ۔ اس کا ہاتھ رہ گیا۔ یہ سزا ہے اللہ اور اس کے رسول کی مخالفت کی۔ بعض نے کہا: یہ شخص منافق تھا اور اس کا نام بسر بن راعی العیر تھا۔ اس حدیث سے یہ نکلا کہ جو کوئی بلا عذر شریعت کی مخالفت کرے اس پر بددعا کرنا درست ہے۔

(٥٢٦٩) عَنْ عُمَرَ بْنِ اَبِيْ سَلَمَةَ رضي الله عنه قَالَ: كُنْتُ فِيْ حِجْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَكَانَتْ يَدِيْ تَطِيْشُ فِي الصَّحْفَةِ فَقَالَ لِيْ: ((يَا غُلَامُ! سَمِّ اللّٰهَ وَكُلْ بِيَمِيْنِكَ وَكُلْ مِمَّا يَلِيْكَ)).

[بخاری: ٥٣٧٦، ٥٣٧٧، ٥٣٧٨؛ ابن ماجه: ٣٢٦٧]

عمر بن ابی سلمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں رسول اللہ ﷺ کی گود میں تھا (کیونکہ آپ ﷺ نے عمر رضی اللہ عنہ کی ماں ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا تھا) اور میرا ہاتھ پیالہ میں سب طرف گھوم رہا تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اے لڑکے! اللہ تعالیٰ کا نام لے اور داہنے ہاتھ سے کھا اور جو پاس ہو ادھر سے کھا۔''

○ ○ ○ ○

(٥٢٧٠) عَنْ عُمَرَ بْنِ اَبِيْ سَلَمَةَ رضي الله عنه اَنَّهُ قَالَ: اَكَلْتُ يَوْمًا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَجَعَلْتُ اٰخُذُ مِنْ لَحْمٍ حَوْلَ الصَّحْفَةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((كُلْ مِمَّا يَلِيْكَ)). [راجع: ٥٢٦٩]

عمر بن ابی سلمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' ایک روز میں نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ کھایا تو میں نے پیالہ کے سب کناروں سے گوشت لینا شروع کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اپنے پاس کی طرف سے کھا۔''

○ ○ ○ ○

(٥٢٧١) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ رضي الله عنه قَالَ: نَهَى النَّبِيُّ ﷺ عَنِ اخْتِنَاثِ الْاَسْقِيَةِ. [بخاری: ٥٦٢٥؛ ابو داود: ٣٧٢٠؛ ترمذی: ١٨٩٠]

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' منع کیا رسول اللہ ﷺ نے مشک کے منہ کو الٹ کر پینے سے۔ (ایسا نہ ہو کوئی کیڑا وغیرہ منہ میں چلا جائے)۔

(٥٢٧٢) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه اَنَّهُ

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' منع کیا رسول اللہ ﷺ نے مشکوں کو

قَالَ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ اخْتِنَاثِ الْاَسْقِيَةِ اَنْ يُشْرَبَ مِنْ اَفْوَاهِهَا. [راجع: ٥٢٧١]

الٹ کران کے منہ سے پانی پینے سے۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٧٣) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ: وَاخْتِنَاثُهَا اَنْ يُقْلَبَ رَاْسُهَا ثُمَّ يُشْرَبَ مِنْهُ. [راجع: ٥٢٧١]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِي الشُّرْبِ قَائِمًا.

## باب: کھڑے ہو کر پانی پینے کا بیان۔

(٥٢٧٤) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ زَجَرَ عَنِ الشُّرْبِ قَائِمًا.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے منع کیا کھڑے ہو کر پینے سے۔

(٥٢٧٥) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهٗ نَهٰى اَنْ يَّشْرَبَ الرَّجُلُ قَائِمًا قَالَ قَتَادَةُ: فَقُلْنَا فَالْاَ كْلُ، فَقَالَ: ذَاكَ اَشَرُّ اَوْ اَخْبَثُ.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے منع کیا کھڑے ہو کر پانی وغیرہ پینے سے۔ قتادہ نے کہا: ہم نے کہا: اور کھڑے ہو کر کھانا کیسا ہے؟ انس رضی اللہ عنہ نے کہا: یہ تو اور زیادہ برا ہے۔

[ترمذی: ١٨٧٩؛ ابن ماجہ: ٣٤٢٤]

فائدہ: ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، آپ ﷺ نے زمزم کا پانی کھڑے ہو کر پیا۔ تو یہ نہی تنزیہی ہے اور کھڑے ہو کر پینا بھی جائز ہے۔ (نووی رحمہ اللہ)

(٥٢٧٦) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ وَلَمْ يَذْكُرْ: قَوْلَ قَتَادَةَ. [ابو داود: ٣٧١٧]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں قتادہ کا قول مذکور نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٧٧) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ زَجَرَ عَنِ الشُّرْبِ قَائِمًا.

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، منع کیا نبی ﷺ نے کھڑے ہو کر پینے سے۔

(٥٢٧٨) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنِ الشُّرْبِ قَائِمًا.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٧٩) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا يَشْرَبَنَّ اَحَدٌ مِّنْكُمْ قَائِمًا فَمَنْ نَسِيَ فَلْيَسْتَقِيْ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کوئی تم میں سے کھڑا ہو کر نہ پیے اور جو بھولے سے پی لے تو قے کر ڈالے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِي الشُّرْبِ مِنْ زَمْزَمَ قَائِمًا.

## باب: زم زم کھڑے ہو کر پینے کے بیان میں۔

(٥٢٨٠) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: سَقَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مِنْ زَمْزَمَ فَشَرِبَ وَهُوَ قَائِمٌ. [بخاری: ١٦٣٧، ٥٦١٧؛ ترمذی: ١٨٨٢؛ نسائی: ٢٩٦٤، ٢٩٦٥؛ ابن ماجہ: ٣٤٢٢]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، میں نے رسول اللہ ﷺ کو زمزم کا پانی پلایا اور آپ ﷺ کھڑے تھے۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٨١) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ شَرِبَ مِنْ زَمْزَمَ مِنْ دَلْوٍ مِنْهَا وَهُوَ قَائِمٌ.

[راجع: ٥٢٨٠]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے زمزم کا پانی ایک ڈول سے پیا کھڑے ہو کر۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٨٢) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ شَرِبَ مِنْ زَمْزَمَ وَهُوَ قَائِمٌ.

[راجع: ٥٢٨٠]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے زمزم میں سے پیا کھڑے ہو کر۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٨٣) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ سَقَيْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ مِنْ زَمْزَمَ فَشَرِبَ قَائِمًا وَاسْتَسْقَى وَهُوَ عِنْدَ الْبَيْتِ. [راجع: ٥٢٨٠]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے میں نے رسول اللہ ﷺ کو زمزم کا پانی پلایا آپ ﷺ نے پیا کھڑے ہو کر اور پانی مانگا کعبہ کے پاس۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٨٤) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَفِيْ حَدِيْثِهِمَا: فَأَتَيْتُهُ بِدَلْوٍ. [راجع: ٥٢٨٠]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ كَرَاهَةِ التَّنَفُّسِ فِيْ نَفْسِ الْإِنَاءِ وَاسْتِحْبَابِ التَّنَفُّسِ ثَلَاثًا خَارِجَ الْإِنَاءِ.

## باب: پانی پینے میں برتن کے اندر سانس لینا مکروہ ہے اور باہر مستحب ہے۔

(٥٢٨٥) عَنْ أَبِيْ قَتَادَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ نَهٰى أَنْ يُتَنَفَّسَ فِي الْإِنَاءِ. [راجع: ٦١٥]

ابو قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے منع کیا برتن کے اندر ہی سانس لینے سے۔

(٥٢٨٦) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ كَانَ يَتَنَفَّسُ فِي الْإِنَاءِ ثَلَاثًا. [بخاری: ٥٦٣١؛ ترمذی: ١٨٨٤؛ ابن ماجه: ٣٤١٦]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ تین بار سانس لیتے برتن میں۔ (یعنی پینے میں برتن کے باہر تین گھونٹ میں پیتے۔)

○ ○ ○ ○

(٥٢٨٧) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ يَتَنَفَّسُ فِي الشَّرَابِ ثَلَاثًا وَيَقُوْلُ: ((إِنَّهُ أَرْوٰى وَأَبْرَأُ وَأَمْرَأُ.)) قَالَ أَنَسٌ رضی اللہ عنہ: وَأَنَا أَتَنَفَّسُ فِي الشَّرَابِ ثَلَاثًا.

[ابو داود: ٣٧٢٧؛ ترمذی: ١٨٨٤]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ پینے میں تین بار سانس لیتے اور فرماتے: ''ایسا کرنے سے خوب سیری ہوتی ہے اور پیاس خوب بجھتی ہے یا بیماری سے تندرستی ہوتی ہے اور پانی اچھی طرح ہضم ہوتا ہے''۔ انس رضی اللہ عنہ نے کہا میں بھی پانی پینے میں تین بار سانس لیتا ہوں۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٨٨) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ وَقَالَ: فِي الْإِنَاءِ. [راجع: ٥٢٨٧]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ اسْتِحْبَابِ إِدَارَةِ الْمَآءِ وَاللَّبَنِ وَنَحْوِهِمَا عَلٰى يَمِينِ الْمُبْتَدِئِ.

(٥٢٨٩) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم أُتِيَ بِلَبَنٍ قَدْ شِيْبَ بِمَآءٍ وَعَنْ يَمِيْنِهِ أَعْرَابِيٌّ وَعَنْ يَسَارِهِ أَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ فَشَرِبَ ثُمَّ أَعْطَى الْأَعْرَابِيَّ وَقَالَ: ((الْأَيْمَنُ فَالْأَيْمَنُ)).

[بخاری: ٥٦١٩؛ ابوداود: ٣٧٢٦؛ ترمذی: ١٨٩٣؛ ابن ماجه: ٣٤٢٥]

(٥٢٩٠) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ قَدِمَ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وسلم الْمَدِيْنَةَ وَأَنَا ابْنُ عَشْرٍ وَمَاتَ وَأَنَا ابْنُ عِشْرِيْنَ وَكُنَّ أُمَّهَاتِيْ يُحَثِّثْنَنِيْ عَلٰى خِدْمَتِهِ فَدَخَلَ عَلَيْنَا دَارَنَا فَحَلَبْنَا لَهُ مِنْ شَاةٍ دَاجِنٍ وَشِيْبَ لَهُ مِنْ بِئْرٍ فِي الدَّارِ فَشَرِبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَقَالَ لَهُ عُمَرُ وَأَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ عَنْ شِمَالِهِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم! أَعْطِ أَبَابَكْرٍ فَأَعْطَاهُ أَعْرَابِيًّا عَنْ يَمِيْنِهِ وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((الْأَيْمَنُ فَالْأَيْمَنُ)).

(٥٢٩١) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ يُحَدِّثُ قَالَ: أَتَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فِيْ دَارِنَا فَاسْتَسْقٰى فَحَلَبْنَا لَهُ شَاةً ثُمَّ شُبْتُهُ مِنْ مَّاءِ بِئْرِيْ هٰذِهِ قَالَ: فَأَعْطَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَشَرِبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم وَأَبُوْ بَكْرٍ عَنْ يَسَارِهِ وَعُمَرُ وِجَاهَهُ وَأَعْرَابِيٌّ عَنْ يَمِيْنِهِ قَالَ: فَلَمَّا فَرَغَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم مِنْ شُرْبِهِ قَالَ عُمَرُ: هٰذَا أَبُوْبَكْرٍ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم! يُرِيْهِ إِيَّاهُ فَأَعْطَى رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم الْأَعْرَابِيَّ وَتَرَكَ أَبَا بَكْرٍ وَعُمَرَ رضی اللہ عنہما وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((الْأَيْمَنُوْنَ الْأَيْمَنُوْنَ

## باب: دودھ یا پانی یا کوئی چیز شروع کرنے والے کے داہنی طرف سے تقسیم کرنا۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس دودھ آیا جس میں پانی ملا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے داہنی طرف ایک دیہاتی شخص تھا اور بائیں طرف ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دودھ پیا پھر دیہاتی شخص کو دیا اور فرمایا: داہنی طرف سے شروع کرنا چاہیے، پھر داہنی طرف سے۔ (اگرچہ داہنی طرف وہ شخص ہو جو بائیں طرف والے سے رتبہ میں کم ہو)۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ میں تشریف لائے، اس وقت میں دس برس کا تھا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے وفات پائی اس وقت میں بیس برس کا تھا، اور میری مائیں رغبت دلاتیں مجھ کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کرنے کی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے گھر میں آئے۔ ہم نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ایک پلی ہوئی بکری کا دودھ دوہا اور گھر میں ایک کنواں تھا اس کا پانی اس دودھ میں ملایا۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو پیا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ابو بکر کو دیجیے آپ نے اعرابی کو دیا' وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے داہنے طرف بیٹھا تھا اور فرمایا: ''داہنے سے شروع کرنا چاہیے پھر داہنے سے۔''

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے گھر آئے اور پانی مانگا۔ ہم نے بکری کا دودھ دوہا پھر اس میں پانی ملایا اپنے کنوئیں سے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پیا اور ابو بکر رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بائیں طرف بیٹھے تھے اور عمر رضی اللہ عنہ سامنے اور داہنی طرف ایک اعرابی تھا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اعرابی کو دیا اور ابو بکر اور عمر رضی اللہ عنہما کو نہیں دیا اور فرمایا: ''داہنی طرف والے مقدم ہیں پھر داہنی طرف والے۔'' انس رضی اللہ عنہ نے کہا: یہ تو سنت ہے' سنت ہے۔

الْأَيْمَنُوْنَ)) قَالَ اَنَسٌ رضی اللہ عنہ: فَهِيَ سُنَّةٌ فَهِيَ سُنَّةٌ فَهِيَ سُنَّةٌ. [بخاری:٢٥٧١]

○ ○ ○ ○

(٥٢٩٢) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِيِّ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اُتِيَ بِشَرَابٍ فَشَرِبَ مِنْهُ وَعَنْ يَمِيْنِهِ غُلَامٌ وَعَنْ يَسَارِهِ اَشْيَاخٌ فَقَالَ لِلْغُلَامِ: ((اَتَاْذَنُ لِيْ اَنْ اُعْطِيَ هٰؤُلَاءِ)) فَقَالَ الْغُلَامُ: لَا وَاللّٰهِ لَا اُوْثِرُ بِنَصِيْبِيْ مِنْكَ اَحَدًا قَالَ: فَتَلَّهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ يَدِهٖ.

[بخاری: ٢٤٥١، ٢٦٠٢، ٢٦٠٥، ٥٦٢٠]

سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ کے پاس پینے کی کوئی چیز آئی۔ آپ ﷺ نے پیا اور داہنی طرف آپ ﷺ کے ایک لڑکا تھا اور بائیں طرف بڑے لوگ تھے۔ آپ ﷺ نے لڑکے سے فرمایا: تو مجھ کو اجازت دیتا ہے پہلے ان لوگوں کو دینے کی۔'' وہ بولا: نہیں قسم اللہ کی میں اپنا حصہ دوسرے کسی کو نہیں دینا چاہتا۔ یہ سن کر آپ ﷺ نے اس لڑکے کے ہاتھ میں دے دیا۔

فائدہ: بعض نے کہا: وہ لڑکے عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما تھے اور بڑوں میں خالد بن ولید تھے اور آپ ﷺ نے لڑکے سے اجازت مانگی اس لیے کہ اس کی ناراضگی کا ڈر نہ تھا اور گنوار سے اجازت نہ مانگی اس ڈر سے کہ وہ ناراض نہ ہو اور تباہ ہو جائے اور داہنی طرف سے پلانا وغیرہ مسنون ہے بلا خلاف اور مالک سے اس کی تخصیص پلانے ہی سے منقول ہے۔ (نووی رحمہ اللہ)

(٥٢٩٣) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهٖ وَلَمْ يَقُوْلَا: فَتَلَّهُ وَلٰكِنْ فِيْ رِوَايَةِ يَعْقُوْبَ قَالَ: فَاَعْطَاهُ اِيَّاهُ. [بخاری:٢٣٦٦]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ اسْتِحْبَابِ لَعْقِ الْأَصَابِعِ. باب کھانے کے بعد انگلیاں چاٹنا مستحب ہے۔

(٥٢٩٤) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا اَكَلَ اَحَدُكُمْ طَعَامًا فَلَا يَمْسَحْ يَدَهٗ حَتّٰى يَلْعَقَهَا اَوْ يُلْعِقَهَا)).

[بخاری: ٥٤٥٦؛ ابن ماجہ: ٣٢٦٩]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب کوئی تم میں سے کھانا کھائے تو اپنا ہاتھ نہ پونچھے جب تک اس کو چاٹ نہ لے یا چٹا نہ دے۔'' (اپنی بی بی یا بچہ یا لونڈی کو جو برا نہ مانیں بلکہ خوش ہوں)

○ ○ ○ ○

(٥٢٩٥) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا اَكَلَ اَحَدُكُمْ مِنَ الطَّعَامِ فَلَا يَمْسَحْ يَدَهٗ حَتّٰى يَلْعَقَهَا اَوْ يُلْعِقَهَا)).

[ابوداود: ٣٨٤٧]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مذکورہ بالا حدیث کی طرح مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٢٩٦) عَنْ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: رَاَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ يَلْعَقُ اَصَابِعَهُ الثَّلَاثَ مِنَ الطَّعَامِ وَلَمْ يَذْكُرِ ابْنُ حَاتِمٍ الثَّلَاثَ وَقَالَ ابْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ فِيْ رِوَايَتِهٖ: عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ

کعب بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں نے رسول اللہ ﷺ کو اپنی تینوں انگلیاں چاٹتے ہوئے دیکھا کھانے کے بعد۔

ابْنِ كَعْبٍ عَنْ اَبِيْهِ. [ابوداود: ٣٨٤٨]

(٥٢٩٧) عَنْ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم يَأْكُلُ بِثَلَاثِ اَصَابِعَ وَيَلْعَقُ يَدَهُ قَبْلَ اَنْ يَمْسَحَهَا. [راجع: ٥٢٩٦]

کعب بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تین انگلیوں سے کھاتے اور ہاتھ پونچھنے سے پہلے اس کو چاٹتے۔

(٥٢٩٨) عَنْ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم كَانَ يَأْكُلُ بِثَلَاثِ اَصَابِعَ فَاِذَا فَرَغَ لَعِقَهَا. [راجع: ٥٢٩٦]

کعب بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تین انگلیوں سے کھاتے پھر جب فارغ ہوتے تو انگلیوں کو چاٹتے۔

(٥٢٩٩) عَنْ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم بِمِثْلِهِ. [راجع: ٥٢٩٦]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٣٠٠) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم اَمَرَ بِلَعْقِ الْاَصَابِعِ وَالصَّحْفَةِ وَقَالَ: ((اِنَّكُمْ لَا تَدْرُوْنَ فِيْ اَيِّهِ الْبَرَكَةُ)).

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا انگلیوں اور رکابی کو چاٹنے اور صاف کرنے کا اور فرمایا: ”تم نہیں جانتے برکت کس میں ہے۔“

(٥٣٠١) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((اِذَا وَقَعَتْ لُقْمَةُ اَحَدِكُمْ فَلْيَاْخُذْهَا فَلْيُمِطْ مَا كَانَ بِهَا مِنْ اَذًى وَلْيَاْكُلْهَا وَلَا يَدَعْهَا لِلشَّيْطَانِ وَلَا يَمْسَحْ يَدَهُ بِالْمِنْدِيْلِ حَتّٰى يَلْعَقَ اَصَابِعَهُ فَاِنَّهُ لَا يَدْرِيْ فِيْ اَيِّ طَعَامِهِ الْبَرَكَةُ)). [ابن ماجه: ٣٢٧٠]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”جب تم میں سے کسی کا نوالہ گر پڑے (اور وہ جائے نجس نہ ہو) تو اس کو اٹھا لے اور جو کوڑا وغیرہ لگ گیا ہو اس کو صاف کرے اور کھا لے اور شیطان کے لیے نہ چھوڑے اور اپنا ہاتھ رومال سے نہ پونچھے جب تک انگلیاں چاٹ نہ لے کیونکہ اس کو معلوم نہیں کون سے کھانے میں برکت ہے۔“

(٥٣٠٢) عَنْ سُفْيَانَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ وَفِيْ حَدِيْثِهِمَا: ((وَلَا يَمْسَحْ يَدَهُ بِالْمِنْدِيْلِ حَتّٰى يَلْعَقَهَا اَوْ يُلْعِقَهَا)) وَمَا بَعْدَهُ. [راجع: ٥٣٠١]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے جب تک چاٹ نہ لے یا چٹا نہ دے۔

(٥٣٠٣) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم يَقُوْلُ: ((اِنَّ الشَّيْطَانَ يَحْضُرُ اَحَدَكُمْ عِنْدَ كُلِّ شَيْءٍ مِنْ شَاْنِهِ حَتّٰى يَحْضُرَهُ عِنْدَ طَعَامِهِ فَاِذَا سَقَطَتْ مِنْ اَحَدِكُمُ اللُّقْمَةُ فَلْيُمِطْ مَا كَانَ بِهَا مِنْ اَذًى ثُمَّ لِيَاْكُلْهَا وَلَا يَدَعْهَا لِلشَّيْطَانِ فَاِذَا فَرَغَ فَلْيَلْعَقْ اَصَابِعَهُ

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے: ”شیطان تم میں سے ایک ایک کے پاس اس کے ہر کام کے وقت موجود رہتا ہے یہاں تک کہ کھانے کے وقت بھی پھر جب تم میں سے کسی کا نوالہ گر پڑے تو اس کو صاف کرے کچرے وغیرہ سے جو اس میں لگ جائے پھر اس کو کھا لے اور شیطان کے لیے نہ چھوڑے۔ جب کھانے سے فارغ ہو تو انگلیاں چاٹے کیونکہ وہ نہیں جانتا اس کے کون

فَإِنَّهُ لَايَدْرِي فِي أَيِّ طَعَامِهِ تَكُونُ الْبَرَكَةُ)).

[ابن ماجه: ۳۲۷۹]

سے کھانے میں برکت ہے۔“

○ ○ ○ ○

(۵۳۰۴) عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ: ((إِذَا سَقَطَتْ لُقْمَةُ أَحَدِكُمْ)) إِلَى آخِرِ الْحَدِيْثِ وَلَمْ يَذْكُرْ أَوَّلَ الْحَدِيْثِ: ((إِنَّ الشَّيْطَانَ يَحْضُرُ أَحَدَكُمْ)). [راجع:۵۳۰۳]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(۵۳۰۵) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم فِي ذِكْرِ اللَّعْقِ وَعَنْ أَبِي سُفْيَانَ عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم وَذَكَرَ اللُّقْمَةَ نَحْوَ حَدِيْثِهِمَا.

[راجع: ۵۳۰۳]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(۵۳۰۶) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم كَانَ إِذَا أَكَلَ طَعَامًا لَعِقَ أَصَابِعَهُ الثَّلَاثَ قَالَ وَقَالَ: ((إِذَا سَقَطَتْ لُقْمَةُ أَحَدِكُمْ فَلْيُمِطْ عَنْهَا الْأَذٰى وَلْيَأْكُلْهَا وَلَايَدَعْهَا لِلشَّيْطَانِ)) وَأَمَرَنَا أَنْ نَسْلُتَ الْقَصْعَةَ قَالَ: ((فَإِنَّكُمْ لَاتَدْرُوْنَ فِي أَيِّ طَعَامِكُمُ الْبَرَكَةُ)).

[ابو داود: ۳۸٤۵؛ ترمذی: ۱۸۰۳]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب کھانا کھاتے تو اپنی تینوں انگلیاں چاٹتے اور فرماتے: ”تم میں سے کسی کا نوالہ اگر گر جائے تو اس کو صاف کر کے کھالے اور شیطان کے لیے نہ چھوڑے۔“ اور حکم کیا پیالہ پونچھ لینے کا ہم کو۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”تم کو معلوم نہیں کون سے کھانے میں برکت ہے۔“

○ ○ ○ ○

(۵۳۰۷) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((إِذَا أَكَلَ أَحَدُكُمْ فَلْيَلْعَقْ أَصَابِعَهُ فَإِنَّهُ لَا يَدْرِي فِي أَيَّتِهِنَّ الْبَرَكَةُ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”جب تم میں سے کوئی کھانا کھائے تو اپنی انگلیاں چاٹ لے۔ کیونکہ اس کو معلوم نہیں کونسی انگلی میں برکت ہے۔“

(۵۳۰۸) عَنْ حَمَّادٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: ((وَلْيَسْلُتْ أَحَدُكُمُ الصَّحْفَةَ)) وَقَالَ: ((فِي أَيِّ طَعَامِكُمُ الْبَرَكَةُ أَوْ يُبَارَكُ لَكُمْ)).

[راجع: ۵۳۰٦]

حماد سے اسی سند کے ساتھ روایت ہے اور اس میں اتنا زیادہ ہے کہ ”پونچھ لے تم میں سے کوئی ایک پیالہ کو۔“ اور فرمایا: ”کون سے کھانے میں برکت ہے یا برکت ہوتی ہے تمہارے لیے۔“

○ ○ ○ ○

## بَابُ مَايَفْعَلُ الضَّيْفُ إِذَا تَبِعَهُ غَيْرُ مَنْ دَعَاهُ صَاحِبُ الطَّعَامِ.

## باب: اگر مہمان کے ساتھ کوئی طفیلی ہو جائے تو کیا کرے؟

(۵۳۰۹) عَنْ أَبِي مَسْعُوْدٍ الْأَنْصَارِيِّ رضی اللہ عنہ

ابو مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انصار میں ایک مرد تھا جس کا نام ابو شعیب

قَالَ: كَانَ رَجُلٌ مِّنَ الْاَنصَارِ يُقَالُ لَهُ اَبُوْ شُعَيْبٍ وَكَانَ لَهُ غُلَامٌ لَحَّامٌ فَرَاٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَعَرَفَ فِيْ وَجْهِهِ الْجُوْعَ فَقَالَ لِغُلَامِهِ: وَيْحَكَ! اصْنَعْ لَنَا طَعَامًا لِخَمْسَةِ نَفَرٍ فَاِنِّيْ اُرِيْدُ اَنْ اَدْعُوَ النَّبِيَّ ﷺ خَامِسَ خَمْسَةٍ قَالَ: فَصَنَعَ ثُمَّ اَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَدَعَاهُ خَامِسَ خَمْسَةٍ وَاتَّبَعَهُمْ رَجُلٌ فَلَمَّا بَلَغَ الْبَابَ قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((اِنَّ هٰذَا اتَّبَعَنَا فَاِنْ شِئْتَ اَنْ تَاْذَنَ لَهُ وَاِنْ شِئْتَ رَجَعَ)) وَقَالَ: لَا بَلْ اٰذَنُ لَهُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ.

[بخاری: ۲۰۸۱، ۲۴۵۶، ۵۴۳۴، ۵۴۶۱؛ ترمذی: ۱۰۹۹]

تھا اس کا ایک غلام تھا جو گوشت بیچا کرتا تھا۔ اس مرد نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا اور آپ ﷺ کے چہرے پر بھوک معلوم ہوئی، اس نے اپنے غلام سے کہا: ارے ہم پانچ آدمیوں کے لیے کھانا تیار کر، کیونکہ میں چاہتا ہوں رسول اللہ ﷺ کی دعوت کرنا اور آپ ﷺ پانچویں ہیں پانچ آدمیوں کے، پھر اس نے کھانا تیار کیا اور وہ مرد پھر رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا۔ آپ ﷺ کو دعوت دی آپ ﷺ پانچویں تھے پانچ کے۔ ان کے ساتھ ایک اور آدمی ہو گیا جب آپ ﷺ دروازے پر پہنچے تو فرمایا: (صاحب خانہ سے) یہ شخص ہمارے ساتھ چلا آیا ہے اگر تو چاہے تو اس کو اجازت دے ورنہ یہ لوٹ جائے گا۔ اس نے کہا: نہیں، میں اس کو اجازت دیتا ہوں یا رسول اللہ ﷺ!

فائدہ: اس سے معلوم ہوا کہ مہمان کے ساتھ اگر کوئی شخص طفیلی چلا جائے تو صاحب خانہ کو خبر کر دے جب اس کے دروازے پر پہنچے اور صاحب خانہ کو مستحب ہے کہ اس کو اجازت دے اگر اس میں کوئی ضرر نہ ہو۔

(۵۳۱۰) عَنْ اَبِيْ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِنَحْوِ حَدِيْثِ جَرِيْرٍ قَالَ نَصْرُ ابْنُ عَلِيٍّ فِيْ رِوَايَتِهِ لِهٰذَا الْحَدِيْثِ حَدَّثَنَا اَبُوْ اُسَامَةَ: قَالَ: حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ قَالَ: حَدَّثَنَا شَقِيْقُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ: حَدَّثَنَا اَبُوْ مَسْعُوْدٍ الْاَنْصَارِيُّ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ. [راجع: ۵۳۰۹]

ان اسناد کے ساتھ حضرت ابو مسعود رضی اللہ عنہ نے نبی کریم ﷺ سے یہ حدیث جریر کی حدیث کی طرح نقل کی ہے۔

○ ○ ○ ○

(۵۳۱۱) عَنْ اَبِيْ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ وَعَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِيْ سُفْيَانَ عَنْ جَابِرٍ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ. [راجع: ۵۳۰۹]

حضرت ابو مسعود رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ سے اسی طرح روایت کرتے ہیں اور اعمش ابو سفیان سے جابر کی حدیث کی طرح نقل کرتے ہیں۔

○ ○ ○ ○

(۵۳۱۲) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ جَارًا لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَارِسِيًّا كَانَ طَيِّبَ الْمَرَقِ فَصَنَعَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ جَاءَ يَدْعُوْهُ فَقَالَ: ((وَهٰذِهِ؟)) لِعَائِشَةَ. فَقَالَ: لَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا)) فَعَادَ يَدْعُوْهُ فَقَالَ رَسُوْلُ

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کا ایک ہمسایہ شوربہ عمدہ بناتا تھا وہ فارس کا تھا، اس نے ایک بار شوربہ بنایا رسول اللہ ﷺ کے لیے اور آپ ﷺ کو بلانے آیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''عائشہ کی بھی دعوت ہے؟'' اس نے کہا: نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو میں بھی نہیں آتا۔'' پھر وہ دوبارہ بلانے کو آیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''عائشہ کی

اللّٰهِ ﷺ: ((وَهٰذِهِ؟)) قَالَ: لَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا)) ثُمَّ عَادَ يَدْعُوْهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((وَهٰذِهِ؟)) قَالَ: نَعَمْ فِي الثَّالِثَةِ فَقَامَا يَتَدَافَعَانِ حَتّٰى اَتَيَامَنْزِلَهُ .

[نسائی: ۳۴۳۶]

بھی دعوت ہے؟'' اس نے کہا: نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو میں بھی نہیں آتا۔'' پھر سہ بار آپ ﷺ کو بلانے کے لیے آیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: عائشہ کی بھی دعوت ہے۔؟'' وہ بولا: (تیسری بار میں) ہاں۔ پھر دونوں چلے ایک دوسرے کے پیچھے (یعنی حضرت رسول اللہ ﷺ اور جناب عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا) یہاں تک کہ اس کے مکان پر پہنچے۔

فائدہ۔ امام نووی رحمہ اللہ نے کہا: آپ ﷺ نے دعوت قبول نہ کی کسی عذر سے اور حضرت ﷺ کو اختیار تھا دعوت قبول کرنے اور نہ کرنے کا تو آپ ﷺ نے بغیر عائشہ کے قبول نہ کی اس وجہ سے کہ وہ بھی بھوکی ہوں گی تو آپ ﷺ نے اکیلے کھانا منظور نہ کیا اور یہ حسن معاشرت ہے۔ اور بعض علما کا مذہب یہ بھی ہے کہ سوائے ولیمہ کے اور کوئی دعوت قبول کرنا واجب نہیں ہے۔

## بَابُ جَوَازِ اسْتِتْبَاعِهٖ غَيْرَهٗ اِلٰى دَارِ مَنْ يَّثِقُ بِرِضَاهُ بِذٰلِكَ .

## باب: اگر مہمان کو یقین ہو کہ میزبان دوسرے کسی شخص کو ساتھ لے جانے سے ناراض نہ ہوگا تو ساتھ لے جا سکتا ہے۔

(۵۳۱۳) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ذَاتَ يَوْمٍ اَوْلَيْلَةٍ فَاِذَا هُوَ بِاَبِيْ بَكْرٍ وَعُمَرَ رضی اللہ عنہما فَقَالَ: ((مَا اَخْرَجَكُمَا مِنْ بُيُوْتِكُمَا هٰذِهِ السَّاعَةَ؟)) قَالَا: الْجُوْعُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! قَالَ: ((وَاَنَا وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَاَخْرَجَنِيَ الَّذِيْ اَخْرَجَكُمَا قُوْمُوْا)) فَقَامُوْا مَعَهٗ فَاَتٰى رَجُلًا مِنَ الْاَنْصَارِ فَاِذَا هُوَ لَيْسَ فِيْ بَيْتِهٖ فَلَمَّا رَاَتْهُ الْمَرْاَةُ قَالَتْ: مَرْحَبًا ! وَاَهْلًا ! فَقَالَ لَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَيْنَ فُلَانٌ؟)) قَالَتْ: ذَهَبَ يَسْتَعْذِبُ لَنَا مِنَ الْمَآءِ اِذْجَآءَ الْاَنْصَارِيُّ رضی اللہ عنہ فَنَظَرَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَصَاحِبَيْهِ ثُمَّ قَالَ: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ مَا اَحَدٌ الْيَوْمَ اَكْرَمَ اَضْيَافًا مِنِّيْ قَالَ: فَانْطَلَقَ فَجَآءَ هُمْ بِعِذْقٍ فِيْهِ بُسْرٌ وَتَمْرٌ وَرُطَبٌ . فَقَالَ: كُلُوْا مِنْ هٰذِهٖ وَاَخَذَ الْمُدْيَةَ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِيَّاكَ وَالْحَلُوْبَ))

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ ایک رات باہر نکلے، آپ ﷺ نے ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما کو دیکھا۔ پوچھا: ''تم کیوں نکلے اس وقت۔'' انہوں نے کہا: بھوک کے مارے نکلے یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے فرمایا: ''قسم اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے میں بھی اسی وجہ سے نکلا چلو'' پھر وہ آپ ﷺ کے ساتھ چلے۔ آپ ﷺ ایک انصاری کے دروازے پر آئے، وہ اپنے گھر میں نہیں تھا، اس کی عورت نے آپ ﷺ کو دیکھا وہ کہنے لگی: آئیے آپ ﷺ اچھے آئے اپنے لوگوں میں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''فلاں شخص (اس کے خاوند کو فرمایا) کہاں گیا ہے۔؟'' وہ بولی ہمارے لیے میٹھا پانی لینے گیا ہے۔ (اس حدیث سے معلوم ہوا اجنبی عورت سے بات کرنا اور جواب دینا اس کو درست ہے عذر سے۔ اسی طرح عورت اس مرد کو گھر میں بلا سکتی ہے جس کے آنے سے خاوند راضی ہو) اتنے میں وہ مرد انصاری آ گیا، اس نے رسول اللہ ﷺ اور آپ ﷺ کے دونوں ساتھیوں کو دیکھا تو کہا: شکر ہے اللہ تعالیٰ کا آج کے دن کسی کے پاس ایسے عزت والے مہمان نہیں ہیں، جیسے میرے پاس ہیں۔ پھر گیا اور کھجور کا ایک خوشہ لے کر آیا جس میں گدر، سوکھی اور تازہ کھجوریں تھیں اور کہنے لگا: اس میں سے کھاؤ، پھر اس

فَذَبَحَ لَهُمْ فَأَكَلُوْا مِنَ الشَّاةِ وَمِنْ ذٰلِكَ الْعِذْقِ وَشَرِبُوْا فَلَمَّا أَنْ شَبِعُوْا وَرَوُوْا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِأَبِيْ بَكْرٍ وَّعُمَرَ رضی اللہ عنہما: ((وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَتُسْئَلُنَّ عَنْ هٰذَا النَّعِيْمِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ أَخْرَجَكُمْ مِنْ بُيُوْتِكُمُ الْجُوْعُ ثُمَّ لَمْ تَرْجِعُوْا حَتّٰى أَصَابَكُمْ هٰذَا النَّعِيْمُ)).

نے چھری لی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''دودھ والی بکری مت کاٹنا۔'' اس نے ایک بکری ذبح کی اور سب نے اس کا گوشت کھایا اور کھجور بھی کھائی اور پانی پیا، جب سیر ہوئے کھانے اور پینے سے تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما سے: ''قسم اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے تم سے سوال ہوگا اس نعمت کا قیامت کے دن۔ تم اپنے گھروں سے نکلے بھوک کے مارے پھر نہیں لوٹے یہاں تک کہ تم کو یہ نعمت ملی۔''

فائدہ: اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور ﷺ اور آپ ﷺ کے صحابہ کرام کی زندگی کیونکر گزری۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ آپ ﷺ دنیا سے تشریف لے گئے اور جو کی روٹی سے پیٹ نہیں بھرا اور وفات کے وقت زرہ گروی تھی۔ اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ بھوک کی حالت میں اپنے دوست کے پاس جانا درست ہے اگر اس کو تکلیف نہ ہو۔ اجنبی عورت سے ضرورت کے وقت کلام کرنا درست ہے۔

(٥٣١٤) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ بَيْنَا أَبُوْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ قَاعِدٌ وَعُمَرُ رضی اللہ عنہ مَعَهٗ إِذْ أَتَاهُمَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((مَا أَقْعَدَكُمَا هٰهُنَا؟)) قَالَا: أَخْرَجَنَا الْجُوْعُ مِنْ بُيُوْتِنَا وَالَّذِيْ بَعَثَكَ بِالْحَقِّ ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِ خَلَفِ ابْنِ خَلِيْفَةَ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٣١٥) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ لَمَّا حُفِرَ الْخَنْدَقُ رَأَيْتُ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ خَمَصًا فَانْكَفَأْتُ إِلَى امْرَأَتِيْ فَقُلْتُ لَهَا: هَلْ عِنْدَكِ شَيْءٌ فَإِنِّيْ رَأَيْتُ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ خَمَصًا شَدِيْدًا فَأَخْرَجَتْ لِيْ جِرَابًا فِيْهِ صَاعٌ مِنْ شَعِيْرٍ وَّلَنَا بُهَيْمَةٌ دَاجِنٌ قَالَ: فَذَبَحْتُهَا وَطَحَنَتْ فَفَرَغَتْ إِلَى فَرَاغِيْ فَقَطَّعْتُهَا فِيْ بُرْمَتِهَا ثُمَّ وَلَّيْتُ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَتْ: لَا تَفْضَحْنِيْ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَمَنْ مَّعَهٗ قَالَ: فَجِئْتُهٗ فَسَارَرْتُهٗ فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! إِنَّا قَدْ ذَبَحْنَا بُهَيْمَةً لَّنَا وَطَحَنَتْ صَاعًا مِنْ شَعِيْرٍ كَانَ عِنْدَنَا فَتَعَالَ أَنْتَ فِيْ نَفَرٍ مَّعَكَ فَصَاحَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَقَالَ:

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، جب خندق کھودی گئی (مدینہ کے گرد) تو میں نے رسول اللہ ﷺ کو بھوکا پایا۔ میں اپنی بی بی کے پاس لوٹا اور کہا: تیرے پاس کچھ ہے کیونکہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو بہت بھوکا پایا ہے، اس نے ایک تھیلہ نکالا جس میں ایک صاع جو تھے اور ہمارے پاس ایک بکری کا بچہ تھا پلا ہوا اور میں نے اس کو ذبح کیا اور میری عورت نے آٹا پیسا وہ بھی میرے ساتھ ہی فارغ ہوئی، میں نے اس کا گوشت کاٹ کر ہانڈی میں ڈالا۔ بعد اس کے میں رسول اللہ ﷺ کے پاس لوٹا عورت بولی: مجھ کو رسوا نہ کرنا رسول اللہ ﷺ اور آپ ﷺ کے ساتھیوں کے سامنے (یعنی کھانا تھوڑا ہے کہیں بہت سے آدمیوں کی دعوت نہ کر دینا) جب میں آپ ﷺ کے پاس آیا تو چپکے سے میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ہم نے ایک بکری کا بچہ ذبح کیا ہے اور ایک صاع جو کا آٹا جو ہمارے پاس تھا تیار کیا ہے، تو آپ ﷺ چند لوگوں کو اپنے ساتھ لے کر تشریف لائیے، یہ سن کر رسول اللہ ﷺ نے پکارا اور فرمایا:

((يَا أَهْلَ الْخَنْدَقِ! إِنَّ جَابِرًا قَدْ صَنَعَ لَكُمْ سُوْرًا فَحَيَّ هَلًا بِكُمْ)) وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تُنْزِلُنَّ بُرْمَتَكُمْ وَلَا تَخْبِزُنَّ عَجِينَكُمْ حَتّٰى أَجِيْئَ)) فَجِئْتُ وَجَاءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَقْدُمُ النَّاسَ حَتّٰى جِئْتُ امْرَأَتِيْ فَقَالَتْ: بِكَ وَبِكَ فَقُلْتُ: قَدْ فَعَلْتُ الَّذِيْ قُلْتِ لِيْ فَأَخْرَجَتْ لَهُ عَجِيْنَتَنَا فَبَصَقَ فِيْهَا وَبَارَكَ ثُمَّ عَمَدَ إِلٰى بُرْمَتِنَا فَبَصَقَ فِيْهَا وَبَارَكَ ثُمَّ قَالَ: ((ادْعُوَا لِيْ خَابِزَةً فَلْتَخْبِزْ مَعَكِ وَاقْدَحِيْ مِنْ بُرْمَتِكُمْ وَلَا تُنْزِلُوْهَا)) وَهُمْ أَلْفٌ فَأُقْسِمُ بِاللّٰهِ لَأَكَلُوْا حَتّٰى تَرَكُوْهُ وَانْحَرَفُوْا وَإِنَّ بُرْمَتَنَا لَتَغِطُّ كَمَا هِيَ وَإِنَّ عَجِيْنَتَنَا ـ أَوْ كَمَا قَالَ الضَّحَّاكُ ـ لَتُخْبَزُ كَمَا هُوَ.

[بخاری: ۳۰۷۰، ۴۱۰۲]



''اے خندق والو! جابر نے تمہاری دعوت کی ہے تو چلو۔'' اور آپ ﷺ نے فرمایا: ''اپنی ہانڈی کو مت اتارنا اور آٹے کی روٹی مت پکانا، جب تک میں نہ آجاؤں۔ پھر میں گھر میں آیا اور جناب رسول اللہ ﷺ بھی تشریف لائے، آپ ﷺ آگے تھے اور لوگ آپ ﷺ کے پیچھے تھے۔ میں اپنی عورت کے پاس آیا وہ بولی: تو ہی ذلیل ہوگا اور تجھے ہی لوگ ذلیل اور برا کہیں گے۔ میں نے کہا: میں نے تو وہی کیا جو تو نے کہا تھا (پر رسول اللہ ﷺ نے فاش کر دیا اور سب کو دعوت سنا دی۔) آخر اس نے وہ آٹا نکالا۔ رسول اللہ ﷺ نے اپنا لب مبارک اس میں ڈالا اور برکت کی دعا کی' پھر ہماری ہانڈی کی طرف چلے اس میں بھی تھوکا اور برکت کی دعا کی۔ بعد اس کے فرمایا: ''ایک روٹی پکانے والی اور بلا لے جو تیرے ساتھ مل کر پکائے (میری عورت سے فرمایا) اور ہانڈی میں سے ڈوئی نکال کر نکالتی جا اس کو اتار مت، جابر رضی اللہ عنہ نے کہا: آپ ﷺ کے ساتھ ایک ہزار آدمی تھے تو میں قسم کھاتا ہوں کہ سب نے کھایا یہاں تک کہ چھوڑ دیا اور لوٹ گئے اور ہانڈی کا وہی حال تھا ابل رہی تھی اور آٹا بھی ویسا ہی تھا اس کی روٹیاں بن رہی تھیں۔

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث میں آپ ﷺ کے دو معجزے ہیں' ایک تو تھوڑا کھانا بہت ہو جانا۔ دوسرے آپ ﷺ کو معلوم ہو جانا پیشتر سے کہ یہ کھانا سب کو کافی ہو جائے گا۔ دوسری روایت میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے بھی ایسا ہی معجزہ مذکور ہے جب چند روٹیاں جو کی ستر یا اسی آدمیوں کو کافی ہو گئی تھیں اور اس کا قصہ آگے آتا ہے۔

(۵۳۱۶) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ يَقُوْلُ: قَالَ أَبُوْ طَلْحَةَ لِأُمِّ سُلَيْمٍ قَدْ سَمِعْتُ صَوْتَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ ضَعِيْفًا أَعْرِفُ فِيْهِ الْجُوْعَ فَهَلْ عِنْدَكِ مِنْ شَيْءٍ؟ فَقَالَتْ: نَعَمْ فَأَخْرَجَتْ أَقْرَاصًا مِنْ شَعِيْرٍ ثُمَّ أَخَذَتْ خِمَارًا لَهَا فَلَفَّتِ الْخُبْزَ بِبَعْضِهِ ثُمَّ دَسَّتْهُ تَحْتَ ثَوْبِيْ وَرَدَّتْنِيْ بِبَعْضِهِ ثُمَّ أَرْسَلَتْنِيْ إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: فَذَهَبْتُ بِهِ فَوَجَدْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ جَالِسًا فِي الْمَسْجِدِ وَمَعَهُ النَّاسُ فَقُمْتُ عَلَيْهِمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((أَرْسَلَكَ

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ابو طلحہ نے ام سلیم رضی اللہ عنہا (ام سلیم ابو طلحہ کی بی بی اور انس کی ماں تھیں) سے کہا: میں نے رسول اللہ ﷺ کی آواز میں کمزوری پائی' میں سمجھتا ہوں کہ آپ ﷺ بھوکے ہیں تو تیرے پاس کھانے کو کچھ ہے؟ وہ بولی: ہاں ہے' پھر اس نے جو کی کئی روٹیاں نکالیں اور اپنی اوڑھنی لی، اس میں روٹیوں کو لپیٹا اور پھر ان کو میرے کپڑے میں چھپا دیا کچھ مجھ کو اوڑھا دیا (یعنی ایک ہی کپڑے میں سے کچھ مجھے اوڑھا دیا اور کچھ کپڑے میں روٹی چھپا دی) پھر مجھ کو بھیجا رسول اللہ ﷺ کے پاس' میں اس کو لے کر گیا۔ میں نے آپ ﷺ کو مسجد میں بیٹھا ہوا پایا۔ آپ ﷺ کے ساتھ لوگ تھے، میں کھڑا رہا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''تجھ کو ابو طلحہ رضی اللہ عنہ نے بھیجا ہے۔'' میں نے کہا:

أَبُوْ طَلْحَةَ؟)) فَقُلْتُ: نَعَمْ فَقَالَ: ((أَلِطَعَامٍ؟)) فَقُلْتُ: نَعَمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِمَنْ مَعَهُ: ((قُوْمُوْا)) قَالَ: فَانْطَلَقَ وَانْطَلَقْتُ بَيْنَ أَيْدِيهِمْ حَتّٰى جِئْتُ أَبَا طَلْحَةَ فَأَخْبَرْتُهُ فَقَالَ أَبُوْ طَلْحَةَ: يَا أُمَّ سُلَيْمٍ! قَدْ جَاءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَالنَّاسُ وَلَيْسَ عِنْدَنَا مَانُطْعِمُهُمْ فَقَالَتْ: اللّٰهُ وَرَسُوْلُهُ أَعْلَمُ فَانْطَلَقَ أَبُوْ طَلْحَةَ حَتّٰى لَقِيَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَأَقْبَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَعَهُ حَتّٰى دَخَلَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((هَلُمِّي مَاعِنْدَكِ يَا أُمَّ سُلَيْمٍ!)) فَأَتَتْ بِذٰلِكَ الْخُبْزِ فَأَمَرَبِهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَفُتَّ وَعَصَرَتْ عَلَيْهِ أُمُّ سُلَيْمٍ عُكَّةً لَّهَا فَأَدَمَتْهُ ثُمَّ قَالَ فِيهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمَا شَاءَ اللّٰهُ أَنْ يَقُوْلَ ثُمَّ قَالَ: ((ائْذَنْ لِعَشَرَةٍ)) فَأَذِنَ لَهُمْ فَأَكَلُوْا حَتّٰى شَبِعُوْا ثُمَّ خَرَجُوْا ثُمَّ قَالَ: ((ائْذَنْ لِعَشَرَةٍ)) حَتّٰى أَكَلَ الْقَوْمُ كُلُّهُمْ وَشَبِعُوْا وَالْقَوْمُ سَبْعُوْنَ رَجُلًا أَوْثَمَانُوْنَ.

[بخاری: ٤٢٢، ٣٥٧٨، ٥٣٨١، ٦٦٨٨؛ ترمذی: ٣٦٣٠]

ہاں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کھانا ہے۔'' میں نے کہا: ہاں۔ آپ ﷺ نے اپنے سب ساتھیوں سے فرمایا: ''اٹھو۔'' اور آپ ﷺ چلے۔ میں سب کے سامنے چلا یہاں تک کہ ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کے پاس آیا۔ ان کو خبر کی۔ ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے کہا: اے ام سلیم رضی اللہ عنہا! رسول اللہ ﷺ لوگوں کو لے کر تشریف لائے اور ہمارے پاس ان کے کھلانے کو کچھ نہیں ہے۔ ام سلیم رضی اللہ عنہا نے کہا: اللہ اور اس کا رسول خوب جانتا ہے۔ پھر ابوطلحہ رضی اللہ عنہ چلے اور رسول اللہ ﷺ سے آگے بڑھ کر ملے۔ بعد اس کے آپ ﷺ تشریف لائے اور ابوطلحہ رضی اللہ عنہ بھی ساتھ تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اے ام سلیم رضی اللہ عنہا! تیرے پاس کیا ہے۔؟'' وہ وہی روٹیاں لے کر آئے۔ آپ ﷺ نے حکم دیا وہ سب روٹیاں توڑی گئیں۔ پھر ام سلیم رضی اللہ عنہا نے تھوڑا گھی اس پر ڈال دیا وہ گویا سالن تھا پھر جو اللہ تعالیٰ کو منظور تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا (دعا کی) بعد اس کے فرمایا: ''دس آدمیوں کو بلاؤ۔'' انہوں نے کھایا پیٹ بھر کر وہ نکلے۔ پھر فرمایا: ''اور دس کو بلاؤ۔'' انہوں نے بھی کھایا اور سیر ہو کر چلے۔ پھر فرمایا: ''اور دس کو بلاؤ'' یہاں تک کہ سب نے کھالیا سیر ہو کر اور سب ستر یا اسی آدمی تھے۔

فائدہ: آپ ﷺ نے دس دس کو بلایا کیونکہ پیالہ چھوٹا ہوگا اور دس سے زیادہ آدمی اس کے گرد حلقہ نہ کر سکتے ہوں گے۔ اس حدیث سے ام سلیم کی بڑی دانائی اور دینداری ثابت ہوئی کہ ابوطلحہ گھبرا گئے۔ لیکن وہ پریشان نہ ہوئیں۔

(٥٣١٧) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: بَعَثَنِي أَبُوْ طَلْحَةَ رضی اللہ عنہ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لِأَدْعُوَهُ وَقَدْ جَعَلَ طَعَامًا قَالَ: فَأَقْبَلْتُ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَعَ النَّاسِ فَنَظَرَ إِلَيَّ فَاسْتَحْيَيْتُ فَقُلْتُ: أَجِبْ أَبَا طَلْحَةَ فَقَالَ لِلنَّاسِ: ((قُوْمُوْا)) فَقَالَ أَبُوْطَلْحَةَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! إِنَّمَا صَنَعْتُ لَكَ شَيْئًا قَالَ: فَمَسَّهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' مجھے ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے بھیجا رسول اللہ ﷺ کو دعوت دینے کے لیے اور کھانا انہوں نے تیار کیا تھا۔ میں آیا۔ اس وقت آپ ﷺ لوگوں کے ساتھ بیٹھے تھے۔ آپ ﷺ نے میری طرف دیکھا' مجھے شرم آئی، میں نے عرض کیا: ابوطلحہ کی دعوت قبول کیجیے۔ آپ ﷺ نے لوگوں سے فرمایا: ''چلو۔'' ابوطلحہ نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! میں نے تو آپ ﷺ کے لیے تھوڑا سا کھانا تیار کیا تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے اس کھانے کو چھوا اور دعا کی اس میں برکت ہونے کی۔ پھر

وَدَعَا فِيهَا بِالْبَرَكَةِ ثُمَّ قَالَ: ((اَدْخِلْ نَفَرًا مِنْ اَصْحَابِيْ عَشَرَةً)) وَقَالَ: ((كُلُوْا)) وَاَخْرَجَ لَهُمْ شَيْئًا مِنْ بَيْنِ اَصَابِعِهِ فَاَكَلُوْا حَتّٰى شَبِعُوْا فَخَرَجُوْا فَقَالَ: ((اَدْخِلْ عَشَرَةً)) فَاَكَلُوْا حَتّٰى خَرَجُوْا فَمَازَالَ يُدْخِلُ عَشَرَةً وَيُخْرِجُ عَشَرَةً حَتّٰى لَمْ يَبْقَ مِنْهُمْ اَحَدٌ اِلَّا دَخَلَ فَاَكَلَ حَتّٰى شَبِعَ ثُمَّ هَيَّأَهَا فَاِذَا هِيَ مِثْلُهَا حِيْنَ اَكَلُوْا مِنْهَا.

آپ ﷺ نے فرمایا: ''میرے ساتھیوں میں سے دس آدمیوں کو بلا لے۔'' آپ ﷺ نے فرمایا: ''کھاؤ۔'' اور اپنی انگلیوں کے بیچ میں سے کچھ نکالا۔ انہوں نے کھایا اور سیر ہو گئے وہ گئے پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''اور دس کو بلا لے۔'' انہوں نے بھی کھایا اور نکلے پھر اسی طرح آپ ﷺ دس دس کو اندر بلاتے اور دس دس باہر جاتے یہاں تک کہ کوئی ان میں سے باقی نہ رہا جو سیر نہ ہوا ہو پھر آپ ﷺ نے اس کھانے کو ایک جگہ کیا تو وہ اتنا ہی تھا جتنا انہوں نے کھانا شروع کیا تھا۔



(۵۳۱۸) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: بَعَثَنِيْ اَبُوْ طَلْحَةَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ نَحْوَ حَدِيْثِ ابْنِ نُمَيْرٍ غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ فِيْ اٰخِرِهِ: ثُمَّ اَخَذَ مَا بَقِيَ فَجَمَعَهُ ثُمَّ دَعَا فِيْهِ بِالْبَرَكَةِ قَالَ فَعَادَ كَمَا كَانَ فَقَالَ: ((دُوْنَكُمْ هٰذَا)).

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے مجھے رسول اللہ ﷺ کی طرف بھیجا اور پھر ابن نمیر کی روایت کی طرح حدیث نقل کی ہے اور اس میں یہ ہے کہ پھر جو کھانا بچا آپ ﷺ نے اس کو اکٹھا کیا اور دعا کی اس میں برکت کی وہ اتنا ہی ہو گیا جیسے پہلے تھا۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''لے لو اس کو۔''

(۵۳۱۹) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: اَمَرَ اَبُوْ طَلْحَةَ رضی اللہ عنہ اُمَّ سُلَيْمٍ رضی اللہ عنہا اَنْ تَصْنَعَ لِلنَّبِيِّ ﷺ طَعَامًا لِنَفْسِهِ خَاصَّةً ثُمَّ اَرْسَلَنِيْ اِلَيْهِ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ وَقَالَ فِيْهِ: فَوَضَعَ النَّبِيُّ ﷺ يَدَهُ وَسَمَّى عَلَيْهِ ثُمَّ قَالَ: ((ائْذَنْ لِعَشَرَةٍ)) فَاَذِنَ لَهُمْ فَدَخَلُوْا فَقَالَ ((كُلُوْا وَسَمُّوا اللّٰهَ)) فَاَكَلُوْا حَتّٰى فَعَلَ ذٰلِكَ بِثَمَانِيْنَ رَجُلًا ثُمَّ اَكَلَ النَّبِيُّ ﷺ بَعْدَ ذٰلِكَ وَاَهْلُ الْبَيْتِ وَتَرَكُوْا سُؤْرًا.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ آپ ﷺ نے اپنا ہاتھ اس کھانے پر رکھا اور اللہ کا نام لیا پھر فرمایا۔ ''دس آدمیوں کو آنے دو۔'' انہوں نے دس کو اجازت دی وہ اندر آئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کھاؤ اور اللہ کا نام لو۔'' انہوں نے کھایا یہاں تک کہ اسی (۸۰) آدمیوں کو اسی طرح بلایا پھر رسول اللہ ﷺ نے اور گھر والوں نے سب کے بعد کھایا۔ تب بھی کھانا بچ گیا۔



(۵۳۲۰) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ بِهٰذِهِ الْقِصَّةِ فِيْ طَعَامِ اَبِيْ طَلْحَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ وَقَالَ فِيْهِ: فَقَامَ اَبُوْ طَلْحَةَ عَلَى الْبَابِ حَتّٰى اَتٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ لَهُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اِنَّمَا كَانَ شَيْءٌ يَسِيْرٌ قَالَ: ((هَلُمَّهُ فَاِنَّ اللّٰهَ سَيَجْعَلُ فِيْهِ الْبَرَكَةَ)).

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ ابوطلحہ رضی اللہ عنہ دروازے پر کھڑے ہوئے یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! میرے پاس تھوڑا سا کھانا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اسی کو لے آ، اللہ جل جلالہٗ اس میں برکت دے گا۔''



(٥٣٢١) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ وَقَالَ فِيْهِ : ثُمَّ اَكَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَاَكَلَ اَهْلُ الْبَيْتِ وَاَفْضَلُوْا مَا اَبْلَغُوْا جِيْرَانَهُمْ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ پھر رسول اللہ ﷺ نے اور گھر والوں نے کھایا اور اتنا کھانا بچا کہ اپنے ہمسایوں کو بھیجا۔



(٥٣٢٢) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه قَالَ: رَاى اَبُوْ طَلْحَةَ رضي الله عنه رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مُضْطَجِعًا فِی الْمَسْجِدِ يَتَقَلَّبُ ظَهْرًا لِبَطْنٍ فَاَتٰى اُمَّ سُلَيْمٍ فَقَالَ: اِنِّىْ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مُضْطَجِعًا فِی الْمَسْجِدِ يَتَقَلَّبُ ظَهْرًا لِبَطْنٍ وَاَظُنُّهُ جَائِعًا وَسَاقَ الْحَدِيْثَ وَقَالَ فِيْهِ: ثُمَّ اَكَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَاَبُوْ طَلْحَةَ وَاُمُّ سُلَيْمٍ وَاَنَسٌ [بْنُ مَالِكٍ] وَفَضَلَتْ فَضْلَةٌ فَاَهْدَيْنَاهُ لِجِيْرَانِنَا.

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا مسجد میں لیٹے ہوئے۔ آپ ﷺ پیٹ کو پیٹھ بناتے (یعنی اس کو زمین سے لگاتے) پس آئے ام سلیم رضی اللہ عنہا کے پاس اور کہا: میں نے رسول اللہ ﷺ کو مسجد میں لیٹے ہوئے دیکھا ہے اور پیٹ کو پیٹھ بنا رہے ہیں اور سمجھتا ہوں کہ آپ ﷺ بھوکے ہیں' پھر بیان کیا حدیث کو۔ اس میں یہ ہے کہ پھر رسول اللہ ﷺ نے کھایا اور ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے اور ام سلیم رضی اللہ عنہا نے اور انس رضی اللہ عنہ نے اور کچھ بچ رہا تو ہم نے اپنے ہمسایوں کو حصہ بھیجا۔



(٥٣٢٣) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ يَقُوْلُ : جِئْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَوْمًا فَوَجَدْتُهٗ جَالِسًا مَّعَ اَصْحَابِهٖ يُحَدِّثُهُمْ وَقَدْ عَصَّبَ بَطْنَهٗ بِعِصَابَةٍ قَالَ اُسَامَةُ: وَاَنَا اَشُكُّ عَلٰى حَجَرٍ فَقُلْتُ: لِبَعْضِ اَصْحَابِهٖ لِمَ عَصَّبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَطْنَهٗ فَقَالُوْا: مِنَ الْجُوْعِ فَذَهَبْتُ اِلٰى اَبِیْ طَلْحَةَ وَهُوَ زَوْجُ اُمِّ سُلَيْمٍ بِنْتِ مِلْحَانَ فَقُلْتُ: يَا اَبَتَاهُ! قَدْ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَصَّبَ بَطْنَهٗ بِعِصَابَةٍ فَسَاَلْتُ بَعْضَ اَصْحَابِهٖ فَقَالُوْا: مِنَ الْجُوْعِ فَدَخَلَ اَبُوْ طَلْحَةَ عَلٰى اُمِّیْ فَقَالَ : هَلْ مِنْ شَیْءٍ ؟ فَقَالَتْ : نَعَمْ عِنْدِیْ كِسَرٌ مِّنْ خُبْزٍ وَتَمَرَاتٌ فَاِنْ جَآءَ نَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَحْدَهٗ اَشْبَعْنَاهُ وَاِنْ جَآءَ اٰخَرُ مَعَهٗ قَلَّ عَنْهُمْ ثُمَّ ذَكَرَ سَائِرَ الْحَدِيْثِ بِقِصَّتِهٖ.

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' میں رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک دن آیا۔ میں نے دیکھا آپ ﷺ اپنے صحابہ کے ساتھ بیٹھے ہیں اور پیٹ پر ایک پٹی باندھے ہیں۔ اسامہ رضی اللہ عنہ نے کہا: مجھے شک ہے کہ پتھر کا بھی ذکر کیا یا نہیں۔ میں نے آپ ﷺ کے کسی صحابی سے پوچھا: یہ پٹی آپ ﷺ نے کیوں باندھی ہے؟ اس نے کہا: بھوک کی وجہ سے میں ابو طلحہ رضی اللہ عنہ کے پاس گیا، وہ خاوند تھے ام سلیم رضی اللہ عنہا کے جو ملحان کی بیٹی تھی اور میں نے کہا: میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا۔ آپ ﷺ نے اپنے پیٹ پر ایک پٹی باندھی ہے۔ میں نے آپ ﷺ کے ایک صحابی سے پوچھا تو اس نے کہا: بھوک کی وجہ سے باندھی ہے۔ یہ سن کر ابوطلحہ رضی اللہ عنہ میری ماں کے پاس گئے اور پوچھا: تیرے پاس کچھ کھانے کو ہے؟ وہ بولی: ہاں کچھ ٹکڑے ہیں روٹی کے اور کچھ کھجوریں ہیں۔ اگر رسول اللہ ﷺ اکیلے تشریف لائیں تو ہم آپ کو پیٹ بھر کر کھلا سکتے ہیں اور جو کوئی بھی آپ ﷺ کے ساتھ آئے تو کھانا کم پڑے گا۔ پھر بیان کیا حدیث کو پورے قصہ کے ساتھ۔

(٥٣٢٤) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه عَنِ

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

النَّبِيِّ ﷺ فِي طَعَامِ أَبِي طَلْحَةَ نَحْوَ حَدِيْثِهِمْ

○ ○ ○ ○

## بَابُ جَوَازِ أَكْلِ الْمَرَقِ وَاسْتِحْبَابِ أَكْلِ الْيَقْطِيْنِ.

## باب: شوربا کھانا اور کدو کھانے کا بیان۔

(٥٣٢٥) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ يَقُوْلُ: إِنَّ خَيَّاطًا دَعَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ لِطَعَامٍ صَنَعَهُ قَالَ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ ﷺ: فَذَهَبْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ إِلَى ذٰلِكَ الطَّعَامِ فَقَرَّبَ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ خُبْزًا مِنْ شَعِيْرٍ وَمَرَقًا فِيْهِ دُبَّاءٌ وَقَدِيْدٌ قَالَ أَنَسٌ ﷺ: فَرَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَتَتَبَّعُ الدُّبَّاءَ مِنْ حَوَالَى الصَّحْفَةِ ۔قَالَ: فَلَمْ أَزَلْ أُحِبُّ الدُّبَّاءَ مُنْذُ يَوْمَئِذٍ.

[بخاري: ٢٠٩٢، ٥٣٧٩، ٥٤٣٦، ٥٤٣٧، ٥٤٣٩؛ ابوداود: ٣٧٨٦؛ ترمذي: ١٨٥٠]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' ایک درزی نے رسول اللہ ﷺ کی دعوت کی' کچھ کھانا پکایا، انس رضی اللہ عنہ نے کہا: میں بھی آپ ﷺ کے ساتھ گیا اس کھانے پر۔ پھر آپ ﷺ کے سامنے جو کی روٹی لائی گئی اور شوربا آیا جس میں کدو تھا اور بھنا ہوا گوشت۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے کہا: میں دیکھتا ہوں رسول اللہ ﷺ پیالہ کے کناروں سے کدو کو ڈھونڈھ کر کھاتے تھے اس روز سے مجھے بھی کدو سے محبت ہے۔

فائدہ۔ اس سے معلوم ہوا کہ دعوت قبول کرنا درست ہے اور درزی کا کسب حلال ہے' شوربا درست ہے اور کدو کی فضیلت نکلی' یہ بھی معلوم ہوا کہ کدو کو دوست رکھنا چاہیے اسی طرح ہر چیز کو جس کو رسول اللہ ﷺ دوست رکھتے تھے اور حرص کرنا چاہیے اسکے حاصل کرنے پر۔ دسترخوان پر کھانے والوں کو مستحب ہے عمدہ چیز کسی کو کھلانا اگر میزبان کو برا نہ معلوم ہو اور یہ جو اس روایت میں ہے کہ آپ ﷺ پیالہ کے کناروں سے کدو کے ٹکڑے ڈھونڈتے تھے نہ دوسری طرفوں سے۔ دوسرے یہ کہ ممانعت اس وجہ سے ہے کہ دوسرے کھانے والوں کو کراہت نہ ہو اور رسول اللہ ﷺ کے جوٹھے سے کسی کو کراہت نہ تھی بلکہ آپ ﷺ کے آثار شریفہ سے برکت حاصل کرتے، یہاں تک کہ آپ ﷺ کی تھوک مبارک کو اپنے مونہوں پر ملتے۔ (نووی رحمۃ اللہ علیہ)

(٥٣٢٦) عَنْ أَنَسٍ ﷺ قَالَ: دَعَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ رَجُلٌ فَانْطَلَقْتُ مَعَهُ فَجِيْءَ بِمَرَقَةٍ فِيْهَا دُبَّاءٌ فَجَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَأْكُلُ مِنْ ذٰلِكَ الدُّبَّاءِ وَيُعْجِبُهُ قَالَ: فَلَمَّا رَأَيْتُ ذٰلِكَ جَعَلْتُ أُلْقِيْهِ إِلَيْهِ وَلَا أَطْعَمُهُ فَقَالَ أَنَسٌ ﷺ: فَمَازِلْتُ بَعْدُ يُعْجِبُنِي الدُّبَّاءُ.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ کی ایک شخص نے دعوت کی، میں بھی آپ ﷺ کے ساتھ گیا' وہاں شوربا آیا جس میں کدو تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے کدو کھانا شروع کیا بڑے مزے سے۔ جب میں نے یہ دیکھا تو میں کدو کے ٹکڑے آپ ﷺ کی طرف ڈالتا تھا اور خود نہیں کھاتا تھا۔ انس رضی اللہ عنہ نے کہا: اس روز سے مجھے کدو پسند ہو گیا۔

(٥٣٢٧) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ أَنَّ رَجُلًا خَيَّاطًا دَعَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَزَادَ: قَالَ ثَابِتٌ: فَسَمِعْتُ أَنَسًا ﷺ يَقُوْلُ: فَمَا صُنِعَ لِيْ طَعَامٌ بَعْدُ أَقْدِرُ عَلَى أَنْ يُصْنَعَ فِيْهِ دُبَّاءٌ إِلَّا صُنِعَ.

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک درزی نے دعوت کی رسول اللہ ﷺ کی۔ اتنا زیادہ ہے اس روایت میں کہ انس رضی اللہ عنہ نے کہا: پھر جو کوئی کھانا اس کے بعد میرے لیے تیار کیا گیا اور مجھ سے ہو سکا اس میں کدو شریک کیا گیا۔

فائدہ: کدو بڑی فائدہ مند تر کاری ہے اور خصوصاً عرب اور ہند گرم ملکوں کے لیے گوشت کے ساتھ کدو کا کھانا ضرور ہے تاکہ حرارت گوشت کی ضرر نہ کرے اور کدو حرارت صفرا کو بجھا دیتا ہے اور تشنگی کو رفع کرتا ہے اور ماء القرع صفراوی بخار اور تپ دق کے لیے بڑا مفید ہے۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ وَضْعِ النَّوٰى خَارِجَ التَّمْرِ.

## باب: کھجور کھاتے وقت گٹھلیاں علیحدہ رکھنا مستحب ہے۔

(۵۳۲۸) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ بُسْرٍ قَالَ : نَزَلَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى اَبِىْ قَالَ : فَقَرَّبْنَا اِلَيْهِ طَعَامًا وَوَطْبَةً فَاَكَلَ مِنْهَا ثُمَّ اُتِىَ بِتَمْرٍ فَكَانَ يَاْكُلُهُ وَيُلْقِى النَّوٰى بَيْنَ اِصْبَعَيْهِ وَيَجْمَعُ السَّبَّابَةَ وَالْوُسْطٰى ـ قَالَ شُعْبَةُ : هُوَ ظَنِّىْ وَهُوَ فِيْهِ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ: اِلْقَاءُ النَّوٰى بَيْنَ الْاِصْبَعَيْنِ۔ ثُمَّ اُتِىَ بِشَرَابٍ فَشَرِبَهٗ ثُمَّ نَاوَلَهُ الَّذِىْ عَنْ يَمِيْنِهٖ قَالَ: فَقَالَ اَبِىْ: وَاَخَذَ بِلِجَامِ دَابَّتِهٖ اُدْعُ اللّٰهَ لَنَا فَقَالَ : ((اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَهُمْ فِيْمَا رَزَقْتَهُمْ فَاغْفِرْ لَهُمْ فَارْحَمْهُمْ)).

[ابو داود: ۳۷۲۹، ترمذی: ۳۵۷۶]

عبداللہ بن بسر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ میرے باپ کے پاس اترے ہم نے کھانا پیش کیا اور وطبہ ایک کھانا ہے (جو کھجور، پنیر اور گھی سے مل کر بنتا ہے) آپ ﷺ نے کھایا پھر سوکھی کھجوریں آئیں آپ ﷺ ان کو کھاتے تھے اور گٹھلیاں دونوں انگلیوں کے بیچ میں رکھتے جاتے کلمہ اور بیچ کی انگلی کے درمیان۔ شعبہ نے کہا: مجھے یہی خیال ہے اور میں سمجھتا ہوں کہ اس حدیث میں یہی ہے گٹھلیاں دونوں انگلیوں میں ڈالنا۔ (غرض یہ ہے کہ گٹھلیاں کھجور میں نہیں ملاتے تھے جدا رکھتے تھے) پھر پینے کے لیے کچھ آیا آپ ﷺ نے پیا۔ بعد اس کے داہنی طرف جو بیٹھا تھا اس کو دیا۔ پھر میرے باپ نے آپ ﷺ کے جانور کی بھاگ تھامی اور عرض کی دعا کیجیے ہمارے لیے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اللہ برکت دے ان کی روزی میں اور بخش دے ان کو اور رحم کر ان پر۔“

(۵۳۲۹) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَمْ يَشُكَّ فِىْ اِلْقَاءِ النَّوٰى بَيْنَ الْاِصْبَعَيْنِ.

[راجع: ۵۳۲۸]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔



## بَابُ اَكْلِ الْقِثَّاءِ بِالرُّطَبِ.

## باب: کھجور کے ساتھ ککڑی کھانا۔

(۵۳۳۰) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ جَعْفَرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَاْكُلُ الْقِثَّاءَ بِالرُّطَبِ .

[ابو داود: ۳۸۳۵؛ ترمذی: ۱۸۴٤؛ ابن ماجه: ۳۳۲۵]

عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں نے دیکھا رسول اللہ ﷺ کو ککڑی کھاتے ہوئے کھجور کے ساتھ۔

فائدہ: اس میں بھی بڑی مصلحت ہے کہ کھجور کی حرارت اور ککڑی کی برودت مل کر اعتدال ہو جائے اور کھجور سے جو شدت صفرا کی ہوتی ہے وہ نہ ہو۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ تَوَاضُعِ الْاٰكِلِ وَصِفَةِ قُعُوْدِهٖ.

## باب: کیونکر بیٹھ کر کھانا چاہیے۔

(۵۳۳۱) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: رَاَيْتُ

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا

رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مُقْعِيًا يَأْكُلُ تَمْرًا .

آپ ﷺ اقعاء کے طور پر بیٹھے تھے کھجور کھا رہے تھے۔

[ابو داود: ٣٧٧١]

○ ○ ○ ○

فائدہ: اقعاء کا بیٹھنا یہ ہے کہ سرین زمین سے لگادے اور دونوں پنڈلیاں کھڑی کر دے۔

(٥٣٣٢) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ؓ قَالَ: اُتِیَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِتَمْرٍ فَجَعَلَ النَّبِیُّ ﷺ يَقْسِمُهٗ وَهُوَ مُحْتَفِزٌ يَأْكُلُ مِنْهُ اَكْلًا ذَرِيْعًا. وَفِیْ رِوَايَةِ زُهَيْرٍ : اَكْلًا حَثِيْثًا. [راجع:٥٣٣١]

حضرت انس بن مالک ؓ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کے پاس کھجوریں آئیں آپ ان کو بانٹنے لگے اور اسی طرح بیٹھے تھے جیسے کوئی جلدی میں بیٹھتا ہے (یعنی اکڑوں) اور جلدی جلدی اس میں سے کھا رہے تھے۔ (کیونکہ آپ ﷺ کو دوسرا کوئی کام درپیش ہوگا)

## بَابُ نَهْيِ الْاَكْلِ مَعَ جَمَاعَةٍ عَنْ قِرَانِ تَمْرَتَيْنِ وَنَحْوِهِمَا فِیْ لُقْمَةٍ اِلَّا بِاِذْنِ اَصْحَابِهٖ .

## باب: اجتماعی کھانے میں دو دو کھجوریں یا دو دو لقمے کھانے کی ممانعت کے بیان میں۔

(٥٣٣٣) عَنْ جَبَلَةَ بْنِ سُحَيْمٍ قَالَ : كَانَ ابْنُ الزُّبَيْرِ ؓ يَرْزُقُنَا التَّمْرَ ۔ قَالَ ۔ وَقَدْ كَانَ اَصَابَ النَّاسَ يَوْمَئِذٍ جُهْدٌ فَكُنَّا نَاْكُلُ فَيَمُرُّ عَلَيْنَا ابْنُ عُمَرَ ؓ وَنَحْنُ نَاْكُلُ فَيَقُوْلُ: لَا تُقَارِنُوْا فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنِ الْاِقْرَانِ اِلَّا اَنْ يَّسْتَاْذِنَ الرَّجُلُ اَخَاهُ. قَالَ شُعْبَةُ : لَا اُرٰى هٰذِهِ الْكَلِمَةَ اِلَّا مِنْ كَلِمَةِ ابْنِ عُمَرَ ؓ يَعْنِی الْاِسْتِئْذَانَ .

جبلہ بن سحیم ؓ سے روایت ہے، عبداللہ بن الزبیر ؓ ہم کو کھجوریں کھلاتے، ان دنوں لوگوں پر تکلیف تھی (کھانے کی) ہم کھا رہے تھے کہ عبداللہ بن عمر ؓ سامنے سے نکلے اور انہوں نے کہا: دو دو لقمے مت کھاؤ (ملا کر) کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے اس سے منع کیا ہے مگر جب اپنے بھائی سے اجازت لے۔ شعبہ نے کہا: یہ اجازت لینا میں سمجھتا ہوں ابن عمر ؓ کا قول ہے۔

[بخاری: ٢٤٥٥، ٢٤٨٩، ٢٤٩٠، ٥٤٤٦؛ ابو داود: ٣٨٣٤؛ ترمذی: ١٨١٤؛ ابن ماجه: ٣٣٣١]

فائدہ: دو لقمے یا دو کھجوریں یا تین یا زیادہ ایک بارگی اٹھا کر کھانا منع ہے۔ اس لیے کہ جماعت میں اوروں کو ناگوار ہوگا دوسرے یہ کہ کھانے میں سب کا حق ہے پھر اوروں سے زیادہ چکھ جانا مروت کے خلاف ہے اور یہ نہی تحریمی ہے یا بطور کراہت اور ادب کے ہے اور صحیح یہ ہے کہ اگر کھانا مشترک ہو تو حرام ہے بغیر اجازت اور شرکا کے اور جو ایک شخص کا ہو تو اس کی رضامندی کے بغیر حرام ہے اگر کھانا قلیل ہو اور جو کھانا بہت ہو تب بھی ادب کے خلاف اور مکروہ ہے۔ (نووی ؒ مختصراً)

(٥٣٣٤) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَيْسَ فِیْ حَدِيْثِهِمَا قَوْلُ شُعْبَةَ وَلَا قَوْلُهٗ: وَقَدْ كَانَ اَصَابَ النَّاسَ يَوْمَئِذٍ جُهْدٌ. [راجع:٥٣٣٣]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں نہ شعبہ کا قول ہے نہ لوگوں پر تکلیف ہونے کا ذکر ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٣٣٥) عَنْ جَبَلَةَ بْنِ سُحَيْمٍ قَالَ: سَمِعْتُ ابْنَ عُمَرَ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يَّقْرِنَ الرَّجُلُ بَيْنَ التَّمْرَتَيْنِ حَتّٰى يَسْتَأْذِنَ اَصْحَابَهُ. [راجع: ٥٣٣٣]

جبلہ بن سحیم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے سنا۔ وہ کہتے تھے: منع کیا رسول اللہ ﷺ نے دو کھجوریں ملا کر کھانے سے جب تک اپنے ساتھیوں سے اجازت نہ لے۔

O O O O

## بَابٌ فِي إِدْخَالِ التَّمْرِ وَنَحْوِهِ مِنَ الْاَقْوَاتِ لِلْعِيَالِ .

## باب: کھجور یا اور کوئی غلہ وغیرہ بال بچوں کے لیے جمع کر رکھنا۔

(٥٣٣٦) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: ((لَا يَجُوْعُ اَهْلُ بَيْتٍ عِنْدَهُمُ التَّمْرُ)).

[ابوداود: ٣٨٣٠؛ ترمذی: ١٨١٥؛ ابن ماجه: ٣٣٢٧]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''وہ گھر والے بھوکے نہ رہیں گے جن کے پاس کھجور ہو۔''

O O O O

(٥٣٣٧) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((يَا عَائِشَةُ! بَيْتٌ لَا تَمْرَ فِيْهِ جِيَاعٌ اَهْلُهُ يَا عَائِشَةُ ! بَيْتٌ لَا تَمْرَ فِيْهِ جِيَاعٌ اَهْلُهُ اَوْجَاعَ اَهْلُهُ)) قَالَهَا مَرَّتَيْنِ اَوْ ثَلَاثًا .

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''عائشہ جس گھر میں کھجور نہیں ہے وہ گھر والے بھوکے ہیں۔'' دوبار یہی فرمایا یا تین بار۔''

O O O O

## بَابُ فَضْلِ تَمْرِ الْمَدِيْنَةِ .

## باب: مدینہ میں کھجور کی فضیلت۔

(٥٣٣٨) عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((مَنْ اَكَلَ سَبْعَ تَمَرَاتٍ مِمَّا بَيْنَ لَابَتَيْهَا حِيْنَ يُصْبِحُ لَمْ يَضُرَّهُ سَمٌّ حَتّٰى يُمْسِيَ)).

سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جو شخص سات کھجوریں مدینہ کے دونوں میدانوں کے اندر کی کھالے صبح کے وقت اس کو شام تک کوئی زہر نقصان نہ کرے گا۔''

O O O O

(٥٣٣٩) عَنْ سَعْدٍ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((مَنْ تَصَبَّحَ بِسَبْعِ تَمَرَاتٍ عَجْوَةٍ لَمْ يَضُرَّهُ ذٰلِكَ الْيَوْمَ سَمٌّ وَلَا سِحْرٌ)).

[بخاری: ٥٤٤٥، ٥٧٦٨، ٥٧٦٩، ٥٧٧٩؛ ابوداود: ٣٨٧٦]

سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے سنا، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جو شخص سات کھجوریں مدینہ کے دونوں میدانوں کے اندر کی کھالے صبح کے وقت اس کو شام تک کوئی زہر نقصان کرے گا نہ کوئی جادو۔''

O O O O

(٥٣٤٠) عَنْ هَاشِمِ بْنِ هَاشِمٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ مِثْلَهُ وَلَا يَقُوْلَانِ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ . [راجع: ٥٣٣٩]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

O O O O

(٥٣٤١) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم قَالَ: ((إِنَّ فِيْ عَجْوَةِ الْعَالِيَةِ شِفَاءً أَوْ إِنَّهَا تِرْيَاقٌ أَوَّلَ الْبُكْرَةِ)).

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''عالیہ (وہ حصہ مدینہ کا جو نجد کی طرف ہے تین میل یا آٹھ میل تک) کی عجوہ میں شفا ہے یا وہ تریاق ہے صبح ہی صبح۔''

## بَابُ فَضْلِ الْكَمْأَةِ وَمُدَاوَاةِ الْعَيْنِ بِهَا.

## باب: کھنبی کی فضیلت اور اس کے ساتھ آنکھ کا علاج۔

(٥٣٤٢) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ نُفَيْلٍ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ صلى الله عليه وسلم يَقُوْلُ: ((الْكَمْأَةُ مِنَ الْمَنِّ وَمَاؤُهَا شِفَاءٌ لِّلْعَيْنِ)).

[بخاري: ٤٤٧٨، ٤٦٣٩، ٥٧٠٨؛ ترمذي: ٢٠٦٧؛ ابن ماجه: ٣٤٥٤]

سعید بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے میں نے سنا آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے: ''کھنبی من سے ہے (یعنی وہ من جو بنی اسرائیل پر اترتا تھا اگرچہ وہ مثل ترنجبین کے تھا مگر یہ بھی خودرو ہے تو گویا من کی طرح ہوا) اور اس کا پانی آنکھ کی شفا ہے۔''

○ ○ ○ ○

(٥٣٤٣) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ رضي الله عنه قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صلى الله عليه وسلم يَقُوْلُ: ((الْكَمْأَةُ مِنَ الْمَنِّ وَمَاؤُهَا شِفَاءٌ لِّلْعَيْنِ)). [راجع: ٥٣٤٢]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٣٤٤) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم قَالَ شُعْبَةُ: لَمَّا حَدَّثَنِيْ بِهِ الْحَكَمُ لَمْ أُنْكِرْهُ مِنْ حَدِيْثِ عَبْدِالْمَلِكِ.

[راجع: ٥٣٤٢]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٣٤٥) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم: ((الْكَمْأَةُ مِنَ الْمَنِّ الَّذِيْ أَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ عَلٰى بَنِيْ إِسْرَائِيْلَ وَمَاؤُهَا شِفَاءٌ لِّلْعَيْنِ)). [راجع: ٥٣٤٢]

سعید بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''کھنبی اس من میں سے ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل پر اتارا تھا اس کا پانی آنکھ کی شفا ہے۔''

○ ○ ○ ○

(٥٣٤٦) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم قَالَ: ((الْكَمْأَةُ مِنَ الْمَنِّ الَّذِيْ أَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ عَلٰى مُوْسٰى عليه السلام وَمَاؤُهَا شِفَاءٌ لِّلْعَيْنِ)). [راجع: ٥٣٤٢]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٣٤٧) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم: ((الْكَمْأَةُ مِنَ الْمَنِّ الَّذِيْ

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

أَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ عَلٰى بَنِىْ إِسْرَآئِيْلَ وَمَآؤُهَا شِفَآءٌ لِّلْعَيْنِ)). [راجع: ٥٣٤٢]

○ ○ ○ ○

ترجمہ وہی جواو پر گزرا۔

(٥٣٤٨) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((الْكَمْأَةُ مِنَ الْمَنِّ وَمَآؤُهَا شِفَآءٌ لِّلْعَيْنِ)). [راجع: ٥٣٤٢]

○ ○ ○ ○

## بَابُ فَضِيْلَةِ الْأَسْوَدِ مِنَ الْكَبَاثِ.

## باب: راک کے سیاہ پھل کی فضیلت۔

(٥٣٤٩) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ بِمَرِّ الظَّهْرَانِ وَنَحْنُ نَجْنِي الْكَبَاثَ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((عَلَيْكُمْ بِالْأَسْوَدِ مِنْهُ)) قَالَ: فَقُلْنَا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! كَأَنَّكَ رَعَيْتَ الْغَنَمَ قَالَ: ((نَعَمْ وَهَلْ مِنْ نَبِيٍّ إِلَّا وَقَدْ رَعَاهَا؟)) أَوْنَحْوَ هٰذَا مِنَ الْقَوْلِ.

[بخاري: ٥٤٥٣، ٣٤٠٦]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے۔ مرالظہر ان میں (جو مکہ سے ایک منزل پر ہے) اور ہم کباث چن رہے تھے (کباث کہتے ہیں راک کے پھل کو اور راک ایک جنگلی درخت ہے) رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "سیاہ دیکھ کر چنو" ہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے آپ ﷺ نے بکریاں چرائی ہیں۔ (تب تو جنگل کا حال معلوم ہے) آپ ﷺ نے فرمایا: "ہاں اور کوئی نبی ایسا نہیں ہوا جس نے بکریاں نہ چرائی ہوں یا ایسا ہی کچھ فرمایا۔"

فائدہ: کیونکہ بکریاں چرانے سے تواضع پیدا ہوتی ہے خلوت کی وجہ سے دل صاف ہوتا ہے۔ بکریاں چراتے چراتے پھر آدمیوں کے چرانے کی لیاقت پیدا ہوتی ہے۔ (نووی رحمہ اللہ)

## بَابُ فَضِيْلَةِ الْخَلِّ وَالتَّأَدُّمِ بِهٖ.

## باب: سرکہ کی فضیلت اور اسے بطور سالن استعمال کرنے کے بیان میں۔

(٥٣٥٠) عَنْ عَائِشَةَ ﷺ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: ((نِعْمَ الْأُدُمُ أَوِالْإِدَامُ الْخَلُّ)).

[ترمذي: ١٨٤٠؛ ابن ماجه: ٣٣١٦]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "اچھا سالن ہے سرکہ۔"

○ ○ ○ ○

(٥٣٥١) عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ: ((نِعْمَ الْأُدُمُ)) وَلَمْ يَشُكَّ.

[راجع: ٥٣٥٠]

ترجمہ وہی ہے جواو پر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٣٥٢) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ سَأَلَ أَهْلَهُ الْأُدُمَ فَقَالُوْا: مَا عِنْدَنَا إِلَّا خَلٌّ فَدَعَا بِهٖ فَجَعَلَ يَأْكُلُ بِهٖ وَيَقُوْلُ: ((نِعْمَ الْأُدُمُ الْخَلُّ نِعْمَ الْأُدُمُ الْخَلُّ)).

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے گھر والوں سے سالن مانگا۔ کہنے لگے: ہمارے پاس کچھ نہیں سوائے سرکہ کے۔ آپ ﷺ نے سرکہ منگوایا پھر اس سے روٹی کھائی اور فرماتے تھے: "سرکہ اچھا سالن ہے۔ سرکہ اچھا سالن ہے۔"

(٥٣٥٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: اَخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِيَدِيْ ذَاتَ يَوْمٍ اِلٰى مَنْزِلِهِ فَاَخْرَجَ اِلَيْهِ فِلَقًا مِنْ خُبْزٍ فَقَالَ: ((مَا مِنْ اُدُمٍ؟)) فَقَالُوْا: لَا اِلَّا شَيْءٌ مِنْ خَلٍّ قَالَ: ((فَاِنَّ الْخَلَّ نِعْمَ الْاُدُمُ.)) قَالَ جَابِرٌ رضی اللہ عنہ: فَمَازِلْتُ اُحِبُّ الْخَلَّ مُنْذُ سَمِعْتُهَا مِنْ نَبِيِّ اللّٰهِ ﷺ وَقَالَ طَلْحَةُ: مَازِلْتُ اُحِبُّ الْخَلَّ مُنْذُ سَمِعْتُهَا مِنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ.

[ابوداود: ٣٨٢١؛ نسائی: ٣٨٠٥]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے میرا ہاتھ پکڑا اور مجھے لے گئے اپنے مکان پر' پھر چند ٹکڑے روٹی کے آپ ﷺ کے پاس لائے گئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "سالن نہیں ہے؟"۔" لوگوں نے کہا: کچھ نہیں سرکہ ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "سرکہ تو اچھا سالن ہے۔" جابر نے کہا: اس روز سے مجھے سرکہ سے محبت ہو گئی۔ جب سے میں نے آپ ﷺ سے یہ سنا اور طلحہ نے کہا (جو اس حدیث کو روایت کرتے ہیں جابر رضی اللہ عنہ سے) جب سے میں نے یہ حدیث جابر رضی اللہ عنہ سے سنی مجھے بھی سرکہ پسند ہے۔



(٥٣٥٤) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَخَذَ بِيَدِهِ اِلٰى مَنْزِلِهِ بِمِثْلِ حَدِيْثِ ابْنِ عُلَيَّةَ اِلٰى قَوْلِهِ: ((فَنِعْمَ الْاُدُمُ الْخَلُّ)) وَلَمْ يَذْكُرْ: مَابَعْدَهُ. [راجع:٥٣٥٣]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔



(٥٣٥٥) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہما قَالَ: كُنْتُ جَالِسًا فِيْ دَارٍ فَمَرَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَاَشَارَ اِلَيَّ فَقُمْتُ اِلَيْهِ فَاَخَذَ بِيَدِيْ فَانْطَلَقْنَا حَتّٰى اَتٰى بَعْضَ حُجَرِ نِسَآئِهِ فَدَخَلَ ثُمَّ اَذِنَ لِيْ فَدَخَلْتُ الْحِجَابَ عَلَيْهَا فَقَالَ: ((هَلْ مِنْ غَدَآءٍ؟)) فَقَالُوْا: نَعَمْ فَاُتِيَ بِثَلَاثَةِ اَقْرِصَةٍ فَوُضِعْنَ عَلٰى نَبِيٍّ فَاَخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قُرْصًا فَوَضَعَهُ بَيْنَ يَدَيْهِ وَاَخَذَ قُرْصًا اٰخَرَ فَوَضَعَهُ بَيْنَ يَدَيَّ ثُمَّ اَخَذَ الثَّالِثَ فَكَسَرَهُ بِاثْنَيْنِ فَجَعَلَ نِصْفَهُ بَيْنَ يَدَيْهِ وَنِصْفَهُ بَيْنَ يَدَيَّ ثُمَّ قَالَ: ((هَلْ مِنْ اُدُمٍ؟)) فَقَالُوْا: لَا اِلَّا شَيْءٌ مِنْ خَلٍّ قَالَ: ((هَاتُوْهُ فَنِعْمَ الْاُدُمُ هُوَ)).

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' میں اپنے گھر میں بیٹھا تھا رسول اللہ ﷺ میرے پاس سے گزرے اور مجھ کو اشارہ کیا میں آپ ﷺ کے پاس گیا۔ آپ ﷺ نے میرا ہاتھ پکڑ لیا پھر ہم چلے یہاں تک کہ آپ ﷺ اپنی کسی بی بی کے حجرے پر پہنچے اور اندر گئے' پھر مجھے اجازت دی تو اس بی بی نے پردہ کیا۔ آپ ﷺ نے پوچھا: "کچھ کھانا ہے۔" لوگوں نے کہا: ہاں پھر تین روٹیاں آپ ﷺ کے سامنے لائی گئیں اور چھال کی ایک دسترخوان پر رکھی گئیں۔ رسول اللہ ﷺ نے ایک روٹی لی' اس کو اپنے سامنے رکھا' پھر دوسری روٹی لی اس کو میرے سامنے رکھا پھر تیسری روٹی لی اس کے دو ٹکڑے کیے آدھی اپنے سامنے رکھی اور آدھی میرے سامنے پھر فرمایا: "کچھ سالن ہے؟"۔" لوگوں نے کہا: نہیں سرکہ ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "لاؤ سرکہ تو بہتر سالن ہے۔"



## بَابُ اِبَاحَةِ اَكْلِ الثَّوْمِ .

## باب: لہسن کھانا درست ہے۔

(٥٣٥٦) عَنْ اَبِيْ اَيُّوْبَ الْاَنْصَارِيِّ رضی اللہ عنہ

ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ کے پاس جب

قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا اُتِیَ بِطَعَامٍ اَكَلَ مِنْهُ وَبَعَثَ بِفَضْلَةٍ اِلَیَّ وَاِنَّهُ بَعَثَ اِلَیَّ یَوْمًا بِفَضْلَةٍ لَّمْ یَاْكُلْ مِنْهَا لِاَنَّ فِیْهَا ثُوْمًا فَسَاَلْتُهُ اَحَرَامٌ هُوَ؟ قَالَ: ((لَا وَلٰكِنِّیْ اَكْرَهُهُ مِنْ اَجْلِ رِیْحِهٖ)) قَالَ فَاِنِّیْ اَكْرَهُ مَا كَرِهْتَ.

کھانا آتا۔ آپ ﷺ اس میں سے کھاتے اور جو بچتا وہ مجھے بھیج دیتے۔ ایک بار آپ ﷺ نے کھانا بھیجا اور اس میں سے نہیں کھایا کیونکہ اس میں لہسن تھا، میں نے آپ ﷺ سے پوچھا: کیا لہسن حرام ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''نہیں لیکن بو کی وجہ سے مجھے بری معلوم ہوتی ہے۔'' میں نے کہا: جو چیز آپ ﷺ کو بری معلوم ہوتی ہے مجھے بھی بری لگتی ہے۔

(٥٣٥٧) عَنْ شُعْبَةَ فِیْ هٰذَا الْاِسْنَادِ.

شعبہ رحمۃ اللہ علیہ سے اسی سند کے ساتھ مذکورہ حدیث مروی ہے۔

(٥٣٥٨) عَنْ اَبِیْ اَیُّوْبَ رضی اللہ عنہ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ نَزَلَ عَلَیْهِ فَنَزَلَ النَّبِیُّ ﷺ فِی السُّفْلِ وَاَبُوْ اَیُّوْبَ فِی الْعُلْوِ فَانْتَبَهَ اَبُوْ اَیُّوْبَ لَیْلَةً فَقَالَ: نَمْشِیْ فَوْقَ رَاْسِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ۔ فَتَنَحَّوْا فَبَاتُوْا فِیْ جَانِبٍ ثُمَّ قَالَ لِلنَّبِیِّ ﷺ: فَقَالَ نَبِیُّ اللّٰهِ ﷺ: ((اَلسُّفْلُ اَرْفَقُ)) فَقَالَ لَا اَعْلُوْ سَقِیْفَةً اَنْتَ تَحْتَهَا فَتَحَوَّلَ النَّبِیُّ ﷺ فِی الْعُلْوِ وَاَبُوْ اَیُّوْبَ فِی السُّفْلِ فَكَانَ یَصْنَعُ لِلنَّبِیِّ ﷺ طَعَامًا فَاِذَا جِیْءَ بِهٖ اِلَیْهِ سَاَلَ عَنْ مَوْضِعِ اَصَابِعِهٖ فَیَتَتَبَّعُ مَوْضِعَ اَصَابِعِهٖ فَصَنَعَ لَهُ طَعَامًا فِیْهِ ثُوْمٌ فَلَمَّا رُدَّ اِلَیْهِ سَاَلَ عَنْ مَوْضِعِ اَصَابِعِ النَّبِیِّ ﷺ فَقِیْلَ لَهُ: لَمْ یَاْكُلْ فَفَزِعَ وَصَعِدَ اِلَیْهِ فَقَالَ: اَحَرَامٌ هُوَ؟ قَالَ النَّبِیُّ ﷺ: ((لَا وَلٰكِنِّیْ اَكْرَهُهُ)) قَالَ: فَاِنِّیْ اَكْرَهُ مَا تَكْرَهُ اَوْمَا كَرِهْتَ قَالَ: وَكَانَ النَّبِیُّ ﷺ یُؤْتٰی بِالْوَحْیِ.

ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ ان کے پاس اترے تو آپ ﷺ نیچے کے مکان میں رہے اور ابو ایوب رضی اللہ عنہ اوپر کے درجہ میں تھے ایک بار ابو ایوب رضی اللہ عنہ رات کو جاگے اور کہا: ہم رسول اللہ ﷺ کے سر کے اوپر چلا کرتے ہیں پھر ہٹ کر رات کو ایک کونے میں ہو گئے۔ بعد اس کے ابو ایوب رضی اللہ عنہ نے کہا: آپ ﷺ سے اوپر جانے کے لیے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''نیچے کا مکان آرام کا ہے۔'' (رہنے والوں کے لیے اور آنے والوں کے واسطے اور اسی لیے حضور ﷺ نیچے کے مکان میں رہتے ہیں)۔ ابو ایوب رضی اللہ عنہ نے کہا: میں اس چھت پر نہیں رہ سکتا جس کے نیچے آپ ﷺ ہوں۔ یہ سن کر آپ ﷺ اوپر کے درجے میں تشریف لے گئے اور ابو ایوب رضی اللہ عنہ نیچے کے درجے میں آرہے۔ ابو ایوب حضور ﷺ کے لیے کھانا تیار کرتے تھے پھر جب کھانا آپ ﷺ کے پاس آتا (اور آپ ﷺ کھاتے بعد اس کے بچا ہوا کھانا واپس جاتا) تو ابو ایوب رضی اللہ عنہ (آدمی سے) پوچھتے آپ ﷺ کی انگلیاں کھانے کی کس جگہ پر لگی ہیں وہیں سے وہ کھاتے (برکت کے لیے) ایک بار ابو ایوب رضی اللہ عنہ نے کھانا پکایا جس میں لہسن تھا جب کھانا واپس گیا تو ابو ایوب رضی اللہ عنہ نے پوچھا: آپ ﷺ کی انگلیاں کہاں لگی تھیں۔ لوگوں نے کہا: آپ ﷺ نے نہیں کھایا۔ یہ سن کر ابو ایوب رضی اللہ عنہ گھبرائے اور اوپر گئے اور پوچھا: کیا لہسن حرام ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''نہیں لیکن مجھے بری معلوم ہوتی ہے۔'' ابو ایوب رضی اللہ عنہ نے کہا: جو چیز آپ ﷺ کو بری معلوم ہوتی ہے مجھے بھی بری معلوم ہوتی ہے۔ ابو ایوب رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ کے پاس فرشتے آتے (اور فرشتوں کو لہسن کی بو سے تکلیف ہوتی۔ اس واسطے آپ ﷺ نہ کھاتے)

## بَابُ إِكْرَامِ الضَّيْفِ .

## باب: مہمان کی خاطر داری کرنی چاہیے۔

(۵۳۵۹) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: جَاءَ رَجُلٌ إِلَى رَسُولِ اللهِ ﷺ فَقَالَ: إِنِّي مَجْهُودٌ فَأَرْسَلَ إِلَى بَعْضِ نِسَائِهِ فَقَالَتْ: وَالَّذِي بَعَثَكَ بِالْحَقِّ مَا عِنْدِي إِلَّا مَاءٌ. فَقَالَ: ((مَنْ يُضِيفُ هٰذَا اللَّيْلَةَ رَحِمَهُ اللّٰهُ)) فَقَامَ رَجُلٌ مِنَ الْأَنْصَارِ فَقَالَ: أَنَا يَارَسُولَ اللهِ ﷺ! فَانْطَلَقَ بِهِ إِلَى رَحْلِهِ فَقَالَ لِامْرَأَتِهِ: هَلْ عِنْدَكِ شَيْءٌ قَالَتْ: لَا إِلَّا قُوتُ صِبْيَانِي قَالَ: فَعَلِّلِيهِمْ بِشَيْءٍ فَإِذَا دَخَلَ ضَيْفُنَا فَأَطْفِئِي السِّرَاجَ وَأَرِيهِ أَنَّا نَأْكُلُ فَإِذَا أَهْوَى لِيَأْكُلَ فَقُومِي إِلَى السِّرَاجِ حَتَّى تُطْفِئِيهِ قَالَ: فَقَعَدُوا وَأَكَلَ الضَّيْفُ فَلَمَّا أَصْبَحَ غَدَا عَلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ: ((قَدْ عَجِبَ اللّٰهُ مِنْ صَنِيعِكُمَا بِضَيْفِكُمَا اللَّيْلَةَ)).

[بخاری: ۳۷۹۸، ۴۸۸۹؛ ترمذی: ۳۳۰۴]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک شخص رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور کہنے لگا: مجھے بڑی تکلیف ہے (کھانے پینے کی) آپ ﷺ نے اپنی کسی بی بی کے پاس کہلا بھیجا۔ وہ بولی: قسم اس کی جس نے آپ ﷺ کو سچائی کے ساتھ بھیجا ہے میرے پاس تو پانی کے سوا کچھ نہیں ہے۔ پھر آپ ﷺ نے دوسری بی بی کے پاس بھیجا اس نے بھی ایسا ہی کہا، یہاں تک کہ سب عورتوں نے یہی جواب دیا' ہمارے پاس کچھ نہیں سوائے پانی کے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کون اس کی مہمانی کرتا ہے آج کی رات اللہ اس پر رحم کرے۔'' تب ایک انصاری اٹھا اور کہنے لگا: میں کرتا ہوں یا رسول اللہ ﷺ! پھر وہ اس کو اپنے ٹھکانے پر لے گیا اور اپنی بی بی سے کہا: تیرے پاس کچھ ہے؟ وہ بولی: کچھ نہیں البتہ میرے بچوں کا کھانا ہے۔ انصاری نے کہا: بچوں سے کچھ بہانہ کر دے اور جب ہمارا مہمان اندر آئے تو چراغ بجھا دے۔ اس نے ایسا ہی کیا اور میاں بی بی بھوکے بیٹھے رہے اور مہمان نے کھانا کھایا۔ جب صبح ہوئی تو وہ انصاری رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ نے تعجب کیا اس سے جو تم نے اپنے مہمان کے ساتھ کیا اس رات کو۔''

فائدہ۔ ''آپ کو سوخت غیر کو لذت'' عربی میں اس کو ایثار کہتے ہیں یہ بڑے بزرگوں کا کام ہے۔ قرآن شریف میں ایسے لوگوں کی فضیلت اتری ہے ﴿وَيُؤْثِرُونَ عَلَى أَنْفُسِهِمْ وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ﴾ [۵۹/ الحشر: ۹] اور بچوں پر ایثار اس وقت درست ہے جب بھوک کے مارے ان کے ضرر کا ڈر نہ ہو ورنہ ان کو کھلانا مہمان کی مہمانداری پر مقدم ہے۔

(۵۳۶۰) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَجُلًا مِنَ الْأَنْصَارِ بَاتَ بِهِ ضَيْفٌ فَلَمْ يَكُنْ عِنْدَهُ إِلَّا قُوتُهُ وَقُوتُ صِبْيَانِهِ فَقَالَ لِامْرَأَتِهِ نَوِّمِي الصِّبْيَةَ وَأَطْفِئِي السِّرَاجَ وَقَرِّبِي لِلضَّيْفِ مَا عِنْدَكِ قَالَ: فَنَزَلَتْ هٰذِهِ الْآيَةُ ﴿وَيُؤْثِرُونَ عَلَى أَنْفُسِهِمْ وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ﴾. [۵۹/ الحشر: ۹]

[راجع: ۵۳۵۹]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک انصاری کے پاس مہمان آیا اس کے پاس کچھ نہ تھا۔ سوائے اس کے اور اس کے بچوں کے کھانے کے، اس نے اپنی عورت سے کہا: بچوں کو سلا دے اور چراغ بجھا دے اور جو کچھ تیرے پاس ہے وہ مہمان کے سامنے رکھ دے۔ اس نے ایسا ہی کیا تب یہ آیت اتری ﴿وَيُؤْثِرُونَ عَلَى أَنْفُسِهِمْ وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ﴾ ''یعنی اپنی راحت پر دوسروں کے آرام کو مقدم رکھتے ہیں گو خود محتاج ہوں۔''

(۵۳۶۱) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: جَاءَ رَجُلٌ إِلَى رَسُولِ اللهِ ﷺ لِيُضِيفَهُ فَلَمْ يَكُنْ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک شخص رسول اللہ ﷺ کے پاس مہمان آیا، آپ ﷺ کے پاس کچھ نہ تھا، اس کی مہمانی کو۔ آپ ﷺ

عِنْدَهُ مَا يُضَيِّفُهُ فَقَالَ: ((أَلَا رَجُلٌ يُضِيفُ هٰذَا رَحِمَهُ اللّٰهُ)) فَقَامَ رَجُلٌ مِّنَ الْأَنْصَارِ يُقَالُ لَهُ: أَبُو طَلْحَةَ رضی اللہ عنہ فَانْطَلَقَ بِهِ إِلَى رَحْلِهِ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِنَحْوِ حَدِيْثِ جَرِيْرٍ وَذَكَرَ فِيْهِ نُزُوْلَ الْآيَةِ كَمَا ذَكَرَهُ وَكِيْعٌ.

[راجع: ٥٣٥٩]

نے فرمایا: ''کوئی اس کی مہمانی کرتا ہے اللہ اس پر رحم کرے۔'' ایک انصاری بولا: جس کو ابوطلحہ کہتے تھے میں کرتا ہوں۔ پھر وہ لے گیا اس کو اپنے گھر۔ اخیر حدیث تک۔

○ ○ ○ ○

(٥٣٦٢) عَنِ الْمِقْدَادِ رضی اللہ عنہ قَالَ: أَقْبَلْتُ أَنَا وَصَاحِبَانِ لِيْ وَقَدْ ذَهَبَتْ أَسْمَاعُنَا وَأَبْصَارُنَا مِنَ الْجَهْدِ فَجَعَلْنَا نَعْرِضُ أَنْفُسَنَا عَلَى أَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَلَيْسَ أَحَدٌ مِّنْهُمْ يَقْبَلُنَا فَأَتَيْنَا النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم فَانْطَلَقَ بِنَا إِلَى أَهْلِهِ فَإِذَا ثَلَاثَةُ أَعْنُزٍ فَقَالَ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وسلم: ((احْتَلِبُوْا هٰذَا اللَّبَنَ بَيْنَنَا)) قَالَ: فَكُنَّا نَحْتَلِبُ فَيَشْرَبُ كُلُّ إِنْسَانٍ مِّنَّا نَصِيْبَهُ وَنَرْفَعُ لِلنَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم نَصِيْبَهُ فَيَجِيْءُ مِنَ اللَّيْلِ فَيُسَلِّمُ تَسْلِيْمًا لَا يُوْقِظُ نَائِمًا وَيُسْمِعُ الْيَقْظَانَ قَالَ: ثُمَّ يَأْتِي الْمَسْجِدَ فَيُصَلِّيْ ثُمَّ يَأْتِيْ شَرَابَهُ فَيَشْرَبُ فَأَتَانِي الشَّيْطَانُ ذَاتَ لَيْلَةٍ وَقَدْ شَرِبْتُ نَصِيْبِيْ فَقَالَ: مُحَمَّدٌ يَأْتِي الْأَنْصَارَ فَيُتْحِفُوْنَهُ وَيُصِيْبُ عِنْدَهُمْ مَابِهِ حَاجَةٌ إِلَى هٰذِهِ الْجُرْعَةِ فَأَتَيْتُهَا فَشَرِبْتُهَا فَلَمَّا أَنْ وَغَلَتْ فِيْ بَطْنِيْ وَعَلِمْتُ أَنَّهُ لَيْسَ إِلَيْهَا سَبِيْلٌ قَالَ: نَدَّمَنِي الشَّيْطَانُ فَقَالَ: وَيْحَكَ مَا صَنَعْتَ أَشَرِبْتَ شَرَابَ مُحَمَّدٍ صلی اللہ علیہ وسلم؟ فَيَجِيْءُ فَلَا يَجِدُهُ فَيَدْعُوْ عَلَيْكَ فَتَهْلِكُ فَتَذْهَبُ دُنْيَاكَ وَآخِرَتُكَ وَعَلَيَّ شَمْلَةٌ إِذَا وَضَعْتُهَا عَلَى قَدَمَيَّ خَرَجَ رَأْسِيْ وَإِذَا وَضَعْتُهَا عَلَى رَأْسِيْ خَرَجَ قَدَمَايَ وَجَعَلَ لَا يَجِيْئُنِي النَّوْمُ وَأَمَّا صَاحِبَايَ فَنَامَا وَلَمْ يَصْنَعَا مَا صَنَعْتُ

مقداد بن الاسود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں اور میرے دونوں ساتھی آئے اور ہمارے کانوں اور آنکھوں کی قوت جاتی رہی تھی تکلیف سے (فاقہ وغیرہ کے) ہم اپنے تئیں پیش کرتے تھے حضرت کے اصحاب پر کوئی ہم کو قبول نہ کرتا۔ آخر ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہم کو اپنے گھر لے گئے، وہاں تین بکریاں تھیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ان کا دودھ دوہو ہم تم سب پئیں گے۔'' پھر ہم ان کا دودھ دوہا کرتے اور ہر ایک ہم میں سے اپنا حصہ پی لیتا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حصہ اٹھا رکھتے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم رات کو تشریف لاتے اور ایسی آواز سے سلام کرتے جس سے سونے والا نہ جاگے اور جاگنے والا سن لے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم مسجد میں آتے اور نماز پڑھتے پھر اپنے دودھ کے پاس آتے اور اس کو پیتے، ایک رات شیطان نے مجھ کو بھڑکایا، میں اپنا حصہ پی چکا تھا۔ شیطان نے یہ کہا کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم تو انصار کے پاس جاتے ہیں وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو تحفے دیتے ہیں اور جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو احتیاج ہوتی ہے وہ مل جاتا ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس گھونٹ دودھ کی کیا احتیاج ہوگی۔ آخر میں آیا اور وہ دودھ پی گیا۔ جب دودھ پیٹ میں سما گیا اور مجھے یقین ہوگیا کہ اب وہ دودھ نہیں ملنے کا۔ اس وقت شیطان نے مجھ کو ندامت دی اور کہنے لگا: خرابی ہو تیری تو نے کیا کام کیا، تو نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا حصہ پی لیا۔ اب وہ آئیں گے اور دودھ نہ پائیں گے پھر تجھ پر بددعا کریں گے، تیری دنیا اور آخرت دونوں تباہ ہوں گی میں ایک چادر اوڑھے تھا۔ جب اس کو پاؤں پر ڈالتا تو سر کھل جاتا اور جب سر ڈھانپتا تو پاؤں کھل جاتے اور نیند بھی مجھ کو نہ آئی۔ میرے ساتھی سو گئے، انہوں نے یہ کام نہیں کیا تھا جو میں نے کیا تھا، آخر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آئے اور معمول کے موافق سلام کیا، پھر مسجد میں آئے

قَالَ : فَجَاءَ النَّبِيُّ ﷺ فَسَلَّمَ كَمَا كَانَ يُسَلِّمُ ثُمَّ أَتَى الْمَسْجِدَ فَصَلَّى ثُمَّ أَتَى شَرَابَهُ فَكَشَفَ عَنْهُ فَلَمْ يَجِدْ فِيهِ شَيْئًا فَرَفَعَ رَأْسَهُ إِلَى السَّمَاءِ فَقُلْتُ: الْآنَ يَدْعُو عَلَيَّ فَأَهْلِكُ فَقَالَ: ((اللَّهُمَّ أَطْعِمْ مَنْ أَطْعَمَنِي وَاسْقِ مَنْ سَقَانِي)) قَالَ: فَعَمَدْتُ إِلَى الشَّمْلَةِ فَشَدَدْتُهَا عَلَيَّ وَأَخَذْتُ الشَّفْرَةَ فَانْطَلَقْتُ إِلَى الْأَعْنُزِ أَيُّهَا أَسْمَنُ فَأَذْبَحُهَا لِرَسُولِ اللَّهِ ﷺ فَإِذَا هِيَ حَافِلٌ وَإِذَا هُنَّ حُفَّلٌ كُلُّهُنَّ فَعَمَدْتُ إِلَى إِنَاءٍ لِآلِ مُحَمَّدٍ ﷺ مَا كَانُوا يَطْمَعُونَ أَنْ يَحْتَلِبُوا فِيهِ قَالَ: فَحَلَبْتُ فِيهِ حَتَّى عَلَتْهُ رَغْوَةٌ فَجِئْتُ إِلَى رَسُولِ اللَّهِ ﷺ فَقَالَ: ((أَشَرِبْتُمْ شَرَابَكُمُ اللَّيْلَةَ)) قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ! اِشْرَبْ فَشَرِبَ ثُمَّ نَاوَلَنِي فَلَمَّا عَرَفْتُ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَدْ رَوِيَ وَأَصَبْتُ دَعْوَتَهُ ضَحِكْتُ حَتَّى أُلْقِيتُ إِلَى الْأَرْضِ قَالَ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((إِحْدَى سَوْآتِكَ يَا مِقْدَادُ!)) فَقُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ ﷺ! كَانَ مِنْ أَمْرِي كَذَا وَكَذَا وَفَعَلْتُ كَذَا فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((مَا هَذِهِ إِلَّا رَحْمَةٌ مِنَ اللَّهِ عَزَّوَجَلَّ أَفَلَا كُنْتَ آذَنْتَنِي فَنُوقِظَ صَاحِبَيْنَا فَيُصِيبَانِ مِنْهَا)) قَالَ: فَقُلْتُ: وَالَّذِي بَعَثَكَ بِالْحَقِّ مَا أُبَالِي إِذَا أَصَبْتُهَا وَأَصَبْتُهَا مَعَكَ مَنْ أَصَابَهَا مِنَ النَّاسِ.

[ترمذی:۲۷۱۹]

اور نماز پڑھی بعد اس کے دودھ کے پاس آئے برتن کھولا تو اس میں کچھ نہ تھا۔ آپ ﷺ نے اپنا سر آسمان کی طرف اٹھایا میں سمجھا کہ اب آپ ﷺ بددعا کرتے ہیں اور تو تباہ ہوتا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ کھلا اس کو جو مجھ کو کھلائے اور پلا اس کو جو مجھے پلائے۔'' یہ سن کر میں نے اپنی چادر کو مضبوط باندھا اور چھری لی اور بکریوں کی طرف چلا کہ جو ان میں سے موٹی ہو اس کو ذبح کروں رسول اللہ ﷺ کے لیے۔ دیکھا تو اس کے تھن میں دودھ بھرا ہوا تھا پھر دیکھا تو اور بکریوں کے تھنوں میں بھی دودھ بھرا ہوا ہے۔ میں نے آپ ﷺ کے گھر والوں کا ایک برتن لیا جس میں وہ دودھ نہ دوہتے تھے (یعنی اس میں دوہنے کی خواہش نہ کرتے تھے) اس میں میں نے دودھ دوہا یہاں تک کہ او پر پھین آ گیا (اتنا زیادہ دودھ نکلا) اور اس کو میں لے کر آپ ﷺ کے پاس آیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم نے اپنے حصہ کا دودھ رات کو پیا یا نہیں۔'' میں نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ دودھ پیجئے آپ ﷺ نے پیا پھر مجھے دیا۔ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ اور پیجئے آپ ﷺ نے اور پیا۔ پھر مجھے دیا جب مجھ کو معلوم ہوا کہ آپ ﷺ سیر ہو گئے اور آپ ﷺ کی دعا میں نے لے لی۔ اس وقت میں ہنسا یہاں تک کہ خوشی کے مارے زمین پر لوٹ گیا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اے مقداد! تو نے کوئی بری بات کی وہ کیا ہے۔'' میں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! میرا حال ایسا ہوا میں نے ایسا قصور کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اس وقت کا دودھ جو خلاف معمول اترا اللہ کی رحمت تھی تو نے مجھ سے پہلے ہی کیوں نہ کہا۔ ہم اپنے دونوں ساتھیوں کو بھی جگا دیتے وہ بھی دودھ پیتے۔'' میں نے عرض کیا: قسم ہے اس کی جس نے آپ ﷺ کو سچا کلام دے کر بھیجا اب مجھ کو کوئی پروا نہیں جب میں نے اللہ کی رحمت حاصل کی اور آپ ﷺ کے ساتھ حاصل کی کہ کوئی بھی اس کو حاصل کرے۔

(٥٣٦٣) عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ الْمُغِيرَةِ بِهَذَا الْإِسْنَادِ. [راجع:٥٦٢]

سلیمان بن مغیرہ سے اس سند کے ساتھ مذکورہ حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٣٦٤) عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي بَكْرٍ رضي الله عنه قَالَ: كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ ثَلَاثِينَ وَمِائَةً فَقَالَ

عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم ایک سو تیس آدمی رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تمہارے پاس کھانا

النَّبِیُّ ﷺ: ((هَلْ مَعَ اَحَدٍ مِّنْكُمْ طَعَامٌ؟)) فَاِذَا مَعَ رَجُلٍ صَاعٌ مِّنْ طَعَامٍ اَوْنَحْوُهٗ فَعُجِنَ ثُمَّ جَآءَ رَجُلٌ مُشْرِكٌ مُّشْعَانٌّ طَوِیْلٌ بِغَنَمٍ يَّسُوْقُهَا فَقَالَ النَّبِیُّ ﷺ: ((اَبَیْعٌ اَمْ عَطِيَّةٌ اَوْ قَالَ اَمْ هِبَةٌ)) قَالَ: لَابَلْ بَيْعٌ فَاشْتَرٰى مِنْهُ شَاةً فَصُنِعَتْ وَاَمَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِسَوَادِ الْبَطْنِ اَنْ يُّشْوٰى قَالَ: وَاَيْمُ اللّٰهِ مَا مِنَ الثَّلَاثِيْنَ وَمِائَةٍ اِلَّا حَزَّ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حُزَّةً مِّنْ سَوَادِ بَطْنِهَا اِنْ كَانَ شَاهِدًا اَعْطَاهُ وَاِنْ كَانَ غَائِبًا خَبَأَلَهٗ قَالَ: وَجَعَلَ قَصْعَتَيْنِ فَاَكَلْنَا مِنْهُمَا اَجْمَعُوْنَ وَشَبِعْنَا وَفَضَلَ فِی الْقَصْعَتَيْنِ فَحَمَلْتُهٗ عَلَى الْبَعِيْرِ اَوْ كَمَا قَالَ.

[بخاری: ۲۲۱٦، ۲٦۱۸]

ہے؟" تو ایک شخص کے پاس ایک صاع اناج نکلا۔ کسی کے پاس ایسا ہی، پھر وہ سب گوندھا گیا بعد اس کے ایک مشرک آیا جس کے بال بکھرے ہوئے تھے لمبا بکریاں لے کر ہانکتا ہوا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "تو بیچتا ہے یا یونہی دیتا ہے۔" اس نے کہا: نہیں بیچتا ہوں۔ آپ ﷺ نے ایک بکری اس سے خریدی، اس کا گوشت تیار کیا گیا اور آپ ﷺ نے حکم دیا اس کا کلیجہ بھوننے کا۔ راوی نے کہا: قسم اللہ کی ان ایک سو تیس آدمیوں میں سے کوئی نہ رہا جس کے لیے آپ ﷺ نے کچھ اس کلیجی میں سے جدا نہ کیا ہو اگر وہ موجود تھا تو اس کو دے دیا ورنہ اس کا حصہ رکھ چھوڑا اور دو پیالوں میں آپ ﷺ نے گوشت نکالا پھر ہم سب نے ان میں سے کھایا اور سیر ہو گئے بلکہ پیالوں میں کچھ بچ رہا اس کو میں نے لاد لیا اونٹ پر اور ایسا ہی کہا۔ (اس حدیث میں آپ ﷺ کے دو معجزے ہیں۔ ایک تو کلیجے میں برکت دوسری بکری میں برکت)



(٥٣٦٥) عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِیْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ اَصْحَابَ الصُّفَّةِ كَانُوْا نَاسًا فُقَرَاءَ وَاَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ مَرَّةً: ((مَنْ كَانَ عِنْدَهٗ طَعَامُ اثْنَيْنِ فَلْيَذْهَبْ بِثَلَاثَةٍ وَمَنْ كَانَ عِنْدَهٗ طَعَامُ اَرْبَعَةٍ فَلْيَذْهَبْ بِخَامِسٍ بِسَادِسٍ)) اَوْكَمَا قَالَ وَاِنَّ اَبَا بَكْرٍ رضی اللہ عنہ جَآءَ بِثَلَاثَةٍ وَانْطَلَقَ النَّبِیُّ ﷺ بِعَشَرَةٍ وَاَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ بِثَلَاثَةٍ قَالَ: فَهُوَ اَنَا وَاَبِیْ وَاُمِّیْ وَلَا اَدْرِیْ هَلْ قَالَ: وَامْرَاَتِیْ وَخَادِمٌ بَيْنَ بَيْتِنَا وَبَيْتِ اَبِیْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: وَاِنَّ اَبَا بَكْرٍ تَعَشّٰى عِنْدَ النَّبِیِّ ﷺ ثُمَّ لَبِثَ حَتّٰى صُلِّيَتِ الْعِشَاءُ ثُمَّ رَجَعَ فَلَبِثَ حَتّٰى نَعَسَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَجَآءَ بَعْدَ مَا مَضٰى مِنَ اللَّيْلِ مَا شَآءَ اللّٰهُ قَالَتْ لَهُ امْرَاَتُهٗ: مَا حَبَسَكَ عَنْ اَضْيَافِكَ اَوْ قَالَتْ: ضَيْفِكَ؟ وَقَالَ اَوَمَا عَشَّيْتِيْهِمْ؟ قَالَتْ: اَبَوْا حَتّٰى تَجِیْءَ قَدْ

عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے اصحاب صفہ محتاج لوگ تھے اور رسول اللہ ﷺ نے ایک بار فرمایا: "جس کے پاس دو آدمیوں کا کھانا ہو وہ تین کو لے جائے اور جس کے پاس چار کا ہو وہ پانچویں یا چھٹے کو بھی لے جائے" اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ تین آدمیوں کو لے آئے اور رسول اللہ ﷺ دس آدمیوں کو لے گئے (آپ ﷺ کے اہل و عیال بھی دس کے قریب تھے تو گویا آدھا کھانا مہمانوں کے لیے ہوا) عبدالرحمٰن نے کہا: ہمارے گھر میں میں تھا اور میرے باپ اور میری ماں۔ راوی نے کہا: شاید اپنی بی بی کو بھی کہا اور ایک خادم جو میرے اور ابوبکر دونوں کے گھر میں تھا۔ عبدالرحمٰن نے کہا: ابوبکر رضی اللہ عنہ نے رات کا کھانا رسول اللہ ﷺ کے ساتھ کھایا پھر وہیں ٹھہرے رہے یہاں تک کہ عشاء کی نماز پڑھی گئی، پھر نماز سے فارغ ہو کر رسول اللہ ﷺ کے پاس لوٹ گئے اور وہیں رہے یہاں تک کہ آپ ﷺ سو گئے۔ غرض بڑی رات گزرنے کے بعد جتنی اللہ تعالیٰ کو منظور تھی ابوبکر رضی اللہ عنہ گھر میں آئے۔ ان کی بی بی نے کہا: تم اپنے مہمانوں کو چھوڑ کر کہاں رہ گئے؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: تم نے ان کو کھانا نہیں کھلایا۔ انہوں نے کہا: مہمانوں نے نہیں کھایا تمہارے آنے تک اور

عَرَضُوْا عَلَيْهِمْ فَغَلَبُوْهُمْ قَالَ : فَذَهَبْتُ اَنَا فَاخْتَبَأْتُ وَقَالَ: يَا غُنْثَرُ! فَجَدَّعَ وَسَبَّ وَقَالَ: كُلُوْا لَا هَنِيْئًا وَقَالَ: وَاللّٰهِ لَا اَطْعَمُهٗ اَبَدًا قَالَ : وَايْمُ اللّٰهِ مَا كُنَّا نَأْخُذُ مِنْ لُقْمَةٍ اِلَّا رَبَا مِنْ اَسْفَلِهَا اَكْثَرَ مِنْهَا قَالَ: حَتّٰى شَبِعْنَا وَصَارَتْ اَكْثَرَ مِمَّا كَانَتْ قَبْلَ ذٰلِكَ فَنَظَرَ اِلَيْهَا اَبُوْ بَكْرٍ رضي الله عنه فَاِذَا هِيَ كَمَا هِيَ اَوْ اَكْثَرُ قَالَ لِامْرَأَتِهٖ: يَا اُخْتَ بَنِيْ فِرَاسٍ! مَا هٰذَا ؟ قَالَتْ: لَا وَقُرَّةِ عَيْنِيْ لَهِيَ الْاٰنَ اَكْثَرُ مِنْهَا قَبْلَ ذٰلِكَ بِثَلَاثِ مِرَارٍ قَالَ: فَاَكَلَ مِنْهَا اَبُوْ بَكْرٍ رضي الله عنه وَقَالَ: اِنَّمَا كَانَ ذٰلِكَ مِنَ الشَّيْطَانِ يَعْنِيْ يَمِيْنَهٗ ثُمَّ اَكَلَ مِنْهَا لُقْمَةً ثُمَّ حَمَلَهَا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَاَصْبَحَتْ عِنْدَهٗ قَالَ: وَكَانَ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمٍ عَقْدٌ فَمَضَى الْاَجَلُ فَفَرَّقْنَا اثْنَا عَشَرَ رَجُلًا مَّعَ كُلِّ رَجُلٍ مِّنْهُمْ اُنَاسٌ اللّٰهُ اَعْلَمُ كَمْ مَّعَ كُلِّ رَجُلٍ قَالَ: اِلَّا اَنَّهٗ بَعَثَ مَعَهُمْ فَاَكَلُوْا مِنْهَا اَجْمَعُوْنَ اَوْكَمَا قَالَ.

[بخاري: ٦٠٢، ٣٥٨١، ٦١٤٠، ٦١٤١؛ ابوداود: ٣٢٧٠، ٣٢٧١]



(٥٣٦٦) عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ بَكْرٍ رضي الله عنه قَالَ نَزَلَ عَلَيْنَا اَضْيَافٌ لَّنَا وَقَالَ: وَكَانَ اَبِيْ رضي الله عنه يَتَحَدَّثُ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مِنَ اللَّيْلِ قَالَ: فَانْطَلَقَ وَقَالَ: يَا عَبْدَالرَّحْمٰنِ افْرُغْ مِنْ اَضْيَافِكَ قَالَ: فَلَمَّا اَمْسَيْتُ جِئْنَا بِقِرَاهُمْ قَالَ: فَاَبَوْا فَقَالُوْا: حَتّٰى يَجِيْئَ اَبُوْ مَنْزِلِنَا فَيَطْعَمَ مَعَنَا قَالَ : فَقُلْتُ لَهُمْ: اِنَّهٗ رَجُلٌ حَدِيْدٌ وَّاِنَّكُمْ اِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا خِفْتُ اَنْ

انہوں نے مہمانوں کے سامنے کھانا پیش کیا تھا لیکن مہمان ان پر غالب ہوئے نہ کھانے میں۔ عبدالرحمٰن نے کہا: میں (ابوبکر کی خفگی کے ڈر سے) چھپ گیا، انہوں نے مجھ کو پکارا۔ اے سست مجہول یا احمق! تیری ناک کٹے اور برا کہا مجھ کو اور مہمانوں سے کہا: کھاؤ ہر چند یہ خوشگوار کھانا نہیں (کیونکہ بے وقت ہے) اور ابوبکر نے کہا: قسم اللہ کی میں نہیں کھاؤں گا اس کو کبھی۔ عبدالرحمٰن نے کہا: قسم اللہ کی ہم جو لقمہ کھاتے نیچے سے اتنا ہی وہ کھانا بڑھ جاتا یہاں تک کہ ہم سیر ہو گئے اور جتنا کھانا پہلے تھا اس سے بھی زیادہ ہو گیا۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اس کھانے کو دیکھا تو وہ اتنا ہی ہے یا زیادہ ہو گیا۔ انہوں نے اپنی عورت سے کہا: اے بنی فراس کی بہن (ان کا نام ام رومان رضی اللہ عنہا تھا اور بنی فراس ان کا قبیلہ تھا) یہ کیا ہے۔ وہ بولی: قسم میری آنکھوں کی ٹھنڈک کی (یعنی رسول اللہ ﷺ کی) یہ تو پہلے سے بھی زیادہ ہے۔ تین حصے زیادہ ہے (یہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی کرامت تھی۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اولیا کی کرامت حق ہے) پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اس میں سے کھایا اور کہا یہ قسم جو میں نے کھائی تھی شیطان کی طرف سے تھی (غصے میں) پھر ایک لقمہ اس میں سے کھایا بعد اس کے وہ کھانا رسول اللہ ﷺ کے پاس لے گئے، میں بھی صبح کو وہیں تھا اور ہمارے اور ایک قوم کے بیچ میں عقد تھا (یعنی اقرار تھا صلح کا) تو مدت اقرار کی گزر گئی۔ آپ ﷺ نے ہمارے افسر بارہ آدمی کیے اور ہر ایک کے ساتھ لوگ تھے۔ اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ ہر ایک کے ساتھ کتنے لوگ تھے پھر وہ کھانا ان کے ساتھ کر دیا سب لوگوں نے اس میں سے کھایا۔

عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہمارے پاس مہمان اترے اور میرے باپ رات کو رسول اللہ ﷺ سے باتیں کیا کرتے تھے وہ چلے اور مجھ سے کہہ گئے اے عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ! تم مہمانوں کی خدمت کر لینا، جب شام ہوئی ہم ان کے لیے کھانا لائے، انہوں نے انکار کیا کھانے سے اور کہا جب تک گھر کے صاحب نہ آئیں اور ہمارے ساتھ نہ کھائیں ہم بھی نہیں کھائیں گے۔ میں نے ان سے کہا: ان کا مزاج تیز ہے اور تم اگر نہ کھاؤ گے تو مجھے ڈر ہے ان سے ایذا پہنچنے کا۔ انہوں نے نہ مانا جب ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے تو پہلے یہی بات کی مہمانوں کی خدمت تم کر چکے؟ لوگوں

يُصِيبَنِي مِنْهُ أَذًى قَالَ: فَأَبَوْا فَلَمَّا جَاءَ لَمْ يَبْدَأْ بِشَيْءٍ أَوَّلَ مِنْهُمْ فَقَالَ : أَفَرَغْتُمْ مِنْ أَضْيَافِكُمْ قَالَ: قَالُوْا : لَا وَاللّٰهِ مَا فَرَغْنَا قَالَ: أَلَمْ آمُرْ عَبْدَالرَّحْمٰنِ قَالَ : وَتَنَحَّيْتُ عَنْهُ فَقَالَ : يَا عَبْدَالرَّحْمٰنِ ! قَالَ : فَتَنَحَّيْتُ عَنْهُ قَالَ : فَقَالَ: يَا غُنْثَرُ! أَقْسَمْتُ عَلَيْكَ إِنْ كُنْتَ تَسْمَعُ صَوْتِي إِلَّا جِئْتَ قَالَ : فَجِئْتُ قَالَ: فَقُلْتُ وَاللّٰهِ مَالِيْ ذَنْبٌ هٰؤُلَاءِ أَضْيَافُكَ فَسَلْهُمْ قَدْ أَتَيْتُهُمْ بِقِرَاهُمْ فَأَبَوْا أَنْ يَطْعَمُوْا حَتّٰى تَجِيْءَ قَالَ : فَقَالَ : مَا لَكُمْ أَلَّا تَقْبَلُوْا عَنَّا قِرَاكُمْ ؟ قَالَ : فَقَالَ أَبُوْبَكْرٍ ﷺ: فَوَاللّٰهِ لَا أَطْعَمُهُ اللَّيْلَةَ قَالَ: فَقَالُوْا: فَوَاللّٰهِ لَا نَطْعَمُهُ حَتّٰى تَطْعَمَهُ قَالَ : فَقَالَ مَا رَأَيْتُ كَالشَّرِّ كَاللَّيْلَةِ قَطُّ وَيْلَكُمْ! مَا لَكُمْ؟ أَلَّا تَقْبَلُوْا عَنَّا قِرَاكُمْ؟ قَالَ: ثُمَّ قَالَ : أَمَّا الْأُوْلٰى فَمِنَ الشَّيْطَانِ هَلُمُّوْا قِرَاكُمْ قَالَ: فَجِيْءَ بِالطَّعَامِ فَسَمّٰى فَأَكَلَ وَأَكَلُوْا قَالَ: فَلَمَّا أَصْبَحَ غَدَا عَلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! بَرُّوْا وَحَنِثْتُ قَالَ: فَأَخْبَرَهُ فَقَالَ: ((بَلْ أَنْتَ أَبَرُّهُمْ وَأَخْيَرُهُمْ)) وَلَمْ تَبْلُغْنِيْ كَفَّارَةٌ .

[راجع:٥٣٦٥]

نے کہا: نہیں۔ انہوں نے کہا: میں تو عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ سے کہہ گیا تھا عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے کہا میں سرک گیا تھا ان کے سامنے سے۔ انہوں نے پکارا عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ میں سرک گیا۔ پھر کہا: اے نالائق! میں تجھے قسم دیتا ہوں اگر تو میری آواز سنتا ہے تو آ۔ تب میں گیا اور میں نے کہا: قسم اللہ کی میرا قصور نہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ اپنے مہمانوں سے پوچھیے میں ان کے پاس کھانا لے کر گیا تھا انہوں نے کہا: ہم نہیں کھائیں گے جب تک آپ رضی اللہ عنہ نہ آئیں۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا: تم نے کھانا کیوں نہیں کھایا؟ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: قسم اللہ کی میں تو آج رات کھانا ہی نہ کھاؤں گا۔ مہمانوں نے کہا قسم اللہ کی ہم نہ کھائیں گے جب تک تم نہ کھاؤ گے۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے ایسی بری رات کبھی نہیں دیکھی افسوس ہے کہ تم اپنی مہمانی قبول نہیں کرتے۔ پھر ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے جو قسم کھائی وہ شیطان کی طرف سے تھی لاؤ کھانا لاؤ آخر کھانا آیا اور ابوبکر رضی اللہ عنہ نے بسم اللہ کہہ کر کھایا مہمانوں نے بھی کھایا، جب صبح ہوئی تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے پاس گئے اور عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! مہمانوں کی قسم تو سچی ہوئی اور میری قسم جھوٹی ہوئی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو ان سب سے زیادہ سچا ہے اور سب سے اچھا ہے۔'' عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے کہا: مجھے خبر نہیں ہوئی کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کفارہ دیا ہو (یعنی قسم توڑنے سے پہلے لیکن بعد کفارہ دینا ضروری ہے)

○ ○ ○ ○

## بَابُ فَضِيْلَةِ الْمُوَاسَاةِ فِي الطَّعَامِ الْقَلِيْلِ .

## باب: تھوڑے کھانے میں مہمانی کرنے کی فضیلت۔

(٥٣٦٧) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ أَنَّهُ قَالَ ; قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((طَعَامُ الْإِثْنَيْنِ كَافِي الثَّلَاثَةِ وَطَعَامُ الثَّلَاثَةِ كَافِي الْأَرْبَعَةِ)).

[بخاري: ٥٣٩٢ ، ١٨٢٠]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''دو آدمیوں کا کھانا تین کو کافی ہو جاتا ہے اور تین کا چار کو کافی ہو جاتا ہے۔''

○ ○ ○ ○

(٥٣٦٨) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((طَعَامُ الْوَاحِدِ يَكْفِي الْاِثْنَيْنِ وَطَعَامُ الْاِثْنَيْنِ يَكْفِي الْأَرْبَعَةَ وَطَعَامُ الْأَرْبَعَةِ يَكْفِي الثَّمَانِيَةَ)).

وَفِي رِوَايَةِ إِسْحَاقَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: لَمْ يَذْكُرْ سَمِعْتُ. [ابن ماجه:٣٢٥٤]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ایک کا کھانا دو کو کافی ہے اور دو کا چار کو اور چار کا آٹھ کو۔''

ο ο ο ο

(٥٣٦٩) عَنْ جَابِرٍ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ ابْنِ جُرَيْجٍ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

ο ο ο ο

(٥٣٧٠) عَنْ جَابِرٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((طَعَامُ الْوَاحِدِ يَكْفِي الْاِثْنَيْنِ وَطَعَامُ الْاِثْنَيْنِ يَكْفِي الْأَرْبَعَةَ)). [ترمذی: ١٨٢٠]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ایک کا کھانا دو کو کافی ہے اور دو کا چار کو۔''

ο ο ο ο

(٥٣٧١) عَنْ جَابِرٍ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((طَعَامُ الرَّجُلِ يَكْفِي رَجُلَيْنِ فَطَعَامُ رَجُلَيْنِ يَكْفِي الْأَرْبَعَةِ وَطَعَامُ أَرْبَعَةٍ يَكْفِي ثَمَانِيَةً)). [راجع: ٥٣٧٠]

وہی ہے جو اوپر گزرا لیکن اتنا زیادہ ہے کہ چار کا آٹھ کو۔

ο ο ο ο

## بَابُ الْمُؤْمِنُ يَأْكُلُ فِيْ مِعًى وَاحِدٍ وَالْكَافِرُ يَأْكُلُ فِيْ سَبْعَةِ أَمْعَاءٍ.

## باب: مومن ایک آنت میں کھاتا ہے اور کافر سات آنتوں میں۔

(٥٣٧٢) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((الْكَافِرُ يَأْكُلُ فِيْ سَبْعَةِ أَمْعَاءٍ وَالْمُؤْمِنُ يَأْكُلُ فِيْ مِعًى وَاحِدٍ)). [ترمذی:١٨١٨]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کافر سات آنتوں میں کھاتا ہے اور مومن ایک آنت میں کھاتا ہے۔''

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: دوسری روایت میں ہے کہ یہ حدیث آپ ﷺ نے اس وقت فرمائی جب آپ ﷺ نے ایک کافر کی دعوت کی تھی اور وہ سات بکریوں کا دودھ پی گیا، پھر دوسرے دن مسلمان ہوا تو ایک ہی بکری کا دودھ پیا اور دوسری بکری کے دودھ کو پورا نہ پی سکا۔ قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا: بعض نے کہا کہ یہ حدیث اسی معین شخص کے باب میں ہے۔ اور بعض طبیبوں نے کہا ہے کہ ہر آدمی کی سات آنتیں ہیں۔ ایک معدہ اور تین آنتیں باریک اور تین موٹی، تو کافر حرص کی وجہ سے سب کو بھرنا چاہتا ہے اور مومن کو ایک ہی بھرنا کافی ہے۔ بعض نے کہا: سات آنتوں سے سات بری صفتیں مراد ہیں حرص، طمع، امید، فساد، حسد اور موٹاپا اور لالچ وغیرہ۔ انتهى مختصراً۔

(٥٣٧٣) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ. [ابن ماجه:٣٢٥٧]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نبی کریم ﷺ سے ایسی ہی حدیث روایت کرتے ہیں۔

(٥٣٧٤) عَنْ نَافِعٍ ﷺ قَالَ: رَأَى ابْنُ عُمَرَ ﷺ

نافع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے ایک مسکین کو دیکھا تو

مِسْكِينًا فَجَعَلَ يَضَعُ بَيْنَ يَدَيْهِ وَيَضَعُ بَيْنَ يَدَيْهِ قَالَ : فَجَعَلَ يَأْكُلُ أَكْلًا كَثِيرًا قَالَ: لَا يُدْخَلَنَّ هٰذَا عَلَيَّ فَإِنِّي سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((إِنَّ الْكَافِرَ يَأْكُلُ فِي سَبْعَةِ أَمْعَاءٍ)).

[بخاری:٥٣٩٣]

اس کے سامنے کھانا رکھتے جاتے تھے وہ کھاتا جاتا تھا بہت کھا گیا تب انہوں نے کہا: یہ میرے سامنے نہ آئے کیونکہ میں نے سنا ہے رسول اللہ ﷺ سے آپ ﷺ فرماتے تھے: ''کافر سات آنتوں میں کھاتا ہے۔''

○ ○ ○ ○

(٥٣٧٥) عَنْ جَابِرٍ وَابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((الْمُؤْمِنُ يَأْكُلُ فِي مِعًى وَاحِدٍ وَالْكَافِرُ يَأْكُلُ فِي سَبْعَةِ أَمْعَاءٍ)).

جابر رضی اللہ عنہ اور ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مومن ایک آنت میں کھاتا ہے اور کافر سات آنتوں میں۔''

○ ○ ○ ○

(٥٣٧٦) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ وَلَمْ يَذْكُرْ: ابْنَ عُمَرَ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٣٧٧) عَنْ أَبِي مُوْسٰى رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((الْمُؤْمِنُ يَأْكُلُ فِي مِعًى وَاحِدٍ وَالْكَافِرُ يَأْكُلُ فِي سَبْعَةِ أَمْعَاءٍ)). [ابن ماجه:٣٢٥٨]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٣٧٨) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِهِمْ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٣٧٩) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ضَافَهُ ضَيْفٌ وَهُوَ كَافِرٌ فَأَمَرَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِشَاةٍ فَحُلِبَتْ فَشَرِبَ حِلَابَهَا ثُمَّ أُخْرٰى فَشَرِبَهُ ثُمَّ أُخْرٰى فَشَرِبَهُ حَتّٰى شَرِبَ حِلَابَ سَبْعِ شِيَاهٍ ثُمَّ إِنَّهُ أَصْبَحَ فَأَسْلَمَ فَأَمَرَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِشَاةٍ فَشَرِبَ حِلَابَهَا ثُمَّ أَمَرَ بِأُخْرٰى فَلَمْ يَسْتَتِمَّهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((الْمُؤْمِنُ يَشْرَبُ فِي مِعًى وَاحِدٍ وَالْكَافِرُ يَشْرَبُ فِي سَبْعَةِ أَمْعَاءٍ)).

[ترمذی:١٨١٩]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک کافر آیا اور آپ ﷺ نے اس کی ضیافت کی۔ آپ ﷺ نے حکم دیا۔ ایک بکری کا دودھ دوہا گیا وہ پی گیا، پھر دوسری بکری کا وہ بھی پی گیا پھر تیسری کا وہ بھی پی گیا، یہاں تک کہ سات بکریوں کا دودھ پی گیا، پھر دوسری صبح کو وہ مسلمان ہو گیا۔ پھر آپ ﷺ نے حکم دیا۔ ایک بکری کا دودھ دوہا گیا، اس نے اس کا دودھ پیا، پھر دوسری کا تو وہ پورا نہ پی سکا۔ تب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مومن ایک آنت میں پیتا ہے اور کافر سات آنتوں میں۔''

○ ○ ○ ○

## بَابُ لَا يَعِيْبُ الطَّعَامَ.

## باب کھانے کا عیب بیان نہیں کرنا چاہیے۔

(٥٣٨٠) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَا عَابَ

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے کسی کھانے پر کبھی

رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ طَعَامًا قَطُّ كَانَ اِذَا اشْتَهٰى شَيْئًا اَكَلَهٗ وَاِنْ كَرِهَهٗ تَرَكَهٗ.

عیب نہیں کیا آپ ﷺ کا جی چاہتا تو کھا لیتے نہیں تو پھر چھوڑ دیتے۔

[بخاری: ۳۵۶۳، ۵۴۰۹؛ ابوداود: ۳۷۶۳؛ ترمذی: ۲۰۳۱؛ ابن ماجہ: ۳۲۵۹]

○ ○ ○ ○

(۵۳۸۱) عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

[راجع: ۵۳۴۸]

○ ○ ○ ○

(۵۳۸۲) عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهٗ.

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

[راجع: ۵۳۸۰]

○ ○ ○ ○

(۵۳۸۳) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ؓ قَالَ: مَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ عَابَ طَعَامًا قَطُّ كَانَ اِذَا اشْتَهَاهُ اَكَلَهٗ وَاِنْ لَّمْ يَشْتَهِهٖ سَكَتَ.

ابو ہریرہ ؓ سے روایت ہے، حضرت ﷺ نے کسی کھانے کا عیب نہیں کیا۔ آپ ﷺ کا جی چاہتا تو کھا لیتے اور جی نہ چاہتا تو چپ رہتے۔

[ابن ماجہ: ۳۲۵۹]

○ ○ ○ ○

(۵۳۸۴) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ؓ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهٖ. [راجع: ۵۳۸۰]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# كِتَابُ اللِّبَاسِ وَالزِّيْنَةِ

# کتاب لباس اور زینت کے بیان میں

## بَابُ تَحْرِيْمِ اسْتِعْمَالِ اَوَانِي الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ فِي الشُّرْبِ وَغَيْرِهٖ عَلَى الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ .

## باب: مرد یا عورت کسی کو چاندی یا سونے کے برتن میں کھانا اور پینا درست نہیں۔

(٥٣٨٥) عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اَلَّذِيْ يَشْرَبُ فِيْ اٰنِيَةِ الْفِضَّةِ اِنَّمَا يُجَرْجِرُ فِيْ بَطْنِهٖ نَارَ جَهَنَّمَ)).

ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جو شخص چاندی کے برتن میں پیتا ہے وہ اپنے پیٹ میں غٹ غٹ جہنم کی آگ اتارتا ہے۔“

(٥٣٨٦) عَنْ نَافِعٍ بِمِثْلِ حَدِيْثِ مَالِكِ بْنِ اَنَسٍ بِاِسْنَادِهٖ عَنْ نَافِعٍ وَزَادَ فِيْ حَدِيْثِ عَلِيِّ بْنِ مُسْهِرٍ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ: ((اَنَّ الَّذِيْ يَاْكُلُ اَوْ يَشْرَبُ فِيْ اٰنِيَةِ الْفِضَّةِ وَالذَّهَبِ)) وَلَيْسَ فِيْ حَدِيْثِ اَحَدٍ مِّنْهُمْ ذِكْرُ الْاَكْلِ وَالذَّهَبِ اِلَّا فِيْ حَدِيْثِ ابْنِ مُسْهِرٍ .

[راجع: ٥٣٨٥]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔ اتنا زیادہ ہے کہ جو کوئی کھاتا ہے یا پیتا ہے چاندی یا سونے کے برتن میں۔

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اجماع ہے علما کا کہ چاندی اور سونے کے برتن میں کھانا اور پینا حرام ہے۔ شافعی رحمہ اللہ سے ایک قول منقول ہے کہ مکروہ ہے حرام نہیں ہے۔ داؤد ظاہری کے نزدیک صرف پینا حرام ہے اور کھانا درست ہے اور یہ دونوں قول باطل ہیں۔ (انتهٰى مختصراً)

(٥٣٨٧) عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ شَرِبَ فِيْ اِنَاءٍ مِّنْ ذَهَبٍ اَوْ فِضَّةٍ فَاِنَّمَا يُجَرْجِرُ فِيْ بَطْنِهٖ نَارًا مِّنْ جَهَنَّمَ)). [راجع:٥٣٨٥]

حضرت ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جو کوئی پیے سونے چاندی کے برتن میں وہ اتارتا ہے اپنے پیٹ میں جہنم کی آگ کو۔“

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَحْرِيْمِ اسْتِعْمَالِ اِنَآءِ الذَّهَبِ

## باب: چاندی اور سونے کے استعمال کا بیان۔

وَالْفِضَّةِ.

(۵۳۸۸) عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ سُوَيْدِ بْنِ مُقَرِّنٍ قَالَ: دَخَلْتُ عَلَى الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رضي الله عنه فَسَمِعْتُهُ يَقُولُ: اَمَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم بِسَبْعٍ وَنَهَانَا عَنْ سَبْعٍ اَمَرَنَا بِعِيَادَةِ الْمَرِيْضِ وَاتِّبَاعِ الْجَنَائِزِ وَتَشْمِيْتِ الْعَاطِسِ وَاِبْرَارِ الْقَسَمِ اَوِالْمُقْسِمِ وَنَصْرِ الْمَظْلُوْمِ وَاِجَابَةِ الدَّاعِيْ وَاِفْشَاءِ السَّلَامِ وَنَهَانَا عَنْ خَوَاتِيْمَ اَوْ عَنْ تَخَتُّمٍ بِالذَّهَبِ وَعَنْ شُرْبٍ بِالْفِضَّةِ وَعَنِ الْمَيَاثِرِ وَعَنِ الْقَسِيِّ وَعَنْ لُبْسِ الْحَرِيْرِ وَالْاِسْتَبْرَقِ وَالدِّيْبَاجِ.

[بخاري: ۱۲۳۹، ۲٤٤٥، ۵۱۷۵، ۵٦۳۵، ۵٦۵۰، ۵۸۳۸، ۵۸٤۹، ۵۸٦۳، ٦۲۲۲، ٦۲۳۵، ٦٦۵٤؛ ترمذی: ۱۷٦۰، ۲۸۰۹؛ نسائی: ۱۹۳۸، ۳۷۸۷، ۵۳۲٤؛ ابن ماجه: ۲۱۱۵، ۳۵۸۹]

معاویہ بن سوید بن مقرن سے روایت ہے، میں براء بن عازب کے پاس گیا، میں نے ان سے سنا، وہ کہتے تھے: حکم کیا ہم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سات باتوں کا، اور منع کیا سات باتوں سے، حکم کیا ہم کو بیمار پرسی کرنے کا اور جنازے کے ساتھ جانے کا (قبر تک) اور چھینک کا جواب دینے کا اور قسم کو پورا کرنے کا اور مظلوم کی مدد کرنے کا اور دعوت کرنے والے کی دعوت کو قبول کرنے کا اور سلام کو عام کرنے کا۔ اور منع کیا ہم کو سونے کی انگوٹھی پہننے سے اور چاندی کے برتن میں پینے سے اور زین پوش سے (یعنی ریشمی زین پوشوں سے اگر ریشمی نہ ہوں تو منع نہیں ہے) اور قسی کے پہننے سے (جو ایک ریشمی کپڑا ہے قس کا بنا ہوا قس ایک قریہ ہے بلاد مصر میں) اور ریشمی کپڑا پہننے سے اور استبرق اور دیباج سے (یہ بھی دونوں ریشمی ہی کپڑے ہیں)

(۵۳۸۹) عَنْ اَشْعَثَ بْنِ سُلَيْمٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ اِلَّا قَوْلَهُ: وَاِبْرَارِ الْقَسَمِ اَوِالْمُقْسِمِ فَاِنَّهُ لَمْ يَذْكُرْ هٰذَا الْحَرْفَ فِى الْحَدِيْثِ وَجَعَلَ مَكَانَهُ: وَاِنْشَادِ الضَّالِّ. [راجع:۵۳۸۸]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں قسم پورا کرنے کا ذکر نہیں ہے اس کے بدل گم ہوئی چیز ڈھونڈھنے کا ذکر ہے۔

(۵۳۹۰) عَنْ اَشْعَثَ بْنِ اَبِى الشَّعْثَاءِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَ حَدِيْثِ زُهَيْرٍ وَقَالَ: اِبْرَارِ الْمُقْسِمِ مِنْ غَيْرِ شَكٍّ وَزَادَ فِى الْحَدِيْثِ: وَعَنِ الشُّرْبِ فِيْهَا فِى الْفِضَّةِ فَاِنَّهُ مَنْ شَرِبَ فِى الدُّنْيَا لَمْ يَشْرَبْ فِيْهَا فِى الْاٰخِرَةِ.

[راجع:۵۳۸۸]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں اتنا زیادہ ہے کہ جو کوئی دنیا میں چاندی میں پیے گا وہ آخرت میں اس میں نہ پیے گا۔

(۵۳۹۱) عَنْ اَشْعَثَ بْنِ اَبِى الشَّعْثَاءِ بِاِسْنَادِهِمْ وَلَمْ يَذْكُرْ زِيَادَةَ جَرِيْرٍ وَابْنِ مُسْهِرٍ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٣٩٢) عَنْ اَشْعَثَ بْنِ سُلَيْمٍ بِاِسْنَادِهِمْ وَمَعْنٰى حَدِيْثِهِمْ اِلَّا قَوْلَهُ اِفْشَاءِ السَّلَامِ فَاِنَّهُ قَالَ بَدَلَهَا : وَرَدِّ السَّلَامِ وَقَالَ : نَهَانَا عَنْ خَاتَمِ الذَّهَبِ اَوْ حَلْقَةِ الذَّهَبِ.

[راجع: ٥٣٨٨]

اشعث بن ابی شعثاء سے انہی اسناد کے ساتھ روایت ہے اور اس میں سلام عام کرنے کے بدلے سلام کا جواب دینا ہے اور یہ ہے کہ منع کیا ہم کو سونے کی انگوٹھی اور سونے کے چھلے سے۔



(٥٣٩٣) عَنْ اَشْعَثَ بْنِ اَبِی الشَّعْثَاءِ بِاِسْنَادِهِمْ وَقَالَ: وَاِفْشَاءِ السَّلَامِ وَخَاتَمِ الذَّهَبِ مِنْ غَيْرِ شَكٍّ. [راجع:٥٣٨٨]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔



(٥٣٩٤) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُكَيْمٍ قَالَ : كُنَّا مَعَ حُذَيْفَةَ رضی اللہ عنہ بِالْمَدَائِنِ فَاسْتَسْقٰى حُذَيْفَةُ فَجَآءَهُ دِهْقَانٌ بِشَرَابٍ فِیْ اِنَاءٍ مِّنْ فِضَّةٍ فَرَمَاهُ بِهٖ وَقَالَ : اِنِّیْ اُخْبِرُكُمْ اَنِّیْ قَدْ اَمَرْتُهُ اَنْ لَّا يَسْقِيَنِیْ فِيْهِ فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا تَشْرَبُوْا فِیْ اِنَاءِ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَلَا تَلْبَسُوا الدِّيْبَاجَ وَالْحَرِيْرَ فَاِنَّهٗ لَهُمْ فِی الدُّنْيَا وَهُوَ لَكُمْ فِی الْاٰخِرَةِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ)).

[بخاری: ٥٤٢٦، ٥٦٣٢، ٥٦٣٣، ٥٨٣١، ٥٨٣٧؛ ابوداود: ٣٧٢٣؛ ترمذی: ١٨٧٨؛ ابن ماجه: ٣٥٩٠، ٣٤١٤]

عبداللہ بن عکیم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم حذیفہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے مدائن میں۔ انہوں نے پانی مانگا۔ ایک گاؤں والا چاندی کے برتن میں لایا۔ انہوں نے پھینک دیا اور کہا: میں تم سے کہتا ہوں میں اس سے کہہ چکا تھا کہ اس برتن میں مجھ کو پانی نہ پلانا کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "مت پیو سونے اور چاندی کے برتن میں اور مت پہنو دیباج اور حریر کو کیونکہ یہ کافروں کے لیے ہیں دنیا میں اور تمہارے لیے ہیں آخرت میں قیامت کے دن"



(٥٣٩٥) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُكَيْمٍ يَقُوْلُ : كُنَّا عِنْدَ حُذَيْفَةَ بِالْمَدَائِنِ فَذَكَرَهٗ نَحْوَهٗ وَلَمْ يَذْكُرْ فِی الْحَدِيْثِ ((يَوْمَ الْقِيٰمَةِ)).

[راجع: ٥٣٩٤]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔



(٥٣٩٦) عَنِ ابْنِ عُكَيْمٍ قَالَ: كُنَّا مَعَ حُذَيْفَةَ بِالْمَدَائِنِ فَذَكَرَ نَحْوَهٗ وَلَمْ يَقُلْ: ((يَوْمَ الْقِيٰمَةِ)).

[راجع:٥٣٩٤]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔



(٥٣٩٧) عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِیْ لَيْلٰى قَالَ: شَهِدْتُ حُذَيْفَةَ رضی اللہ عنہ اسْتَسْقٰى بِالْمَدَائِنِ

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

فَاَتَاهُ اِنْسَانٌ بِاِنَاءٍ مِّنْ فِضَّةٍ فَذَكَرَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ ابْنِ عُكَيْمٍ عَنْ حُذَيْفَةَ رضی اللہ عنہ.

[راجع: ٥٣٩٤]

○ ○ ○ ○

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٣٩٨) عَنْ شُعْبَةَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ مُعَاذٍ وَاِسْنَادِهٖ وَلَمْ يَذْكُرْ اَحَدٌ مِّنْهُمْ فِي الْحَدِيْثِ شَهِدْتُ حُذَيْفَةَ غَيْرُ مُعَاذٍ وَحْدَهٗ اِنَّمَا قَالُوْا: اِنَّ حُذَيْفَةَ اسْتَسْقٰى. [راجع:٥٣٩٤]

○ ○ ○ ○

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٣٩٩) عَنْ حُذَيْفَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ مَنْ ذَكَرْنَا. [راجع:٥٣٩٤]

○ ○ ○ ○

(٥٤٠٠) عَنِ ابْنِ اَبِيْ لَيْلٰى قَالَ: اسْتَسْقٰى حُذَيْفَةُ فَسَقَاهُ مَجُوْسِيٌّ فِيْ اِنَاءٍ مِّنْ فِضَّةٍ فَقَالَ: اِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((لَا تَلْبَسُوا الْحَرِيْرَ وَالدِّيْبَاجَ وَلَا تَشْرَبُوْا فِيْ اٰنِيَةِ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَلَا تَاْكُلُوْا فِيْ صِحَافِهَا فَاِنَّهَا لَهُمْ فِي الدُّنْيَا)). [راجع:٥٣٩٤]

عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، حذیفہ رضی اللہ عنہ نے پانی مانگا۔ ایک مجوسی ان کے لیے پانی لایا چاندی کے برتن میں۔ انہوں نے کہا: میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے، آپ ﷺ فرماتے تھے: ''مت پہنو حریر اور دیباج کو مت پیو سونے اور چاندی کے برتنوں میں اور مت کھاؤ سونے اور چاندی کی رکابیوں میں کیونکہ یہ چیزیں کافروں کے لیے ہیں دنیا میں۔''

## بَابُ تَحْرِيْمِ لُبْسِ الْحَرِيْرِ وَغَيْرِ ذٰلِكَ لِلرِّجَالِ .

## باب: مردوں کے لیے ریشم وغیرہ پہننے کی حرمت کے بیان میں۔

(٥٤٠١) عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ رَاٰى حُلَّةً سِيَرَاءَ عِنْدَ بَابِ الْمَسْجِدِ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! لَوِ اشْتَرَيْتَ هٰذِهٖ فَلَبِسْتَهَا [لِلنَّاسِ] يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَلِلْوَفْدِ اِذَا قَدِمُوْا عَلَيْكَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّمَا يَلْبَسُ هٰذِهٖ مَنْ لَّا خَلَاقَ لَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ)) ثُمَّ جَآءَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مِنْهَا حُلَلٌ فَاَعْطٰى عُمَرَ مِنْهَا حُلَّةً فَقَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! كَسَوْتَنِيْهَا وَقَدْ قُلْتَ فِيْ حُلَّةِ عُطَارِدٍ مَّا قُلْتَ. فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنِّيْ لَمْ

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک ریشمی جوڑا دیکھا مسجد کے دروازے پر تو کہا: یارسول اللہ ﷺ آپ ﷺ اس کو خرید لیتے اور پہنتے جمعہ کے دن لوگوں میں اور جب باہر کے لوگ آتے ہیں تو بہتر ہوتا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ تو وہ پہنے گا جس کا آخرت میں کچھ حصہ نہیں ہے۔'' بعد اس کے رسول اللہ ﷺ کے پاس ایسے ہی کئی جوڑے آئے، آپ ﷺ نے ایک جوڑا ان میں سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو دیا۔ انہوں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ یہ مجھے پہناتے ہیں اور آپ ﷺ ہی نے عطارد کے جوڑے میں ایسا فرمایا تھا (عطارد اس جوڑے کے بیچنے والے کا نام تھا) آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں نے تجھے پہننے کے لیے نہیں دیا ہے۔'' پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے وہ جوڑا اپنے

اَكْسُكَهَا لِتَلْبَسَهَا)) فَكَسَاهَا عُمَرُ أَخَالَهُ مُشْرِكًا بِمَكَّةَ. [بخاری: ۸۸٦، ۲٦۱۲؛ ابوداود: ۱۰۷٦؛ نسائی: ۱۳۸۱]

ایک بھائی کو جو مشرک تھا مکہ میں دے دیا پہننے کو۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: یہ جوڑا نرے ریشم کا ہوگا کیونکہ وہی حرام ہے اور جس میں ریشم اور سوت ملا ہوا ہو اور ریشم زیادہ نہ ہو تو اس کا پہننا حرام نہیں۔ البتہ عورتوں کو نرا ریشم بھی پہننا درست ہے اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ کافر عزیز کے ساتھ بھی احسان کرنا' ہدیہ دینا درست ہے۔

(۵٤۰۲) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم بِنَحْوِ حَدِيْثِ مَالِكٍ. [نسائی: ۵۳۱۰]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(۵٤۰۳) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ : رَاٰى عُمَرُ رضی اللہ عنہ عُطَارِدًا التَّمِيْمِيَّ يُقِيْمُ بِالسُّوْقِ حُلَّةَ سِيَرَاءَ وَكَانَ رَجُلًا يَغْشَى الْمُلُوْكَ وَيُصِيْبُ مِنْهُمْ فَقَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ : يَارَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم! اِنِّي رَاَيْتُ عُطَارِدًا يُقِيْمُ فِي السُّوْقِ حُلَّةَ سِيَرَاءَ فَلَوِ اشْتَرَيْتَهَا فَلَبِسْتَهَا لِوُفُوْدِ الْعَرَبِ اِذَا قَدِمُوْا عَلَيْكَ وَاَظُنُّهُ قَالَ: وَلَبِسْتَهَا يَوْمَ الْجُمُعَةِ ' فَقَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((اِنَّمَا يَلْبَسُ الْحَرِيْرَ فِي الدُّنْيَا مَنْ لَّا خَلَاقَ لَهُ فِي الْاٰخِرَةِ.)) فَلَمَّا كَانَ بَعْدَ ذٰلِكَ اُتِيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم بِحُلَلٍ سِيَرَاءَ فَبَعَثَ اِلٰى عُمَرَ رضی اللہ عنہ بِحُلَّةٍ وَبَعَثَ اِلٰى اُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ بِحُلَّةٍ وَاَعْطٰى عَلِيَّ بْنَ اَبِيْ طَالِبٍ حُلَّةً وَقَالَ : ((شَقِّقْهَا خُمُرًا بَيْنَ نِسَائِكَ)) قَالَ: فَجَاءَ عُمَرُ بِحُلَّتِهٖ يَحْمِلُهَا فَقَالَ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم! بَعَثْتَ اِلَيَّ بِهٰذِهٖ وَقَدْ قُلْتَ بِالْاَمْسِ فِيْ حُلَّةِ عُطَارِدٍ مَا قُلْتَ فَقَالَ: ((اِنِّيْ لَمْ اَبْعَثْ بِهَا اِلَيْكَ لِتَلْبَسَهَا وَلٰكِنِّيْ بَعَثْتُ بِهَا اِلَيْكَ لِتُصِيْبَ بِهَا)) وَاَمَّا اُسَامَةُ فَرَاحَ فِيْ حُلَّتِهٖ فَنَظَرَ اِلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم نَظَرًا عَرَفَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَدْ اَنْكَرَ مَا صَنَعَ فَقَالَ : يَا رَسُوْلَ

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عطارد تمیمی کو دیکھا بازار میں ایک ریشمی جوڑا رکھے ہوئے (بیچنے کے لیے) اور وہ ایک ایسا شخص تھا جو بادشاہوں کے پاس جایا کرتا اور ان سے روپیہ حاصل کرتا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں نے عطارد کو دیکھا اس نے بازار میں ایک ریشمی جوڑا رکھا ہے اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کو خرید لیں اور جب عرب کے ایلچی آتے ہیں اس وقت پہنا کریں تو مناسب ہے۔ راوی نے کہا: میں سمجھتا ہوں انہوں نے یہ بھی کہا کہ جمعہ کو بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم پہنا کریں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ریشمی کپڑا دنیا میں وہ پہنے گا جس کا آخرت میں حصہ نہیں۔'' پھر اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس چند ریشمی جوڑے آئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو بھی ایک جوڑا دیا اور اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ کو ایک اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو ایک اور فرمایا: ''اس کو پھاڑ کر اپنی عورتوں کی سربندھن بنا دے۔'' حضرت عمر رضی اللہ عنہ اپنا جوڑا لے کر آئے اور عرض کرنے لگے' یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ جوڑا مجھے بھیجا اور کل ہی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے عطارد کے جوڑے کے باب میں کیا فرمایا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''میں نے یہ جوڑا تمہارے پاس پہننے کے لیے نہیں بلکہ اس لیے بھیجا کہ اس سے فائدہ حاصل کرو (اس کو بیچ کر) اور اسامہ رضی اللہ عنہ نے اپنا جوڑا پہن لیا اور چلے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو ایسی نگاہ سے دیکھا کہ ان کو معلوم ہو گیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ناراض ہیں۔ انہوں نے عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کیا دیکھتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہی نے تو یہ جوڑا مجھے بھیجا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''میں نے اس لیے نہیں بھیجا کہ تو خود پہنے

اللّٰهِ ﷺ! مَا تَنْظُرُ اِلَیَّ فَاَنْتَ بَعَثْتَ اِلَیَّ بِهَا فَقَالَ: ((اِنِّی لَمْ اَبْعَثْ اِلَیْكَ لِتَلْبَسَهَا وَلٰكِنِّی بَعَثْتُ بِهَا [اِلَیْكَ] لِتُشَقِّقَهَا خُمُرًا بَیْنَ نِسَآئِكَ)).

بلکہ اس لیے بھیجا کہ پھاڑ کر اپنی عورتوں کے سر بند ھن بنا دے۔"

○ ○ ○ ○

(٥٤٠٤) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ: وَجَدَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ حُلَّةً مِنْ اِسْتَبْرَقٍ تُبَاعُ فِی السُّوْقِ فَاَخَذَهَا فَاَتٰی بِهَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! ابْتَعْ هٰذِهٖ فَتَجَمَّلْ بِهَا لِلْعِیْدِ وَالْوَفْدِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ((اِنَّمَا هٰذِهٖ لِبَاسُ مَنْ لَّا خَلَاقَ لَهٗ)) قَالَ: فَلَبِثَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ مَاشَآءَ اللّٰهُ ثُمَّ اَرْسَلَ اِلَیْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِجُبَّةِ دِیْبَاجٍ فَاَقْبَلَ بِهَا عُمَرُ رضی اللہ عنہ حَتّٰی اَتٰی بِهَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ: ((قُلْتَ اِنَّمَا هٰذِهٖ لِبَاسُ مَنْ لَّاخَلَاقَ لَهٗ)) اَوْقُلْتَ: ((اِنَّمَا یَلْبَسُ مَنْ لَّاخَلَاقَ لَهٗ)) ثُمَّ اَرْسَلْتَ اِلَیَّ بِهٰذِهٖ؟ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((تَبِیْعُهَا وَتُصِیْبُ بِهَا حَاجَتَكَ)).

[ابوداود: ۱۰۷۷، ۴۰۴۱؛ نسائی: ۱۵۵۹]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے استبرق کا ایک جوڑا دیکھا جو بازار میں تھا، انہوں نے اس کو لے لیا اور رسول اللہ ﷺ کے پاس لے کر آئے اور عرض کیا اس کو خرید لیجیے عید میں پہننے کے لیے اور جس وقت باہر والوں کے گروہ آئیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "یہ تو اس کا لباس ہے جس کا آخرت میں حصہ نہیں۔" پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ جتنا اللہ تعالیٰ کو منظور تھا ٹھہرے رہے اس کے بعد رسول اللہ ﷺ نے ان کے پاس ایک جبہ بھیجا دیباج کا (استبرق اور دیباج دونوں ریشمی کپڑے ہیں) حضرت عمر رضی اللہ عنہ اس کو لے کر آئے رسول اللہ ﷺ کے پاس اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے تو فرمایا تھا: "یہ اس کا لباس ہے جس کا آخرت میں حصہ نہیں ہے۔" پھر آپ ﷺ نے مجھے کیسے بھیجا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "تو اس کو بیچ ڈال اور اس کی قیمت کام میں لا۔"

○ ○ ○ ○

(٥٤٠٥) عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ.

[راجع: ٥٤٠٤]

ابن شہاب سے اسی سند کے ساتھ مذکورہ حدیث کی طرح روایت مروی ہے۔

(٥٤٠٦) عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ عُمَرَ رضی اللہ عنہ رَاٰی عَلٰی رَجُلٍ مِّنْ عُطَارِدٍ قَبَآءً مِنْ دِیْبَاجٍ اَوْحَرِیْرٍ فَقَالَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ: لَوِاشْتَرَیْتَهٗ فَقَالَ: ((اِنَّمَا یَلْبَسُ هٰذَا مَنْ لَّاخَلَاقَ لَهٗ)) فَاُهْدِیَ اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ حُلَّةٌ سِیَرَاءُ فَاَرْسَلَ بِهَا اِلَیَّ قَالَ: قُلْتُ: اَرْسَلْتَ بِهَا اِلَیَّ وَقَدْ سَمِعْتُكَ قُلْتَ فِیْهَا مَا قُلْتَ؟ قَالَ:

ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک شخص کو عطارد کی اولاد میں سے قبا پہنے دیکھا دیباج کا یا حریر کا تو رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا، آپ ﷺ اس کو خرید لیجیے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "یہ وہ پہنے گا جس کا آخرت میں حصہ نہیں۔" پھر رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک ریشمی جوڑا تحفہ میں آیا۔ آپ ﷺ نے اس کو میرے پاس بھیج دیا۔ میں نے عرض کیا، یہ جوڑا آپ ﷺ نے مجھے بھیجا اور میں تو سن چکا ہوں جو آپ ﷺ نے اس کے باب میں فرمایا تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "میں

((اِنَّمَا بَعَثْتُ بِهَا اِلَيْكَ لِتَسْتَمْتِعَ بِهَا)).

[بخاری: ۲۱۰٤]

نے اس لیے بھیجا کہ تو اس سے فائدہ اٹھائے (بیچ کر)۔''

○ ○ ○ ○

(۵٤۰۷) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ عُمَرَ [بْنَ الْخَطَّابِ] رضی اللہ عنہ رَاٰى عَلٰى رَجُلٍ مِّنْ اٰلِ عُطَارِدٍ بِمِثْلِ حَدِيْثِ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ: ((اِنَّمَا بَعَثْتُ بِهَا اِلَيْكَ لِتَنْتَفِعَ بِهَا وَلَمْ اَبْعَثْ بِهَا اِلَيْكَ لِتَلْبَسَهَا)).

[راجع: ٥٤٠٦]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ ''میں نے تم کو اس لیے بھیجا کہ تم اس سے فائدہ اٹھاؤ اور اس لئے نہیں بھیجا کہ تم پہنو۔

○ ○ ○ ○

(۵٤۰۸) عَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِيْ اِسْحَاقَ قَالَ: قَالَ لِيْ سَالِمُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہما فِي الْاِسْتَبْرَقِ؟ قَالَ: قُلْتُ: مَاغَلُظَ مِنَ الدِّيْبَاجِ وَخَشُنَ مِنْهُ فَقَالَ: سَمِعْتُ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: رَاٰى عُمَرُ رضی اللہ عنہ عَلٰى رَجُلٍ حُلَّةً مِنْ اِسْتَبْرَقٍ فَاَتٰى بِهَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِهِمْ غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ: فَقَالَ: ((اِنَّمَا بَعَثْتُ بِهَا اِلَيْكَ لِتُصِيْبَ بِهَا مَالًا)).

[بخاری: ٦٠٨١؛ نسائی: ٥٣١٥]

یحییٰ بن ابی اسحاق نے کہا: مجھ سے سالم بن عبداللہ نے استبرق کے بارے میں پوچھا: میں نے کہا استبرق وہ سنگین دیباج ہے اور سخت۔ سالم نے کہا: میں نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے سنا' وہ کہتے تھے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک جوڑا استبرق کا دیکھا اس شخص پر تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لے آئے پھر بیان کیا ویسا ہی جیسے اوپر گزرا۔ اس میں یہ ہے کہ ''میں نے تجھے اس لیے بھیجا تھا کہ تو اس سے مال حاصل کرے۔''

○ ○ ○ ○

(۵٤۰۹) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ مَوْلٰى اَسْمَآءَ بِنْتِ اَبِيْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ وَكَانَ خَالَ وَلَدِ عَطَاءٍ قَالَ: اَرْسَلَتْنِيْ اَسْمَآءُ اِلٰى عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما فَقَالَتْ: بَلَغَنِيْ اَنَّكَ تُحَرِّمُ اَشْيَاءَ ثَلَاثَةً الْعَلَمَ فِي الثَّوْبِ وَمِيْثَرَةَ الْاُرْجُوَانِ وَصَوْمَ رَجَبٍ كُلِّهِ فَقَالَ لِيْ عَبْدُاللّٰهِ: اَمَّا مَاذَكَرْتَ مِنْ رَجَبٍ فَكَيْفَ بِمَنْ يَّصُوْمُ الْاَبَدَ. وَاَمَّا مَا ذَكَرْتَ مِنَ الْعَلَمِ فِي الثَّوْبِ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم يَقُوْلُ: ((اِنَّمَا يَلْبَسُ الْحَرِيْرَ مَنْ لَّا خَلَاقَ لَهُ)) فَخِفْتُ اَنْ يَّكُوْنَ الْعَلَمُ مِنْهُ وَاَمَّا

عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' جو مولیٰ تھا اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہ کا اور ماموں تھا عطاء کے لڑکے کا، اس نے کہا: مجھ کو اسماء نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے پاس بھیجا اور کہلایا کہ میں نے سنا ہے تم حرام کہتے ہو تین چیزوں کو: ایک تو کپڑے کو جس میں ریشمی نقش ہوں۔ دوسرے ارجوان (یعنی سرخ ڈھڈھاتا) زین پوش کو۔ تیسرے تمام رجب کے مہینے میں روزے رکھنے کو۔ تو عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا: رجب کے مہینے کے روزوں کو کون حرام کہے گا جو شخص ہمیشہ روزے رکھے گا (عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما ہمیشہ روزہ باستثناء عیدین اور ایام تشریق کے رکھتے تھے اور ان کا مذہب یہی ہے کہ صوم دھر مکروہ نہیں ہے) اور کپڑے کے ریشمی نقوشوں کا تو میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے سنا' وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا' آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے: ''حریر وہ پہنے گا جس کا آخرت میں حصہ نہیں۔'' تو مجھ ڈر ہوا کہ

مِيثَرَةُ الْاُرْجُوَانِ. فَهٰذِهٖ مِيثَرَةُ عَبْدِ اللّٰهِ فَاِذَا هِيَ اُرْجُوَانٌ. فَرَجَعْتُ اِلٰى اَسْمَاءَ رضی اللہ عنہا فَخَبَّرْتُهَا فَقَالَتْ: هٰذِهٖ جُبَّةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَاَخْرَجَتْ اِلَيَّ جُبَّةً طَيَالِسَةً كِسْرَوَانِيَّةً لَّهَا لِبْنَةُ دِيْبَاجٍ وَفَرْجَيْهَا مَكْفُوْفَيْنِ بِالدِّيْبَاجِ فَقَالَتْ: هٰذِهٖ كَانَتْ عِنْدَ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا حَتّٰى قُبِضَتْ فَلَمَّا قُبِضَتْ قَبَضْتُهَا وَكَانَ النَّبِيُّ ﷺ يَلْبَسُهَا فَنَحْنُ نَغْسِلُهَا لِلْمَرْضٰى لِنَسْتَشْفِيَ بِهَا.

[ابو داود: ٤٠٤٠؛ ترمذی: ٢٨١٧؛ ابن ماجہ: ٢٨١٩، ٣٥٩٤]

کہیں نقشی کپڑا بھی حریر نہ ہو اور ارجوانی زین پوش، تو خود عبداللہ رضی اللہ عنہ کا زین پوش ارجوانی ہے۔ یہ سب میں نے جا کر اسماء سے کہا۔ انہوں نے کہا: رسول اللہ ﷺ کا یہ جبہ موجود ہے، پھر انہوں نے ایک جبہ نکالا کالی چادروں کا ان کی کسروانی (منسوب ہے طرف کسریٰ کی یعنی بادشاہ فارس کی) جس کا گریبان دیباج کا تھا اور اس کے دامنوں پر سنجاف تھے دیباج کے) اسماء نے کہا: یہ جبہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس تھا ان کی وفات تک۔ جب وہ مر گئیں تو یہ جبہ میں نے لے لیا اور رسول اللہ ﷺ اس کو پہنا کرتے تھے اب ہم اس کو دھو کر اس کا پانی بیماروں کو پلاتے ہیں شفا کے لیے (سنجاف حریر یعنی ریشم کی چار انگل تک درست ہے اس سے زیادہ حرام ہے جیسے دوسری حدیث میں آتا ہے۔) (نووی رحمہ اللہ)

(٥٤١٠) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ رضی اللہ عنہ يَخْطُبُ يَقُوْلُ: اَلَا لَا تُلْبِسُوْا نِسَآءَ كُمُ الْحَرِيْرَ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تَلْبَسُوا الْحَرِيْرَ فَاِنَّهٗ مَنْ لَبِسَهٗ فِي الدُّنْيَا لَمْ يَلْبَسْهُ فِي الْاٰخِرَةِ)).

[بخاری: ٥٨٣٤؛ نسائی: ٥٣٢٠]

عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ خطبہ پڑھتے تھے اور کہتے تھے خبردار ہوا ے لوگو! مت پہناؤ اپنی عورتوں کو ریشمی کپڑے کیونکہ میں نے سنا ہے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے وہ کہتے تھے میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے آپ ﷺ فرماتے تھے: ''مت پہنو حریر کیونکہ جو کوئی دنیا میں پہنے گا وہ آخرت میں نہیں پہنے گا۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: یہ ابن الزبیر رضی اللہ عنہ کا مذہب ہے۔ اس کے بعد اجماع ہو گیا کہ ریشمی کپڑا عورتوں کے لیے درست ہے اور حدیث مشہور میں ہے کہ سونا اور حریر حرام ہے میری امت کے مردوں پر اور حلال ہے عورتوں کے لیے۔ انتہٰی مختصراً۔

(٥٤١١) عَنْ اَبِيْ عُثْمَانَ قَالَ: كَتَبَ اِلَيْنَا عُمَرُ وَنَحْنُ بِاَذْرَبِيْجَانَ يَا عُتْبَةَ بْنَ فَرْقَدٍ! اِنَّهٗ لَيْسَ مِنْ كَدِّكَ وَلَا مِنْ كَدِّ اَبِيْكَ وَلَا مِنْ كَدِّ اُمِّكَ فَاَشْبِعِ الْمُسْلِمِيْنَ فِيْ رِحَالِهِمْ بِمَا تَشْبَعُ مِنْهُ فِيْ رَحْلِكَ وَاِيَّاكُمْ وَالتَّنَعُّمَ وَزِيَّ اَهْلِ الشِّرْكِ وَلَبُوْسَ الْحَرِيْرِ فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنْ لَبُوْسِ الْحَرِيْرِ قَالَ اِلَّا هٰكَذَا وَرَفَعَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِصْبَعَيْهِ الْوُسْطٰى وَالسَّبَابَةَ وَضَمَّهُمَا قَالَ زُهَيْرٌ: قَالَ عَاصِمٌ: هُوَ فِي الْكِتَابِ وَرَفَعَ زُهَيْرٌ اِصْبَعَيْهِ.

ابو عثمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ہم کو لکھا ہم آذربائیجان میں تھے (وہ ایک ملک ہے ایران میں) اے عتبہ بن فرقد! یہ جو مال تیرے پاس ہے نہ تیرا کمایا ہوا ہے نہ تیرے باپ کا نہ تیری ماں کا تو سیر کر مسلمانوں کو ان کے ٹھکانوں میں جیسے تو سیر ہوتا ہے اپنے ٹھکانے میں (یعنی بغیر طلب کے ان کو پہنچا دے) اور بچو تم عیش کرنے سے اور مشرکوں کی وضع سے اور ریشمی کپڑا پہننے سے مگر اتنا اور اٹھایا رسول اللہ ﷺ نے اپنی بیچ کی انگلی اور کلمہ کی انگلی کو اور ملا لیا ان کو۔ (یعنی دو انگل حریر اگر حاشیہ میں یا اور کہیں لگا ہو تو درست ہے)

[بخاری: ٥٨٢٨، ٥٨٢٩، ٥٨٣٠؛ ابوداود: ٤٠٤٢؛ نسائی: ٥٤٠٤؛ ابن ماجه: ٢٨٢٠، ٣٥٩٣]

○ ○ ○ ○

(٥٤١٢) عَنْ عَاصِمٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ فِي الْحَرِيْرِ بِمِثْلِهِ. [راجع:٥٤١١]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٤١٣) عَنْ اَبِيْ عُثْمَانَ قَالَ: كُنَّا مَعَ عُتْبَةَ ابْنِ فَرْقَدٍ فَجَآءَ نَا كِتَابُ عُمَرَ ﷺ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ ((لَا يَلْبَسُ الْحَرِيْرَ اِلَّا مَنْ لَيْسَ لَهُ مِنْهُ شَيْءٌ فِي الْآخِرَةِ اِلَّا هٰكَذَا)) قَالَ اَبُوْ عُثْمَانَ بِاِصْبَعَيْهِ اللَّتَيْنِ تَلِيَانِ الْاِبْهَامَ فَرُئِيْتُهُمَا اَزْرَارَ الطَّيَالِسَةِ حَتّٰى رَاَيْتُ الطَّيَالِسَةَ.

[راجع: ٥٤١١]

ابوعثمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم عتبہ بن فرقد کے پاس تھے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا فرمان آیا اس میں لکھا تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”نہیں پہنے گا حریر مگر وہ شخص جس کو آخرت میں کچھ ملنے والا نہیں مگر اتنا درست ہے۔“ اور ابوعثمان رضی اللہ عنہ نے بتلایا اپنی دونوں انگلیوں سے جو انگوٹھے کے پاس ہیں جتنے گھنڈیاں ہوتی ہے طیالسہ کی پھر میں نے طیالسہ کو دیکھا۔ (طیالسہ جمع ہے طیلسان کی اور وہ سیاہ چادریں ہیں عرب کی)

○ ○ ○ ○

(٥٤١٤) عَنْ اَبِيْ عُثْمَانَ ﷺ قَالَ: كُنَّا مَعَ عُتْبَةَ بْنِ فَرْقَدٍ بِمِثْلِ حَدِيْثِ جَرِيْرٍ.

[راجع: ٥٤١١]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٤١٥) عَنْ اَبِيْ عُثْمَانَ النَّهْدِيِّ قَالَ: جَآءَ نَا كِتَابُ عُمَرَ ﷺ وَنَحْنُ بِاَذْرَبِيْجَانَ مَعَ عُتْبَةَ ابْنِ فَرْقَدٍ اَوْ بِالشَّامِ اَمَّا بَعْدُ! اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنِ الْحَرِيْرِ اِلَّا هٰكَذَا اِصْبَعَيْنِ۔ قَالَ اَبُوْ عُثْمَانَ: فَمَا عَتَّمْنَا اَنَّهُ يَعْنِي الْاَعْلَامَ.

[راجع: ٥٤١١]

ابوعثمان نہدی سے روایت ہے، ہمارے پاس حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی کتاب آئی اور ہم آذربائیجان میں تھے عتبہ بن فرقد کے ساتھ یا شام میں تھے اس میں یہ لکھا تھا امابعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا ہے حریر سے مگر اتنا دو انگل کے برابر۔ تو ہم نے دیر نہیں کی سمجھنے میں کہ مراد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نقش ہیں۔

○ ○ ○ ○

(٥٤١٦) عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ وَلَمْ يَذْكُرْ قَوْلَ اَبِيْ عُثْمَانَ. [راجع:٥٤١١]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٤١٧) عَنْ سُوَيْدِ بْنِ غَفَلَةَ اَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ ﷺ خَطَبَ بِالْجَابِيَةِ فَقَالَ: نَهٰى نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ عَنْ لُبْسِ الْحَرِيْرِ اِلَّا مَوْضِعَ اِصْبَعَيْنِ اَوْ ثَلَاثٍ اَوْ اَرْبَعٍ. [ترمذی:١٧٢١]

سوید بن غفلہ سے روایت ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے خطبہ پڑھا جابیہ میں (ایک مقام ہے) تو کہا: منع فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حریر پہننے سے مگر دو انگل یا تین یا چار انگل کے برابر۔

○ ○ ○ ○

(٥٤١٨) عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ.

[راجع: ٥٤١٧]

قتادہ سے اس سند کے ساتھ اسی طرح مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٤١٩) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: لَبِسَ النَّبِيُّ ﷺ يَوْمًا قَبَاءً مِّنْ دِيْبَاجٍ أُهْدِيَ لَهُ ثُمَّ أَوْشَكَ أَنْ يَنْزِعَهُ فَأَرْسَلَ بِهِ إِلَى عُمَرَ ابْنِ الْخَطَّابِ فَقِيْلَ [لَهُ] قَدْ أَوْشَكْتَ مَا نَزَعْتَهُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! فَقَالَ: ((نَهَانِيْ عَنْهُ جِبْرِيْلُ)) عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ فَجَاءَهُ عُمَرُ ﷺ يَبْكِيْ فَقَالَ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! كَرِهْتَ أَمْرًا وَأَعْطَيْتَنِيْهِ فَمَالِيْ؟ فَقَالَ: ((إِنِّيْ لَمْ أُعْطِكَهُ لِتَلْبَسَهُ إِنَّمَا أَعْطَيْتُكَ تَبِيْعُهُ)) فَبَاعَهُ بِأَلْفَيْ دِرْهَمٍ.

[نسائی:٥٣١٨]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے ایک روز دیباج کی قبا پہنی جو تحفہ میں آئی تھی آپ ﷺ کے پاس۔ پھر آپ ﷺ نے اسی وقت نکال ڈالی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو بھیج دی۔ لوگوں نے کہا: آپ نے یہ نکال ڈالی یارسول اللہ ﷺ۔ آپ ﷺ نے فرمایا: جبرائیل نے مجھ کو منع کیا۔'' یہ سن کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ روتے ہوئے آپ ﷺ کے پاس آئے اور کہنے لگے: یارسول اللہ ﷺ! جس چیز کو آپ ﷺ نے ناپسند کیا مجھ کو دی۔ میرا کیا حال ہوگا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں نے تم کو پہننے کو نہیں دی۔ میں نے اس لیے دی کہ تم اس کو بیچ ڈالو۔'' پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے دو ہزار درہم کو بیچ دی۔



(٥٤٢٠) عَنْ عَلِيٍّ ﷺ قَالَ: أُهْدِيَتْ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ حُلَّةُ سِيَرَاءَ فَبَعَثَ بِهَا إِلَيَّ فَلَبِسْتُهَا فَعَرَفْتُ الْغَضَبَ فِيْ وَجْهِهِ فَقَالَ: ((إِنِّيْ لَمْ أَبْعَثْ بِهَا إِلَيْكَ لِتَلْبَسَهَا إِنَّمَا بَعَثْتُ بِهَا إِلَيْكَ لِتُشَقِّقَهَا خُمُرًا بَيْنَ النِّسَاءِ)).

[ابوداود: ٤٠٤٣؛ نسائی: ٥٣١٣]

حضرت امیر المومنین علی مرتضی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک ریشمی جوڑا آیا۔ آپ ﷺ نے وہ مجھے بھیج دیا۔ میں نے اس کو پہنا تو رسول اللہ ﷺ کو غصہ آیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں نے تجھے اس لیے نہیں بھیجا کہ تو پہنے بلکہ اس لیے بھیجا ہے کہ پھاڑ کر اپنی عورتوں کے سربندھن بنادے۔''



(٥٤٢١) عَنْ أَبِيْ عَوْنٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ فِيْ حَدِيْثِ مُعَاذٍ فَأَمَرَنِيْ فَأَطَرْتُهَا بَيْنَ نِسَائِيْ وَفِيْ حَدِيْثِ مُحَمَّدِ بْنِ جَعْفَرٍ: فَأَطَرْتُهَا بَيْنَ نِسَائِيْ وَلَمْ يَذْكُرْ: فَأَمَرَنِيْ. [راجع:٥٤٢٠]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔



(٥٤٢٢) عَنْ عَلِيٍّ ﷺ أَنَّ أُكَيْدِرَ دُوْمَةَ أَهْدَى إِلَى النَّبِيِّ ﷺ ثَوْبَ حَرِيْرٍ فَأَعْطَاهُ عَلِيًّا ﷺ فَقَالَ: ((شَقِّقْهُ خُمُرًا بَيْنَ الْفَوَاطِمِ)) وَقَالَ أَبُوْبَكْرٍ وَأَبُوْ كُرَيْبٍ: بَيْنَ النِّسْوَةِ.

[راجع: ٥٤٢٠]

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک روز دومہ کے بادشاہ نے رسول اللہ ﷺ کو ایک تحفہ ریشمی کپڑے کا بھیجا۔ آپ ﷺ نے وہ مجھ کو دے دیا اور فرمایا: ''اس کو پھاڑ کر سربندھن بنادے تینوں فاطمہ کے۔'' (ایک فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا، رسول اللہ ﷺ کی عالی شان صاحبزادی، دوسری فاطمہ رضی اللہ عنہا بنت اسد حضرت علی رضی اللہ عنہ کی والدہ، تیسری فاطمہ بنت حمزہ رضی اللہ عنہ ان سب سے اللہ راضی ہو اور ہمارا حشر ان کے غلاموں میں کرے)



**فائدہ:** دومہ ایک شہر تھا مدینہ سے تیرہ منزل پر وہاں کے حاکم اکیدر کہتے تھے وہ حضرت ﷺ سے اعتقاد رکھتا تھا لیکن اختلاف ہے کہ وہ نصرانی مرا یا مسلمان ہو کر۔ اور صحیح یہ ہے کہ وہ کافر مرا۔ اور خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے اس کو قتل کیا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت میں۔

(٥٤٢٣) عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَسَانِي رَسُولُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم حُلَّةَ سِيَرَاءَ فَخَرَجْتُ فِيهَا فَرَأَيْتُ الْغَضَبَ فِي وَجْهِهِ قَالَ: فَشَقَقْتُهَا بَيْنَ نِسَائِي. [بخاري: ٢٦١٤، ٥٣٦٦، ٥٨٤٠]

امیر المومنین اسد اللہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک ریشمی جوڑا مجھے دیا، میں اسے پہن کر نکلا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو غصہ میں پایا پھر میں نے اس کو پھاڑ کر عورتوں کو دے دیا۔

○ ○ ○ ○

(٥٤٢٤) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: بَعَثَ رَسُولُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم إِلَى عُمَرَ بِجُبَّةِ سُنْدُسٍ فَقَالَ عُمَرُ: بَعَثْتَ بِهَا إِلَيَّ وَقَدْ قُلْتَ فِيهَا مَا قُلْتَ؟ قَالَ: ((إِنِّي لَمْ أَبْعَثْ بِهَا إِلَيْكَ لِتَلْبَسَهَا وَإِنَّمَا بَعَثْتُ بِهَا إِلَيْكَ لِتَنْتَفِعَ بِثَمَنِهَا)).

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو ایک جبہ بھیجا سندس کا (جو ایک ریشمی کپڑا ہے) حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو یہ بھیجا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایسا ایسا فرما چکے ہیں اس کے باب میں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "میں نے تم کو پہننے کے لیے نہیں بھیجا بلکہ اس لیے کہ تم اس کو بیچ کر فائدہ اٹھاؤ۔"

(٥٤٢٥) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((مَنْ لَبِسَ الْحَرِيرَ فِي الدُّنْيَا لَمْ يَلْبَسْهُ فِي الْآخِرَةِ)). [ابن ماجه: ٣٥٨٨]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "جو دنیا میں حریر پہنے گا وہ آخرت میں نہیں پہنے گا"

○ ○ ○ ○

(٥٤٢٦) عَنْ أَبِي أُمَامَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((مَنْ لَبِسَ الْحَرِيرَ فِي الدُّنْيَا لَمْ يَلْبَسْهُ فِي الْآخِرَةِ)).

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٤٢٧) عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: أُهْدِيَ لِرَسُولِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَرُّوجُ حَرِيرٍ فَلَبِسَهُ ثُمَّ صَلَّى فِيهِ ثُمَّ انْصَرَفَ فَنَزَعَهُ نَزْعًا شَدِيدًا كَالْكَارِهِ لَهُ ثُمَّ قَالَ: ((لَا يَنْبَغِي هٰذَا لِلْمُتَّقِينَ)).

[بخاري: ٣٧٥، ٥٨٠١؛ نسائي: ٧٦٩]

عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ایک قبا آئی حریر کی تحفہ میں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو پہنا اور نماز پڑھی اس میں اور پھر نماز سے فارغ ہو کر اس کو زور سے اتارا جیسے برا جانتے ہیں اس کو۔ پھر فرمایا: "یہ پرہیز گاروں کے لائق نہیں ہے۔"

○ ○ ○ ○

(٥٤٢٨) عَنْ يَزِيدَ بْنِ أَبِي حَبِيبٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ. [راجع: ٥٤٢٧]

یزید بن حبیب اس سند کے ساتھ روایت بیان کرتے ہیں۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ إِبَاحَةِ لُبْسِ الْحَرِيرِ لِلرَّجُلِ إِذَا كَانَ بِهِ حِكَّةٌ أَوْ نَحْوُهَا.

## باب: مرد کو حریر پہننا خارش وغیرہ کسی عذر سے درست ہے۔

(٥٤٢٩) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم رَخَّصَ لِعَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ وَلِلزُّبَيْرِ بْنِ الْعَوَّامِ رضی اللہ عنہما فِي الْقُمُصِ الْحَرِيرِ

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رخصت دی عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کو اور زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ کو حریر کی قمیص پہننے کی سفر میں۔ اس وجہ سے کہ ان کو خارش ہو گئی تھی یا اور کچھ مرض تھا۔

فِی السَّفَرِ مِنْ حِكَّةٍ كَانَتْ بِهِمَا اَوْوَجَعٍ كَانَ بِهِمَا. [بخاری: ۲۹۱۹؛ ابو داود:۴۰۵۶؛ نسائی:۵۳۲۵، ۵۳۲۶؛ ابن ماجه:۳۵۹۲]

○ ○ ○ ○

(۵۴۳۰) عَنْ سَعِيْدٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرْ: فِی السَّفَرِ. [راجع:۵۴۲۹]

ترجمہ وہی جواوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(۵۴۳۱) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: رَخَّصَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم اَوْرُخِّصَ لِلزُّبَيْرِ بْنِ الْعَوَّامِ وَعَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ فِی لُبْسِ الْحَرِيْرِ لِحِكَّةٍ كَانَتْ بِهِمَا.

[بخاری: ۲۹۲۱، ۲۹۲۲، ۵۸۳۹]

ترجمہ وہی جواوپر گزرااس میں صرف خارش کا ذکر ہے۔

○ ○ ○ ○

(۵۴۳۲) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ.

[راجع: ۵۴۳۱]

ترجمہ وہی ہے جواوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(۵۴۳۳) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ عَبْدَالرَّحْمٰنِ بْنَ عَوْفٍ وَّالزُّبَيْرَ بْنَ الْعَوَّامِ رضی اللہ عنہما شَكَوْا اِلَى النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم الْقَمْلَ فَرَخَّصَ لَهُمَا فِی قُمُصِ الْحَرِيْرِ فِی غَزَاةٍ لَّهُمَا.

[بخاری: ۲۹۲۰؛ ترمذی: ۱۷۲۲]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ اور زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ نے شکایت کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جوؤں کی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں کو اجازت دی حریر کی قمیض پہننے کی جہاد کے سفر میں۔

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: امام شافعی رحمہ اللہ کا یہی قول ہے کہ عذر سے حریر پہننا درست ہے۔ مالک رحمہ اللہ کے نزدیک درست نہیں ہے اور یہ حدیث ان پر حجت ہے۔

## بَابُ النَّهْيِ عَنْ لُّبْسِ الرَّجُلِ الثَّوْبَ الْمُعَصْفَرَ.

## باب: کسم کا رنگ مرد کے لیے درست نہیں ہے۔

(۵۴۳۴) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رضی اللہ عنہ قَالَ: رَاٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم عَلَیَّ ثَوْبَيْنِ مُعَصْفَرَيْنِ فَقَالَ: ((اِنَّ هٰذِهٖ مِنْ ثِيَابِ الْكُفَّارِ فَلَا تَلْبَسْهَا)). [نسائی:۵۳۳۱]

عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو دیکھا کسم کے رنگ کے دو کپڑے پہنے ہوئے تو فرمایا: ''یہ کافروں کے کپڑے ہیں ان کو مت پہنو۔''

○ ○ ○ ○

(۵۴۳۵) عَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِیْ كَثِيْرٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ: عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ. [راجع: ۵۴۳۴]

ترجمہ وہی جواوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٤٣٦) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو رضی اللہ عنہ قَالَ: رَأَى النَّبِيُّ ﷺ عَلَيَّ ثَوْبَيْنِ مُعَصْفَرَيْنِ فَقَالَ: ((أَ [أُمُّكَ] أَمَرَتْكَ بِهٰذَا؟)) قُلْتُ: أَغْسِلُهُمَا قَالَ: ((بَلْ أَحْرِقْهُمَا)). [نسائی: ٥٣٣٢]

عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے میرے اوپر کسم میں رنگے ہوئے دو کپڑے دیکھے تو فرمایا: ''تیری ماں نے تجھے ایسا حکم دیا ہے۔'' میں نے کہا میں ان کو دھوڈالتا ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''جلا دے ان کو۔''

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا علما نے اختلاف کیا ہے کسم میں رنگے ہوئے کپڑوں میں تو جمہور علما ان کا پہننا مباح کہتے ہیں اور شافعی اور ابوحنیفہ اور مالک رحمہم اللہ کا یہی قول ہے اور بعض نے مکروہ تنزیہی کہا ہے لیکن شافعی رحمہ اللہ کو یہ حدیثیں شاید نہیں پہنچیں ورنہ وہ منع کرتے اور بیہقی رحمہ اللہ نے باسناد صحیح شافعی رحمہ اللہ سے روایت کیا ہے کہ جب حدیث میرے قول کے خلاف پاؤ تو حدیث پر عمل کر دوہی میرا مذہب ہے اور میرا قول چھوڑ دو۔ (انتہیٰ مختصراً)۔

(٥٤٣٧) عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنْ لُبْسِ الْقَسِّيِّ وَالْمُعَصْفَرِ وَعَنْ تَخَتُّمِ الذَّهَبِ وَعَنْ قِرَاءَةِ الْقُرْآنِ فِي الرُّكُوْعِ. [راجع:١٠٧٦]

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، منع کیا مجھ کو رسول اللہ ﷺ نے قسی (ایک ریشمی کپڑا ہے) اور کسم میں رنگا ہوا کپڑا پہننے سے اور سونے کی انگوٹھی پہننے سے اور رکوع میں قرآن پڑھنے سے۔

○ ○ ○ ○

(٥٤٣٨) عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: نَهَانِي النَّبِيُّ ﷺ عَنْ قِرَاءَةِ الْقُرْآنِ وَأَنَا رَاكِعٌ وَعَنْ لُبْسِ الذَّهَبِ وَالْمُعَصْفَرِ. [راجع: ١٠٧٦]

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، منع کیا مجھ کو رسول اللہ ﷺ نے رکوع میں قرآن مجید پڑھنے سے اور سونا اور کسم میں رنگا ہوا کپڑا پہننے سے۔

○ ○ ○ ○

(٥٤٣٩) عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: نَهَانِي رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ التَّخَتُّمِ بِالذَّهَبِ وَعَنْ لِبَاسِ الْقَسِّيِّ وَعَنِ الْقِرَاءَةِ فِي الرُّكُوْعِ وَالسُّجُوْدِ وَعَنْ لِبَاسِ الْمُعَصْفَرِ. [راجع: ١٠٧٦]

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، منع کیا مجھ کو رسول اللہ ﷺ نے سونے کی انگوٹھی پہننے سے اور قسی پہننے سے اور رکوع یا سجدے میں قراءت کرنے سے اور کسم کا رنگ پہننے سے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ فَضْلِ لِبَاسِ الثِّيَابِ الْحِبَرَةِ .

## باب: یمن کی چادروں کی فضیلت۔

(٥٤٤٠) عَنْ قَتَادَةَ قَالَ: قُلْنَا لِأَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ أَيُّ اللِّبَاسِ كَانَ أَحَبَّ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ أَوْ أَعْجَبَ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: الْحِبَرَةُ. [بخاری: ٥٨١٢؛ ابوداود: ٤٠٦٠]

قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم نے انس رضی اللہ عنہ سے کہا: رسول اللہ ﷺ کو کون سا کپڑا پسند تھا؟ انہوں نے کہا یمن کی چادر۔ (جو کاڑی دار مخطط ہوتی ہے۔ واقعہ میں یہ کپڑا نہایت مضبوط، عمدہ اور ثقہ ہوتا ہے)

○ ○ ○ ○

(٥٤٤١) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ أَحَبَّ الثِّيَابِ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ الْحِبَرَةُ. [بخاری: ٥٨١٣؛ ترمذی: ١٧٨٧؛ نسائی: ٥٣٣٠]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ التَّوَاضُعِ فِي اللِّبَاسِ وَالْاِقْتِصَارِ عَلَى الْغَلِيْظِ مِنْهُ وَالْيَسِيْرِ فِي اللِّبَاسِ وَالْفِرَاشِ وَغَيْرِهِمَا وَجَوَازِ لُبْسِ الثَّوْبِ الشَّعْرِ وَمَا فِيْهِ اَعْلَامٌ .

**باب:** لباس میں تواضع اختیار کرنے اور سادہ اور موٹا کپڑا پہننے کے بیان میں۔

(٥٤٤٢) عَنْ اَبِيْ بُرْدَةَ رضي الله عنه قَالَ: دَخَلْتُ عَلَى عَائِشَةَ رضي الله عنها فَاَخْرَجَتْ اِلَيْنَا اِزَارًا غَلِيْظًا مِمَّا يُصْنَعُ بِالْيَمَنِ وَكِسَاءً مِنَ الَّتِيْ يُسَمُّوْنَهَا الْمُلَبَّدَةَ قَالَ : فَاَقْسَمَتْ بِاللّٰهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قُبِضَ فِيْ هٰذَيْنِ الثَّوْبَيْنِ .

[بخاری: ٣١٠٨، ٥٨١٨؛ ابوداود: ٤٠٣٦؛ ترمذی: ١٧٣٣؛ ابن ماجه: ٣٥٥١]

ابو بردہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس گیا انہوں نے ایک موٹا تہبند نکالا جو یمن میں بنتا ہے اور ایک کمبل جس کو ملبدہ کہتے ہیں پھر قسم کھائی اللہ کی کہ رسول اللہ ﷺ کی وفات ان دونوں کپڑوں میں ہوئی۔



(٥٤٤٣) عَنْ اَبِيْ بُرْدَةَ رضي الله عنه قَالَ: اَخْرَجَتْ اِلَيْنَا عَائِشَةُ رضي الله عنها اِزَارًا وَكِسَاءً مُلَبَّدًا فَقَالَتْ: فِيْ هٰذَا قُبِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ ابْنُ حَاتِمٍ فِيْ حَدِيْثِهِ : اِزَارًا غَلِيْظًا. [راجع: ٥٤٤٢]

ابو بردہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے میرے سامنے ایک تہبند اور ایک کمبل پیوند لگا ہوا نکالا اور کہا کہ رسول اللہ ﷺ کی وفات انہی کپڑوں میں ہوئی۔



(٥٤٤٤) عَنْ اَيُّوْبَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ وَقَالَ : اِزَارًا غَلِيْظًا. [راجع: ٥٤٤٢]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں موٹا تہبند مذکور ہے۔



(٥٤٤٥) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: خَرَجَ النَّبِيُّ ﷺ ذَاتَ غَدَاةٍ وَعَلَيْهِ مِرْطٌ مُرَحَّلٌ مِنْ شَعْرٍ اَسْوَدَ. [ابوداود: ٤٠٣٢؛ ترمذی: ٢٨١٣؛ وانظر فی مسلم: ٦٢٦١]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ ایک صبح کو نکلے اور آپ ﷺ ایک کمبل اوڑھے تھے جس پر پالان کی تصویریں بنی ہوئی تھیں کالے بالوں کی۔



(٥٤٤٦) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ : كَانَ وِسَادَةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ الَّذِيْ يَتَّكِئُ عَلَيْهَا مِنْ اَدَمٍ حَشْوُهُ لِيْفٌ. [ترمذی: ٢٤٦٩]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کا تکیہ چمڑے کا تھا اس کے اندر کھجور کی چھال بھری تھی۔



(٥٤٤٧) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ : اِنَّمَا كَانَ فِرَاشُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ الَّذِيْ يَنَامُ عَلَيْهِ اَدَمًا حَشْوُهُ لِيْفٌ. [ترمذی: ١٧٦١]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ کا بچھونا جس پر آپ ﷺ سوتے تھے چمڑے کا تھا اس کے اندر کھجور کی چھال بھری تھی۔

(٥٤٤٨) عَنْ هِشَامٍ [بْنِ عُرْوَةَ] بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَا: ضِجَاعُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَفِىْ حَدِيْثِ اَبِىْ مُعَاوِيَةَ : يَنَامُ عَلَيْهِ. [ابوداود: ٤١٤٦؛ ابن ماجه: ٤١٥١]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ جَوَازِ اتِّخَاذِ الْاَنْمَاطِ

## باب: قالین یا سوزینوں کے جواز کا بیان۔

(٥٤٤٩) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ لِىْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَمَّا تَزَوَّجْتُ: ((اتَّخَذْتَ اَنْمَاطًا)) قُلْتُ : وَاَنّٰى لَنَا اَنْمَاطٌ؟ قَالَ: ((اَمَا اِنَّهَا سَتَكُوْنُ)). [بخاری: ٥١٦١؛ ابوداود: ٤١٤٥؛ نسائی: ٣٣٨٦]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جب میں نے نکاح کیا تو رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے فرمایا: ”تو نے قالین بنائے ہیں۔“ میں نے کہا: ہمارے پاس قالین کہاں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اب قریب ہوں گی۔“ (جب ملک فتح ہوں گے اور مسلمان مالدار ہو جائیں گے۔) پھر ایسا ہی ہوا یہ آپ ﷺ کا معجزہ ہے)۔

(٥٤٥٠) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَمَّا تَزَوَّجْتُ قَالَ لِىْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اتَّخَذْتَ اَنْمَاطًا؟)) قُلْتُ وَاَنّٰى لَنَا اَنْمَاطٌ؟ قَالَ: ((اَمَا اِنَّهَا سَتَكُوْنُ)) قَالَ جَابِرٌ: وَعِنْدَ امْرَاَتِىْ نَمَطٌ فَاَنَا اَقُوْلُ: نَحِّيْهِ عَنِّىْ وَتَقُوْلُ: قَدْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّهَا سَتَكُوْنُ)). [بخاری: ٢٦٣١؛ ترمذی: ٢٧٧٤]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جب میں نے نکاح کیا تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”تیرے پاس قالین ہیں۔“ میں نے کہا: ہمارے پاس قالین کہاں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اب ہو جائیں گے۔“ جابر رضی اللہ عنہ نے کہا: میری بی بی کے پاس ایک قالین ہے میں کہتا ہوں دور کر اس کو اور وہ کہتی ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”اب قالین ہوں گی۔“ (تو جابر رضی اللہ عنہ اس کو دور کرتے تھے مکروہ جان کر کیونکہ وہ زینت ہے دنیا کی)۔

(٥٤٥١) عَنْ سُفْيَانَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَزَادَ: فَاَدَعُهَا. [راجع: ٥٤٥٠]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ كَرَاهَةِ مَازَادَ عَلَى الْحَاجَةِ مِنَ الْفِرَاشِ وَاللِّبَاسِ .

## باب: حاجت سے زیادہ بچھونے اور لباس بنانا مکروہ ہے۔

(٥٤٥٢) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَهُ: ((فِرَاشٌ لِلرَّجُلِ وَفِرَاشٌ لِامْرَاَتِهٖ وَالثَّالِثُ لِلضَّيْفِ وَالرَّابِعُ لِلشَّيْطَانِ)). [ابوداود: ٤١٤٢؛ نسائی: ٣٣٨٥]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ان سے ایک بچھونا آدمی کے لیے چاہیے اور ایک بچھونا اس کی بیوی کے لیے اور ایک بچھونا مہمان کے لیے اور چوتھا شیطان کا ہوگا۔“

**فائدہ:** یعنی بے ضرورت بچھونے خالی بچھے رہیں گے صرف زینت کے لیے تو شیطان ان پر جلوس کرے گا۔ مقصد حدیث کا یہ ہے کہ ضرورت سے زیادہ دنیا کا سامان جمع کرنا مکروہ ہے اور جو بہ قصد کبر اور فخر ہو تو حرام ہے۔

## بَابُ تَحْرِيمِ جَرِّ الثَّوْبِ خُيَلَاءَ وَبَيَانِ حَدِّ مَا يَجُوزُ إِرْخَاؤُهُ إِلَيْهِ وَمَا يُسْتَحَبُّ.

## باب: غرور سے (ٹخنوں سے نیچے) کپڑا لٹکانے کی حرمت کے بیان میں اور اس کا بیان کہ کہاں تک کپڑا لٹکانا مستحب ہے۔

(٥٤٥٣) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا يَنْظُرُ اللّٰهُ تَعَالٰى إِلٰى مَنْ جَرَّ ثَوْبَهُ خُيَلَاءَ)). [بخاري: ٥٧٨٣، ٥٧٩١؛ ترمذي: ١٧٣١]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”نہیں دیکھے گا اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس شخص کی طرف جو اپنا کپڑا زمین پر کھینچے گا غرور سے۔“

(٥٤٥٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ مَالِكٍ وَزَادَ فِيْهِ: ((يَوْمَ الْقِيٰمَةِ)). [بخاري: ٥٧٩١؛ ترمذي: ١٧٣١؛ نسائي: ٥٣٤٢؛ ابن ماجه: ٣٥٦٩]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٤٥٥) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: ((اِنَّ الَّذِيْ يَجُرُّ ثِيَابَهُ مِنَ الْخُيَلَاءِ لَا يَنْظُرُ اللّٰهُ إِلَيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ)). [بخاري: ٥٧٩١]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٤٥٦) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِهِمْ. [بخاري: ٥٧٩١؛ نسائي: ٥٣٤٣]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٤٥٧) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ: ((مَنْ جَرَّ ثَوْبَهُ مِنَ الْخُيَلَاءِ لَمْ يَنْظُرِ اللّٰهُ إِلَيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ)).

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٤٥٨) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ مِثْلَهُ غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ: ثِيَابَهُ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٤٥٩) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ اَنَّهُ رَاٰى رَجُلًا يَجُرُّ إِزَارَهُ فَقَالَ: مِمَّنْ اَنْتَ؟ فَانْتَسَبَ لَهُ فَإِذَا رَجُلٌ مِّنْ بَنِيْ لَيْثٍ فَعَرَفَهُ ابْنُ عُمَرَ رضی اللہ عنہ فَقَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بِاُذُنَيَّ هَاتَيْنِ يَقُوْلُ: ((مَنْ جَرَّ إِزَارَهُ لَا يُرِيْدُ بِذٰلِكَ إِلَّا الْمَخِيْلَةَ

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، انہوں نے ایک شخص کو دیکھا جو اپنی ازار گھسیٹ رہا تھا۔ انہوں نے پوچھا: تو کس قبیلہ کا ہے؟ اس نے بیان کیا معلوم ہوا بنی لیث کا تھا ابن عمر رضی اللہ عنہ نے اس کو پہچانا تو کہا: میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے ان دونوں کانوں سے، آپ ﷺ فرماتے تھے: ”جو شخص اپنی ازار لٹکائے غرور کی نیت سے تو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن

فَإِنَّ اللّٰهَ لَا يَنْظُرُ إِلَيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ))۔

اس کی طرف نہ دیکھے گا۔"

(٥٤٦٠) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ غَيْرَ أَنَّ فِي حَدِيثِ أَبِي يُونُسَ عَنْ مُسْلِمٍ أَبِي الْحَسَنِ وَفِي رِوَايَتِهِمْ جَمِيعًا ((مَنْ جَرَّ إِزَارَهُ)) وَلَمْ يَقُولُوا: ((ثَوْبَهُ)).

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔



(٥٤٦١) عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبَّادِ بْنِ جَعْفَرٍ يَقُولُ: أَمَرْتُ مُسْلِمَ بْنَ يَسَارٍ مَوْلَى نَافِعِ بْنِ عَبْدِ الْحَارِثِ أَنْ يَسْأَلَ ابْنَ عُمَرَ رضی اللہ عنہ [قَالَ] وَأَنَا جَالِسٌ بَيْنَهُمَا: أَسَمِعْتَ مِنَ النَّبِيِّ ﷺ فِي الَّذِي يَجُرُّ إِزَارَهُ مِنَ الْخُيَلَاءِ شَيْئًا؟ قَالَ سَمِعْتُهُ: يَقُولُ ((لَا يَنْظُرُ اللّٰهُ إِلَيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ)).

محمد بن عباد بن جعفر سے روایت ہے میں نے حکم کیا مسلم بن یسار رضی اللہ عنہ کو جو مولیٰ تھے نافع بن عبدالحارث کے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے پوچھنے کا اور میں ان دونوں کے بیچ میں بیٹھا تھا۔ کیا تم نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے اس شخص کے باب میں جو اپنی تہبند غرور سے لٹکائے؟ انہوں نے کہا: میں نے سنا ہے آپ ﷺ فرماتے تھے: "اللہ تعالیٰ اس کی طرف نہ دیکھے گا قیامت کے دن۔"

(٥٤٦٢) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَرَرْتُ عَلَى رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ وَفِي إِزَارِي اسْتِرْخَاءٌ فَقَالَ: ((يَا عَبْدَ اللّٰهِ! ارْفَعْ إِزَارَكَ)) فَرَفَعْتُهُ ثُمَّ قَالَ: ((زِدْ)) فَزِدْتُ فَمَا زِلْتُ أَتَحَرَّاهَا بَعْدُ فَقَالَ بَعْضُ الْقَوْمِ: إِلَى أَيْنَ؟ فَقَالَ: أَنْصَافِ السَّاقَيْنِ.

ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، میں رسول اللہ ﷺ کے سامنے سے گزرا اور میری ازار لٹک رہی تھی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "اے عبداللہ! اپنی ازار اونچی کر۔" میں نے اٹھالی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اور اونچی کر۔" میں نے اور اونچی کی پھر میں اٹھاتا رہا یہاں تک کہ بعض لوگوں نے عرض کیا: کہاں تک اٹھائے۔ آپ رضی اللہ عنہما نے فرمایا: پنڈلی کے نصف تک۔



(٥٤٦٣) عَنْ مُحَمَّدٍ وَهُوَ ابْنُ زِيَادٍ قَالَ: سَمِعْتُ أَبَا هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ وَرَأَى رَجُلًا يَجُرُّ إِزَارَهُ فَجَعَلَ يَضْرِبُ الْأَرْضَ بِرِجْلِهِ وَهُوَ أَمِيرٌ عَلَى الْبَحْرَيْنِ وَهُوَ يَقُولُ: جَاءَ الْأَمِيرُ جَاءَ الْأَمِيرُ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنَّ اللّٰهَ لَا يَنْظُرُ إِلَى مَنْ يَجُرُّ إِزَارَهُ بَطَرًا)).

محمد بن زیاد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے سنا، انہوں نے دیکھا ایک شخص کو اپنا تہبند لٹکائے ہوئے اور مارنے لگا زمین کو اپنے پاؤں سے۔ وہ امیر تھا بحرین پر اور کہتا تھا امیر آیا امیر آیا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "اللہ نہیں دیکھے گا اس شخص کو جو اپنی ازار غرور سے لٹکائے۔"



(٥٤٦٤) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَفِي حَدِيثِ ابْنِ جَعْفَرٍ كَانَ مَرْوَانُ يَسْتَخْلِفُ أَبَا هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ وَفِي حَدِيثِ ابْنِ الْمُثَنّٰى كَانَ أَبُو هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يُسْتَخْلَفُ عَلَى الْمَدِينَةِ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اسبال یعنی لٹکانا ازار قمیص اور عمامہ سب میں ہوتا ہے اور ازار کا لٹکانا ٹخنوں سے نیچے جائز نہیں (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) اگر غرور سے ہو اور بغیر غرور کے مکروہ ہے اور ظاہر حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ حرمت خاص ہے غرور سے۔ لیکن عورتوں کو اسبال درست ہے اور مستحب یہ ہے کہ قمیص اور ازار دونوں نصف ساق تک ہوں لیکن ٹخنوں تک بھی جائز ہے۔

## بَابُ تَحْرِيْمِ التَّبَخْتُرِ فِي الْمَشْيِ مَعَ اِعْجَابِهٖ بِثِيَابِهٖ .

## باب: کپڑوں وغیرہ پر اترانا یا اکڑ کر چلنا حرام ہے۔

(٥٤٦٥) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((بَيْنَمَا رَجُلٌ يَمْشِيْ قَدْ اَعْجَبَتْهُ جُمَّتُهٗ وَبُرْدَاهُ اِذْخُسِفَ بِهِ الْاَرْضُ فَهُوَ يَتَجَلْجَلُ فِي الْاَرْضِ حَتّٰى تَقُوْمَ السَّاعَةُ)).

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”ایک شخص جا رہا تھا وہ اپنے بالوں اور چادر پر اترایا آخر زمین میں دھنسایا گیا پھر وہ قیامت تک اسی میں اترتا جاتا ہے۔“ (شاید وہ شخص اسی امت میں ہو اور صحیح یہ ہے کہ اگلی امت میں تھا)

(٥٤٦٦) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِنَحْوِ هٰذَا. [بخاري: ٥٧٨٩]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٤٦٧) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((بَيْنَمَا رَجُلٌ يَتَبَخْتَرُ يَمْشِيْ فِيْ بُرْدَيْهِ قَدْ اَعْجَبَتْهُ نَفْسُهٗ فَخَسَفَ اللّٰهُ بِهِ الْاَرْضَ فَهُوَ يَتَجَلْجَلُ فِيْهَا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ)).

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”ایک شخص اکڑ رہا تھا چلنے میں اپنی دو چادروں میں اور اترا رہا تھا تو اللہ تعالیٰ نے اس کو زمین میں دھنسا دیا پھر وہ قیامت تک اسی میں دھنستا چلا جاتا ہے۔“

○ ○ ○ ○

(٥٤٦٨) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ: هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((بَيْنَمَا رَجُلٌ يَتَبَخْتَرُ فِيْ بُرْدَيْنِ)) ثُمَّ ذَكَرَ مِثْلَهٗ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٤٦٩) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اِنَّ رَجُلًا مِمَّنْ كَانَ قَبْلَكُمْ يَتَبَخْتَرُ فِيْ حُلَّةٍ)) ثُمَّ ذَكَرَ مِثْلَ حَدِيْثِهِمْ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اس میں چادروں کے بدلے جوڑے کا ذکر ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَحْرِيْمِ خَاتَمِ الذَّهَبِ عَلَى الرِّجَالِ وَنَسْخِ مَا كَانَ مِنْ اِبَاحَتِهٖ فِيْ اَوَّلِ الْاِسْلَامِ .

## باب: سونے کی انگوٹھی مرد کو حرام ہے۔

(٥٤٧٠) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهٗ نَهٰى عَنْ خَاتَمِ الذَّهَبِ. [بخاري: ٥٨٦٤؛

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے منع فرمایا سونے کی انگوٹھی سے۔

نسائی: ۵۲۸۸، ۵۲۸۹]

(۵٤۷۱) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَفِيْ حَدِيْثِ ابْنِ الْمُثَنّٰى قَالَ: سَمِعْتُ النَّضْرَ بْنَ أَنَسٍ. [راجع: ۵٤۷۰]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(۵٤۷۲) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ ﷺ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ رَاٰى خَاتَمًا مِّنْ ذَهَبٍ فِيْ يَدِ رَجُلٍ فَنَزَعَهُ فَطَرَحَهُ وَقَالَ: ((يَعْمِدُ أَحَدُكُمْ إِلٰى جَمْرَةٍ مِنْ نَّارٍ فَيَجْعَلُهَا فِيْ يَدِهٖ)) فَقِيْلَ لِلرَّجُلِ بَعْدَ مَاذَهَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: خُذْ خَاتَمَكَ انْتَفِعْ بِهٖ قَالَ: لَا وَاللّٰهِ لَا آخُذُهُ أَبَدًا وَقَدْ طَرَحَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ.

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ایک سونے کی انگوٹھی دیکھی ایک شخص کے ہاتھ میں۔ آپ ﷺ نے اتار کر پھینک دی اور فرمایا: ''تم میں سے کوئی قصد کرتا ہے جہنم کے انگارے کا پھر اس کو اپنے ہاتھ میں لے لیتا ہے۔'' جب آپ ﷺ تشریف لے گئے تو لوگوں نے اس شخص سے کہا: تو اپنی انگوٹھی اٹھالے اور اس سے نفع حاصل کر (یعنی اس کی قیمت سے) وہ بولا: قسم اللہ کی! میں اس کو ہاتھ نہیں لگاؤں گا جس کو رسول اللہ ﷺ نے پھینک دیا۔ (سبحان اللہ! صحابہ کا تقویٰ اور اتباع اس درجہ کو پہنچا تھا اگر وہ اٹھالیتا اور بیچ لیتا تو گناہ نہ ہوتا)۔

❖ ❖ ❖ ❖

(۵٤۷۳) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اصْطَنَعَ خَاتَمًا مِنْ ذَهَبٍ فَكَانَ يَجْعَلُ فَصَّهُ فِيْ بَاطِنِ كَفِّهٖ إِذَا لَبِسَهُ فَصَنَعَ النَّاسُ ثُمَّ إِنَّهُ جَلَسَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَنَزَعَهُ فَقَالَ: ((إِنِّيْ كُنْتُ أَلْبَسُ هٰذَا الْخَاتَمَ وَأَجْعَلُ فَصَّهُ مِنْ دَاخِلٍ)) فَرَمٰى بِهٖ ثُمَّ قَالَ: ((وَاللّٰهِ لَا أَلْبَسُهُ أَبَدًا)) فَنَبَذَ النَّاسُ خَوَاتِيْمَهُمْ وَلَفْظُ الْحَدِيْثِ لِيَحْيٰى.

[بخاري: ٦٦٥١؛ نسائي: ۵۳۰۵]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے سونے کی ایک انگوٹھی بنوائی اور اس کا نگ آپ ﷺ ہتھیلی کی طرف رکھتے جب پہنتے پھر ایک دن آپ ﷺ منبر پر بیٹھے آپ ﷺ نے وہ انگوٹھی اتار ڈالی اور فرمایا: ''میں اس انگوٹھی کو پہنتا تھا اور اس کا نگ اندر کی طرف رکھتا۔'' پھر پھینک دیا اس کو اور فرمایا: ''قسم اللہ تعالیٰ کی اب میں اس کو کبھی نہ پہنوں گا۔'' یہ دیکھ کر لوگوں نے بھی اپنی انگوٹھیاں پھینک دیں۔

**فائدہ:** نووی رحمہ اللہ نے کہا: مسلمانوں نے اجماع کیا ہے کہ سونے کی انگوٹھی عورت کو درست ہے اور مردوں کو حرام ہے مگر ابن حزم سے اس کی اباحت منقول ہے اور بعض کے نزدیک مکروہ ہے حرام نہیں ہے اور یہ دونوں مذہب باطل ہیں۔

(۵٤۷٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ فِيْ خَاتَمِ الذَّهَبِ وَزَادَ فِيْ حَدِيْثِ عُقْبَةَ بْنِ خَالِدٍ وَجَعَلَهُ فِيْ يَدِهِ الْيُمْنٰى.

[بخاري: ۵۸٦۵؛ نسائي: ۵۲۳۰، ۵۳۰۸]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔ اس میں اتنا زیادہ ہے کہ وہ انگوٹھی آپ ﷺ کے داہنے ہاتھ میں تھی۔

○ ○ ○ ○

(۵٤۷۵) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ فِيْ خَاتَمِ الذَّهَبِ نَحْوَ حَدِيْثِ اللَّيْثِ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

[ترمذی:۱۷٤۱]

○ ○ ○ ○

## بَابُ لُبْسِ النَّبِيِّ ﷺ خَاتَمًا مِنْ وَرِقٍ نَقْشُهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ ﷺ وَلُبْسِ الْخُلَفَاءِ لَهُ مِنْ بَعْدِهِ .

## باب: رسول اللہ ﷺ کا چاندی کی انگوٹھی پہننے کا بیان جس میں محمد رسول اللہ نقش تھا۔ اور بعد میں خلفاء کے انگوٹھی پہننے کا بیان۔

(٥٤٧٦) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ قَالَ: اتَّخَذَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ خَاتَمًا مِنْ وَرِقٍ فَكَانَ فِيْ يَدِهٖ ثُمَّ كَانَ فِيْ يَدِ اَبِيْ بَكْرٍ ﷺ ثُمَّ كَانَ فِيْ يَدِ عُمَرَ ﷺ ثُمَّ كَانَ فِيْ يَدِ عُثْمَانَ ﷺ حَتّٰى وَقَعَ مِنْهُ فِيْ بِئْرِ اَرِيْسٍ نَقْشُهُ ـ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ ـ قَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ : حَتّٰى وَقَعَ فِيْ بِئْرٍ وَلَمْ يَقُلْ: مِنْهُ . [بخاری:۵۸۷۳]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے چاندی کی ایک انگوٹھی بنائی وہ آپ ﷺ کے ہاتھ میں تھی' پھر ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں رہی پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں رہی پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں رہی پھر ان کے ہاتھ سے اریس کے کنویں میں گر گئی اس انگوٹھی کا نقش یہ تھا۔

الله
رسول
محمد

فائدہ: جس روز سے یہ انگوٹھی گر گئی اسی زمانہ سے خلافت میں خلل پڑا اور فتنے شروع ہوئے۔ اس سے معلوم ہوا کہ انگوٹھی پر نقش کرنا درست ہے اور نقش میں اللہ کا نام لکھنا۔ بعض نے اس کو مکروہ کہا ہے لیکن یہ قول ضعیف ہے۔

(٥٤٧٧) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ قَالَ : اتَّخَذَ النَّبِيُّ ﷺ خَاتَمًا مِنْ ذَهَبٍ ثُمَّ اَلْقَاهُ ثُمَّ اتَّخَذَ خَاتَمًا مِنْ وَرِقٍ وَنَقَشَ فِيْهِ ـ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ ـ وَقَالَ: ((لَا يَنْقُشْ اَحَدٌ عَلٰى نَقْشِ خَاتِمِيْ هٰذَا)) وَكَانَ اِذَا لَبِسَهٗ جَعَلَ فَصَّهٗ مِمَّا يَلِيْ بَطْنَ كَفِّهٖ وَهُوَ الَّذِيْ سَقَطَ مِنْ مُعَيْقِيْبٍ فِيْ بِئْرِ اَرِيْسٍ. [ابوداود: ٤٢١٩؛ نسائی: ٥٢٣١، ٥٣٠٣؛ ابن ماجه: ٣٦٣٩]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے سونے کی ایک انگوٹھی بنائی پھر اس کو پھینک دیا اور چاندی کی بنائی اس پر کندہ تھا "محمد رسول اللہ" اور فرمایا: "کوئی اپنی انگوٹھی میں یہ کندہ نہ کرائے۔" آپ ﷺ جب اس انگوٹھی کو پہنتے تو اس کا نگینہ اندر کی طرف رکھتے۔ وہی انگوٹھی معیقیب کے ہاتھ سے اریس کے کنویں میں گر گئی۔

○ ○ ○ ○

(٥٤٧٨) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ اتَّخَذَ خَاتَمًا مِنْ فِضَّةٍ وَنَقَشَ فِيْهِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ وَقَالَ لِلنَّاسِ: ((اِنِّيْ اتَّخَذْتُ خَاتَمًا مِنْ فِضَّةٍ وَنَقَشْتُ فِيْهِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ فَلَا يَنْقُشْ اَحَدٌ عَلٰى نَقْشِهٖ)). [بخاری:۵۸۷۷]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے ایک انگوٹھی بنوائی چاندی کی اور اس میں کھدوایا محمد رسول اللہ اور لوگوں سے فرمایا: "میں نے ایک انگوٹھی بنوائی ہے چاندی کی اور اس میں محمد رسول اللہ کھدوایا ہے تو کوئی اپنی انگوٹھی میں یہ نہ کھدوائے۔"

○ ○ ○ ○

(٥٤٧٩) عَنْ اَنَسٍ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ وَلَمْ

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

يَذْكُرُ فِي الْحَدِيْثِ: مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ.

[نسائی: ٥٢٩٦؛ ابن ماجہ: ٣٦٤٠]

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِي اتِّخَاذِ النَّبِيِّ ﷺ لَمَّا أَرَادَ أَنْ يَكْتُبَ إِلَى الْعَجَمِ.

## باب: نبی ﷺ کا انگوٹھی بنانے کا بیان۔ جب عجمیوں کو خطوط لکھنے کا ارادہ کیا۔

(٥٤٨٠) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَمَّا أَرَادَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ أَنْ يَكْتُبَ إِلَى الرُّوْمِ قَالَ: قَالُوْا: إِنَّهُمْ لَا يَقْرَءُ وْنَ كِتَابًا إِلَّا مَخْتُوْمًا قَالَ: فَاتَّخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ خَاتَمًا مِنْ فِضَّةٍ كَأَنِّيْ أَنْظُرُ إِلَى بَيَاضِهِ فِيْ يَدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ نَقْشُهُ. مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ.

[بخاری: ٦٥، ٢٩٣٨، ٥٨٧٥، ٧١٦٢؛ نسائی: ٥٢١٦، ٥٢٩٣]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جب ارادہ کیا رسول اللہ ﷺ نے روم کے بادشاہ کو لکھنے کا۔ لوگوں نے کہا: روم کے لوگ بغیر مہر کے خط نہیں پڑھتے۔ پھر رسول اللہ ﷺ نے ایک مہر بنوائی چاندی کی گویا میں اس کی سفیدی کو دیکھ رہا ہوں آپ ﷺ کے ہاتھ میں اس پر نقش تھا۔

الله
رسول
محمد

○ ○ ○ ○

(٥٤٨١) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ أَرَادَ أَنْ يَكْتُبَ إِلَى الْعَجَمِ فَقِيْلَ لَهُ: إِنَّ الْعَجَمَ لَا يَقْبَلُوْنَ إِلَّا كِتَابًا عَلَيْهِ خَاتَمٌ فَاصْطَنَعَ خَاتَمًا مِنْ فِضَّةٍ. قَالَ: كَأَنِّيْ أَنْظُرُ إِلَى بَيَاضِهِ فِيْ يَدِهِ. [ترمذی: ٢٧١٨]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے عجم کے بادشاہ کو لکھنا چاہا (عجم کہتے ہیں سوائے عرب کے تمام اور لوگوں کو) لوگوں نے کہا: عجم کے لوگ کوئی خط نہیں لیتے جب تک اس پر مہر نہ ہو۔ آپ ﷺ نے ایک مہر بنوائی چاندی کی۔ گویا میں آپ ﷺ کے ہاتھ میں اس کی سفیدی دیکھ رہا ہوں۔

(٥٤٨٢) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ أَرَادَ أَنْ يَكْتُبَ إِلَى كِسْرٰى وَقَيْصَرَ وَالنَّجَاشِيِّ فَقِيْلَ: إِنَّهُمْ لَا يَقْبَلُوْنَ كِتَابًا إِلَّا بِخَاتَمٍ فَصَاغَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ خَاتَمًا حَلْقَةً فِضَّةً وَنَقَشَ فِيْهِ. مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے کسریٰ (بادشاہ ایران) اور قیصر (بادشاہ روم) اور نجاشی (بادشاہ حبش) کو لکھنا چاہا۔ لوگوں نے عرض کیا، یہ بادشاہ کوئی خط نہ لیں گے جب تک اس پر مہر نہ ہو۔ آخر آپ ﷺ نے انگشتری بنوائی جس کا چھلہ چاندی کا تھا اور اس میں نقش تھا الله رسول محمد۔

## بَابٌ فِي طَرْحِ الْخَوَاتِمِ.

## باب: انگوٹھیاں پھینکنے کا بیان۔

(٥٤٨٣) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ أَبْصَرَ فِيْ يَدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ خَاتَمًا مِنْ وَرِقٍ يَوْمًا وَاحِدًا قَالَ: فَصَنَعَ النَّاسُ الْخَوَاتِمَ مِنْ وَرِقٍ فَلَبِسُوْهُ فَطَرَحَ النَّبِيُّ ﷺ خَاتَمَهُ فَطَرَحَ النَّاسُ

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، انہوں نے رسول اللہ ﷺ کے ہاتھ میں چاندی کی انگوٹھی دیکھی ایک دن تو سب لوگوں نے چاندی کی انگوٹھیاں بنوالیں اور پہنیں، پھر آپ ﷺ نے اپنی انگوٹھی پھینک دی۔ لوگوں نے بھی اپنی انگوٹھیاں اتار کر پھینک دیں۔

خَوَاتِمَهُمْ . [بخاری:٥٨٦٨؛ ابو داؤد: ٤٢٢١]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

(٥٤٨٤) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّهُ رَاٰی فِیْ یَدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم خَاتَمًا مِنْ وَّرِقٍ یَوْمًا وَاحِدًا ثُمَّ اِنَّ النَّاسَ اضْطَرَبُوا الْخَوَاتِمَ مِنْ وَّرِقٍ فَلَبِسُوْهَا فَطَرَحَ النَّبِیُّ صلی اللہ علیہ وسلم خَاتَمَهٗ فَطَرَحَ النَّاسُ خَوَاتِیْمَهُمْ. [بخاری:٥٨٦٨]



ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٤٨٥) عَنِ ابْنِ جُرَیْجٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ. [راجع:٥٤٨٤]

## بَابٌ فِیْ خَاتَمِ الْوَرِقِ فَصُّهٗ حَبَشِیٌّ.

## باب: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی چاندی کی انگوٹھی کا بیان اسکا نگینہ حبشی تھا۔

(٥٤٨٦) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ خَاتَمُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم مِنْ وَّرِقٍ وَكَانَ فَصُّهٗ حَبَشِیًّا . [بخاری: ٥٨٦٨؛ ابو داود: ٤٢١٦؛ ترمذی:٨٢، ١٧٣٩؛ نسائی:٥٢١١، ٥٢١٢، ٥٢٩٢، ٥٢٩٤؛ابن ماجه:٣٦٤١، ٣٦٤٦]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی انگوٹھی چاندی کی تھی اور اس کا نگینہ حبشی تھا (یعنی عقیق کا جس کی کان حبش اور یمن میں ہے اور بعضوں نے کہا کہ حبشی سے مراد سیاہ ہے یعنی سیاہ عقیق کا)۔

(٥٤٨٧) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم لَبِسَ خَاتَمَ فِضَّةٍ فِیْ یَمِیْنِهٖ فِیْهِ فَصٌّ حَبَشِیٌّ كَانَ یَجْعَلُ فَصَّهٗ مِمَّا یَلِیْ كَفَّهٗ. [راجع:٥٤٨٦]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک انگوٹھی پہنی چاندی کی داہنے ہاتھ میں اور اس کا نگینہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اندر کو ہتھیلی کی طرف رکھتے تھے۔

(٥٤٨٨) عَنْ یُوْنُسَ بْنِ یَزِیْدَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَ حَدِیْثِ طَلْحَةَ بْنِ یَحْیٰی. [راجع:٥٤٨٦]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

## بَابٌ فِیْ لُبْسِ الْخَاتَمِ فِی الْخِنْصِرِ مِنَ الْیَدِ .

## باب: بائیں ہاتھ کی چھنگلیا میں انگوٹھی پہننے کا بیان۔

(٥٤٨٩) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ خَاتَمُ النَّبِیِّ صلی اللہ علیہ وسلم فِیْ هٰذِهٖ وَاَشَارَ اِلَی الْخِنْصِرِ مِنْ یَدِهِ الْیُسْرٰی.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی انگوٹھی اس انگلی میں تھی اور بائیں ہاتھ کی خنصر کو بتلایا (یعنی چھنگلیا کو)۔

## بَابُ النَّهْيِ عَنِ التَّخَتُّمِ فِي الْوُسْطَى وَالَّتِي تَلِيهَا .

## باب : بڑی انگلی اور اس کے ساتھ والی انگلی میں انگوٹھی پہننے کی ممانعت۔

(٥٤٩٠) عَنْ عَلِيٍّ رضي الله عنه قَالَ: نَهَانِي يَعْنِي النَّبِيَّ صلى الله عليه وسلم اَنْ اَجْعَلَ خَاتَمِي فِي هٰذِهٖ اَوِالَّتِي تَلِيهَا ـ لَمْ يَدْرِ عَاصِمٌ فِي اَيِّ الثِّنْتَيْنِ- وَنَهَانِي عَنْ لُبْسِ الْقَسِّيِّ وَعَنْ جُلُوْسٍ عَلَى الْمَيَاثِرِ قَالَ : فَاَمَّا الْقَسِّيُّ فَثِيَابٌ مُضَلَّعَةٌ يُؤْتٰى بِهَا مِنْ مِصْرَ وَالشَّامِ فِيهَا شِبْهُ كَذَا وَاَمَّا الْمَيَاثِرُ فَشَيْءٌ كَانَتْ تَجْعَلُهُ النِّسَآءُ لِبُعُوْلَتِهِنَّ عَلَى الرَّحْلِ كَالْقَطَائِفِ الْاُرْجُوَانِ .

[ابوداود: ٤٢٢٥؛ ترمذی: ١٧٨٦؛ نسائی: ٥٣٩١، ٥٢٢٦، ٥٢٢٧، ٥٣٠١، ٥٣٠٢؛ ابن ماجه: ٣٦٤٨]

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' منع کیا مجھ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس انگلی میں اور اس کے پاس والی میں انگوٹھی پہننے سے۔ عاصم کو جو راوی ہے اس حدیث کا یاد نہ رہا کون سی دو انگلیاں بتائیں (دوسری روایت میں ہے کہ سبابہ اور وسطیٰ کو بتایا یا وسطیٰ اور اس کے پاس والی کو) اور منع کیا مجھ کو قسی کے پہننے سے اور ریشمی زین پوشوں پر بیٹھنے سے۔ انہوں نے کہا: قسی تو وہ کپڑے ہیں خانہ دار جو مصر سے آتے ہیں اور شام سے' اور زین پوش وہ ہے جو عورتیں کجاووں پر بچھاتی ہیں اپنے خاوندوں کے لیے ارجوانی چادریں۔

(٥٤٩١) عَنْ عَلِيٍّ رضي الله عنه فَذَكَرَ هٰذَا الْحَدِيْثَ عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم بِنَحْوِهٖ. [راجع: ٥٤٩٠]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

(٥٤٩٢) عَنْ اَبِي بُرْدَةَ رضي الله عنه قَالَ : سَمِعْتُ عَلِيَّ بْنَ اَبِي طَالِبٍ قَالَ: نَهٰى اَوْ نَهَانِي يَعْنِي النَّبِيَّ صلى الله عليه وسلم فَذَكَرَ نَحْوَهُ. [راجع: ٥٤٩٠]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

(٥٤٩٣) عَنْ اَبِي بُرْدَةَ رضي الله عنه قَالَ عَلِيٌّ رضي الله عنه: نَهَانِي رَسُوْلُ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم اَنْ اَتَخَتَّمَ فِي اِصْبَعِي هٰذِهٖ اَوْ هٰذِهٖ قَالَ: فَاَوْمَاَ اِلَى الْوُسْطٰى وَالَّتِي تَلِيهَا. [راجع: ٥٤٩٠]

ابو بردہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا: منع کیا مجھ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس انگلی میں یا اس انگلی میں انگوٹھی پہننے سے اور اشارہ کیا بیچ کی انگلی اور اس کے پاس والی انگلی کی طرف۔ (کیونکہ یہی انگلیاں ہر کام میں شریک ہوتی ہیں اور انگوٹھی سے ہرج ہوگا۔ البتہ چھنگلیا الگ رہتی ہے اسی میں انگوٹھی پہننا بہتر ہے)

❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ: امام نووی رحمہ اللہ نے کہا: انگوٹھی داہنے اور بائیں دونوں ہاتھوں میں پہننا جائز ہے اور کسی میں کراہت نہیں لیکن افضل کیا ہے اس میں اختلاف ہے۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ لُبْسِ النِّعَالِ وَمَا فِي مَعْنَاهَا .

## باب: جوتا پہننے کے مستحب ہونے کے بیان میں۔

(٥٤٩٤) عَنْ جَابِرٍ رضي الله عنه قَالَ : سَمِعْتُ النَّبِيَّ صلى الله عليه وسلم [يَقُوْلُ] فِي غَزْوَةٍ غَزَوْنَاهَا:

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک جہاد کے سفر میں جس میں ہم شریک تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے: ''جوتے

((اسْتَكْثِرُوْا مِنَ النِّعَالِ فَإِنَّ الرَّجُلَ لَا يَزَالُ رَاكِبًا مَّا انْتَعَلَ)).

بہت پہنا کرو کیونکہ جوتے پہننے سے آدمی سوار رہتا ہے۔(یعنی مثل سوار کے پاؤں کو تکلیف نہیں پہنچتی)

## بَابُ اسْتِحْبَابِ لُبْسِ النِّعَالِ فِي الْيُمْنٰى اَوَّلًا وَالْخَلْعِ مِنَ الْيُسْرٰى اَوَّلًا وَكَرَاهَةِ الْمَشْيِ فِيْ نَعْلٍ وَاحِدَةٍ.

## باب: پہلے داہنا جوتا پہنے اور پہلے بایاں اتارے اور صرف ایک جوتا پہن کر چلنا مکروہ ہے۔



(٥٤٩٥) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِذَا انْتَعَلَ اَحَدُكُمْ فَلْيَبْدَأْ بِالْيُمْنٰى وَاِذَا خَلَعَ فَلْيَبْدَأْ بِالشِّمَالِ وَلْيُنْعِلْهُمَا جَمِيْعًا اَوْ لِيَخْلَعْهُمَا جَمِيْعًا)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جب تم میں سے کوئی جوتا پہنے تو داہنے ہی پاؤں سے شروع کرے اور جب اتارے تو بائیں سے شروع کرے اور چاہیے کہ دونوں کو پہنے یا دونوں اتار ڈالے۔



(٥٤٩٦) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا يَمْشِ اَحَدُكُمْ فِيْ نَعْلٍ وَاحِدَةٍ لِيُنْعِلْهُمَا جَمِيْعًا اَوْ لِيَخْلَعْهُمَا جَمِيْعًا)).

[بخاری: ٥٨٥٥، ٥٨٥٦؛ ابوداود: ٤١٣٦؛ ترمذی: ١٧٧٤]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”کوئی تم میں سے ایک جوتا پہن کر نہ چلے بلکہ دونوں پہنے یا دونوں اتار ڈالے“ (ورنہ پاؤں میں موچ آ جانے کا احتمال ہے اور بدنما بھی ہے)



(٥٤٩٧) عَنْ اَبِيْ رَزِيْنٍ قَالَ: خَرَجَ اِلَيْنَا اَبُوْهُرَيْرَةَ رضي الله عنه فَضَرَبَ بِيَدِهٖ عَلٰى جَبْهَتِهٖ فَقَالَ: اَلَا اِنَّكُمْ تَحَدَّثُوْنَ اَنِّيْ اَكْذِبُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لِتَهْتَدُوْا وَاَضِلَّ اَلَا وَاِنِّيْ اَشْهَدُ لَسَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اِذَا انْقَطَعَ شِسْعُ اَحَدِكُمْ فَلَا يَمْشِ فِي الْاُخْرٰى حَتّٰى يُصْلِحَهَا)). [نسائی: ٥٣٨٥]

ابورزین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ ہمارے سامنے آئے اور اپنا ہاتھ اپنی پیشانی پر مارا پھر کہا: تم کہتے ہو کہ میں جھوٹ بولتا ہوں رسول اللہ ﷺ پر تا کہ تم ہدایت پاؤ اور میں گمراہ ہوں۔ خبردار ہو! میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے، آپ ﷺ فرماتے تھے: ”جب تم میں سے کسی کے جوتے کا تسمہ ٹوٹ جائے تو وہ دوسرا جوتا بھی نہ پہنے جب تک اس کو درست نہ کرے۔“



(٥٤٩٨) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِهٰذَا الْمَعْنٰى.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔



## بَابُ النَّهْيِ عَنِ اشْتِمَالِ الصَّمَّاءِ وَالْاِحْتِبَاءِ فِيْ ثَوْبٍ وَاحِدٍ.

## باب: ایک ہی کپڑا سارے بدن پر اوڑھنے اور ایک ہی کپڑے میں احتباء سے ممانعت۔

(٥٤٩٩) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى اَنْ يَّاْكُلَ الرَّجُلُ بِشِمَالِهٖ اَوْيَمْشِيَ فِيْ نَعْلٍ وَاحِدَةٍ وَاَنْ يَّشْتَمِلَ الصَّمَّاءَ وَاَنْ يَّحْتَبِيَ فِيْ ثَوْبٍ وَاحِدٍ كَاشِفًا عَنْ فَرْجِهٖ.

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ ﷺ نے بائیں ہاتھ سے کھانے سے یا ایک جوتا پہن کر چلنے سے یا ایک ہی کپڑا سارے بدن پر لپیٹنے سے یا گوٹ مار کر بیٹھنے سے ایک کپڑے میں اپنی شرمگاہ کھولے ہوئے (جس کو احتباء کہتے ہیں یہ ایک کپڑے میں منع ہے ستر کھلنے کے خیال سے اور کئی کپڑے ہوں یا ستر کھلنے کا ڈر نہ ہو تو مکروہ ہے)



(٥٥٠٠) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَوْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اِذَا انْقَطَعَ شِسْعُ اَحَدِكُمْ اَوْ مَنِ انْقَطَعَ شِسْعُ نَعْلِهٖ فَلَا يَمْشِيْ فِيْ نَعْلٍ وَاحِدَةٍ حَتّٰى يُصْلِحَ شِسْعَهٗ وَلَا يَمْشِ فِيْ خُفٍّ وَاحِدَةٍ وَلَا يَاْكُلْ بِشِمَالِهٖ وَلَا يَحْتَبِيْ بِالثَّوْبِ الْوَاحِدِ وَلَا يَلْتَحِفُ الصَّمَّاءَ)). [ابوداود: ٤١٣٧]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جب تم میں سے کسی کے جوتے کا تسمہ ٹوٹ جائے تو ایک جوتا پہن کر نہ چلے جب تک اس کا تسمہ درست نہ کر لے اور ایک موزہ پہن کر نہ چلے اور بائیں ہاتھ سے نہ کھائے اور ایک کپڑے میں گوٹ مار کر نہ بیٹھے اور اشتمال صماء نہ کرے۔“ (اس کے معنی اوپر بیان ہو چکے)۔



## بَابٌ فِيْ مَنْعِ الْاِسْتِلْقَاءِ عَلَى الظَّهْرِ وَوَضْعِ اِحْدَى الرِّجْلَيْنِ عَلَى الْاُخْرٰى.

## باب: چت لیٹنے اور چت لیٹ کر ایک پاؤں دوسرے پر رکھنے سے منع کرنے کا بیان۔

(٥٥٠١) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنِ اشْتِمَالِ الصَّمَّاءِ وَالْاِحْتِبَاءِ فِيْ ثَوْبٍ وَاحِدٍ وَاَنْ يَّرْفَعَ الرَّجُلُ اِحْدٰى رِجْلَيْهِ عَلَى الْاُخْرٰى وَهُوَ مُسْتَلْقٍ عَلٰى ظَهْرِهٖ.
[ابوداود: ٤٨٦٥؛ ترمذی: ٢٧٦٧؛ نسائی: ٥٣٥٧]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے منع کیا اشتمال صماء سے اور گوٹ مار کر بیٹھنے سے ایک کپڑے میں اور ایک پاؤں دوسرے پر رکھنے سے چت لیٹ کر (کیونکہ ستر کھلنے کا ڈر ہے)۔



(٥٥٠٢) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہما يُحَدِّثُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا تَمْشِ فِيْ نَعْلٍ وَاحِدَةٍ وَلَا تَحْتَبِ فِيْ اِزَارٍ وَاحِدٍ وَلَا تَاْكُلْ بِشِمَالِكَ وَلَا تَشْتَمِلِ الصَّمَّاءَ وَلَا تَضَعْ اِحْدٰى رِجْلَيْكَ عَلَى الْاُخْرٰى اِذَا اسْتَلْقَيْتَ)).

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”مت چل ایک جوتے میں اور مت گوٹ مار کر بیٹھ ایک تہبند میں اور مت کھا بائیں ہاتھ سے اور مت اشتمال صماء کر اور مت رکھ اپنا پاؤں دوسرے پر چت لیٹ کر۔“ (یہ اسی صورت میں ہے جب تہبند باندھے ہو کیونکہ اس حالت میں ستر کھلنے کا ڈر ہے اور جو ستر کھلنے کا خوف نہ ہو یا پائجامہ پہنے ہو تو چت لیٹ کر ایک پاؤں دوسرے پر رکھنا درست ہے اور خود حضرت ﷺ سے یہ ثابت ہے)۔



(٥٥٠٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہما اَنَّ

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”کوئی تم

النَّبِيَّ ﷺ: قَالَ: ((لَا يَسْتَلْقِ اَحَدُكُمْ ثُمَّ يَضَعُ اِحْدٰى رِجْلَيْهِ عَلَى الْاُخْرٰى)).

میں سے چت نہ لیٹے ایک پاؤں دوسرے پر رکھ کر۔“

○ ○ ○ ○

(٥٥٠٤) عَنْ عَبَّادِ بْنِ تَمِيْمٍ عَنْ عَمِّهٖ ؓ اَنَّهٗ رَاٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مُسْتَلْقِيًا فِي الْمَسْجِدِ وَاضِعًا اِحْدٰى رِجْلَيْهِ عَلَى الْاُخْرٰى.

[بخاري: ٤٧٥، ٥٩٦٩، ٦٢٨٧؛ ابوداود: ٤٨٦٦؛ ترمذي: ٢٧٦٥]

عباد بن تمیم نے اپنے چچا (عبداللہ بن زید بن عاصم) سے سنا انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا چت لیٹے ہوئے مسجد میں، ایک پاؤں دوسرے پر رکھے ہوئے۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٠٥) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ.

[راجع: ٥٥٠٤]

زہری سے اسی سند کے ساتھ مذکورہ حدیث کی طرح نقل کی گئی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ نَهْيِ الرَّجُلِ عَنِ التَّزَعْفُرِ .

## باب: مرد کو زعفران لگانا منع ہے یا زعفران میں رنگا ہوا کپڑا پہننا۔

(٥٥٠٦) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ؓ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ نَهٰى عَنِ التَّزَعْفُرِ. قَالَ قُتَيْبَةُ: قَالَ حَمَّادٌ: يَعْنِيْ لِلرِّجَالِ. [ابوداود: ٤١٧٩؛ ترمذي: ٢٨١٥؛ نسائي: ٢٧٠٧]

انس بن مالک ؓ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے منع کیا زعفران لگانے سے۔ یعنی مردوں کو۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٠٧) عَنْ اَنَسٍ ؓ قَالَ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يَّتَزَعْفَرَ الرَّجُلُ. [ابوداود: ٤١٧٩؛ ترمذي: ٢٨١٥؛ نسائي: ٢٧٠٥، ٢٧٠٦، ٥٢٧١]

انس بن مالک ؓ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے منع کیا زعفران لگانے سے اور زعفران کے رنگ سے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ اسْتِحْبَابِ خِضَابِ الشَّيْبِ بِصُفْرَةٍ وَحُمْرَةٍ وَتَحْرِيْمِهٖ بِالسَّوَادِ .

## باب: بڑھاپے میں بالوں پر زرد رنگ یا سُرخ رنگ کے ساتھ خضاب کرنے کے استحباب اور سیاہ رنگ کے خضاب کی حرمت کے بیان میں۔

(٥٥٠٨) عَنْ جَابِرٍ ؓ قَالَ: اُتِيَ بِاَبِيْ قُحَافَةَ وَجَآءَ عَامَ الْفَتْحِ اَوْيَوْمَ الْفَتْحِ وَرَاْسُهٗ وَلِحْيَتُهٗ مِثْلُ الثَّغَامِ اَوِ الثَّغَامَةِ فَاَمَرَ اَوْ فَاُمِرَ بِهٖ اِلٰى نِسَآئِهٖ قَالَ: ((غَيِّرُوْا هٰذَا بِشَيْءٍ)).

[ابوداود: ٤٢٠٤؛ نسائي: ٥٠٩١]

جابر ؓ سے روایت ہے، ابوقحافہ جس سال مکہ فتح ہوا آئے ان کا سر اور ان کی ڈاڑھی ثغامہ کی طرح سفید تھی (ثغامہ ایک گھاس ہے سفید) آپ ﷺ نے ان کی عورتوں کو حکم دیا کہ ”بدل دو اس سفیدی کو کسی چیز سے۔“

○ ○ ○ ○

(٥٥٠٩) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: أُتِىَ بِأَبِىْ قُحَافَةَ يَوْمَ فَتْحِ مَكَّةَ وَرَأْسُهُ وَلِحْيَتُهُ كَالثَّغَامَةِ بَيَاضًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((غَيِّرُوْا هٰذَا بِشَيْءٍ وَّاجْتَنِبُوا السَّوَادَ)).

[ابو داود: ٤٢٠٤؛ نسائي: ٥٠٩١]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اتنا زیادہ ہے کہ بچو سیاہی سے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِيْ مُخَالَفَةِ الْيَهُوْدِ فِي الصَّبْغِ.

## باب: رنگنے میں یہود کی مخالفت کرنے کے بیان میں۔

(٥٥١٠) عَنْ أَبِىْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّ النَّبِىَّ ﷺ قَالَ: ((اِنَّ الْيَهُوْدَ وَالنَّصَارٰى لَا يَصْبُغُوْنَ فَخَالِفُوْهُمْ)). [بخاري: ٥٨٩٩؛ ابو داود: ٤٢٠٣؛ نسائي: ٥٠٨٧، ٥٢٥٦؛ ابن ماجه: ٣٦٢١]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''یہود و نصاریٰ خضاب نہیں کرتے تو تم ان کا خلاف کرو۔''

**فائدہ:** اور خضاب کرو۔ اس حدیث سے یہ نکلا کہ روزمرہ کی عادات لباس اور وضع میں حتی المقدور کافروں کے خلاف کرنا بہتر ہے۔ کیونکہ ہر ایک قوم کے لیے اپنا قومی نشان قائم رکھنا اور دوسری قوم کی بے فائدہ تقلید نہ کرنا شرف ہے۔ اور یہ نہایت ذلت اور بے غیرتی کی بات ہے کہ دوسری قوم کے مقلد بنیں اور اندھا دھند ان کی وضع اور روش اختیار کریں۔ اس حدیث سے رد ہوتا ہے ان لوگوں کا جو نصاریٰ کی تقلید لباس اور وضع میں جائز خیال کرتے ہیں۔
نووی رحمہ اللہ نے کہا: ابو قحافہ ابوبکر رضی اللہ عنہما کے باپ تھے۔ ان کا نام عثمان تھا وہ فتح مکہ کے دن مسلمان ہوئے اور ہمارا مذہب یہ ہے کہ زرد یا سرخ خضاب عورت اور مردوں کے لیے مستحب ہے اور سیاہ خضاب حرام ہے۔ اور بعض کے نزدیک مکروہ تنزیہی ہے اور مختار یہ ہے کہ حرام ہے اور اختلاف ہے سلف کا۔ بعض کہتے ہیں: خضاب کا ترک افضل ہے۔ اور بعض کے نزدیک خضاب افضل ہے۔ ابن عمر اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہما زرد خضاب کرتے حنا اور وسمہ سے اور زعفران سے بھی منقول ہے اور ایک جماعت نے سیاہ خضاب بھی کیا ہے ان میں سے ہیں حضرت عثمان، حضرت حسن، حسین، عقبہ بن عامر، ابن سیرین اور ابو بردہ رضی اللہ عنہم۔ انتھٰی مختصرًا۔

## بَابُ تَحْرِيْمِ تَصْوِيْرِ صُوْرَةِ الْحَيَوَانِ وَتَحْرِيْمِ اتِّخَاذِ مَا فِيْهِ صُوْرَةٌ غَيْرَ مُمْتَهَنَةٍ بِالْفَرْشِ وَنَحْوِهِ وَاَنَّ الْمَلَائِكَةَ لَا يَدْخُلُوْنَ بَيْتًا فِيْهِ صُوْرَةٌ اَوْ كَلْبٌ.

## باب: جانور کی تصویر بنانا حرام ہے اور فرشتوں کا اس گھر میں داخل نہ ہونا جس گھر میں کتا اور تصویر ہو اس کا بیان۔

(٥٥١١) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّهَا قَالَتْ: وَاعَدَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ جِبْرِيْلُ عليه السلام فِىْ سَاعَةٍ يَأْتِيْهِ

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، جبرئیل علیہ السلام نے وعدہ کیا رسول اللہ ﷺ سے آنے کا ایک وقت میں، پھر وہ وقت آ گیا اور

فِيهَا فَجَآءَتْ تِلْكَ السَّاعَةُ وَلَمْ يَأْتِهِ وَفِيْ يَدِهٖ عَصًا فَأَلْقَاهَا مِنْ يَدِهٖ وَقَالَ : ((مَا يُخْلِفُ اللّٰهُ وَعْدَهٗ وَلَا رُسُلُهٗ)) ثُمَّ الْتَفَتَ فَإِذَا جِرْوُ كَلْبٍ تَحْتَ سَرِيْرٍ فَقَالَ: ((يَا عَائِشَةُ ! مَتٰى دَخَلَ هٰذَا الْكَلْبُ هٰهُنَا؟)) فَقَالَتْ : وَاللّٰهِ ! مَادَرَيْتُ فَأَمَرَ بِهٖ فَأُخْرِجَ فَجَآءَ جِبْرِيْلُ ﷺ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((وَعَدْتَّنِيْ فَجَلَسْتُ لَكَ فَلَمْ تَأْتِ)) فَقَالَ: مَنَعَنِي الْكَلْبُ الَّذِيْ كَانَ فِيْ بَيْتِكَ إِنَّا لَا نَدْخُلُ بَيْتًا فِيهِ كَلْبٌ وَّلَا صُوْرَةٌ .

جبرئیل علیہ السلام نہ آئے اس وقت رسول اللہ ﷺ کے ہاتھ مبارک میں ایک لکڑی تھی آپ ﷺ نے اسے پھینک دیا اور فرمایا: ”اللہ تعالیٰ اپنا وعدہ خلاف نہیں کرتا نہ اس کے ایلچی وعدہ خلافی کرتے ہیں۔“ پھر آپ ﷺ نے ادھر ادھر دیکھا تو ایک پلہ کتے کا تخت کے تلے دکھلائی دیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”عائشہ! یہ پلہ کب آیا اس جگہ۔“ انہوں نے کہا: قسم اللہ تعالیٰ کی مجھ کو خبر نہیں، پھر آپ ﷺ نے حکم دیا وہ باہر نکالا گیا اسی وقت حضرت جبرئیل علیہ السلام آئے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”تم نے مجھ سے وعدہ کیا تھا اور میں تمہارے انتظار میں بیٹھا تھا لیکن تم نہیں آئے۔“ انہوں نے کہا: یہ کتا جو تمہارے گھر میں تھا اس نے مجھ کو روک رکھا تھا۔ ہم اس گھر میں نہیں جاتے جس کے اندر کتا ہو یا تصویر۔

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: جاندار کی مورت بنانا سخت حرام ہے اور کبیرہ گناہ ہے برابر ہے کہ کپڑے میں ہو یا فرش میں یا روپیہ یا اشرفی میں یا پیسہ میں یا برتن میں یا دیوار میں، البتہ درخت یا پالان یا ان چیزوں کی جن میں جان نہیں صورت بنانا حرام نہیں۔ اور جس چیز میں تصویر جاندار کی بنی ہو اگر وہ دیوار پر لٹکائی جائے یا کپڑے میں پہنی جائے یا عمامہ پر ہو جو ذلیل نہیں تو وہ حرام ہے اور جو ذلت کی جگہ پر ہو جیسے بچھونے پر جو روندا جائے یا تکیہ وغیرہ پر تو حرام نہیں ہے لیکن اس میں کلام ہے کہ ایسی تصویر سے بھی فرشتے گھر میں آئیں گے یا نہیں اور ہمارے نزدیک کوئی فرق نہیں اس مورت میں جو سایہ دار ہو اور جو سایہ دار نہ ہو اور جمہور علما صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین کا یہی مذہب ہے یہی قول ہے ثوری، مالک اور ابو حنیفہ رحمہ اللہ کا۔ اور بعض سلف نے کہا کہ جس تصویر کا سایہ نہ پڑے اس کا رکھنا حرام نہیں ہے اور یہ مذہب باطل ہے کیونکہ حضرت ﷺ جس پردے پر خفا ہوئے اس پر بے سایہ تصویریں تھیں اور احادیث مطلق ہیں ان میں کسی مورت کی تخصیص نہیں ہے، اور بعض کے نزدیک کپڑوں پر جو نقش ہوں تصویروں کے وہ درست ہیں اور قاسم بن محمد کا یہی مذہب ہے، لیکن اجماع ہے ان تصویروں کی حرمت پر جو سایہ دار ہوں اور ان کا توڑنا واجب ہے۔ قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا: ان میں بچوں کی گڑیاں مستثنیٰ ہیں ان کی اجازت ہے۔ لیکن مالک نے گڑیوں کا بھی خرید کرنا اپنے بچے کے لیے مکروہ رکھا ہے۔ اور بعض نے کہا کہ گڑیوں سے کھیلنے کی بھی اجازت اس حدیث سے منسوخ ہوگئی۔ واللہ اعلم۔ انتہیٰ۔

(٥٥١٢) عَنْ أَبِيْ حَازِمٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ أَنَّ جِبْرِيْلَ ﷺ وَعَدَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ أَنْ يَأْتِيَهُ فَذَكَرَ الْحَدِيْثَ وَلَمْ يُطَوِّلْهُ كَتَطْوِيْلِ ابْنِ أَبِيْ حَازِمٍ .

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٥١٣) عَنْ مَيْمُوْنَةَ رضی اللہ عنہا أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ أَصْبَحَ يَوْمًا وَاجِمًا فَقَالَتْ مَيْمُوْنَةُ رضی اللہ عنہا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ لَقَدِ اسْتَنْكَرْتُ هَيْئَتَكَ مُنْذُ الْيَوْمِ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنَّ جِبْرِيْلَ ﷺ كَانَ وَعَدَنِيْ أَنْ يَّلْقَانِيَ اللَّيْلَةَ فَلَمْ يَلْقَنِيْ أَمَ

ام المومنین میمونہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ ایک دن صبح کو اٹھے چپ چپ (جیسے کوئی رنجیدہ ہوتا ہے)۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! آج میں نے آپ ﷺ کی شکل ایسی دیکھی کہ آج تک ویسی نہیں دیکھی تھی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”جبرئیل علیہ السلام نے مجھ سے وعدہ کیا تھا اس رات ملنے کا مگر نہیں ملے۔ اور انہوں نے کبھی وعدہ خلاف نہیں کیا

وَاللّٰهِ! مَا اَخْلَفَنِيْ)) قَالَ : فَظَلَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَهُ ذٰلِكَ عَلٰى ذٰلِكَ ثُمَّ وَقَعَ فِيْ نَفْسِهِ جِرْوُ كَلْبٍ تَحْتَ فُسْطَاطٍ لَّنَا فَاَمَرَبِهٖ فَاُخْرِجَ ثُمَّ اَخَذَ بِيَدِهٖ مَآءً فَنَضَحَ مَكَانَهٗ فَلَمَّا اَمْسٰى لَقِيَهٗ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ فَقَالَ لَهٗ: ((قَدْ كُنْتَ وَعَدْتَنِيْ اَنْ تَلْقَانِيَ الْبَارِحَةَ)) قَالَ: اَجَلْ وَلٰكِنَّا لَانَدْخُلُ بَيْتًا فِيْهِ كَلْبٌ وَلَا صُوْرَةٌ فَاَصْبَحَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَئِذٍ فَاَمَرَ بِقَتْلِ الْكِلَابِ حَتّٰى اَنَّهٗ يَأْمُرُ بِقَتْلِ كَلْبِ الْحَائِطِ الصَّغِيْرِ وَيَتْرُكُ كَلْبَ الْحَائِطِ الْكَبِيْرِ.

[ابوداود:٤١٥٧؛ نسائی:٤٢٩٤]

قسم اللہ کی۔'' میمونہ نے کہا: پھر سارا دن آپ ﷺ اسی طرح رہے۔ بعد اس کے آپ ﷺ کے دل میں خیال آیا ایک کتے کے بچے کا جو ہمارے ڈیرے میں تھا وہ نکال کر باہر کیا گیا۔ پھر آپ ﷺ نے پانی لیا اور جہاں وہ کتا بیٹھا تھا وہاں پانی چھڑک دیا۔ جب شام ہوئی تو جبرئیل علیہ السلام آئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم نے مجھ سے وعدہ کیا تھا گزشتہ رات کو آنے کا۔'' انہوں نے کہا: ہاں لیکن ہم اس گھر میں نہیں جاتے جس میں کتا ہو یا تصویر۔ پھر اس کی صبح کو رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا کتوں کے قتل کا یہاں تک کہ آپ ﷺ نے چھوٹے باغ کا بھی کتا قتل کرا دیا اور بڑے باغ کے کتے کو چھوڑ دیا۔

فائدہ: کیونکہ بڑے باغ کی حفاظت بغیر کتے کے دشوار ہے نووی رحمہ اللہ نے کہا: جو فرشتے کتے کی وجہ سے نہیں آتے وہ رحمت اور برکت کے فرشتے ہیں لیکن محافظ فرشتے تو ہر وقت ساتھ رہتے ہیں اور ہر جگہ جاتے ہیں۔ کیونکہ وہ اعمال کو لکھتے ہیں اور خطابی نے کہا: جس کتے کا پالنا درست ہے جیسے شکاری کتا یا کھیت کا۔ وہ فرشتوں کو نہیں روکتا۔ انتہٰی مختصراً۔

(٥٥١٤) عَنْ اَبِيْ طَلْحَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((لَا تَدْخُلُ الْمَلَائِكَةُ بَيْتًا فِيْهِ كَلْبٌ وَلَا صُوْرَةٌ)). [بخاری: ٣٢٢٥، ٣٣٢٢، ٤٠٠٢، ٥٩٤٩؛ ترمذی: ٢٨٠٤؛ نسائی: ٤٢٩٣، ٥٣٦٢، ٥٣٦٣؛ ابن ماجه: ٣٦٤٩]

ابوطلحہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''فرشتے اس گھر میں نہیں جاتے جس کے اندر کتا یا تصویر ہو۔''

(٥٥١٥) عَنْ اَبِيْ طَلْحَةَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((لَاتَدْخُلُ الْمَلَآئِكَةُ بَيْتًا فِيْهِ كَلْبٌ وَلَاصُوْرَةٌ)). [راجع:٥٥١٤]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٥١٦) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَ حَدِيْثِ يُوْنُسَ وَذِكْرِهِ الْاَخْبَارَ فِي الْاِسْنَادِ. [راجع: ٥٥١٤]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٥١٧) عَنْ اَبِيْ طَلْحَةَ رضی اللہ عنہ صَاحِبِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنَّهٗ قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِنَّ الْمَلَآئِكَةَ لَا تَدْخُلُ بَيْتًا فِيْهِ صُوْرَةٌ)).

ابوطلحہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جو صحابی تھے رسول اللہ ﷺ کے۔ انہوں نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''فرشتے اس گھر میں نہیں جاتے جس کے اندر تصویر ہو۔''

قَالَ: بُسْرٌ : ثُمَّ اشْتَكَى زَيْدٌ [بَعْدُ] فَعُدْنَاهُ فَإِذَا عَلَى بَابِهِ سِتْرٌ فِيهِ صُورَةٌ قَالَ: فَقُلْتُ لِعُبَيْدِ اللّٰهِ الْخَوْلَانِيِّ رَبِيبِ مَيْمُونَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ اَلَمْ يُخْبِرْنَا زَيْدٌ عَنِ الصُّوَرِ يَوْمَ الْاَوَّلِ؟ فَقَالَ عُبَيْدُاللّٰهِ: اَلَمْ تَسْمَعْهُ حِيْنَ قَالَ: اِلَّا رَقْمًا فِيْ ثَوْبٍ؟ [بخاری:٣٢٢٦، ٥٩٥٨؛ ابوداود: ٤١٥٣، ٤١٥٤، ٤١٥٥؛ نسائی: ٤٣٦٥]

بسر نے کہا: زید بیمار ہوئے ہم ان کی بیمار پرسی کو گئے ان کے دروازے پر ایک پردہ لٹکا تھا، جس پر تصویر تھی۔ میں نے عبیداللہ خولانی سے کہا جو ام المومنین میمونہ رضی اللہ عنہا کا ربیب تھا خود زید ہی نے ہم سے تصویر کی حدیث بیان کی تھی (اور اب پردہ لٹکایا ہے تصویر کا) عبیداللہ نے کہا: تم نے ان سے نہیں سنا' انہوں نے یہ بھی کہا تھا: مگر جو نقش ہو کپڑے میں۔



(٥٥١٨) عَنْ اَبِيْ طَلْحَةَ رضی اللہ عنہ حَدَّثَهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا تَدْخُلُ الْمَلَائِكَةُ بَيْتًا فِيْهِ صُوْرَةٌ)).

ابو طلحہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''فرشتے اس گھر میں نہیں جاتے جس میں صورت ہو''

قَالَ بُسْرٌ : فَمَرِضَ زَيْدُ بْنُ خَالِدٍ فَعُدْنَاهُ فَإِذَا نَحْنُ فِيْ بَيْتِهِ بِسِتْرٍ فِيْهِ تَصَاوِيْرُ فَقُلْتُ لِعُبَيْدِ اللّٰهِ الْخَوْلَانِيِّ: اَلَمْ يُحَدِّثْنَا فِي التَّصَاوِيْرِ ؟ قَالَ اِنَّهُ قَالَ : اِلَّا رَقْمًا فِيْ ثَوْبٍ اَلَمْ تَسْمَعْهُ ؟ قُلْتُ: لَا قَالَ : بَلٰى قَدْ ذَكَرَ ذٰلِكَ. [راجع:٥٥١٧]

بسر نے کہا: پھر زید بن خالد بیمار ہوئے (جو اس حدیث کے راوی ہیں) ہم ان کے پوچھنے کو گئے۔ ان کے گھر پر ایک پردہ لٹکتا تھا جس میں تصویر بنی تھی۔ میں نے عبیداللہ خولانی سے کہا: انہوں نے ہم سے حدیث بیان کی تصویروں کے باب میں۔ انہوں نے کہا: ہاں! یہ بھی تو کہا تھا تم نے نہیں سنا: مگر جو نقش ہو کپڑے پر۔ میں نے کہا: میں نے نہیں سنا۔ انہوں نے کہا: زید رضی اللہ عنہ نے یہ کہا تھا۔

(٥٥١٩) عَنْ اَبِيْ طَلْحَةَ الْاَنْصَارِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((لَا تَدْخُلُ الْمَلَائِكَةُ بَيْتًا فِيْهِ كَلْبٌ وَلَا تَمَاثِيْلُ)). [راجع: ٥٥١٧]

ابو طلحہ انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے' آپ ﷺ فرماتے تھے: ''فرشتے اس گھر میں نہیں جاتے جس کے اندر کتا ہو یا تصویریں ہوں۔''

(٥٥٢٠) قَالَ فَاَتَيْتُ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا فَقُلْتُ: اِنَّ هٰذَا يُخْبِرُ نِيْ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: ((لَا تَدْخُلُ الْمَلَائِكَةُ بَيْتًا فِيْهِ كَلْبٌ وَّلَا تَمَاثِيْلُ)) فَهَلْ سَمِعْتِ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ذَكَرَ ذٰلِكَ؟ فَقَالَتْ: لَا وَلٰكِنْ سَاُحَدِّثُكَ مَارَاَيْتُهُ فَعَلَ رَاَيْتُهُ خَرَجَ فِيْ غَزَاتِهِ فَاَخَذْتُ نَمَطًا فَسَتَّرْتُهُ عَلَى الْبَابِ فَلَمَّا قَدِمَ فَرَاَى النَّمَطَ عَرَفْتُ الْكَرَاهِيَةَ فِيْ وَجْهِهِ فَجَذَبَهُ حَتّٰى هَتَكَهُ اَوْ

زید نے کہا: میں یہ سن کر ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس آیا اور ان سے کہا کہ ابو طلحہ رضی اللہ عنہ ہم سے یہ حدیث بیان کرتے ہیں تم نے بھی رسول اللہ ﷺ سے ایسا سنا ہے۔ انہوں نے کہا: نہیں۔ میں نے جو دیکھا ہے وہ تجھ سے بیان کرتی ہوں۔ ایک بار آپ ﷺ جہاد کو تشریف لے گئے میں نے ایک چادر لی اور اس کو دروازے پر لٹکا دیا جب آپ ﷺ لوٹ کر آئے اور چادر دیکھی آپ ﷺ کو برا معلوم ہوا۔ آپ ﷺ نے اس کو کھینچا یہاں تک کہ پھاڑ ڈالا اور کاٹ ڈالا اس کو۔ بعد اس کے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے ہم کو حکم نہیں دیا پتھر اور مٹی کو کپڑا پہنانے کا۔'' حضرت

قَطَعَهُ وَقَالَ: ((إِنَّ اللّٰهَ لَمْ يَأْمُرْنَا أَنْ نَكْسُوَ الْحِجَارَةَ وَالطِّيْنَ)) قَالَتْ: فَقَطَعْنَا مِنْهُ وِسَادَتَيْنِ وَحَشَوْتُهُمَا لِيْفًا فَلَمْ يَعِبْ ذٰلِكَ عَلَيَّ.

عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: پھر ہم نے اس کو کاٹ کر دو تکیہ بنا ڈالے اور ان کے اندر کھجور کی چھال بھری۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر عیب نہیں کیا۔

فائدہ: اس چادر پر تصویریں تھیں گھوڑوں کی جیسے دوسری روایت میں ہے اس حدیث سے یہ بھی نکلا کہ دیوار پر پردہ لگانا یا جمانا منع ہے مگر یہ کراہت تنزیہی ہے تحریمی نہیں ہے اور ابوالفتح نے کہا کہ حرام ہے۔

(٥٥٢١) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَ لَنَا سِتْرٌ فِيْهِ تِمْثَالُ طَائِرٍ وَكَانَ الدَّاخِلُ إِذَا دَخَلَ اسْتَقْبَلَهُ فَقَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((حَوِّلِيْ هٰذَا فَإِنِّيْ كُلَّمَا دَخَلْتُ فَرَأَيْتُهُ ذَكَرْتُ الدُّنْيَا)) قَالَتْ: وَكَانَتْ لَنَا قَطِيْفَةٌ كُنَّا نَقُوْلُ عَلَمُهَا حَرِيْرٌ فَكُنَّا نَلْبَسُهَا.

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، ہمارے پاس ایک پردہ تھا اس میں پرندہ کی تصویر بنی تھی۔ جب کوئی اندر آتا تو وہ تصویر اس کے سامنے ہوتی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اس کو نکال دے جب میں اندر آ کر اس کو دیکھتا ہوں تو دنیا یاد آ جاتی ہے۔'' حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کہا: ہمارے پاس ایک چادر تھی جس پر ریشمی بیل تھی ہم اس کو پہنا کرتے۔

[ترمذی: ٢٤٦٨؛ نسائی: ٥٣٦٨]

○ ○ ○ ○

(٥٥٢٢) عَنِ ابْنِ أَبِيْ عَدِيٍّ وَعَبْدِ الْأَعْلٰى بِهٰذَا الْإِسْنَادِ قَالَ ابْنُ الْمُثَنّٰى: وَزَادَ فِيْهِ -يُرِيْدُ عَبْدَ الْأَعْلٰى- فَلَمْ يَأْمُرْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم بِقَطْعِهِ. [راجع: ٥٥٢١]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٢٣) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: قَدِمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم مِنْ سَفَرٍ وَقَدْ سَتَّرْتُ عَلٰى بَابِيْ دُرْنُوْكًا فِيْهِ الْخَيْلُ ذَوَاتُ الْأَجْنِحَةِ فَأَمَرَنِيْ فَنَزَعْتُهُ.

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سفر سے تشریف لائے میں نے اپنے دروازے پر ایک نقشی پردہ لٹکایا تھا جس پر پروار گھوڑوں کی تصویریں بنی ہوئی تھیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا میں نے اسے توڑ ڈالا۔

(٥٥٢٤) عَنْ وَكِيْعٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَلَيْسَ فِيْ حَدِيْثِ عَبْدَةَ قَدِمَ مِنْ سَفَرٍ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٢٥) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: دَخَلَ عَلَيَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم وَأَنَا مُتَسَتِّرَةٌ بِقِرَامٍ فِيْهِ صُوْرَةٌ فَتَلَوَّنَ وَجْهُهُ ثُمَّ تَنَاوَلَ السِّتْرَ فَهَتَكَهُ ثُمَّ قَالَ: ((إِنَّ مِنْ أَشَدِّ النَّاسِ عَذَابًا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ الَّذِيْنَ يُشَبِّهُوْنَ بِخَلْقِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ)).

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس آئے اور میں ایک پردہ ڈالے تھی تصویر دار۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرے کا رنگ بدل گیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پردے کو لے کر پھاڑ ڈالا پھر فرمایا: ''سب سے زیادہ سخت عذاب قیامت میں ان لوگوں کو ہوگا جو اللہ تعالیٰ کی مخلوق کی صورت بناتے ہیں۔''

[بخاری: ٦١٠٩؛ نسائی: ٥٣٧٢]

○ ○ ○ ○

(٥٥٢٦) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم دَخَلَ عَلَيْهَا بِمِثْلِ حَدِيْثِ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ سَعْدٍ غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ: ثُمَّ اَهْوٰى اِلَى الْقِرَامِ فَهَتَكَهُ بِيَدِهِ. [راجع: ٥٥٢٥]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔ اس میں یہ ہے کہ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم جھکے پردے کی طرف اور اس کو اپنے ہاتھ سے پھاڑ ڈالا۔



(٥٥٢٧) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِيْ حَدِيْثِهِمَا: ((اِنَّ اَشَدَّ النَّاسِ عَذَابًا)) لَمْ يَذْكُرَا: ((مِنْ)). [راجع: ٥٥٢٥]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔



(٥٥٢٨) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا يَقُوْلُ : دَخَلَ عَلَيَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم وَقَدْ سَتَرْتُ سَهْوَةً لِّيْ بِقِرَامٍ فِيْهِ تَمَاثِيْلُ فَلَمَّا رَاٰهُ هَتَكَهُ وَتَلَوَّنَ وَجْهُهُ وَقَالَ: ((يَا عَائِشَةُ! اَشَدُّ النَّاسِ عَذَابًا عِنْدَ اللّٰهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ الَّذِيْنَ يُضَاهِئُوْنَ بِخَلْقِ اللّٰهِ تَعَالٰى)) قَالَتْ عَائِشَةُ رضی اللہ عنہا: فَقَطَعْنَاهُ فَجَعَلْنَا مِنْهُ وِسَادَةً اَوْ وِسَادَتَيْنِ.

[بخاری: ٥٩٥٤؛ نسائی: ٥٣٧١]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس آئے اور میں نے ایک طاق یا مچان کو اپنے ایک پردہ سے ڈھانکا تھا جس میں تصویریں تھیں۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ دیکھا تو اس کو پھاڑ ڈالا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرے کا رنگ بدل گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے ''عائشہ! سب سے زیادہ سخت عذاب قیامت میں ان لوگوں کو ہوگا جو اللہ تعالیٰ کی مخلوق کی شکل بناتے ہیں۔'' حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا میں نے اس کو کاٹ کر ایک تکیہ بنایا یا دو تکیے بنائے۔



(٥٥٢٩) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّهُ كَانَ لَهَا ثَوْبٌ فِيْهِ تَصَاوِيْرُ مَمْدُوْدٌ اِلٰى سَهْوَةٍ وَكَانَ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وسلم يُصَلِّيْ اِلَيْهِ فَقَالَ ((اَخِّرِيْهِ عَنِّيْ قَالَتْ: فَاَخَّرْتُهُ فَجَعَلْتُهُ وَسَائِدَ.)) [نسائی: ٧٦٠، ٥٣٦٩]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس ایک کپڑا تھا جس میں تصویریں تھیں وہ ایک طاق پر لٹکا تھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ادھر نماز پڑھتے تھے تو فرمایا: ''اس کو ہٹا دے میرے سامنے سے''۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: میں نے اس کو ہٹا کر اس کے تکیے بنا ڈالے۔

(٥٥٣٠) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ. [راجع: ٥٥٢٩]

شعبہ سے اس سند کے ساتھ اسی طرح مروی ہے۔



(٥٥٣١) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ : دَخَلَ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وسلم عَلَيَّ وَقَدْ سَتَرْتُ نَمَطًا فِيْهِ تَصَاوِيْرُ فَنَحَّاهُ فَاتَّخَذْتُ مِنْهُ وِسَادَتَيْنِ.

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس تشریف لائے اور میں نے ایک پردہ لٹکایا تھا جس میں تصویریں تھیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو سرکا دیا۔ میں نے اس کے دو تکیے بنا ڈالے۔

(٥٥٣٢) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم اَنَّهَا نَصَبَتْ سِتْرًا فِيْهِ تَصَاوِيْرُ فَدَخَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَنَزَعَهُ قَالَتْ: فَقَطَعْتُهُ وِسَادَتَيْنِ فَقَالَ رَجُلٌ فِي الْمَجْلِسِ حِيْنَئِذٍ يُقَالُ لَهُ:

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' انہوں نے ایک پردہ لٹکایا جس میں تصویریں تھیں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور اس پردے کو اتار ڈالا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: میں نے اس کے دو تکیے بنا ڈالے۔ ایک شخص بولا مجلس میں اس وقت جس کا نام ربیعہ بن عطاء تھا تم

رَبِيْعَةُ بْنُ عَطَاءٍ مَوْلٰى بَنِىْ زُهْرَةَ اَفَمَا سَمِعْتَ اَبَا مُحَمَّدٍ يَذْكُرُ اَنَّ عَائِشَةَ رضی الله عنها قَالَتْ: فَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَرْتَفِقُ عَلَيْهِمَا؟ قَالَ ابْنُ الْقَاسِمِ لَا قَالَ : لٰكِنِّىْ قَدْ سَمِعْتُهُ. يُرِيْدُ الْقَاسِمَ بْنَ مُحَمَّدٍ. [نسائی: ۵۳۷۰]

نے نہیں سنا ابو محمد سے، وہ کہتے تھے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کہتی تھیں کہ رسول اللہ ﷺ ان تکیوں پر آرام کرتے تھے۔ ابن قاسم نے کہا: نہیں، لیکن میں نے قاسم بن محمد سے سنا۔



(۵۵۳۳) عَنْ عَائِشَةَ رضی الله عنها اَنَّهَا اشْتَرَتْ نُمْرُقَةً فِيْهَا تَصَاوِيْرُ فَلَمَّا رَاٰهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَامَ عَلَى الْبَابِ فَلَمْ يَدْخُلْ فَعَرَفْتُ اَوْ فَعُرِفَتْ فِىْ وَجْهِهِ الْكَرَاهِيَةُ قَالَتْ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اَتُوْبُ اِلَى اللّٰهِ وَاِلٰى رَسُوْلِهِ فَمَا ذَآ اَذْنَبْتُ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَا بَالُ هٰذِهِ النُّمْرُقَةِ؟)) فَقَالَتِ اشْتَرَيْتُهَا لَكَ تَقْعُدُ عَلَيْهَا وَتَوَسَّدُهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ: ((اِنَّ اَصْحَابَ هٰذِهِ الصُّوَرِ يُعَذَّبُوْنَ وَيُقَالُ لَهُمْ: اَحْيُوْا مَا خَلَقْتُمْ)) ثُمَّ قَالَ: ((اِنَّ الْبَيْتَ الَّذِىْ فِيْهِ الصُّوَرُ لَا تَدْخُلُهُ الْمَلٰٓئِكَةُ)).

[بخاری: ۲۱۰۵، ۳۲۲۴، ۵۱۸۱، ۵۹۵۷، ۵۹۶۱]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، انہوں نے ایک گدا خریدا جس میں تصویریں تھیں جب رسول اللہ ﷺ نے اس کو دیکھا تو آپ ﷺ دروازے پر کھڑے ہو رہے اور اندر نہ گئے میں نے پہچان لیا کہ آپ ﷺ کے چہرے مبارک پر رنج ہے۔ میں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! میں توبہ کرتی ہوں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کے سامنے، میرا کیا گناہ ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ”یہ گدا کیسا ہے؟“ میں نے کہا: اس کو میں نے خریدا ہے آپ کے بیٹھنے اور تکیہ لگانے کے لیے آپ ﷺ نے فرمایا: ”جنہوں نے یہ تصویریں بنائیں ان کو عذاب ہوگا اور ان سے کہا جائے گا ان میں جان ڈالو۔“ پھر فرمایا: ”جس گھر میں تصویریں ہوں وہاں فرشتے نہیں آتے۔“



(۵۵۳۴) عَنْ عَائِشَةَ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ وَبَعْضُهُمْ اَتَمُّ حَدِيْثًا لَهُ مِنْ بَعْضٍ وَزَادَ فِىْ حَدِيْثِ ابْنِ اَخِى الْمَاجِشُوْنِ قَالَتْ: فَاَخَذْتُهُ فَجَعَلْتُهُ مِرْفَقَتَيْنِ فَكَانَ يَرْتَفِقُ بِهِمَا فِى الْبَيْتِ.

[راجع: ۵۵۳۳]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔ اتنا زیادہ ہے کہ میں نے اس کے دو تکیے بنا ڈالے آپ ﷺ ان پر تکیہ لگاتے گھر میں۔



(۵۵۳۵) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی الله عنهما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ: قَالَ ((الَّذِيْنَ يَصْنَعُوْنَ الصُّوَرَ يُعَذَّبُوْنَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يُقَالُ لَهُمْ اَحْيُوْا مَا خَلَقْتُمْ)).

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جو لوگ مورتیں بناتے ہیں ان کو قیامت میں عذاب ہوگا ان سے کہا جائے گا جلاؤ ان کو جن کو تم نے بنایا۔“

(۵۵۳۶) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی الله عنهما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ عُبَيْدِ اللّٰهِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی الله عنهما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

[بخاري: ٧٥٥٨؛ نسائي: ٥٣٧٦]

(٥٥٣٧) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّ اَشَدَّ النَّاسِ عَذَابًا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ الْمُصَوِّرُوْنَ)) وَلَمْ يَذْكُرِ الْاَشَجُّ: ((اِنَّ)).

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''سب سے زیادہ سخت عذاب قیامت میں تصویر بنانیوالوں کو ہوگا۔''

[بخاري: ٥٩٥٠؛ نسائي: ٥٣٧٩]

(٥٥٣٨) عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَ فِيْ رِوَايَةِ يَحْيٰى وَاَبِيْ كُرَيْبٍ عَنْ اَبِيْ مُعَاوِيَةَ: ((اِنَّ مِنْ اَشَدِّ اَهْلِ النَّارِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَذَابًا الْمُصَوِّرُوْنَ)) وَحَدِيْثُ سُفْيَانَ كَحَدِيْثِ وَكِيْعٍ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

[راجع: ٥٥٣٧]

(٥٥٣٩) عَنْ مُسْلِمِ بْنِ صُبَيْحٍ قَالَ: كُنْتُ مَعَ مَسْرُوْقٍ فِيْ بَيْتٍ فِيْهِ تَمَاثِيْلُ مَرْيَمَ فَقَالَ مَسْرُوْقٌ: هٰذَا تَمَاثِيْلُ كِسْرٰى؟ فَقُلْتُ: لَا هٰذَا تَمَاثِيْلُ مَرْيَمَ فَقَالَ مَسْرُوْقٌ: اَمَا اِنِّيْ سَمِعْتُ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ مَسْعُوْدٍ ﷺ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَشَدُّ النَّاسِ عَذَابًا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ الْمُصَوِّرُوْنَ)). [راجع: ٥٥٣٧]

مسلم بن صبیح سے روایت ہے میں مسروق کے ساتھ ایک گھر میں تھا جس میں تصویریں تھیں۔ مسروق نے کہا: یہ کسریٰ (بادشاہ ایران) کی تصویریں ہیں۔ میں نے کہا: نہیں یہ حضرت مریم علیہا السلام کی تصویریں ہیں۔ مسروق نے کہا: میں نے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے سنا وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''سب سے زیادہ سخت عذاب قیامت کے دن تصویر بنانے والوں کو ہوگا۔''

(٥٥٤٠) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِي الْحَسَنِ قَالَ: جَآءَ رَجُلٌ اِلَى ابْنِ عَبَّاسٍ ﷺ فَقَالَ: اِنِّيْ رَجُلٌ اُصَوِّرُ هٰذِهِ الصُّوَرَ فَاَفْتِنِيْ فِيْهَا فَقَالَ لَهُ: اُدْنُ مِنِّيْ فَدَنَا مِنْهُ ثُمَّ قَالَ: اُدْنُ مِنِّيْ فَدَنَا حَتّٰى وَضَعَ يَدَهُ عَلٰى رَاْسِهِ وَقَالَ: اُنَبِّئُكَ بِمَا سَمِعْتُ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((كُلُّ مُصَوِّرٍ فِي النَّارِ يَجْعَلُ لَهُ بِكُلِّ صُوْرَةٍ صَوَّرَهَا نَفْسًا فَتُعَذِّبُهُ فِيْ جَهَنَّمَ)) وَقَالَ: اِنْ كُنْتَ لَابُدَّ فَاعِلًا فَاصْنَعِ الشَّجَرَ وَمَا لَا نَفْسَ لَهُ فَاَقَرَّ بِهِ نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ. [بخاري: ٢٢٢٥]

سعید بن ابی الحسن سے روایت ہے ایک شخص عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس آیا اور کہنے لگا: میں تصویر بنانے والا ہوں تو اس کا کیا حکم ہے بیان کیجیے مجھ سے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: میرے پاس آ۔ وہ آ گیا۔ پھر انہوں نے کہا: پاس آ۔ وہ اور پاس آ گیا یہاں تک کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اپنا ہاتھ اس کے سر پر رکھا اور کہا: میں تجھ سے کہتا ہوں وہ جو میں نے سنا ہے رسول اللہ ﷺ سے میں نے سنا آپ ﷺ فرماتے تھے: ''ہر ایک تصویر بنانے والا جہنم میں جائے گا اور ہر ایک تصویر کے بدل ایک شخص جاندار بنایا جائے گا جو تکلیف دے گا اس کو جہنم میں۔'' اور ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: اگر تو نے ایسا ہی بنانا ہے تو درخت کی یا کسی اور بے جان چیز کی تصویر بنا۔

(٥٥٤١) عَنِ النَّضْرِ بْنِ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كُنْتُ جَالِسًا عِنْدَ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما فَجَعَلَ يُفْتِي وَلَا يَقُولُ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ حَتّٰى سَأَلَهُ رَجُلٌ فَقَالَ: إِنِّي رَجُلٌ أُصَوِّرُ هٰذِهِ الصُّوَرَ فَقَالَ لَهُ ابْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما: ادْنُهْ فَدَنَا الرَّجُلُ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ يَقُولُ: ((مَنْ صَوَّرَ صُورَةً فِي الدُّنْيَا كُلِّفَ أَنْ يَنْفُخَ فِيهَا الرُّوحَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَلَيْسَ بِنَافِخٍ)). [بخاری: ٢٢٢٥، ٥٩٦٣؛ نسائی: ٥٣٧٣]

نضر بن انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس بیٹھا تھا وہ فتویٰ دیتے تھے اور حدیث نہیں بیان کرتے تھے۔ یہاں تک کہ ایک شخص نے پوچھا: میں مصور ہوں، ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: میرے پاس آ، وہ پاس آیا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا آپ ﷺ فرماتے تھے: ''جو شخص دنیا میں کوئی تصویر بنائے اس کو قیامت میں تکلیف دی جائے گی اس میں جان ڈالنے کی اور وہ جان نہ ڈال سکے گا۔



(٥٥٤٢) عَنِ النَّضْرِ بْنِ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَجُلًا أَتَى ابْنَ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما فَذَكَرَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ. [راجع: ٥٥٤١]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔



(٥٥٤٣) عَنْ أَبِي زُرْعَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: دَخَلْتُ مَعَ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ فِي دَارِ مَرْوَانَ فَرَأَى فِيهَا تَصَاوِيرَ فَقَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ يَقُولُ: ((قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ: وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنْ ذَهَبَ يَخْلُقُ خَلْقًا كَخَلْقِي؟ فَلْيَخْلُقُوا ذَرَّةً أَوْ لِيَخْلُقُوا حَبَّةً أَوْ لِيَخْلُقُوا شَعِيرَةً)). [بخاری: ٥٩٥٣، ٧٥٥٩]

ابوزرعہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ مروان کے گھر میں گیا، وہاں تصویریں تھیں۔ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے آپ ﷺ فرماتے تھے: ''اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اس سے زیادہ کون قصوروار ہوگا جو میری مخلوق کی طرح بنانے کا قصد کرے اچھا بنادیں ایک چیونٹی یا ایک دانہ گیہوں کا یا جو کا۔



(٥٥٤٤) عَنْ أَبِي زُرْعَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: دَخَلْتُ أَنَا وَأَبُو هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ دَارًا تُبْنٰى بِالْمَدِينَةِ لِسَعِيدٍ أَوْ لِمَرْوَانَ قَالَ: فَرَأَى مُصَوِّرًا يُصَوِّرُ فِي الدَّارِ فَقَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: بِمِثْلِهِ وَلَمْ يَذْكُرْ: ((أَوْ لِيَخْلُقُوا شَعِيرَةً)). [بخاری: ٥٥٠٩]

ابوزرعہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ ایک گھر میں گئے جو بن رہا تھا مدینہ میں سعید کا یا مروان کا۔ وہاں ایک مصور کو دیکھا جو گھر میں تصویریں بنا رہا تھا، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا ویسا ہی جیسا اوپر گزرا۔ اس میں جو کا ذکر نہیں ہے۔



(٥٥٤٥) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تَدْخُلُ الْمَلٰٓئِكَةُ بَيْتًا فِيهِ تَمَاثِيلُ

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''فرشتے اس گھر میں نہیں جاتے جس میں تصویریں ہوں۔''

اَوْ تَصَاوِيْرُ)).

○ ○ ○ ○

## بَابُ كَرَاهَةِ الْكَلْبِ وَالْجَرَسِ فِي السَّفَرِ.

## باب: سفر میں گھنٹی اور کتا رکھنے کی کراہت۔

(٥٥٤٦) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا تَصْحَبُ الْمَلَائِكَةُ رُفْقَةً فِيْهَا كَلْبٌ وَلَا جَرَسٌ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''فرشتے ساتھ نہیں رہتے ان مسافروں کے جن کے ساتھ گھنٹا ہو یا کتا ہو۔'' (یعنی رحمت کے فرشتے کیونکہ گھنٹے کی آواز مکروہ ہے اور یہ نہی تنزیہی ہے)

(٥٥٤٧) عَنْ سُهَيْلٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ.

سہیل سے اس سند کے ساتھ اسی طرح مروی ہے۔

[ترمذی:١٧٠٣]

○ ○ ○ ○

(٥٥٤٨) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((الْجَرَسُ مَزَامِيْرُ الشَّيْطَانِ)).

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''گھنٹا شیطان کا باجا ہے۔''

## بَابُ كَرَاهَةِ قِلَادَةِ الْوَتَرِ فِي رَقَبَةِ الْبَعِيْرِ.

## باب: تانت کا ہار اونٹ کے گلے میں ڈالنے کی ممانعت۔

فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: مشرکوں کی عادت تھی کہ نظر نہ لگنے کے لیے تانت کا ہار اونٹ کے گلے میں ڈال دیتے تھے۔ آپ ﷺ نے یہ موقوف کر دیا اس وجہ سے کہ نظر بد اس سے نہیں رکتی۔ اب اگر کوئی زینت کے لیے ڈالے تو درست ہے یا حاجت کے لیے یا اور کوئی ہار سوائے تانت کے۔

(٥٥٤٩) عَنْ اَبِيْ بَشِيْرٍ الْاَنْصَارِيِّ رضی اللہ عنہ اَنَّهُ كَانَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِيْ بَعْضِ اَسْفَارِهِ، قَالَ: فَاَرْسَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ رَسُوْلًا قَالَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ اَبِيْ بَكْرٍ حَسِبْتُ اَنَّهُ قَالَ: وَالنَّاسُ فِيْ مَبِيْتِهِمْ: ((لَا تُبْقَيَنَّ فِيْ رَقَبَةِ بَعِيْرٍ قِلَادَةٌ مِنْ وَتَرٍ اَوْ قِلَادَةٌ اِلَّا قُطِعَتْ)) قَالَ مَالِكٌ: أُرٰى ذٰلِكَ مِنَ الْعَيْنِ.

ابو بشیر انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے سفر میں۔ تو آپ ﷺ نے ایک پیام پہنچانے والے کو بھیجا۔ عبداللہ بن ابی بکر نے کہا: میں سمجھتا ہوں لوگ اس وقت اپنے سونے کے مقاموں میں تھے اور حکم دیا کہ کسی اونٹ کے گلے میں تانت کا ہار یا ہار نہ رہے اور اس کو کاٹ ڈالیں۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: میں خیال کرتا ہوں یہ نظر نہ لگنے کے خیال سے ڈالتے تھے۔

[بخاری: ٣٠٠٥؛ ابوداود: ٢٥٥٢]

○ ○ ○ ○

## بَابُ النَّهْيِ عَنْ ضَرْبِ الْحَيَوَانِ فِيْ وَجْهِهٖ وَوَسْمِهٖ فِيْهِ.

## باب: جانور کے منہ پر مارنے اور داغ لگانے کی ممانعت۔

(٥٥٥٠) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الضَّرْبِ فِي الْوَجْهِ وَعَنِ الْوَسْمِ

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ ﷺ نے منہ پر مارنے سے اور منہ پر داغ دینے سے۔

فِي الْوَجْهِ. [ترمذی: ۲۷۱۰]

○ ○ ○ ○

(۵۵۵۱) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِهٖ. [راجع: ۵۵۵۰]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(۵۵۵۲) عَنْ جَابِرٍ ﷺ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ مَرَّ عَلَيْهِ حِمَارٌ قَدْ وُسِمَ فِيْ وَجْهِهٖ فَقَالَ: ((لَعَنَ اللّٰهُ الَّذِيْ وَسَمَهٗ)).

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ کے سامنے سے ایک گدھا گزرا جس کے منہ پر داغ دیا گیا تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''لعنت کرے اللہ اس پر جس نے اس کو داغا۔''

(۵۵۵۳) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ ﷺ يَقُوْلُ: وَرَاٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حِمَارًا مَوْسُوْمَ الْوَجْهِ فَاَنْكَرَ ذٰلِكَ قَالَ: ((فَوَاللّٰهِ ! لَا اَسِمُهٗ اِلَّا فِيْ اَقْصٰى شَيْءٍ مِّنَ الْوَجْهِ)) فَاَمَرَ بِحِمَارٍ لَّهٗ فَكُوِيَ فِيْ جَاعِرَتَيْهِ فَهُوَ اَوَّلُ مَنْ كَوَى الْجَاعِرَتَيْنِ.

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ایک گدھا دیکھا جس کے منہ پر داغ تھا۔ آپ ﷺ نے اس کو برا کہا اور فرمایا: ''اللہ کی قسم! میں تو داغ نہیں دیتا مگر اس جگہ جو منہ سے بہت دور ہے۔'' (جیسے پٹھا وغیرہ) اور حکم کیا اپنے گدھے کو داغ دینے کا تو داغ دیا گیا پٹھوں پر اور سب سے پہلے آپ ﷺ ہی نے پٹھوں پر داغ دیا۔

## بَابُ جَوَازِ وَسْمِ الْحَيَوَانِ غَيْرِ الْاٰدَمِيِّ فِيْ غَيْرِ الْوَجْهِ وَنَدْبِهٖ فِيْ نَعَمِ الزَّكَاةِ وَالْجِزْيَةِ .

## باب: سوائے آدمی کے جانور کو داغ دینا درست ہے۔

(۵۵۵٤) عَنْ اَنَسٍ ﷺ قَالَ: لَمَّا وَلَدَتْ اُمُّ سُلَيْمٍ ﷺ قَالَتْ لِيْ: يَا اَنَسُ! انْظُرْ هٰذَا الْغُلَامَ فَلَا يُصِيْبَنَّ شَيْئًا حَتّٰى تَغْدُوَ بِهٖ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ يُحَنِّكُهٗ قَالَ: فَغَدَوْتُ فَاِذَا هُوَ فِي الْحَائِطِ وَعَلَيْهِ خَمِيْصَةٌ جَوْنِيَّةٌ وَهُوَ يَسِمُ الظَّهْرَ الَّذِيْ قَدِمَ عَلَيْهِ فِي الْفَتْحِ .

[بخاری: ۵٤۷۰، ۵۸۲٤]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جب ام سلیم نے بچہ جنا تو مجھ سے کہا: اے انس! اس بچہ کو دیکھتا رہ کچھ کھانے نہ پائے جب تک تو اس کو صبح رسول اللہ ﷺ کے پاس نہ لے جائے اور آپ ﷺ کچھ چبا کر اس کے منہ میں نہ ڈالیں۔ انس رضی اللہ عنہ نے کہا: پھر میں صبح کو آپ ﷺ کے پاس گیا۔ آپ ﷺ باغ میں تھے اور ایک کملی حویت کی (جو ایک قبیلہ ہے یا موضع ہے) اوڑھی تھی داغ دے رہے تھے ان اونٹوں پر جو فتح میں آپ ﷺ کے پاس آئے تھے۔

**فائدہ:** نووی رحمہ اللہ نے کہا: آدمی کو داغ دینا حرام ہے اور جانور کے منہ میں منع ہے اور جگہ مستحب ہے زکوٰۃ اور جزیے کے جانوروں کو اور جائز ہے اور جانوروں کو اور ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک مکروہ ہے اور ان پر یہ حدیثیں حجت ہیں۔

(۵۵۵۵) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ يُحَدِّثُ اَنَّ اُمَّهٗ حِيْنَ وَلَدَتِ انْطَلَقُوْا بِالصَّبِيِّ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ يُحَنِّكُهٗ قَالَ: فَاِذَا النَّبِيُّ ﷺ فِيْ مِرْبَدٍ يَسِمُ غَنَمًا. قَالَ شُعْبَةُ: وَاَكْثَرُ عِلْمِيْ

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ان کی ماں نے جب بچے کو جنم دیا تو انہوں نے کہا: اس بچے کو رسول اللہ ﷺ کے پاس لے جاؤ آپ ﷺ چبا کر اس کے منہ میں کچھ ڈالیں گے۔ میں نے دیکھا رسول اللہ ﷺ بکریوں کے تھان میں تھے داغ دے رہے تھے ان کے کانوں میں۔

أَنَّهُ قَالَ: فِي آذَانِهَا. [بخاری: ٥٥٤٢؛ ابوداود: ٢٥٦٣؛ ابن ماجه: ٣٥٦٥]

○ ○ ○ ○

(٥٥٥٦) عَنْ أَنَسٍ ﷺ يَقُولُ: دَخَلْنَا عَلَى رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ مِرْبَدًا وَهُوَ يَسِمُ غَنَمًا قَالَ: أَحْسِبُهُ قَالَ: فِي آذَانِهَا. [راجع:٥٥٥٥]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گئے تھان میں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم داغ دے رہے تھے بکریوں کے کانوں پر۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٥٧) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ.

شعبہ سے اسی سند کے ساتھ اسی طرح مروی ہے۔

(٥٥٥٨) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ قَالَ: رَأَيْتُ فِي يَدِ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ الْمِيسَمَ وَهُوَ يَسِمُ إِبِلَ الصَّدَقَةِ. [بخاری: ١٥٠٢]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ مبارک میں داغ کا ہتھیار دیکھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم صدقہ کے اونٹوں پر داغ دے رہے تھے۔

## بَابُ كَرَاهَةِ الْقَزَعِ

## باب: قزع کی ممانعت۔

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: قزع کے معنی تھوڑا سر منڈانا تھوڑا نہ منڈانا یا جگہ جگہ منڈانا اور یہ مکروہ ہے۔ الا اس صورت میں جب علاج کے لیے ہو اور کراہت تنزیہی ہے اور بعض نے بچوں کے لیے جائز رکھا ہے، لیکن ہمارا مذہب یہ ہے کہ مرد اور عورت دونوں کے لیے مطلقاً مکروہ ہے کیونکہ یہ یہود کی خصلت ہے یا بدنما ہے۔ انتہی۔

(٥٥٥٩) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنِ الْقَزَعِ قَالَ: قُلْتُ لِنَافِعٍ: وَمَا الْقَزَعُ؟ قَالَ: يُحْلَقُ بَعْضُ رَأْسِ الصَّبِيِّ وَيُتْرَكُ بَعْضٌ. [بخاری: ٥٩٢٠؛ ابوداود: ٤١٩٣؛ نسائی: ٥٠٦٥، ٥٢٤٥، ٥٢٤٦؛ ابن ماجه: ٣٦٣٧]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا قزع سے۔ عبیداللہ نے کہا: میں نے نافع سے پوچھا: قزع کیا ہے؟ انہوں نے کہا: بچے کے سر کا کچھ حصہ مونڈنا کچھ چھوڑ دینا۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٦٠) عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَجَعَلَ التَّفْسِيرَ فِي حَدِيثِ أَبِي أُسَامَةَ مِنْ قَوْلِ عُبَيْدِ اللّٰهِ. [راجع:٥٥٥٩]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٦١) عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ مِثْلَهُ وَأَلْحَقَا التَّفْسِيرَ فِي الْحَدِيثِ. [راجع:٥٥٥٩]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٦٢) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِذٰلِكَ.

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْجُلُوسِ فِي الطُّرُقَاتِ وَإِعْطَاءِ الطَّرِيقِ حَقَّهُ.

## باب: راستوں میں بیٹھنے کی ممانعت اور حقوق کی ادائیگی کے بیان میں۔

(٥٥٦٣) عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ ﷺ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ: ((اِیَّاکُمْ وَالْجُلُوْسَ فِی الطُّرُقَاتِ)) قَالُوْا: یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! مَا لَنَا بُدٌّ مِّنْ مَّجَالِسِنَا نَتَحَدَّثُ فِیْهَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((فَاِذَا اَبَیْتُمْ اِلَّا الْمَجْلِسَ فَاَعْطُوا الطَّرِیْقَ حَقَّهٗ)) قَالَ: وَمَا حَقُّهٗ؟ قَالَ: ((غَضُّ الْبَصَرِ وَکَفُّ الْاَذٰی وَرَدُّ السَّلَامِ وَالْاَمْرُ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّهْیُ عَنِ الْمُنْکَرِ)).

[بخاری: ٢٤٦٥، ٦٢٢٩؛ ابوداود: ٤٨١٥؛ وانظر فی مسلم: ٥٦٤٨، ٥٦٤٩]

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''بچو تم راہوں میں بیٹھنے سے۔'' لوگوں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! ہم کو اپنی مجلسوں میں بیٹھنا ضروری ہے باتیں کرنے کے لیے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اگر تم نہیں مانتے تو راستے کا حق ادا کرو۔'' لوگوں نے عرض کیا: راہ کا حق کیا ہے؟ یا رسول اللہ! آپ ﷺ نے فرمایا: ''آنکھ نیچے رکھنا اور غیر محرم کی طرف بدنظر نہ کرنا اور راہ میں ایذا نہ دینا کسی کو چلنے میں اور سلام کا جواب دینا اور اچھی بات کا حکم کرنا' بری بات سے منع کرنا۔''



(٥٥٦٤) عَنْ زَیْدِ بْنِ اَسْلَمَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ. [راجع: ٥٥٦٣]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔



## بَابُ تَحْرِیْمِ فِعْلِ الْوَاصِلَةِ وَالْمُسْتَوْصِلَةِ وَالْوَاشِمَةِ وَالْمُسْتَوْشِمَةِ وَالنَّامِصَةِ وَالْمُتَنَمِّصَةِ وَالْمُتَفَلِّجَاتِ وَالْمُغَیِّرَاتِ خَلْقَ اللّٰهِ تَعَالٰی.

**باب:** بالوں میں جوڑ لگانا اور لگوانا' گودنا اور گدانا اور منہ کی روئیں نکالنا اور نکلوانا' دانتوں کو کشادہ کرنا اور اللہ تعالیٰ کی خلقت کو بدلنا حرام ہے۔

(٥٥٦٥) عَنْ اَسْمَآءَ بِنْتِ اَبِیْ بَکْرٍ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: جَآءَتِ امْرَاَةٌ اِلَی النَّبِیِّ ﷺ فَقَالَتْ: یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اِنَّ لِیَ ابْنَةً عُرَیِّسًا اَصَابَتْهَا حَصْبَةٌ فَتَمَرَّقَ شَعْرُهَا اَفَاَصِلُهٗ قَالَ: ((لَعَنَ اللّٰهُ الْوَاصِلَةَ وَالْمُسْتَوْصِلَةَ)).

[بخاری: ٥٩٣٦، ٥٩٤١؛ نسائی: ٥١٠٩، ٥٢٦٥؛ ابن ماجه: ١٩٨٨]

اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' ایک عورت آئی رسول اللہ ﷺ کے پاس اور عرض کیا' یا رسول اللہ ﷺ! میری بیٹی دلہن ہوئی ہے اور اس کے چیچک نکلی ہے بال گر گئے ہیں۔ کیا میں جوڑ لگا دوں اس کے بالوں میں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''لعنت کی اللہ تعالیٰ نے جوڑ لگانے والی اور لگوانے والی پر۔''



فائدہ۔ ظاہر حدیث سے اس فعل کی حرمت نکلتی ہے اور یہی مختار ہے اور بعض نے کہا: جائز ہے اور یہی منقول ہے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے' لیکن یہ روایت صحیح نہیں ہے۔

(٥٥٦٦) عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَ حَدِيْثِ اَبِیْ مُعَاوِيَةَ غَيْرَ اَنَّ وَكِيْعًا وَّشُعْبَةَ فِیْ حَدِيْثِهِمَا: فَتَمَرَّطَ شَعْرُهَا.

[راجع: ٥٥٦٥]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٦٧) عَنْ اَسْمَآءَ بِنْتِ اَبِیْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہا اَنَّ امْرَاَةً اَتَتِ النَّبِیَّ ﷺ فَقَالَتْ: اِنِّیْ زَوَّجْتُ ابْنَتِیْ فَتَمَرَّقَ شَعْرُ رَاْسِهَا وَزَوْجُهَا يَسْتَحْسِنُهَا اَفَاَصِلُ شَعْرَهَا؟ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَنَهَاهَا.

[بخاری:٥٩٣٥]

اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' ایک عورت آئی رسول اللہ ﷺ کے پاس اور عرض کیا' میں نے شادی کی ہے اپنی بیٹی کی۔ اس کے بال گر گئے ہیں اور اس کا خاوند بالوں کو پسند کرتا ہے کیا میں جوڑ لگادوں اس کے بالوں میں یارسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے منع کیا اس کو۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٦٨) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ جَارِيَةً مِّنَ الْاَنْصَارِ تَزَوَّجَتْ وَاَنَّهَا مَرِضَتْ فَتَمَرَّطَ شَعْرُهَا فَاَرَادُوْا اَنْ يَّصِلُوْا فَسَاَلُوْا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنْ ذٰلِكَ فَلَعَنَ الْوَاصِلَةَ وَالْمُسْتَوْصِلَةَ.

[بخاری: ٥٢٠٥، ٥٩٣٤؛ نسائی: ٥١١٢]

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' انصار کی ایک لڑکی نے نکاح کیا پھر وہ بیمار ہوئی اس کے بال گر گئے۔ لوگوں نے قصد کیا ان میں جوڑ لگانے کا تو پوچھا رسول اللہ ﷺ سے' آپ ﷺ نے لعنت کی جوڑ لگانے والی اور لگوانے والی پر۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٦٩) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ امْرَاَةً مِّنَ الْاَنْصَارِ زَوَّجَتِ ابْنَةً لَّهَا فَاشْتَكَتْ فَتَسَاقَطَ شَعْرُهَا فَاَتَتِ النَّبِیَّ ﷺ فَقَالَتْ: اِنَّ زَوْجَهَا يُرِيْدُهَا اَفَاَصِلُ شَعْرَهَا؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لُعِنَ الْوَاصِلَاتُ)). [راجع: ٥٥٦٨]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' انصار کی ایک عورت نے اپنی لڑکی کا نکاح کیا پھر وہ لڑکی بیمار ہوئی اس کے بال گر گئے وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئی اور عرض کیا اس کا خاوند قصد کرتا ہے اس کا' کیا میں جوڑ لگادوں اس کے بالوں میں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''لعنت ہے جوڑ لگانے والوں پر۔''

(٥٥٧٠) عَنْ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ نَافِعٍ بِهٰذَا وَقَالَ: ((لُعِنَ الْمُوْصِلَاتُ)). [راجع: ٥٥٦٨]

اس حدیث میں جوڑ لگوانے والیوں پر لعنت کا ذکر ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٧١) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ لَعَنَ الْوَاصِلَةَ وَالْمُسْتَوْصِلَةَ وَالْوَاشِمَةَ وَالْمُسْتَوْشِمَةَ. [بخاری: ٥٩٣٧؛ ابوداود: ٤١٦٨؛ ترمذی: ٢٧٨٣؛ نسائی: ٥١١١، ٥٢٦٤؛ ابن ماجه: ١٩٨٧]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے لعنت کی جوڑ لگانے والی اور لگوانے والی پر اور گودنے والی پر اور گدانے والی پر۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٧٢) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ بِمِثْلِهٖ

[بخاری:٥٩٤٢]

حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے مذکورہ حدیث کی طرح روایت کرتے ہیں۔

(٥٥٧٣) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ : لَعَنَ اللّٰهُ الْوَاشِمَاتِ وَالْمُسْتَوْشِمَاتِ وَالنَّامِصَاتِ وَالْمُتَنَمِّصَاتِ وَالْمُتَفَلِّجَاتِ لِلْحُسْنِ الْمُغَيِّرَاتِ خَلْقَ اللّٰهِ قَالَ: فَبَلَغَ ذٰلِكَ امْرَاَةً مِنْ بَنِیْ اَسَدٍ يُقَالُ لَهَا: أُمُّ يَعْقُوْبَ وَكَانَتْ تَقْرَأُ الْقُرْاٰنَ فَأَتَتْهُ فَقَالَتْ: مَا حَدِيْثٌ بَلَغَنِیْ عَنْكَ اَنَّكَ لَعَنْتَ الْوَاشِمَاتِ وَالْمُسْتَوْشِمَاتِ وَالْمُتَنَمِّصَاتِ وَالْمُتَفَلِّجَاتِ لِلْحُسْنِ الْمُغَيِّرَاتِ خَلْقَ اللّٰهِ قَالَ عَبْدُاللّٰهِ : وَمَالِیَ لَا اَلْعَنُ مَنْ لَعَنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ فِیْ كِتَابِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ فَقَالَتِ الْمَرْاَةُ لَقَدْ قَرَأْتُ مَا بَيْنَ لَوْحَیِ الْمُصْحَفِ فَمَا وَجَدْتُهُ فَقَالَ : لَئِنْ كُنْتِ قَرَأْتِيْهِ لَقَدْ وَجَدْتِيْهِ قَالَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ : ﴿وَمَآ اٰتٰكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهٰكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا﴾ فَقَالَتِ الْمَرْاَةُ: فَاِنِّیْ اَرٰی شَيْئًا مِنْ هٰذَا عَلٰی امْرَاَتِكَ الْاٰنَ قَالَ اذْهَبِیْ فَانْظُرِیْ قَالَ: فَدَخَلَتْ عَلٰی امْرَاَةِ عَبْدِاللّٰهِ فَلَمْ تَرَ شَيْئًا فَجَآءَتْ اِلَيْهِ فَقَالَتْ : مَا رَاَيْتُ شَيْئًا فَقَالَ : اَمَا لَوْكَانَ ذٰلِكِ لَمْ نُجَامِعْهَا. [بخاری: ٤٨٨٦ ، ٤٨٨٧ ، ٥٩٣١ ، ٥٩٣٩ ، ٥٩٤٣ ، ٥٩٤٤ ، ٥٩٤٨؛ ابوداود: ٤١٦٩؛ ترمذی: ٢٧٨٢؛ نسائی: ٥١١٤ ، ٥٢٦٧؛ ابن ماجه: ١٩٨٩]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما سے روایت ہے لعنت کی اللہ نے گودنے والیوں اور گدانے والیوں پر اور منہ کے بال نکالنے والیوں پر اور نکلوانے والیوں پر اور دانتوں کو کشادہ کرنے والیوں پر خوبصورتی کے لیے (تاکہ کمسن معلوم ہوں) اللہ کی خلقت بدلنے والیوں پر، پھر یہ خبر بنی اسد کی ایک عورت کو پہنچی جس کا نام ام یعقوب تھا وہ قرآن پڑھا کرتی تھی وہ آئی عبداللہ رضی اللہ عنہ کے پاس اور بولی: مجھے کیا خبر پہنچی ہے کہ تم نے لعنت کی گودنے اور گدانے اور منہ کے بال اکھاڑنے اور اکھڑوانے اور دانتوں کو کشادہ کرنے اور اللہ تعالیٰ کی خلقت کو بدلنے والیوں پر۔ عبداللہ نے کہا میں کیوں لعنت نہ کروں اس پر جس پر رسول اللہ ﷺ نے لعنت کی اور یہ تو اللہ کی کتاب میں موجود ہے وہ عورت بولی میں تو دو جلدوں میں جس قدر پر قرآن تھا پڑھ ڈالا مجھے نہیں ملا۔ عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا: اگر تو پڑھتی (جیسا چاہیے تھا غور کر کے) تو تجھ کو ملتا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ”جو رسول تم کو بتلا دے اس کو تھامے رہو اور جس سے منع کرے اس سے باز رہو۔ وہ عورت بولی ان باتوں میں سے بعض بات تمہاری عورت بھی کرتی ہے۔ عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا: جا دیکھ۔ وہ گئی ان کی عورت کے پاس تو کچھ نہ پایا پھر لوٹ آئی اور کہنے لگی: ان میں سے کوئی بات میں نے نہیں دیکھی۔ عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا: اگر وہ ایسا کرتی تو ہم اس سے صحبت نہ کرتے۔

(٥٥٧٤) عَنْ مَنْصُوْرٍ فِیْ هٰذَا الْاِسْنَادِ بِمَعْنٰی حَدِيْثِ جَرِيْرٍ غَيْرَ اَنَّ فِیْ حَدِيْثِ سُفْيَانَ : الْوَاشِمَاتِ وَالْمُسْتَوْشِمَاتِ وَفِیْ حَدِيْثِ مُفَضَّلٍ: الْوَاشِمَاتِ وَالْمَوْشُوْمَاتِ.



ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

[راجع: ٥٥٧٣]

(٥٥٧٥) عَنْ مَنْصُوْرٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ الْحَدِيْثَ



ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

عَنِ النَّبِيِّ ﷺ مُجَرَّدًا عَنْ سَائِرِ الْقِصَّةِ مِنْ ذِكْرِ أُمِّ يَعْقُوبَ. [راجع:٥٥٧٣]

○ ○ ○ ○

(٥٥٧٦) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِنَحْوِ حَدِيثِهِمْ. [نسائی:٥١١٥، ٥٢٦٨، ٥٢٧٠]

ترجمہ وہی جواوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٧٧) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: زَجَرَ النَّبِيُّ ﷺ أَنْ تَصِلَ الْمَرْأَةُ بِرَأْسِهَا شَيْئًا.

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، منع کیا رسول اللہ ﷺ نے عورت کو اپنے سر میں جوڑ لگانے سے۔

(٥٥٧٨) عَنْ حُمَيْدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ أَنَّهُ سَمِعَ مُعَاوِيَةَ بْنَ أَبِي سُفْيَانَ ﷺ عَامَ حَجَّ وَهُوَ عَلَى الْمِنْبَرِ وَتَنَاوَلَ قُصَّةً مِنْ شَعْرٍ كَانَتْ فِي يَدِحَرَسِيٍّ فَقَالَ: يَاأَهْلَ الْمَدِينَةِ أَيْنَ عُلَمَآؤُكُمْ؟ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَنْهٰى عَنْ مِثْلِ هٰذِهٖ وَيَقُوْلُ: ((إِنَّمَا هَلَكَتْ بَنُوْ إِسْرَآئِيْلَ حِيْنَ اتَّخَذَ هٰذِهٖ نِسَآؤُهُمْ)).

[بخاری: ٣٤٦٨، ٥٩٣٢؛ ابوداود: ٤١٦٧؛ ترمذی: ٢٧٨١؛ نسائی: ٥٢٦٠]

حمید بن عبدالرحمٰن بن عوف سے روایت ہے، انہوں نے سنا معاویہ رضی اللہ عنہ سے، جس سال حج کیا تو منبر پر کہا اور ایک بالوں کا چوٹلا اپنے ہاتھ میں لیا جو غلام کے پاس تھا اے مدینہ والو! تمہارے عالم کہاں ہیں؟ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے منع کرتے تھے اس سے (یعنی جوڑ لگانے سے) اور فرماتے تھے: ”بنی اسرائیل اسی طرح تباہ ہوئے جب انکی عورتوں نے یہ کام شروع کیا۔“ (اور عیش وعشرت شہوت پرستی میں پڑ گئے لڑائی سے دل چرانے لگے)۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٧٩) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِمِثْلِ حَدِيْثِ مَالِكٍ غَيْرَ أَنَّ فِيْ حَدِيْثِ مَعْمَرٍ: ((إِنَّمَا عُذِّبَ بَنُوْ إِسْرَآئِيْلَ)). [راجع:٥٥٧٨]

ترجمہ وہی جواوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٥٨٠) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ قَالَ: قَدِمَ مُعَاوِيَةُ الْمَدِيْنَةَ فَخَطَبَنَا وَأَخْرَجَ كُبَّةً مِنْ شَعْرٍ فَقَالَ: مَا كُنْتُ أُرٰى أَنَّ أَحَدًا يَفْعَلُهُ إِلَّا الْيَهُوْدَ إِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بَلَغَهُ فَسَمَّاهُ الزُّوْرَ.

[بخاری: ٣٤٨٨؛ نسائی: ٥١٠٧، ٥٢٦١، ٥٢٦٢، ٥٢٦٣]

سعید بن المسیب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، معاویہ رضی اللہ عنہ مدینہ میں آئے انہوں نے خطبہ سنایا ہم کو اور ایک گچھا بالوں کا نکالا پھر کہا: میں یہ سمجھتا تھا یہ کام کوئی نہ کرے گا سوائے یہود کے اور رسول اللہ ﷺ کو اس کی خبر پہنچی تو آپ ﷺ نے فرمایا: ”یہ زور ہے“ (یعنی مکاری اور دغابازی)

○ ○ ○ ○

(٥٥٨١) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ أَنَّ مُعَاوِيَةَ ﷺ قَالَ ذَاتَ يَوْمٍ: إِنَّكُمْ قَدْ أَحْدَثْتُمْ زِيَّ سَوْءٍ وَإِنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنِ الزُّوْرِ قَالَ: وَجَآءَ رَجُلٌ بِعَصًا عَلٰى رَأْسِهَا خِرْقَةٌ قَالَ مُعَاوِيَةُ:

سعید بن المسیب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، معاویہ رضی اللہ عنہ نے ایک دن کہا: تم لوگوں نے بری بات نکالی اور رسول اللہ ﷺ نے منع کیا زُور سے۔ ایک شخص آیا ایک لکڑی لے کر اس کی نوک پر چیتھڑا لگا تھا۔ معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا: یہ زور ہے۔ قتادہ نے کہا: مراد یہ ہے کہ عورتیں چیتھڑے لگا کر اپنے بال

أَلَا وَهٰذَا الزُّوْرُ قَالَ قَتَادَةُ: يَعْنِيْ: مَا تُكَثِّرُ بِهِ النِّسَآءُ أَشْعَارَ هُنَّ مِنَ الْخِرَقِ.

[راجع: ٥٥٨٠]

بہت کر لیتی ہیں۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ النِّسَآءِ الْكَاسِيَاتِ الْعَارِيَاتِ الْمَآئِلَاتِ الْمُمِيْلَاتِ.

## باب: ان عورتوں کا بیان جو پہنتی ہیں لیکن ننگی ہیں۔ آپ سیدھی راہ سے مڑ گئیں خاوند کو بھی موڑ دیتی ہیں۔

(٥٥٨٢) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((صِنْفَانِ مِنْ اَهْلِ النَّارِ لَمْ اَرَهُمَا قَوْمٌ مَّعَهُمْ سِيَاطٌ كَاَذْنَابِ الْبَقَرِ يَضْرِبُوْنَ بِهَا النَّاسَ وَنِسَآءٌ كَاسِيَاتٌ عَارِيَاتٌ مُمِيْلَاتٌ مَائِلَاتٌ رُءُ وْسُهُنَّ كَاَسْنِمَةِ الْبُخْتِ الْمَائِلَةِ لَا يَدْخُلْنَ الْجَنَّةَ وَلَا يَجِدْنَ رِيْحَهَا وَاِنَّ رِيْحَهَا لَيُوْجَدُ مِنْ مَّسِيْرَةِ كَذَا وَكَذَا)).

[انظر فی مسلم: ٧١٩٤]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''دو قسمیں ہیں دوزخیوں کی جن کو میں نے نہیں دیکھا: ایک تو وہ لوگ جن کے پاس کوڑے ہیں بیلوں کی دموں کی طرح کے لوگوں کو اس سے مارتے ہیں۔ دوسرے وہ عورتیں ہیں جو پہنتی ہیں مگر ننگی ہیں (یعنی ستر کے لائق اعضا کھلے ہیں جیسے حیدر آباد میں عورتوں کے سر اور پیٹ اور پاؤں کھلے رہتے ہیں یا کپڑے ایسے باریک ہوتے ہیں جن میں سے بدن نظر آتا ہے تو گویا ننگی ہیں) سیدھی راہ سے بہکانے والی' خود بہکنے والی' ان کے سر بختی (ایک قسم ہے اونٹ کی) اونٹ کی کوہان کی طرح ایک طرف جھکے ہوئے ہیں وہ جنت میں نہ جائیں گی بلکہ اس کی خوشبو بھی ان کو نہ ملے گی حالانکہ جنت کی خوشبو اتنی دور سے آتی ہے۔

❖ ❖ ❖ ❖

## بَابُ النَّهْيِ عَنِ التَّزْوِيْرِ فِي اللِّبَاسِ وَغَيْرِهِ وَالتَّشَبُّعِ بِمَا لَمْ يُعْطَ.

## باب: فریب کا لباس پہننے کی اور جو نہ ہو اس کا ذکر کرنے کہنے کی ممانعت۔

(٥٥٨٣) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها اَنَّ امْرَاَةً قَالَتْ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اَقُوْلُ: اِنَّ زَوْجِيْ اَعْطَانِيْ مَا لَمْ يُعْطِنِيْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((الْمُتَشَبِّعُ بِمَا لَمْ يُعْطَ كَلَابِسِ ثَوْبَيْ زُوْرٍ)).

[بخاری: ٥٢١٩؛ ابو داود: ٤٩٩٧]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، ایک عورت نے عرض کیا' یا رسول اللہ ﷺ! میں (سوت سے) کہوں کہ خاوند نے مجھے وہ دیا جو اس نے نہیں دیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: '' جو کہے فلاں چیز میرے پاس ہے (لوگوں میں اپنی بڑائی ظاہر کرنے کو غرور سے) اور وہ اس کے پاس نہ ہو اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی فریب کے دو کپڑے پہن لے۔''

(٥٥٨٤) عَنْ اَسْمَآءَ رضي الله عنها جَآءَتِ امْرَاَةٌ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَتْ: اِنَّ لِيْ ضَرَّةً فَهَلْ عَلَيَّ جُنَاحٌ اَنْ اَتَشَبَّعَ مِنْ مَّالِ زَوْجِيْ مَا لَمْ يُعْطِنِيْ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ((الْمُتَشَبِّعُ

اسماء رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' ایک عورت آئی رسول اللہ ﷺ کے پاس' اور کہنے لگی: میری ایک سوت ہے تو کیا مجھ کو گناہ ہوگا اگر میں (اس کے دل جلانے کو) یہ کہوں کہ خاوند نے مجھے یہ دیا ہے جو اس نے نہیں دیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''جس کو کوئی چیز نہ ملی اور وہ ملی ہے بیان کرے

بِمَا لَمْ يُعْطَ كَلَابِسِ ثَوْبَيْ زُوْرٍ)).

اسکی مثال ایسی ہے جیسے کسی نے فریب کے دو کپڑے پہن لیے (اور اپنے تئیں زاہد متقی بتلایا حالانکہ اصل میں دنیادار فریبی ہے لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ)

❖ ❖ ❖ ❖

(٥٥٨٥) عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ.

ہشام سے اس سند کے ساتھ اسی طرح مروی ہے۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# كِتَابُ الآدَابِ

# کتاب آداب کے بیان میں

## بَابُ النَّهْيِ عَنِ التَّكَنِّيْ بِاَبِي الْقَاسِمِ وَ بَيَانِ مَا يَسْتَحِبُّ مِنَ الْاَسْمَاءِ.

## باب: ابوالقاسم کنیت رکھنے کی ممانعت اور اچھے ناموں کا بیان۔

(٥٥٨٦) عَنْ اَنَسٍ ﷺ قَالَ: نَادٰى رَجُلٌ رَجُلًا بِالْبَقِيْعِ يَا اَبَا الْقَاسِمِ! فَالْتَفَتَ اِلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اِنِّيْ لَمْ اَعْنِكَ اِنَّمَا دَعَوْتُ فُلَانًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((تَسَمَّوْا بِاسْمِيْ وَلَا تَكْتَنُوْا بِكُنْيَتِيْ)).

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک شخص نے دوسرے شخص کو پکارا بقیع میں اے ابوالقاسم! رسول اللہ ﷺ نے ادھر دیکھا وہ شخص بولا: یا رسول اللہ ﷺ! میں نے آپ ﷺ کو نہیں پکارا تھا بلکہ فلاں شخص کو (اس کی کنیت بھی ابوالقاسم ہوگی)۔ آپ ﷺ نے فرمایا: نام رکھو میرے نام سے اور مت کنیت رکھو میری کنیت سے۔

فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: اس مسئلے میں علما کے بہت سے مذہب ہیں ایک تو شافعی رحمۃ اللہ علیہ اور اہل ظاہر کا کہ ابوالقاسم کنیت رکھنا کسی طرح درست نہیں خواہ اس کا نام محمد ہو یا احمد یا اور کچھ۔ دوسرے یہ کہ یہ ممانعت منسوخ ہے اور رکھنا مباح ہے مالک اور جمہور سلف کا یہی قول ہے۔ تیسرے یہ کہ ممانعت حرمت کے لیے نہ تھی بلکہ بطور ادب کے وہ اب بھی باقی ہے۔ چوتھی یہ کہ ممانعت اس کو ہے جس کا نام محمد یا احمد ہو۔ پانچویں یہ کہ ابوالقاسم کنیت رکھنا مطلقاً منع ہے اور بچے کا نام قاسم رکھنا۔ چھٹے یہ کہ محمد نام رکھنا منع ہے اور اس میں ایک حدیث بھی ہے کہ تم بچوں کا نام محمد رکھتے ہو پھر ان پر لعنت کرتے ہو اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے منع کر دیا تھا محمد نام رکھنے سے۔ انتہٰی مختصراً

(٥٥٨٧) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّ اَحَبَّ اَسْمَائِكُمْ اِلَى اللّٰهِ عَبْدُاللّٰهِ وَعَبْدُالرَّحْمٰنِ)). [ابوداود: ٤٩٤٩؛ ترمذی: ٢٨٣٤؛ ابن ماجه: ٣٧٢٨]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''بہتر نام تمہارے لیے اللہ کے نزدیک یہ ہیں عبداللہ اور عبدالرحمٰن۔''

فائدہ: اسی طرح عبدالرحیم، عبدالملک، عبدالقدوس، عبدالسلام وغیرہ، جس سے اللہ تعالیٰ کی بندگی نکلے، اور برے برے نام وہ ہیں جس سے شرک اور کفر کی بو نکلے، جیسے عبدالحسین، عبدالنبی، عبدالحسن، عبدالعلی، پیراں دتہ وغیرہ۔

(٥٥٨٨) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ ﷺ قَالَ:

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، ہم میں سے ایک شخص کے ہاں لڑکا

وُلِدَ لِرَجُلٍ مِنَّا غُلَامٌ فَسَمَّاهُ مُحَمَّدًا فَقَالَ لَهُ قَوْمُهُ: لَا نَدَعُكَ تُسَمِّيْ بِاسْمِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَانْطَلَقَ بِابْنِهِ حَامِلَهُ عَلَى ظَهْرِهِ فَأَتَى بِهِ النَّبِيَّ ﷺ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! وُلِدَ لِيْ غُلَامٌ فَسَمَّيْتُهُ مُحَمَّدًا فَقَالَ لِيْ قَوْمِيْ: لَا نَدَعُكَ تُسَمِّيْ بِاسْمِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((تَسَمَّوْا بِاسْمِيْ وَلَا تَكْتَنُوْا بِكُنْيَتِيْ فَإِنَّمَا أَنَا قَاسِمٌ أَقْسِمُ بَيْنَكُمْ)). [بخاری: ۳۱۱٤، ۳۱۱۵، ۳۵۳۸، ۲۱۸۷، ۶۱۹۶]

پیدا ہوا اس نے اس کا نام محمد رکھا۔ اس کی قوم نے کہا اس سے: ہم تجھے یہ نام نہیں رکھنے دیں گے تو رسول اللہ ﷺ کا نام رکھتا ہے پھر وہ شخص اپنے بچے کو اپنی پیٹھ پر لاد کر لایا رسول اللہ ﷺ کے پاس اور عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! میرا لڑکا پیدا ہوا میں نے اس کا نام محمد رکھا میری قوم کے لوگ کہتے ہیں ہم تجھے نہیں چھوڑنے کے تو رسول اللہ ﷺ کا نام رکھتا ہے، یہ سن کر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”میرا نام رکھو لیکن میری کنیت (یعنی ابوالقاسم) نہ رکھو کیونکہ قاسم میں ہوں تقسیم کرتا ہوں تم میں جو کچھ ملتا ہے“ (غنیمت کا مال یا زکوۃ اس لیے اور کسی شخص کو ابوالقاسم نام رکھنا زیبا نہیں)

(۵۵۸۹) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: وُلِدَ لِرَجُلٍ مِنَّا غُلَامٌ فَسَمَّاهُ مُحَمَّدًا فَقُلْنَا لَا نَكْنِيْكَ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ حَتَّى نَسْتَأْمِرَهُ [قَالَ] فَأَتَاهُ فَقَالَ: إِنَّهُ وُلِدَ لِيْ غُلَامٌ فَسَمَّيْتُهُ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَإِنَّ قَوْمِيْ أَبَوْا أَنْ يَكْنُوْنِيْ بِهِ حَتَّى تَسْتَأْذِنَ النَّبِيَّ ﷺ فَقَالَ: ((تَسَمَّوْا بِاسْمِيْ وَلَا تَكْتَنُوْا بِكُنْيَتِيْ فَإِنَّمَا بُعِثْتُ قَاسِمًا أَقْسِمُ بَيْنَكُمْ)). [راجع: ۵۵۸۸]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، ہم میں سے ایک شخص کے ہاں لڑکا پیدا ہوا اس نے اس کا نام محمد رکھا۔ ہم لوگوں نے کہا: ہم تیری کنیت رسول اللہ ﷺ کے نام سے نہیں رکھنے کے (یعنی تجھے ابومحمد نہیں کہنے کے) جب تک تو آپ ﷺ سے اجازت نہ لے۔ وہ شخص آپ ﷺ کے پاس آیا اور کہنے لگا: میرا ایک لڑکا پیدا ہوا ہے تو میں نے اس کا نام اللہ تعالی کے رسول کے نام پر رکھا، میری قوم کے لوگ انکار کرتے ہیں اس نام کی کنیت مجھے دینے سے جب تک رسول اللہ ﷺ اجازت نہ دیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”میرے نام پر نام رکھو لیکن میری کنیت نہ رکھو کیونکہ میں قاسم ہو کر بھیجا گیا ہوں میں تقسیم کرتا ہوں تم میں اور اپنے لیے نہیں جوڑتا۔“

❖ ❖ ❖ ❖

(۵۵۹۰) عَنْ حُصَيْنٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرْ: ((فَإِنَّمَا بُعِثْتُ قَاسِمًا أَقْسِمُ بَيْنَكُمْ)). [راجع: ۵۵۸۸]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(۵۵۹۱) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((تَسَمَّوْا بِاسْمِيْ وَ لَا تَكَنَّوْا بِكُنْيَتِيْ فَإِنِّيْ أَنَا أَبُو الْقَاسِمِ أَقْسِمُ بَيْنَكُمْ)) وَفِيْ رِوَايَةِ أَبِيْ بَكْرٍ: ((وَلَا تَكْتَنُوْا)). [بخاری: ۵۵۵۳]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”میرا نام رکھو لیکن میری کنیت نہ رکھو کیونکہ میں ابوالقاسم ہوں بانٹتا ہوں تم میں۔“

○ ○ ○ ○

(۵۵۹۲) عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ:

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

((اِنَّمَا جُعِلْتُ قَاسِمًا اَقْسِمُ بَيْنَكُمْ)).

[راجع: ٥٥٨٨]

(٥٥٩٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَجُلًا مِّنَ الْاَنْصَارِ وُلِدَ لَهٗ غُلَامٌ فَاَرَادَ اَنْ يُّسَمِّيَهٗ مُحَمَّدًا فَاَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَسَاَلَهٗ فَقَالَ: ((اَحْسَنَتِ الْاَنْصَارُ تَسَمَّوْا بِاِسْمِيْ وَلَا تَكْتَنُوْا بِكُنْيَتِيْ)). [راجع: ٥٥٨٨]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' ایک انصاری کا لڑکا پیدا ہوا' اس نے چاہا اس کا نام محمد رکھنا' وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا۔ آپ ﷺ سے پوچھا آپ ﷺ نے فرمایا: ''اچھا کیا انصار نے' نام رکھو میرے نام پر لیکن میری کنیت مت رکھو۔''

(٥٥٩٤) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِنَحْوِ حَدِيْثِ مَنْ ذَكَرْنَا حَدِيْثَهُمْ مِنْ قَبْلُ وَفِيْ حَدِيْثِ النَّضْرِ عَنْ شُعْبَةَ قَالَ: وَزَادَ فِيْهِ حُصَيْنٌ وَّسُلَيْمَانُ قَالَ حُصَيْنٌ رحمہ اللہ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّمَا بُعِثْتُ قَاسِمًا اَقْسِمُ بَيْنَكُمْ)) وَقَالَ سُلَيْمَانُ: ((فَاِنَّمَا اَنَا قَاسِمٌ اَقْسِمُ بَيْنَكُمْ)). [راجع: ٥٥٨٨]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٥٩٥) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: وُلِدَ لِرَجُلٍ مِّنَّا غُلَامٌ فَسَمَّاهُ الْقَاسِمَ فَقُلْنَا: لَا نَكْنِيْكَ اَبَا الْقَاسِمِ وَلَا نُنْعِمُكَ عَيْنًا فَاَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَذَكَرَ ذٰلِكَ لَهٗ فَقَالَ: ((اَسْمِ ابْنَكَ عَبْدَالرَّحْمٰنِ)). [بخاري: ٦١٨٦، ٦١٨٩]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' ہم میں سے ایک شخص کا لڑکا پیدا ہوا اس نے اس کا نام قاسم رکھا ہم لوگوں نے کہا: ہم تجھے ابوالقاسم کنیت نہ دیں گے اور تیری آنکھ ٹھنڈی نہ کریں گے۔ وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور یہ بیان کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تیرے بیٹے کا نام عبدالرحمٰن ہے۔''

(٥٥٩٦) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ بِمِثْلِ حَدِيْثِ ابْنِ عُيَيْنَةَ غَيْرَ اَنَّهٗ لَمْ يَذْكُرْ: وَلَا نُنْعِمُكَ عَيْنًا.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٥٩٧) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: قَالَ اَبُو الْقَاسِمِ ﷺ: ((تَسَمَّوْا بِاِسْمِيْ وَلَا تَكْتَنُوْا بِكُنْيَتِيْ)) قَالَ عَمْرٌو: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ وَلَمْ يَقُلْ سَمِعْتُ. [بخاري: ٣٥٣٩، ٦١٨٨؛ ابوداود: ٤٩٦٥؛ ابن ماجه: ٣٧٣٥]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میرے نام پر نام رکھو اور میری کنیت مت رکھو۔''

(٥٥٩٨) عَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَمَّا قَدِمْتُ نَجْرَانَ سَاَلُوْنِيْ فَقَالُوْا: اِنَّكُمْ

مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' جب میں نجران میں آیا تو وہاں کے لوگوں نے (نصاریٰ نے) مجھ پر اعتراض کیا تم (سورۂ مریم میں) پڑھتے

تَقْرَؤُوْنَ ﴿يَا أُخْتَ هَارُوْنَ﴾ [۱۹/ مریم:۲۸] وَمُوْسٰی قَبْلَ عِیْسٰی بِکَذَا وَکَذَا فَلَمَّا قَدِمْتُ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ سَأَلْتُهُ عَنْ ذٰلِكَ فَقَالَ: ((اِنَّهُمْ كَانُوْا يُسَمُّوْنَ بِاَنْبِيَآئِهِمْ وَالصّٰلِحِيْنَ قَبْلَهُمْ)). [ترمذی:۳۱۵۵]

ہو ﴿يَا أُخْتَ هَارُوْنَ﴾ (حضرت مریم کو ہارون کی بہن کہا ہے) حالانکہ (حضرت ہارون حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بھائی تھے اور) حضرت موسیٰ حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے اتنی مدت پہلے تھے (پھر مریم ہارون علیہ السلام کی بہن کیونکر ہو سکتی ہے) جب میں رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا' میں نے آپ ﷺ سے پوچھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''(یہ وہ ہارون تھوڑے ہیں جو موسیٰ علیہ السلام کے بھائی تھے) بلکہ بنی اسرائیل کی عادت تھی (جیسے اب سب کی عادت ہے) کہ وہ پیغمبروں اور اگلے نیکوں کے نام پر نام رکھتے تھے۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

## بَابُ كَرَاهَةِ التَّسْمِيَةِ بِالْاَسْمَاءِ الْقَبِيْحَةِ وَبِنَافِعٍ وَنَحْوِهٖ.

## باب: برے ناموں کے رکھنے کی کراہت کا بیان۔

(۵۵۹۹) عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ ؓ قَالَ: نَهَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ نُسَمِّيَ رَقِيْقَنَا بِاَرْبَعَةِ اَسْمَاءٍ: اَفْلَحَ وَرَبَاحٍ وَيَسَارٍ وَنَافِعٍ.

[ابوداود: ۴۹۵۸، ۴۹۵۹؛ ترمذی: ۲۸۳۶؛ ابن ماجہ: ۳۷۲۹]

سمرۃ بن جندب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' منع کیا ہم کو رسول اللہ ﷺ نے اپنے غلاموں کے چار نام رکھنے سے افلح' رباح' یسار اور نافع۔

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: یہ نہی تنزیہی ہے نہ تحریمی اور اسی کی وجہ دوسری روایت میں مذکور ہے کہ جب کوئی پوچھے یہاں افلح ہے یا رباح یا یسار یا نافع اور جواب ملے گا کہ نہیں ہے اس میں ایک قسم کی بدفالی ہے' کیونکہ افلح کے معنی کامیاب اور رباح کے معنی فائدہ مند اور یسار کے معنی تونگر اور نافع کے معنی فائدہ دینے والا۔

(۵۶۰۰) عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ ؓ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تُسَمِّ غُلَامَكَ رَبَاحًا وَلَا يَسَارًا وَلَا اَفْلَحَ وَلَا نَافِعًا)).

[راجع: ۵۵۹۹]

سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مت نام رکھ اپنے غلام کا رباح اور یسار اور نہ افلح اور نہ نافع۔''

○ ○ ○ ○

(۵۶۰۱) عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ ؓ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَحَبُّ الْكَلَامِ اِلَى اللّٰهِ اَرْبَعٌ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ لَا يَضُرُّكَ بِاَيِّهِنَّ بَدَاْتَ وَلَا تُسَمِّيَنَّ غُلَامَكَ يَسَارًا وَّلَا رَبَاحًا وَلَا نَجِيْحًا وَلَا اَفْلَحَ فَاِنَّكَ تَقُوْلُ: اَثَمَّ هُوَ؟ فَلَا يَكُوْنُ

سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''سب سے زیادہ پسند اللہ تعالیٰ کو چار کلمے ہیں، سبحان الله والحمد لله ولا اله الا الله والله اكبر ان میں سے جس کو چاہے پہلے کہے کوئی نقصان نہ ہوگا اور اپنے غلام کا نام یسار' رباح اور نجیح (اس کے وہی معنی ہیں جو افلح کے ہیں) اور افلح نہ رکھو۔ اس لیے کہ تو پوچھے گا وہاں وہ ہے (یعنی یسار یا رباح یا نجیح یا افلح) وہ کہے گا نہیں ہے''۔ سمرہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے

فَيَقُوْلُ: لَا)) إِنَّمَا هُنَّ اَرْبَعٌ فَلَا تَزِيْدُنَّ عَلَيَّ.

[راجع:٥٥٩٩]

یہی چار نام فرمائے۔ تو زیادہ مت نقل کرنا مجھ سے۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٠٢) عَنْ مَنْصُوْرٍ بِاِسْنَادِ زُهَيْرٍ فَاَمَّا حَدِيْثُ جَرِيْرٍ وَرَوْحٍ فَكَمِثْلِ حَدِيْثِ زُهَيْرٍ بِقِصَّتِهٖ وَاَمَّا حَدِيْثُ شُعْبَةَ فَلَيْسَ فِيْهِ اِلَّا ذِكْرُ تَسْمِيَةِ الْغُلَامِ وَلَمْ يَذْكُرِ الْكَلَامَ الْاَرْبَعَ.

[راجع:٥٥٩٩]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٠٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: اَرَادَ النَّبِيُّ ﷺ اَنْ يَّنْهٰى عَنْ اَنْ يُّسَمّٰى بِيَعْلٰى وَبِبَرَكَةَ وَبِاَفْلَحَ وَبِيَسَارٍ وَبِنَافِعٍ وَبِنَحْوِ ذٰلِكَ ثُمَّ رَاَيْتُهٗ سَكَتَ بَعْدُ عَنْهَا فَلَمْ يَقُلْ شَيْئًا ثُمَّ قُبِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَلَمْ يَنْهَ عَنْ ذٰلِكَ ثُمَّ اَرَادَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ اَنْ يَّنْهٰى عَنْ ذٰلِكَ ثُمَّ تَرَكَهٗ.

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے قصد کیا کہ یعلیٰ، برکت، افلح، یسار اور نافع اور ان کے مانند نام رکھنے سے منع کر دیں۔ پھر آپ ﷺ چپ ہو رہے اور کچھ نہیں فرمایا۔ بعد اس کے رسول اللہ ﷺ کی وفات ہوئی اور آپ ﷺ نے اس سے منع نہیں کیا۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس سے منع کرنا چاہا بعد اس کے چھوڑ دیا اور پھر منع نہیں کیا۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ تَغْيِيْرِ الْاِسْمِ الْقَبِيْحِ اِلٰى حَسَنٍ وَتَغْيِيْرِ اسْمِ بَرَّةَ اِلٰى زَيْنَبَ وَجُوَيْرِيَةَ وَنَحْوِهِمَا.

## باب: برے نام کا بدل ڈالنا مستحب ہے اور برّہ کو زینب سے بدلنے کے استحباب کے بیان میں۔

(٥٦٠٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ غَيَّرَ اسْمَ عَاصِيَةَ وَقَالَ: ((اَنْتِ جَمِيْلَةُ)) قَالَ ـ اَحْمَدُ مَكَانَ اَخْبَرَنِيْ ـ: عَنْ.

[ابو داود: ٤٩٥٢؛ ترمذی: ٢٨٣٨]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ایک عورت کا نام بدل دیا جس کا عاصیہ تھا اور فرمایا: "تو جمیلہ ہے۔" (عاصیہ کے معنی نافرمان گنہگار اور جمیلہ کے معنی نیک اور خوبصورت)۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٠٥) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ ابْنَةً لِعُمَرَ رضی اللہ عنہ كَانَتْ يُقَالُ لَهَا: عَاصِيَةُ فَسَمَّاهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ جَمِيْلَةَ. [ابن ماجه:٣٧٣٣]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی ایک بیٹی کا نام عاصیہ تھا، رسول اللہ ﷺ نے اس کا نام جمیلہ رکھ دیا۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٠٦) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: كَانَتْ جُوَيْرِيَةُ اسْمُهَا بَرَّةَ فَحَوَّلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِسْمَهَا جُوَيْرِيَةَ وَكَانَ يَكْرَهُ اَنْ يُّقَالَ: خَرَجَ مِنْ عِنْدِ بَرَّةَ وَفِيْ حَدِيْثِ ابْنِ اَبِيْ عُمَرَ عَنْ

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے جویریہ کا نام پہلے برہ تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے ان کا نام جویریہ رکھ دیا۔ آپ ﷺ برا جانتے یہ کہنا کہ وہ برہ کے پاس سے نکل گیا (گویا نیکی کا چھوڑنا ہے۔)

كُرَيْبٍ قَالَ: سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما.

[ابوداود: ١٥٠٨]

○ ○ ○ ○

(٥٦٠٧) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّ زَيْنَبَ كَانَ اسْمُهَا بَرَّةَ فَقِيلَ: تُزَكِّي نَفْسَهَا فَسَمَّاهَا رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ زَيْنَبَ وَلَفْظُ الْحَدِيثِ لِهٰؤُلَاءِ دُونَ ابْنِ بَشَّارٍ وَقَالَ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ: حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنْ شُعْبَةَ.

[بخاری: ٦١٩٢؛ ابن ماجه: ٣٧١٧]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' زینب کا نام پہلے برہ تھا۔ لوگوں نے کہا: اپنی آپ تعریف کرتی ہے' پھر رسول اللہ ﷺ نے اس کا نام زینب رکھا۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٠٨) عَنْ زَيْنَبَ بِنْتِ أُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ: كَانَ اسْمِي بَرَّةَ فَسَمَّانِي رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ زَيْنَبَ. قَالَتْ: وَدَخَلَتْ عَلَيْهِ زَيْنَبُ بِنْتُ جَحْشٍ وَاسْمُهَا بَرَّةُ فَسَمَّاهَا زَيْنَبَ.

[ابوداود: ٤٩٥٣]

زینب بنت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' میرا نام برہ تھا پھر رسول اللہ ﷺ نے زینب رکھ دیا اور زینب بنت جحش آپ ﷺ کے پاس گئیں ان کا بھی نام برہ تھا آپ ﷺ نے زینب رکھ دیا۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٠٩) عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ عَطَاءٍ قَالَ: سَمَّيْتُ ابْنَتِي بَرَّةَ فَقَالَتْ لِي زَيْنَبُ بِنْتُ أَبِي سَلَمَةَ: إِنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ نَهَى عَنْ هٰذَا الْاِسْمِ وَسُمِّيتُ بَرَّةَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تُزَكُّوا أَنْفُسَكُمُ اللّٰهُ أَعْلَمُ بِأَهْلِ الْبِرِّ مِنْكُمْ)) فَقَالُوا: بِمَ نُسَمِّيهَا؟ قَالَ: ((سَمُّوهَا زَيْنَبَ)). [راجع: ٥٦٠٨]

محمد بن عمرو بن عطاء سے روایت ہے' میں نے اپنی بیٹی کا نام برہ رکھا تو زینب بنت ابی سلمہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے منع کیا ہے اس سے اور میرا نام بھی برہ تھا پھر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "مت تعریف کرو اپنی۔ اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ نیک کون ہے تم میں سے۔" لوگوں نے عرض کیا: پھر ہم کیا نام رکھیں اس کا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: "زینب نام رکھو۔"

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَحْرِيمِ التَّسَمِّي بِمَلِكِ الْأَمْلَاكِ أَوْ بِمَلِكِ الْمُلُوكِ.

## باب: شہنشاہ نام رکھنے کی حرمت کا بیان۔

(٥٦١٠) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((إِنَّ أَخْنَعَ اسْمٍ عِنْدَ اللّٰهِ رَجُلٌ تَسَمَّى مَلِكَ الْأَمْلَاكِ)) زَادَ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ فِي رِوَايَتِهِ: ((لَا مَالِكَ إِلَّا اللّٰهُ [عَزَّوَجَلَّ])) قَالَ الْأَشْعَثِيُّ: قَالَ سُفْيَانُ: مِثْلُ شَاهَانْ شَاهْ وَقَالَ أَحْمَدُ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "سب سے زیادہ ذلیل اور برا نام اللہ تعالیٰ کے پاس اس شخص کا ہے جس کو لوگ ملک الملوک کہیں۔" ابن ابی شیبہ کی روایت میں اتنا زیادہ ہے کہ کوئی مالک نہیں سوائے اللہ تعالیٰ کے۔ سفیان نے کہا: ملک الملوک کے مانند ہے شہنشاہ۔

ابْنُ حَنْبَلٍ : سَأَلْتُ اَبَا عَمْرٍو عَنْ اَخْنَعَ ؟ فَقَالَ: اَوْضَعَ . [بخاري: ٦٢٠٥؛ ابوداود: ٤٩٦١؛ ترمذی: ٢٨٣٧]

فائدہ: ملک الملوک یعنی بادشاہوں کا بادشاہ اور شہنشاہ کے بھی یہی معنی ہیں ۔ یہ اللہ کی صفت ہے وہی شہنشاہ ہے باقی سب محکوم اور بندے ہیں۔ نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: یہ نام رکھنا حرام ہے اسی طرح اللہ سے جو نام خاص ہیں وہ رکھنا جیسے رحمان، قدوس، مہیمن، خالق الخلق وغیرہ۔ مترجم کہتا ہے: مہاراج بھی اللہ ہے اور اس کے معنی بھی شہنشاہ کے ہیں یہ بھی کسی بندے کے لیے درست نہیں اسی طرح قاضی القضاۃ بھی۔

(٥٦١١) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ : هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْهُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا: وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَغْيَظُ رَجُلٍ عَلَى اللّٰهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَاَخْبَثُهُ وَاَغْيَظُهُ عَلَيْهِ رَجُلٌ كَانَ يُسَمّٰى مَلِكَ الْاَمْلَاكِ لَا مَلِكَ اِلَّا اللّٰهُ)).

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "سب سے زیادہ غصہ اللہ تعالیٰ کو قیامت کے دن یا سب سے زیادہ ناپاک اللہ تعالیٰ کے نزدیک وہ شخص ہوگا جس کو بادشاہوں کا بادشاہ کہا جاتا ہو۔ کوئی مالک نہیں سوائے اللہ کے۔"

○ ○ ○ ○

## بَابُ اسْتِحْبَابِ تَحْنِيْكِ الْمَوْلُوْدِ عِنْدَ وِلَادَتِهٖ اِلٰى صَالِحٍ يُحَنِّكُهٗ وَجَوَازِ تَسْمِيَتِهٖ يَوْمَ وِلَادَتِهٖ وَاسْتِحْبَابِ التَّسْمِيَةِ بِعَبْدِ اللّٰهِ وَاِبْرَاهِيْمَ وَسَائِرِ اَسْمَاءِ الْاَنْبِيَاءِ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ .

## باب: بچہ کے منہ میں کچھ چبا کر ڈالنے کا اور دوسری چیزوں کا بیان۔

(٥٦١٢) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: ذَهَبْتُ بِعَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِيْ طَلْحَةَ الْاَنْصَارِيِّ رضی اللہ عنہ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِيْ عَبَاءَةٍ يَهْنَأُ بَعِيْرًا لَّهٗ فَقَالَ: ((هَلْ مَعَكَ تَمْرٌ؟)) فَقُلْتُ : نَعَمْ فَنَاوَلْتُهٗ تَمَرَاتٍ فَاَلْقَاهُنَّ فِيْ فِيْهِ فَلَاكَهُنَّ ثُمَّ فَغَرَفَا الصَّبِيِّ فَمَجَّهٗ فِيْ فِيْهِ فَجَعَلَ الصَّبِيُّ يَتَلَمَّظُهٗ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((حُبُّ الْاَنْصَارِ التَّمْرُ وَسَمَّاهُ عَبْدَاللّٰهِ)). [ابوداود: ٤٩٥١]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں عبداللہ بن ابی طلحہ انصاری کو (جب وہ پیدا ہوئے) رسول اللہ ﷺ کے پاس لے گیا۔ آپ ﷺ اس وقت ایک کملی اوڑھے تھے اور اپنے اونٹ پر روغن مل رہے تھے۔ آپ ﷺ نے پوچھا: "تیرے پاس کھجور ہے۔" میں نے کہا ہاں۔ پھر میں نے آپ ﷺ کو چند کھجوریں دیں۔ آپ ﷺ نے ان کو منہ میں ڈال کر چبایا۔ بعد اس کے بچے کا منہ کھولا اور اس کے منہ میں ڈال دیا، بچہ اس کو چوسنے لگا آپ ﷺ نے فرمایا: "انصار کو محبت ہے کھجور سے اور اس کا نام عبداللہ رکھا۔"

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلا کہ بچے کی تحنیک (چبا کر اس کے منہ میں کچھ ڈالنا) مستحب ہے جب وہ پیدا ہوا اور یہ بالا جماع سنت ہے اور بہتر ہے کوئی نیک مرد یا عورت تحنیک کرے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ آثار صالحین سے اور ان کی تھوک سے اور ہر ایک چیز سے برکت حاصل کرنی چاہیے اور کھجور سے تحنیک افضل ہے اسی طرح عبداللہ نام رکھنا۔ انتھٰی مختصراً

(٥٦١٣) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ ابْنٌ لِاَبِيْ طَلْحَةَ يَشْتَكِيْ فَخَرَجَ اَبُوْ طَلْحَةَ رضی اللہ عنہ فَقُبِضَ الصَّبِيُّ فَلَمَّا رَجَعَ اَبُوْ طَلْحَةَ قَالَ: مَا فَعَلَ ابْنِيْ ؟ قَالَتْ اُمُّ سُلَيْمٍ: هُوَ اَسْكَنُ مِمَّا كَانَ فَقَرَّبَتْ اِلَيْهِ الْعَشَاءَ فَتَعَشّٰى ثُمَّ اَصَابَ مِنْهَا فَلَمَّا فَرَغَ قَالَتْ: وَارُوا الصَّبِيَّ فَلَمَّا اَصْبَحَ اَبُوْ طَلْحَةَ اَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَاَخْبَرَهُ فَقَالَ: ((اَعْرَسْتُمُ اللَّيْلَةَ؟)) قَالَ: نَعَمْ قَالَ: ((اللّٰهُمَّ ! بَارِكْ لَهُمَا)) فَوَلَدَتْ غُلَامًا فَقَالَ لِيْ: اَبُوْطَلْحَةَ احْمِلْهُ حَتّٰى تَأْتِيَ بِهِ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم [فَاَتٰى بِهِ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم] وَبَعَثَتْ مَعَهُ بِتَمَرَاتٍ فَاَخَذَهُ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وسلم فَقَالَ: ((اَمَعَهُ شَيْءٌ)) قَالُوْا: نَعَمْ تَمَرَاتٌ فَاَخَذَ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وسلم فَمَضَغَهَا ثُمَّ اَخَذَهَا مِنْ فِيْهِ فَجَعَلَهَا فِيْ فِي الصَّبِيِّ ثُمَّ حَنَّكَهُ وَسَمَّاهُ عَبْدَاللّٰهِ . [بخاري: ٥٤٧٠]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کا ایک لڑکا بیمار تھا تو ابو طلحہ رضی اللہ عنہ باہر گئے وہ لڑکا مر گیا۔ جب وہ لوٹ کر آئے، تو انہوں نے پوچھا: میرا بچہ کہاں ہے؟ ام سلیم (ان کی بی بی انس رضی اللہ عنہ کی ماں) نے کہا: اب پہلے کی نسبت اس کو آرام ہے (یہ کنایہ ہے موت سے اور کچھ جھوٹ بھی نہیں) پھر ام سلیم شام کا کھانا ان کے پاس لائیں۔ انہوں نے کھایا بعد اس کے ام سلیم رضی اللہ عنہا سے صحبت کی جب فارغ ہوئے تو ام سلیم رضی اللہ عنہا نے کہا: جاؤ بچہ کو دفن کر دو پھر صبح کو ابوطلحہ رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور آپ سے سب حال بیان کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا: ”کیا تم نے رات کو اپنی بی بی سے صحبت کی ہے۔“ ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا کی ”یا اللہ برکت دے ان دونوں کو۔“ پھر ام سلیم رضی اللہ عنہا کے لڑکا پیدا ہوا، ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے مجھ سے کہا: اس بچہ کو اٹھا کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لے جا اور ام سلیم رضی اللہ عنہا نے بچہ کے ساتھ تھوڑی کھجوریں بھیجیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس بچے کو لے لیا اور پوچھا: ”اس کے ساتھ کچھ ہے؟“ لوگوں نے کہا: کھجوریں ہیں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کھجوروں کو لے کر چبایا پھر اپنے منہ سے نکال کر بچہ کے منہ میں ڈالا پھر اس کا نام عبداللہ رکھا۔

فائدہ: اس حدیث سے نکلا کہ ام سلیم نہایت عاقلہ اور صابرہ تھیں، انہوں نے اپنے خاوند کو بچہ کی خبر پہلے نہ دی اس خیال سے کہ وہ کھانا نہ کھائیں گے اور رات بھر رنج میں رہیں گے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا ان دونوں کے حق میں قبول ہوئی اور اس سے بہتر اللہ تعالیٰ نے دوسرا لڑکا عنایت فرمایا۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس عبداللہ کی اولاد میں اسحاق پیدا ہوئے اور ان کے نو بھائی اور سب کے سب علما اور صالحین تھے۔ مترجم کہتا ہے کہ اسی قسم کا واقعہ خاص میرے اوپر گزرا ہے۔ پہلے میرا ایک لڑکا تھا اشرف اس کا نام تھا جب میں بار دوم ۱۲۹۴ ہجری مقدس میں مکہ معظمہ گیا تو وہ لڑکا بعارضہ چیچش و بخار مکہ میں گزر گیا اور جس وقت اس کا انتقال ہونے لگا، میں تفسیر معالم التنزیل کے مطالعہ میں مصروف تھا بعد انتقال کے صبر کیا اور اللہ سے دعا کی۔ حق تعالیٰ نے اس سے بہتر تین لڑکے متواتر مرحمت فرمائے جن کے نام یہ ہیں۔ اشرف، احسن، محسن۔ حق تعالیٰ ان کی عمر میں برکت دے اور ان کو عالم باعمل کرے۔ آمین یا رب العالمین۔

(٥٦١٤) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ بِهٰذَا الْقِصَّةِ نَحْوَ حَدِيْثِ يَزِيْدَ. [راجع:٥٦١٣]

حضرت انس رضی اللہ عنہ اس سند کے ساتھ یزید کی روایت کی طرح نقل کرتے ہیں۔

(٥٦١٥) عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى قَالَ : وُلِدَ لِيْ

ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میرا ایک لڑکا پیدا ہوا میں اس کو رسول

غُلَامٌ فَاَتَيْتُ بِهِ النَّبِيَّ ﷺ فَسَمَّاهُ اِبْرَاهِيمَ وَحَنَّكَهُ بِتَمْرَةٍ. [بخاري: ٥٤٦٧، ٦١٩٨]

اللہ ﷺ کے پاس لے کر آیا۔ آپ ﷺ نے اس کا نام ابراہیم رکھا اور اس کے منہ میں ایک کھجور چبا کر ڈالی۔

(٥٦١٦) عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ وَفَاطِمَةَ بِنْتِ الْمُنْذِرِ بْنِ الزُّبَيْرِ اَنَّهُمَا قَالَا: خَرَجَتْ اَسْمَاءُ بِنْتُ اَبِي بَكْرٍ رضی اللہ عنہ حِينَ هَاجَرَتْ وَهِيَ حُبْلَى بِعَبْدِاللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ فَقَدِمَتْ قُبَاءَ فَنُفِسَتْ بِعَبْدِ اللّٰهِ بِقُبَاءٍ ثُمَّ خَرَجَتْ حِينَ نُفِسَتْ اِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لِيُحَنِّكَهُ فَاَخَذَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مِنْهَا فَوَضَعَهُ فِي حَجْرِهِ ثُمَّ دَعَا بِتَمْرَةٍ قَالَ: قَالَتْ عَائِشَةُ رضی اللہ عنہا: فَمَكَثْنَا سَاعَةً نَلْتَمِسُهَا قَبْلَ اَنْ نَجِدَهَا فَمَضَغَهَا ثُمَّ بَصَقَهَا فِي فِيهِ فَاِنَّ اَوَّلَ شَيْءٍ دَخَلَ بَطْنَهُ لَرِيقُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ قَالَتْ اَسْمَاءُ: ثُمَّ مَسَحَهُ وَصَلَّى عَلَيْهِ وَسَمَّاهُ عَبْدَ اللّٰهِ ثُمَّ جَاءَ وَهُوَ ابْنُ سَبْعِ سِنِينَ اَوْ ثَمَانٍ لِيُبَايِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَاَمَرَهُ بِذٰلِكَ الزُّبَيْرُ رضی اللہ عنہ فَتَبَسَّمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حِينَ رَآهُ مُقْبِلًا اِلَيْهِ ثُمَّ بَايَعَهُ. [بخاري: ٣٩٠٩، ٥٤٦٩]

عروہ بن الزبیر اور فاطمہ بنت منذر سے روایت ہے، اسماء بنت ابی بکر (حضرت زبیر کی بی بی) جب ہجرت کے لیے نکلیں تو ان کے پیٹ میں عبداللہ بن زبیر تھے وہ قبا میں آئیں (جو مدینہ منورہ سے ایک میل کے فاصلے پر ہے) وہاں عبداللہ کو جنم دیا۔ پھر اس کو لے کر رسول اللہ ﷺ کے پاس آئیں تا کہ آپ ﷺ تحنیک کریں اس کی (تحنیک اس کو کہتے ہیں کچھ چبا کر بچے کے منہ میں ڈالنا) آپ ﷺ نے عبداللہ کو اسماء سے لے لیا اور اپنی گود میں رکھا پھر کھجور منگوائی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: ہم ایک گھڑی تک کھجور ڈھونڈتے رہے آخر آپ ﷺ نے کھجور چبائی اور عبداللہ کے منہ میں تھوک دی تو سب سے پہلے جو عبداللہ کے پیٹ میں گیا وہ رسول اللہ ﷺ کا تھوک تھا۔ اسماء نے کہا: پھر آپ ﷺ نے عبداللہ پر ہاتھ پھیرا اور ان کے لیے دعا کی اور ان کا نام عبداللہ رکھا۔ جب وہ سات یا آٹھ برس کے ہوئے تو زبیر کے اشارے سے وہ آئے رسول اللہ ﷺ سے بیعت کے لیے۔ آپ ﷺ نے جب ان کو آتے دیکھا تو تبسم فرمایا پھر ان سے بیعت کی (برکت کے لیے کیونکہ وہ کمسن تھے)۔



(٥٦١٧) عَنْ اَسْمَاءَ رضی اللہ عنہا اَنَّهَا حَمَلَتْ بِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ رضی اللہ عنہ بِمَكَّةَ قَالَتْ: فَخَرَجْتُ وَاَنَا مُتِمٌّ فَاَتَيْتُ الْمَدِينَةَ فَنَزَلْتُ بِقُبَاءٍ فَوَلَدْتُهُ بِقُبَاءٍ ثُمَّ اَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَوَضَعَهُ فِي حَجْرِهِ ثُمَّ دَعَا بِتَمْرَةٍ فَمَضَغَهَا ثُمَّ تَفَلَ فِي فِيهِ فَكَانَ اَوَّلَ شَيْءٍ دَخَلَ جَوْفَهُ رِيقُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ حَنَّكَهُ بِتَمْرَةٍ ثُمَّ دَعَا لَهُ وَبَرَّكَ عَلَيْهِ وَكَانَ اَوَّلَ مَوْلُوْدٍ وُلِدَ فِي الْاِسْلَامِ.

[راجع: ٥٦١٦]

اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، میں حاملہ تھی مکہ معظمہ میں اور میرے پیٹ میں عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ تھے۔ جب میں مکہ سے نکلی تو حمل کی مدت پوری ہو گئی تھی پھر میں مدینہ آئی اور قباء میں اتری وہاں عبداللہ پیدا ہوئے، پھر میں رسول اللہ ﷺ کے پاس آئی۔ آپ ﷺ نے عبداللہ کو اپنی گود میں رکھا، پھر ایک کھجور منگوائی اور اس کو چبایا، پھر عبداللہ کے منہ میں تھوک دی، تو سب سے پہلے جو عبداللہ کے پیٹ میں گیا وہ رسول اللہ ﷺ کا تھوک تھا، پھر دعا کی ان کے لیے خیر و برکت کی اور عبداللہ پہلے بچے تھے جو اسلام کے زمانے میں پیدا ہوئے۔ (یعنی ہجرت کے بعد ورنہ ہجرت سے پہلے تو نعمان بن بشیر پیدا ہوئے)۔

(٥٦١٨) عَنْ اَسْمَاءَ رضي الله عنها بِنْتِ اَبِي بَكْرِ الصِّدِّيْقِ رضي الله عنه اَنَّهَا هَاجَرَتْ اِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم وَهِيَ حُبْلَى بِعَبْدِاللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ رضي الله عنه فَذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِ اَبِيْ اُسَامَةَ.

[راجع: ٥٦١٦]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٦١٩) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم كَانَ يُؤْتٰى بِالصِّبْيَانِ فَيُبَرِّكُ عَلَيْهِمْ وَيُحَنِّكُهُمْ.

[راجع: ٦٦٢]

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بچے لائے جاتے آپ صلی اللہ علیہ وسلم برکت کی دعا کرتے ان کے لیے اور تحنیک کرتے ان کی۔

(٥٦٢٠) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: جِئْنَا بِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ رضي الله عنه اِلَى النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم يُحَنِّكُهُ فَطَلَبْنَا تَمْرَةً فَعَزَّ عَلَيْنَا طَلَبُهَا.

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' ہم عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لائے تحنیک کرانے کے لیے پھر ہم نے ایک کھجور ڈھونڈھی تو اس کا ملنا مشکل ہو گیا۔

(٥٦٢١) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رضي الله عنه قَالَ: اُتِيَ بِالْمُنْذِرِ بْنِ اَبِيْ اُسَيْدٍ رضي الله عنه اِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم حِيْنَ وُلِدَ فَوَضَعَهُ النَّبِيُّ صلى الله عليه وسلم عَلَى فَخِذِهِ وَاَبُوْ اُسَيْدٍ جَالِسٌ فَلَهِيَ النَّبِيُّ صلى الله عليه وسلم بِشَيْءٍ بَيْنَ يَدَيْهِ فَاَمَرَ اَبُوْ اُسَيْدٍ بِابْنِهِ فَاحْتُمِلَ مِنْ عَلَى فَخِذِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم فَاَقْلَبُوْهُ فَاسْتَفَاقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم فَقَالَ: ((اَيْنَ الصَّبِيُّ؟)) فَقَالَ اَبُوْ اُسَيْدٍ اَقْلَبْنَاهُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم قَالَ: ((مَا اسْمُهُ)) قَالَ: فُلَانٌ قَالَ: ((لَا وَلٰكِنِ اسْمُهُ الْمُنْذِرُ)) فَسَمَّاهُ يَوْمَئِذٍ الْمُنْذِرَ.

[بخاري: ٦١٩١]

سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' منذر ابو اسید رضی اللہ عنہ کا بیٹا جب پیدا ہوا تو وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لایا گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو اپنی ران پر رکھا اور ابو اسید رضی اللہ عنہ (اس کے باپ) بیٹھے تھے پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کسی چیز میں اپنے سامنے متوجہ ہوئے۔ ابو اسید رضی اللہ عنہ نے حکم دیا' وہ بچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ران پر سے اٹھا لیا گیا۔ تب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو خیال آیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''بچہ کہاں ہے؟'' ابو اسید رضی اللہ عنہ نے کہا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم نے اس کو اٹھا لیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اس کا نام کیا ہے۔'' ابو اسید رضی اللہ عنہ نے کہا: یہ نام ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''نہیں اس کا نام منذر ہے۔'' پھر اس دن سے انہوں نے اس کا نام منذر ہی رکھ دیا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ جَوَازِ تَكْنِيَةِ مَنْ لَّمْ يُوْلَدْ لَهٗ وَكُنْيَةِ الصَّغِيْرِ.

## باب: جس کا بچہ نہ ہوا ہو اس کو اور کمسن کو کنیت رکھنا درست ہے۔

(٥٦٢٢) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم اَحْسَنَ النَّاسِ خُلُقًا وَكَانَ لِيْ اَخٌ يُقَالُ لَهٗ: اَبُوْ عُمَيْرٍ قَالَ: اَحْسِبُهٗ قَالَ:

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب لوگوں سے زیادہ خوش مزاج تھے، میرا ایک بھائی تھا جس کو ابو عمیر کہتے تھے (اس سے معلوم ہوا کہ کمسن کو اور جس کے بچہ نہ ہوا ہو کنیت رکھنا درست ہے) میں

فَطِيْمًا قَالَ : فَكَانَ اِذَا جَآءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَرَاٰهُ قَالَ : ((اَبَا عُمَيْرٍ! مَا فَعَلَ النُّغَيْرُ؟)) قَالَ: فَكَانَ يَلْعَبُ بِهٖ. [راجع: ١٥٠٠؛ وانظر: ٦٠١٧]

سمجھتا ہوں۔ انس رضی اللہ عنہ نے کہا: اس کا دودھ چھڑایا گیا تھا تو جب رسول اللہ ﷺ آتے اور اس کو دیکھتے تو فرماتے: ''اے ابا عمیر! نغیر کہاں ہے؟'' (نغیر لال کو کہتے ہیں) اور وہ لڑکا لال سے کھیلتا تھا۔

## بَابُ جَوَازِ قَوْلِهٖ لِغَيْرِ ابْنِهٖ يَا بُنَيَّ وَ اسْتِحْبَابِهٖ لِلْمُلَاطَفَةِ .

## باب: غیر کے لڑکے کو بیٹا کہنا اور ایسے کلمہ کا مہربانی کے طور پر مستحب ہونا۔

(٥٦٢٣) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ : قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : ((يَا بُنَيَّ)).

[ابو داود: ٤٩٦٤]

انس رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے فرمایا: ''اے چھوٹے بیٹے میرے۔''



(٥٦٢٤) عَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَاسَأَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَحَدٌ عَنِ الدَّجَّالِ اَكْثَرَ مِمَّاسَأَلْتُهُ عَنْهُ فَقَالَ لِيْ: ((اَيْ بُنَيَّ وَمَا يُنْصِبُكَ مِنْهُ؟ اِنَّهٗ لَنْ يَّضُرَّكَ)) قَالَ : قُلْتُ: اِنَّهُمْ يَزْعُمُوْنَ اَنَّ مَعَهٗ اَنْهَارَ الْمَآءِ وَجِبَالَ الْخُبْزِ قَالَ: ((هُوَ اَهْوَنُ عَلَى اللّٰهِ مِنْ ذٰلِكَ)).

[بخاری: ٧١٢٢؛ ابن ماجه: ٤٠٧٣؛ وانظر فی مسلم: ٧٣٧٨، ٧٣٧٩]

مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ سے دجال کے بارے میں کسی نے اتنا نہیں پوچھا جتنا میں نے پوچھا۔ آخر آپ ﷺ نے فرمایا: ''بیٹا تو کیوں اس رنج میں ہے وہ تجھے رنج نہ دے گا۔'' میں نے عرض کیا۔ لوگ کہتے ہیں اس کے ساتھ پانی کی نہریں اور روٹی کے پہاڑ ہوں گے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''وہ اسی سبب سے اللہ تعالیٰ کے نزدیک ذلیل ہوگا۔''

فائدہ۔ یعنی ان باتوں کی وجہ سے جو مومن ہیں وہ ہرگز تباہ نہ ہوں گے بلکہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مومنوں کا ایمان بڑھ جائے گا اور کافر اور منافق تباہ ہوں گے۔

(٥٦٢٥) عَنْ اِسْمٰعِيْلَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَيْسَ فِيْ حَدِيْثِ اَحَدٍ مِّنْهُمْ قَوْلُ النَّبِيِّ ﷺ لِلْمُغِيْرَةِ: ((اَيْ بُنَيَّ!)) اِلَّا فِيْ حَدِيْثِ يَزِيْدَ وَحْدَهٗ. [راجع: ٥٦٢٤]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا مگر اس میں یہ نہیں ہے کہ مغیرہ کو آپ ﷺ نے بیٹا کہا۔



## بَابُ الْاِسْتِيْذَانِ.

## باب: اذن چاہنے کے بیان میں۔

(٥٦٢٦) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: كُنْتُ جَالِسًا بِالْمَدِيْنَةِ فِيْ مَجْلِسِ الْاَنْصَارِ فَاَتَانَا اَبُوْ مُوْسٰى فَزِعًا اَوْمَذْعُوْرًا قُلْنَا مَاشَاْنُكَ؟ قَالَ : اِنَّ عُمَرَ اَرْسَلَ اِلَيَّ اَنْ

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں مدینہ کی مسجد میں بیٹھا تھا انصار کی مجلس میں۔ اتنے میں ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ آئے ڈرے ہوئے۔ ہم نے پوچھا تم کو کیا ہوا؟ انہوں نے کہا: مجھ کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بلوا بھیجا جب میں ان کے دروازے پر گیا تو تین بار سلام کیا۔ انہوں نے

اٰتِيَهُ فَاَتَيْتُ بَابَهُ فَسَلَّمْتُ ثَلَاثًا فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيَّ فَرَجَعْتُ فَقَالَ: مَامَنَعَكَ اَنْ تَأْتِيَنَا فَقُلْتُ: اِنِّيْ اَتَيْتُكَ فَسَلَّمْتُ عَلٰى بَابِكَ ثَلَاثًا فَلَمْ تَرُدَّ عَلَيَّ فَرَجَعْتُ وَقَدْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا اسْتَأْذَنَ اَحَدُكُمْ ثَلَاثًا فَلَمْ يُؤْذَنْ لَهُ فَلْيَرْجِعْ)) فَقَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ: اَقِمْ عَلَيْهِ الْبَيِّنَةَ وَاِلَّا اَوْجَعْتُكَ فَقَالَ اُبَيُّ بْنُ كَعْبٍ رضی اللہ عنہ: لَا يَقُوْمُ مَعَهُ اِلَّا اَصْغَرُ الْقَوْمِ قَالَ اَبُوْ سَعِيْدٍ: قُلْتُ: اَنَا اَصْغَرُ الْقَوْمِ قَالَ: فَاذْهَبْ بِهٖ.

جواب نہ دیا۔ میں لوٹ آیا۔ پھر انہوں نے کہا: تم میرے گھر میرے پاس کیوں نہیں آئے۔ میں نے کہا: میں آپ کے پاس گیا تھا اور دروازے پر تین بار سلام کیا۔ آپ نے جواب نہ دیا آخر لوٹ آیا اور رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے: ''جب تم میں سے کوئی تین بار اذن چاہے، پھر کوئی اذن نہ ملے (اندر آنے کا) تو لوٹ جائے۔'' حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اس حدیث پر گواہ لا ورنہ میں تجھ کو سزا دوں گا۔ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے کہا: ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ کے ساتھ وہ شخص جائے جو ہم سب لوگوں میں چھوٹا ہو ابو سعید رضی اللہ عنہ نے کہا: میں سب سے چھوٹا ہوں ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے کہا: اچھا تم جاؤ ان کے ساتھ۔

[بخاري: ٦٢٤٥؛ ابو داود: ٥١٨٠]

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: علما نے اجماع کیا ہے کہ اجازت لینا مشروع ہے اور سنت یہ ہے کہ تین مرتبہ باہر سے سلام کرے اور ہر بار اجازت مانگے اندر آنے کی اور پہلے سلام کا لفظ کہے پھر اجازت کا مثلاً یوں کہے السلام علیکم ادخل یا یدخل فلاں۔ اب اگر تینوں بار کے بعد بھی اجازت نہ ملے تو لوٹ جائے یا پھر اجازت مانگے۔ (انتھٰی مختصراً)

نووی رحمہ اللہ نے کہا: ابی بن کعب کی غرض اس کہنے سے یہ تھی کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو معلوم ہو جائے کہ یہ حدیث نہایت مشہور ہے اور ہم میں سے کم سن شخص کو بھی معلوم ہے، اس حدیث سے اس شخص نے استدلال کیا ہے جو خبر واحد کو حجت نہیں سمجھتا اور یہ مذہب باطل ہے کیونکہ خبر واحد کے حجت ہونے پر اور اس پر عمل واجب ہونے پر خلفائے راشدین اور اکثر صحابہ اور علما کا اتفاق ہے اور حضرت عمر نے ابو موسیٰ رضی اللہ عنہما کی روایت کو رد نہیں کیا بلکہ مصلحت کے لحاظ سے ایسا حکم دیا کہ جھوٹے اور منافق لوگوں کو حدیثیں بنا کر بیان کرنے کی جرأت نہ پڑے اور اگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے نزدیک خبر واحد حجت نہ ہوتی تو ایک شخص کا ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ کے ساتھ اور اتفاق کرنے سے کیا اثر ہوتا کیونکہ دو تین شخصوں کی روایت یہی خبر واحد ہے یہاں تک کہ تواتر کے درجہ کو نہ پہنچے۔ (انتھٰی مختصراً)

(٥٦٢٧) عَنْ يَزِيْدَ بْنِ اَبِيْ خُصَيْفَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَزَادَ ابْنُ اَبِيْ عُمَرَ فِيْ حَدِيْثِهٖ قَالَ اَبُوْ سَعِيْدٍ: فَقُمْتُ مَعَهُ فَذَهَبْتُ اِلٰى عُمَرَ فَشَهِدْتُ. [راجع: ٥٦٢٦]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔ اتنا زیادہ ہے کہ ابو سعید نے کہا: میں ابو موسیٰ کے ساتھ کھڑا ہوا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس گیا اور گواہی دی۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٢٨) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: كُنَّا فِيْ مَجْلِسٍ عِنْدَ اُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ رضی اللہ عنہ فَاَتٰى اَبُوْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيُّ مُغْضَبًا حَتّٰى وَقَفَ فَقَالَ: اَنْشُدُكُمُ اللّٰهَ هَلْ سَمِعَ اَحَدٌ مِنْكُمْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اَلْاِسْتِئْذَانُ ثَلَاثٌ فَاِنْ اُذِنَ لَكَ وَاِلَّا فَارْجِعْ)) قَالَ اُبَيٌّ: وَمَا ذَاكَ؟ قَالَ: اسْتَأْذَنْتُ عَلٰى عُمَرَ بْنِ

ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی مجلس میں بیٹھے تھے اتنے میں ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ آئے غصہ میں اور کھڑے ہو کر کہنے لگے میں تم کو قسم دیتا ہوں اللہ کی تم میں سے کسی نے سنا ہے رسول اللہ ﷺ سے آپ ﷺ فرماتے تھے: ''تین بار اجازت مانگنا ہے پھر اگر اجازت ملے تو بہتر ورنہ لوٹ جا۔'' ابی رضی اللہ عنہ کہا: تم کیوں پوچھتے ہو اس کو؟ انہوں نے کہا: میں نے کل حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے گھر پر تین بار اجازت مانگی مجھ کو اجازت نہ ملی میں لوٹ آیا۔ آج پھر میں ان کے پاس گیا اور میں نے کہا:

الْخَطَّابِ رضي الله عنه اَمْسِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ فَلَمْ يُؤْذَنْ لِيْ فَرَجَعْتُ ثُمَّ جِئْتُهُ الْيَوْمَ فَدَخَلْتُ عَلَيْهِ فَاَخْبَرْتُهُ اَنِّيْ جِئْتُ اَمْسِ فَسَلَّمْتُ ثَلَاثًا ثُمَّ انْصَرَفْتُ فَقَالَ: قَدْ سَمِعْنَاكَ وَنَحْنُ حِيْنَئِذٍ عَلٰى شُغْلٍ فَلَوْ مَا اسْتَاْذَنْتَ حَتّٰى يُؤْذَنَ لَكَ قَالَ: اسْتَاْذَنْتُ كَمَا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: فَوَاللّٰهِ! لَاُوْجِعَنَّ ظَهْرَكَ وَبَطْنَكَ اَوْ لَتَاْتِيَنَّ بِمَنْ يَّشْهَدُ لَكَ عَلٰى هٰذَا.

کل میں آپ کے پاس آیا تھا اور تین بار سلام کیا تھا پھر میں لوٹ گیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے سنا تھا اس وقت ہم کام میں تھے تم نے پھر اجازت کیوں نہیں مانگی یہاں تک کہ تم کو اجازت ملتی؟ میں نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے جس طرح فرمایا ہے اس طرح میں نے اجازت مانگی۔ انہوں نے کہا اللہ کی قسم! میں دکھ دوں گا تیرے پیٹ اور پیٹھ کو نہیں تو تو گواہ لا اس حدیث پر۔

فَقَالَ اُبَيُّ بْنُ كَعْبٍ رضي الله عنه وَاللّٰهِ! لَا يَقُوْمُ مَعَكَ اِلَّا اَحْدَثُنَا سِنًّا قُمْ يَآ اَبَا سَعِيْدٍ! فَقُمْتُ حَتّٰى اَتَيْتُ عُمَرَ رضي الله عنه فَقُلْتُ: قَدْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ هٰذَا. [راجع:٥٦٢٦]

ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے کہا: تو اللہ کی قسم! تمہارے ساتھ وہ جائے جو ہم سب میں کمسن ہو۔ اٹھ اے ابوسعید! پھر میں اٹھا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور کہا: میں نے رسول اللہ ﷺ سے یہ حدیث سنی ہے۔



(٥٦٢٩) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ رضي الله عنه اَنَّ اَبَا مُوْسٰى رضي الله عنه اَتٰى بَابَ عُمَرَ رضي الله عنه فَاسْتَاْذَنَ فَقَالَ عُمَرُ: وَاحِدَةٌ ثُمَّ اسْتَاْذَنَ الثَّانِيَةَ فَقَالَ عُمَرُ: ثِنْتَانِ ثُمَّ اسْتَاْذَنَ الثَّالِثَةَ فَقَالَ عُمَرُ: ثَلَاثٌ ثُمَّ انْصَرَفَ فَاَتْبَعَهُ فَرَدَّهُ فَقَالَ: اِنْ كَانَ هٰذَا شَيْئًا حَفِظْتَهُ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَهَا وَاِلَّا فَلَاَجْعَلَنَّكَ عِظَةً قَالَ اَبُوْ سَعِيْدٍ: فَاَتَانَا فَقَالَ: اَلَمْ تَعْلَمُوْا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اَلْاِسْتِئْذَانُ ثَلَاثٌ)). قَالَ: فَجَعَلُوْا يَضْحَكُوْنَ قَالَ: فَقُلْتُ اَتَاكُمْ اَخُوْكُمُ الْمُسْلِمُ قَدْ اُفْزِعَ وَتَضْحَكُوْنَ انْطَلِقْ فَاَنَا شَرِيْكُكَ فِيْ هٰذِهِ الْعُقُوْبَةِ فَاَتَاهُ فَقَالَ: هٰذَا اَبُوْ سَعِيْدٍ رضي الله عنه.

ابو سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دروازے پر آئے اور اجازت مانگی، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: یہ ایک بار ہوئی، پھر انہوں نے اجازت مانگی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: یہ دو بار ہوئی پھر اجازت مانگی تیسری بار۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: یہ تین بار ہوئی۔ بعد اس کے ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ لوٹے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کے پیچھے کسی کو بھیجا اور واپس لایا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اے ابوموسیٰ! اگر تم نے یہ رسول اللہ ﷺ کی کسی حدیث کے موافق کیا ہے تو گواہ لا ورنہ میں تجھ کو ایسی سزا دوں گا جس سے اوروں کو نصیحت ہو۔ یہ سن کر ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ ہمارے پاس آئے اور کہنے لگے: کیا تم کو یہ معلوم نہیں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے: ''اجازت مانگنا تین بار ہے۔'' لوگ ہنسنے لگے، میں نے کہا: تمہارے پاس مسلمان بھائی ڈرا ہوا آیا ہے اور تم ہنستے ہو۔ میں نے کہا: اے ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ! چل میں تیرا شریک ہوں اس تکلیف میں۔ پھر وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور کہا کہ یہ ابوسعید رضی اللہ عنہ گواہ موجود ہیں۔



(٥٦٣٠) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ رضي الله عنه بِمَعْنٰى حَدِيْثِ بِشْرِ بْنِ مُفَضَّلٍ عَنْ اَبِيْ مَسْلَمَةَ.

[ترمذی:٢٦٩٠]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔



(٥٦٣١) عَنْ عُبَيْدِ بْنِ عُمَيْرٍ اَنَّ اَبَا مُوْسٰی رضی اللہ عنہ اسْتَأْذَنَ عَلٰی عُمَرَ رضی اللہ عنہ ثَلَاثًا فَكَأَنَّهٗ وَجَدَهٗ مَشْغُوْلًا فَرَجَعَ فَقَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ : اَلَمْ نَسْمَعْ صَوْتَ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ قَيْسٍ ائْذَنُوْا لَهٗ فَدُعِيَ لَهٗ فَقَالَ : مَا حَمَلَكَ عَلٰی مَا صَنَعْتَ قَالَ : اِنَّا كُنَّا نُؤْمَرُ بِهٰذَا قَالَ : لَتُقِيْمَنَّ عَلٰی هٰذَا بَيِّنَةً اَوْ لَاَ فْعَلَنَّ فَخَرَجَ فَانْطَلَقَ اِلٰی مَجْلِسٍ مِّنَ الْاَنْصَارِ فَقَالُوْا: لَا يَشْهَدُ لَكَ عَلٰی هٰذَا اِلَّا اَصْغَرُنَا فَقَامَ اَبُوْ سَعِيْدٍ رضی اللہ عنہ فَقَالَ: كُنَّا نُؤْمَرُ بِهٰذَا فَقَالَ عُمَرُ : خَفِيَ عَلَيَّ هٰذَا مِنْ اَمْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَلْهَانِيْ عَنْهُ الصَّفْقُ بِالْاَسْوَاقِ.

[بخاری: ٢٠٦٢، ٧٣٥٣]

عبید بن عمیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے تین بار اجازت مانگی۔ انہوں نے سمجھا کہ وہ کسی کام میں مصروف ہیں وہ لوٹ گئے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے (اپنے لوگوں سے) کہا: ہم نے عبداللہ بن قیس (یہ نام ہے ابوموسیٰ کا) کی آواز سنی تھی تو بلاؤ ان کو پھر وہ بلائے گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: تم نے ایسا کیوں کیا؟ انہوں نے کہا: ہم کو ایسا ہی حکم ہوا تھا (رسول اللہ ﷺ کا) حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: تم اس امر پر گواہ لاؤ ورنہ میں ایسا کروں گا۔ (یعنی سزا دوں گا) ابوموسیٰ نکلے اور انصار کی مجلس پر آئے انہوں نے کہا: تمہارے ساتھ ہم میں سے وہی گواہی دے گا جو ہم میں کمسن ہے۔ پھر ابوسعید رضی اللہ عنہ اٹھے اور انہوں نے کہا: ہم کو ایسا ہی حکم ہوا تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ کا یہ حکم مجھ پر نہیں کھلا۔ اور اس کی وجہ یہی ہے کہ بازاروں میں معاملہ کرنا (یعنی میں تجارت وغیرہ دنیا کے کاموں میں مصروف رہا اور یہ حدیث نہ سن سکا۔ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو سب حدیثیں معلوم نہ ہوں تو اور کسی مجتہد یا عالم پر حدیث پوشیدہ رہنا کیا بعید ہے)۔

❖ ❖ ❖ ❖

(٥٦٣٢) عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهٗ وَلَمْ يَذْكُرْ فِيْ حَدِيْثِ النَّضْرِ اَلْهَانِيْ عَنْهُ الصَّفْقُ بِالْاَسْوَاقِ. [راجع: ٥٦٣١]

ابن جریج اس سند کے ساتھ اسی طرح روایت کرتے ہیں اور اس میں یہ نہیں ہے کہ بازاروں میں خرید وفروخت کرنے سے اس حدیث سے میں غافل رہا۔

(٥٦٣٣) عَنْ اَبِيْ مُوْسَی الْاَشْعَرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: جَآءَ اَبُوْمُوْسٰی رضی اللہ عنہ اِلٰی عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ فَقَالَ: السَّلَامُ عَلَيْكُمْ هٰذَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ قَيْسٍ فَلَمْ يَأْذَنْ لَهٗ فَقَالَ : السَّلَامُ عَلَيْكُمْ هٰذَا اَبُوْ مُوْسٰی السَّلَامُ عَلَيْكُمْ هٰذَا الْاَشْعَرِيُّ ثُمَّ انْصَرَفَ فَقَالَ : رُدُّوْا عَلَيَّ رُدُّوْا عَلَيَّ فَجَآءَ فَقَالَ : يَا اَبَا مُوْسٰی مَارَدَّكَ؟ كُنَّا فِيْ شُغْلٍ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اَلْاِسْتِئْذَانُ ثَلَاثٌ فَاِنْ اُذِنَ لَكَ وَاِلَّا فَارْجِعْ)) قَالَ: لَتَأْتِيَنِّيْ عَلٰی هٰذَا بِبَيِّنَةٍ وَاِلَّا فَعَلْتُ وَفَعَلْتُ فَذَهَبَ اَبُوْ مُوْسٰی قَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ:

ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ آئے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس تو کہا: السلام علیکم عبداللہ بن قیس ہے، انہوں نے اجازت نہ دی ان کو اندر آنے کی۔ پھر انہوں نے کہا السلام علیکم ابوموسیٰ ہے السلام علیکم اشعری ہے۔ (پہلے نام بیان کیا پھر کنیت بیان کی پھر نسبت تاکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو کوئی شبہ نہ رہے) آخر لوٹ گئے۔ تب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: تم کیوں لوٹ گئے ہم کام میں تھے۔ انہوں نے کہا: میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے آپ ﷺ فرماتے تھے: ”اجازت مانگنا تین بار ہے پھر اگر اجازت ہو تو بہتر نہیں تو لوٹ جا۔“ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اس حدیث پر گواہ لا نہیں تو ایسا میں کروں گا اور ضرور کروں گا (یعنی سزا دوں گا) ابوموسیٰ یہ سن کر چلے گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اگر ابوموسیٰ کو گواہ ملے گا تو شام کو منبر کے پاس تمہیں ملیں گے۔ جب

إِنْ وَجَدَبَيِّنَةً تَجِدُوْهُ عِنْدَ الْمِنْبَرِ عَشِيَّةً وَإِنْ لَمْ يَجِدْ فَلَمْ تَجِدُوْهُ فَلَمَّا أَنْ جَآءَ بِالْعَشِيِّ وَجَدَهُ قَالَ: يَآ أَبَا مُوْسٰى مَا تَقُوْلُ؟ أَقَدْ وَجَدْتَ؟ قَالَ نَعَمْ أُبَيَّ بْنَ كَعْبٍ رضي الله عنه قَالَ: عَدْلٌ قَالَ: يَا أَبَا الطُّفَيْلِ مَا يَقُوْلُ هٰذَا؟ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ ذٰلِكَ يَا ابْنَ الْخَطَّابِ فَلَا تَكُوْنَنَّ عَذَابًا عَلٰى أَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: سُبْحَانَ اللّٰهِ! إِنَّمَا سَمِعْتُ شَيْئًا فَأَحْبَبْتُ أَنْ أَتَثَبَّتَ.

[ابو داود: ٥١٨١]

حضرت عمر رضی اللہ عنہ شام کو منبر کے پاس آئے تو ابوموسیٰ موجود تھے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اے ابوموسیٰ! تم کیا کہتے ہو تم کو گواہ ملا۔ انہوں نے کہا: ہاں ابی بن کعب رضی اللہ عنہ موجود ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: بیشک وہ معتبر ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اے ابوالطفیل (یہ کنیت ہے ابی بن کعب کی) ابوموسیٰ کیا کہتے ہیں؟ ابی بن کعب نے کہا: میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے، آپ ﷺ یہ فرماتے تھے اے خطاب کے بیٹے! تم عذاب مت بنو حضور ﷺ کے اصحاب پر (یعنی ان کو تکلیف مت دو) حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: سبحان اللہ! میں نے تو ایک حدیث سنی تو اچھا سمجھا اس کی زیادہ تحقیق کرنا (اور میری غرض یہ ہرگز نہ تھی کہ معاذ اللہ! حضور ﷺ کے اصحاب کو تکلیف دوں نہ یہ مطلب تھا کہ ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ جھوٹے ہیں)

(٥٦٣٤) عَنْ طَلْحَةَ بْنِ يَحْيٰى بِهٰذَا الْإِسْنَادِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: فَقَالَ: يَا أَبَا الْمُنْذِرِ! أَنْتَ سَمِعْتَ هٰذَا مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: نَعَمْ فَلَا تَكُنْ يَا ابْنَ الْخَطَّابِ عَذَابًا عَلٰى أَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَلَمْ يَذْكُرْ مِنْ قَوْلِ عُمَرَ: سُبْحَانَ اللّٰهِ وَمَا بَعْدَهُ. [راجع:٥٦٣٣]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ كَرَاهَةِ قَوْلِ الْمُسْتَأْذِنِ أَنَا إِذَا قِيْلَ مَنْ هٰذَا.

## باب: جب کوئی باہر سے پکارے اور اندر سے پوچھیں کون ہے تو اس کے جواب میں اپنا نام لے۔ میں ہوں کہنا مکروہ ہے۔

(٥٦٣٥) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضي الله عنه قَالَ: أَتَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ فَدَعَوْتُ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((مَنْ هٰذَا؟)) قُلْتُ: أَنَا قَالَ: فَخَرَجَ وَهُوَ يَقُوْلُ: ((أَنَا أَنَا)). [بخاري:٦٢٥٠؛ ابوداود: ٥١٨٧؛ ترمذي: ٢٧١١؛ ابن ماجه: ٣٧٠٩]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، میں رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا میں نے پکارا، آپ ﷺ نے پوچھا۔ "کون ہے؟ میں نے کہا: میں ہوں۔ آپ ﷺ باہر نکلے یہ کہتے ہوئے: "میں تو میں بھی ہوں۔"

○ ○ ○ ○

(٥٦٣٦) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضي الله عنه قَالَ: اسْتَأْذَنْتُ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ: ((مَنْ هٰذَا؟)) فَقُلْتُ: أَنَا فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((أَنَا أَنَا)).

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، میں نے اذن مانگا رسول اللہ ﷺ سے، آپ ﷺ نے پوچھا: کون ہے؟ میں نے کہا: میں ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا "میں تو میں بھی ہوں۔"

[راجع: ٥٦٣٥]

(٥٦٣٧) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الإِسْنَادِ وَفِي حَدِيثِهِمْ كَأَنَّهُ كَرِهَ ذٰلِكَ. [راجع:٥٦٣٥]

شعبہ سے اسی سند کے ساتھ روایت ہے۔ اس میں اتنا زیادہ ہے کہ آپ ﷺ نے برا جانا میں ہوں کہنے کو( کیونکہ اس سے کوئی فائدہ نہیں پوچھنے والے کو معلوم نہیں ہوتا کہ کون ہے یا تو اپنا نام بتائے یا لقب جو مشہور ہو بیان کرے)۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

## بَابُ تَحْرِيمِ النَّظَرِ فِي بَيْتِ غَيْرِهِ.

## باب: غیر کے گھر میں جھانکنا حرام ہے۔

(٥٦٣٨) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِيِّ ؓ أَنَّ رَجُلًا اطَّلَعَ فِي جُحْرٍ فِي بَابِ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ وَمَعَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ مِدْرًى يَحُكُّ بِهِ رَأْسَهُ فَلَمَّا رَآهُ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَوْ أَعْلَمُ أَنَّكَ تَنْظُرُ نِي لَطَعَنْتُ بِهِ فِي عَيْنِكَ)) وَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنَّمَا جُعِلَ الْإِذْنُ مِنْ أَجْلِ الْبَصَرِ)). [بخاري: ٥٩٢٤، ٦٢٤١، ٦٩٠١؛ ترمذي: ٢٧٠٩؛ نسائي: ٤٨٧٤]

سہل بن سعد ساعدی ؓ سے روایت ہے ایک شخص نے رسول اللہ ﷺ کے دروازے کی روزن سے جھانکا اور آپ ﷺ کے ہاتھ میں پشت خار تھا آپ ﷺ اس سے اپنا سر کھجا رہے تھے، جب آپ ﷺ نے اس کو دیکھا تو فرمایا: ''اگر میں جانتا کہ تو مجھے دیکھ رہا ہے تو میں تیری آنکھ کو کونچتا اور آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''اذن اس لیے بنایا گیا ہے تاکہ آنکھ بچے۔'' (پرائے گھر میں جھانکنے سے جو حرام ہے)

○ ○ ○ ○

(٥٦٣٩) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ ؓ أَنَّ رَجُلًا اطَّلَعَ مِنْ جُحْرٍ فِي بَابِ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ وَمَعَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ مِدْرًى يُرَجِّلُ بِهِ رَأْسَهُ فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَوْ أَعْلَمُ أَنَّكَ تَنْظُرُ طَعَنْتُ بِهِ فِي عَيْنِكَ إِنَّمَا جَعَلَ اللّٰهُ الْإِذْنَ مِنْ أَجْلِ الْبَصَرِ)). [راجع:٥٦٣٨]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ آپ ﷺ اس سے کنگھی کرتے تھے اپنے سر میں

○ ○ ○ ○

(٥٦٤٠) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ ؓ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ نَحْوَ حَدِيثِ اللَّيْثِ وَيُونُسَ. [راجع: ٥٦٣٨]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٤١) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ؓ أَنَّ رَجُلًا اطَّلَعَ مِنْ بَعْضِ حُجَرِ النَّبِيِّ ﷺ فَقَامَ إِلَيْهِ بِمِشْقَصٍ أَوْ مَشَاقِصَ فَكَأَنِّي أَنْظُرُ إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ يَخْتِلُهُ لِيَطْعَنَهُ.

انس بن مالک ؓ سے روایت ہے ایک شخص نے جھانکا رسول اللہ ﷺ کے مکان میں سوراخ سے۔ آپ ﷺ ایک تیر یا کوئی تیر لے کر اٹھے میں گویا دیکھ رہا ہوں آپ ﷺ کو۔ آپ ﷺ چاہتے تھے کہ غفلت میں اس کو کونچا لگا دوں۔

[بخاری: ٦٢٤٢ ، ٦٩٠٠؛ابوداود: ٥١٧١]

○ ○ ○ ○

(٥٦٤٢) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ: ((مَنِ اطَّلَعَ فِیْ بَیْتِ قَوْمٍ بِغَیْرِ اِذْنِهِمْ فَقَدْ حَلَّ لَهُمْ اَنْ یَفْقَؤُوْا عَیْنَهٗ)).

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جو کوئی جھانکے کسی قوم کے گھر میں بغیر ان کی اجازت کے تو ان کو حلال ہے اس کی آنکھ پھوڑنا۔''

فائدہ یعنی اگر وہ ڈھیلا وغیرہ اس کو ماریں اور اس کی آنکھ پھوٹ جائے تو گھر والوں کو کچھ سزا نہ ہوگی۔

(٥٦٤٣) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَوْ اَنَّ رَجُلًا اطَّلَعَ عَلَیْكَ بِغَیْرِ اِذْنٍ فَخَذَفْتَهٗ بِحَصَاةٍ فَفَقَأْتَ عَیْنَهٗ مَا كَانَ عَلَیْكَ مِنْ جُنَاحٍ)).

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اگر کوئی شخص جھانکے تیرے گھر میں تیری اجازت کے بغیر پھر اس کو کنکری سے مارے اور اس کی آنکھ پھوٹ جائے تو تیرے اوپر کچھ گناہ نہ ہوگا۔''

[بخاری: ٦٩٠٢؛نسائی: ٤٨٧٦]

○ ○ ○ ○

## بَابُ نَظَرِ الْفُجَاءَةِ .

## باب: جو نظر دفعتاً پڑ جائے۔

(٥٦٤٤) عَنْ جَرِیْرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنْ نَظَرِ الْفُجَآءَةِ فَاَمَرَنِیْ اَنْ اَصْرِفَ بَصَرِیْ .

جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' میں نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا: ناگاہ نظر پڑنے کو؟ آپ ﷺ نے حکم دیا مجھ کو نگاہ پھیر لینے کا۔

[ابوداود: ٢١٤٨؛ترمذی: ٢٧٧٦]

○ ○ ○ ○

فائدہ یعنی اگر اجنبی عورت پر دفعتاً بے قصد نگاہ پڑ جائے تو گناہ نہ ہوگا لیکن اسی وقت واجب ہے نگاہ پھیر لینا پھر اگر عمداً دیکھے گا تو گنہگار ہوگا۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلا کہ عورت کو راہ میں اپنا منہ چھپانا واجب نہیں بلکہ سنت اور مستحب ہے لیکن مردوں کو اپنی نگاہ جھکانی چاہیے۔ البتہ ضرورت سے دیکھنا درست ہے جیسے گواہی یا دوا' علاج یا پیغام دینے کی صورت میں یا خریدتے وقت یا معاملہ کرتے وقت اور یہ بھی بقدر حاجت نہ کہ زیادہ۔ انتہٰی۔

(٥٦٤٥) عَنْ یُوْنُسَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ.

یونس سے اس سند کے ساتھ اسی طرح مروی ہے۔

[راجع: ٥٦٤٤]



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# كِتَابُ السَّلَامِ

# کتاب سلام کے بیان میں

## بَابُ يُسَلِّمُ الرَّاكِبُ عَلَى الْمَاشِيْ وَالْقَلِيْلُ عَلَى الْكَثِيْرِ.

**باب** سوار پیدل کو سلام کرے اور تھوڑے آدمی بہت آدمیوں کو سلام کریں۔

(٥٦٤٦) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((يُسَلِّمُ الرَّاكِبُ عَلَى الْمَاشِيْ وَالْمَاشِيْ عَلَى الْقَاعِدِ وَالْقَلِيْلُ عَلَى الْكَثِيْرِ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”سلام کرے سوار پیدل پر اور پیدل چلنے والا بیٹھے ہوئے پر اور سلام کریں تھوڑے لوگ بہت لوگوں پر۔“

[بخاري: ٦٢٣٢ ، ٦٢٣٣؛ ابوداود: ٥١٩٩]

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: سلام کرنا سنت ہے اور اس کا جواب دینا واجب ہے لیکن یہ وجوب بطریق کفایہ ہے یعنی اگر مجلس سے چند آدمیوں نے جواب دے دیا تو سب کی طرف سے کافی ہو جائے گا اور جو کسی نے جواب نہ دیا تو سب گناہ گار ہوں گے اور بہتر یہ ہے کہ یوں سلام کرے السلام علیکم ورحمة الله و بركاته، پھر اس کے بعد السلام علیکم ورحمة الله پھر السلام علیکم فقط اور سلامٌ علیکم بھی درست ہے اور شروع میں علیکم السلام کہنا مکروہ ہے جواب میں بھی وعلیکم السلام ورحمة الله وبركاته کہنا بہتر ہے اور بحذف واؤ علیکم السلام بھی کہنا درست ہے اور صرف علیکم جائز نہیں ہے البتہ وعلیکم میں دو قول ہیں اور سلام اللہ کا نام ہے تو معنی السلام علیکم کے یہ ہیں کہ تم اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں ہو یا سلام معنوں میں سلامتی کے ہے یعنی تم سلامت رہو۔ انتهى مختصراً

## بَابٌ مِّنْ حَقِّ الْجُلُوْسِ عَلَى الطَّرِيْقِ رَدُّ السَّلَامِ.

**باب**: راہ میں بیٹھنے کا حق یہ ہے کہ سلام کا جواب دے۔

(٥٦٤٧) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ طَلْحَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ: قَالَ اَبُوْ طَلْحَةَ: كُنَّا قُعُوْدًا بِالْاَفْنِيَةِ نَتَحَدَّثُ فَجَآءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَامَ عَلَيْنَا فَقَالَ: ((مَالَكُمْ وَلِمَجَالِسِ الصُّعُدَاتِ؟ اجْتَنِبُوْا مَجَالِسَ الصُّعُدَاتِ؟)) فَقُلْنَا: اِنَّمَا قَعَدْنَا لِغَيْرِ مَا بَاْسٍ قَعَدْنَا نَتَذَاكَرُ وَنَتَحَدَّثُ فَقَالَ:

عبداللہ بن ابی طلحہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم بیٹھے تھے مکان کے سامنے جو زمین ہوتی ہے اس میں باتیں کرتے ہوئے اتنے میں رسول اللہ ﷺ تشریف لائے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”تم کو راہ میں بیٹھنے سے کیا مطلب۔“ ہم نے عرض کیا، یا رسول اللہ ﷺ! ہم کسی برے کام کے لیے نہیں بیٹھے بلکہ ہم بیٹھے تھے چپ ادھر ادھر کے ذکر کرتے ہوئے اور باتیں کرتے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اچھا اگر نہیں مانتے تو اس کا

((اِمَّا لَا فَاَدُّوْا حَقَّهَا غَضُّ الْبَصَرِ وَرَدُّ السَّلَامِ وَحُسْنُ الْكَلَامِ)).

حق ادا کرو وہ کیا ہے؟ آنکھ نیچے رکھنا (اور اجنبی عورتوں کی طرف نظر بد نہ کرنا) اور سلام کا جواب دینا اور اچھی باتیں کرنا۔'' (جن سے لوگ خوش ہوں اور ان سے فائدہ پہنچے)۔



(٥٦٤٨) عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِیِّ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((اِیَّاکُمْ وَالْجُلُوْسَ فِی الطُّرُقَاتِ.)) قَالُوْا: یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَالَنَا بُدٌّ مِنْ مَجَالِسِنَا نَتَحَدَّثُ فِیْهَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((اِذَا اَبَیْتُمْ اِلَّا الْمَجْلِسَ فَاَعْطُوا الطَّرِیْقَ حَقَّهٗ)) قَالُوْا: وَمَا حَقُّهٗ؟ قَالَ: ((غَضُّ الْبَصَرِ وَکَفُّ الْاَذٰی وَرَدُّ السَّلَامِ وَالْاَمْرُ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّهْیُ عَنِ الْمُنْکَرِ)).

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم بچو راہوں میں بیٹھنے سے۔'' لوگوں نے کہا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہمیں اپنی مجلسوں میں بیٹھ کر باتیں کرنے کی مجبوری ہے''۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اگر تم نہیں مانتے تو راہ کا حق ادا کرو۔'' انہوں نے عرض کیا' راہ کا حق کیا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''آنکھ نیچے رکھنا اور کسی کو ایذا نہ دینا اور سلام کا جواب دینا اور اچھی بات کا حکم کرنا' بری بات سے منع کرنا۔''



[راجع: ٥٥٦٣]

(٥٦٤٩) عَنْ زَیْدِ بْنِ اَسْلَمَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ.

زید بن اسلم سے اس سند کے ساتھ روایت ہے۔



[راجع: ٥٦٤٨]

## بَابٌ مِّنْ حَقِّ الْمُسْلِمِ لِلْمُسْلِمِ رَدُّ السَّلَامِ.

## باب: مسلمان کا حق یہ بھی ہے سلام کا جواب دینا۔

(٥٦٥٠) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ: رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((خَمْسٌ تَجِبُ لِلْمُسْلِمِ عَلٰی اَخِیْهِ رَدُّ السَّلَامِ وَتَشْمِیْتُ الْعَاطِسِ وَاِجَابَةُ الدَّعْوَةِ وَعِیَادَةُ الْمَرِیْضِ وَاتِّبَاعُ الْجَنَائِزِ)). قَالَ عَبْدُالرَّزَّاقِ: کَانَ مَعْمَرٌ یُرْسِلُ هٰذَا الْحَدِیْثَ عَنِ الزُّهْرِیِّ فَاَسْنَدَهٗ مَرَّةً عَنِ ابْنِ الْمُسَیَّبِ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ.

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''پانچ حق ہیں مسلمان کے اس کے بھائی مسلمان پر۔ سلام کا جواب دینا اور چھینکنے والے کا جواب دینا اور دعوت قبول کرنا اور بیمار کی خبر گیری کرنا اور جنازے کے ساتھ جانا۔''

[بخاری: ١٢٤٠؛ ابوداود: ٥٠٣٠]



(٥٦٥١) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((حَقُّ الْمُسْلِمِ عَلَی الْمُسْلِمِ سِتٌّ)) قِیْلَ: مَا هُنَّ؟ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ:

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مسلمان کے حق مسلمان پر چھ ہیں۔'' لوگوں نے عرض کیا، کیا یا رسول اللہ؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب تو مسلمان کو ملے تو اس کو سلام کر اور جب وہ تیری دعوت

((اِذَا لَقِيْتَهُ فَسَلِّمْ عَلَيْهِ وَاِذَا دَعَاكَ فَاَجِبْهُ وَاِذَا اسْتَنْصَحَكَ فَانْصَحْ لَهُ وَاِذَا عَطَسَ فَحَمِدَ اللّٰهَ فَشَمِّتْهُ وَاِذَا مَرِضَ فَعُدْهُ وَاِذَا مَاتَ فَاتَّبِعْهُ)).

کرے تو قبول کر اور جب تجھ سے مشورہ چاہے تو اچھی صلاح دے جب چھینکے اور الحمدللہ کہے تو تو بھی جواب دے (یعنی یَرْحَمُكَ اللّٰهُ کہہ) اور جب بیمار ہو تو اس کی بیمار پرسی کو جا اور جب مرجائے تو اس کے جنازے کے ساتھ رہ۔"

## بَابُ النَّهْيِ عَنِ ابْتِدَاءِ اَهْلِ الْكِتَابِ بِالسَّلَامِ وَكَيْفَ يُرَدُّ عَلَيْهِمْ.

## باب: یہود اور نصاریٰ کو خود سلام نہ کرے اگر وہ کریں تو کیسے جواب دے، اس کا بیان۔

(٥٦٥٢) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((اِذَا سَلَّمَ عَلَيْكُمْ اَهْلُ الْكِتَابِ فَقُوْلُوْا: وَعَلَيْكُمْ)). [بخاری: ٦٢٥٨]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "جب تم کو اہل کتاب سلام کریں تو تم اس کے جواب میں وعلیکم کہو۔"

○ ○ ○ ○

(٥٦٥٣) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ اَصْحَابَ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم قَالُوْا لِلنَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم: اِنَّ اَهْلَ الْكِتَابِ يُسَلِّمُوْنَ عَلَيْنَا فَكَيْفَ نَرُدُّ عَلَيْهِمْ؟ فَقَالَ: قُوْلُوْا: ((وَعَلَيْكُمْ)). [ابوداود: ٥٢٠٧]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا یا رسول اللہ! اہل کتاب ہم کو سلام کرتے ہیں ہم کیونکر جواب دیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "وعلیکم کہو۔"

○ ○ ○ ○

(٥٦٥٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((اِنَّ الْيَهُوْدَ اِذَا سَلَّمُوْا عَلَيْكُمْ يَقُوْلُ اَحَدُهُمْ: اَلسَّامُ عَلَيْكُمْ فَقُلْ: عَلَيْكَ)). [ترمذی: ١٦٠٣]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "یہود جب تم کو سلام کرتے ہیں تو ان میں سے ایک کہتا ہے: السام علیکم (یعنی تم مرو سام کے معنی موت ہے) تم کہو: علیك (یعنی تم مرو)

○ ○ ○ ○

(٥٦٥٥) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم بِمِثْلِهِ غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ: ((فَقُوْلُوْا: وَعَلَيْكُمْ)). [بخاری: ٦٩٢٨]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٥٦) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: اسْتَاْذَنَ رَهْطٌ مِنَ الْيَهُوْدِ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَقَالُوْا: السَّامُ عَلَيْكُمْ فَقَالَتْ عَائِشَةُ رضی اللہ عنہا: بَلْ عَلَيْكُمُ السَّامُ وَاللَّعْنَةُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم ((يَا عَائِشَةُ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ يُحِبُّ الرِّفْقَ فِي الْاَمْرِ كُلِّهِ)) قَالَتْ: اَلَمْ تَسْمَعْ مَا قَالُوْا: قَالَ ((قَدْ قُلْتُ وَعَلَيْكُمْ)).

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے یہودیوں نے اجازت چاہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آنے کی۔ (آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اجازت دی وہ آئے) انہوں نے کہا: السام علیکم حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے جواب میں کہا کہ تمہارے اوپر سام ہو اور لعنت، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "عائشہ! اللہ جل جلالہ ہر کام میں نرمی کو پسند کرتا ہے۔" انہوں نے کہا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سنا نہیں جو انہوں نے کہا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "میں نے تو اس کا جواب دے دیا اور وعلیکم کہہ دیا۔" (بس اتنا

[بخاری: ٦٩٢٧؛ ترمذی: ٢٧٠١]

❖ ❖ ❖ ❖

(٥٦٥٧) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ فِيْ حَدِيْثِهِمَا جَمِيْعًا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((قَدْ قُلْتُ: عَلَيْكُمْ)) وَلَمْ يَذْكُرُوا الْوَاوَ.

[بخاری: ٦٠٢٤، ٦٣٩٥]

ہی جواب کافی تھا اور تم نے جو جواب دیا اس سے زیادہ سخت تھا اور ایسی سختی اللہ تعالیٰ کو پسند نہیں ہے)۔

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔ اس میں علیکم بغیر واؤ کے ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٥٨) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: اَتَى النَّبِيَّ ﷺ اُنَاسٌ مِنَ الْيَهُوْدِ فَقَالُوْا: السَّامُ عَلَيْكَ يَا اَبَا الْقَاسِمِ! قَالَ: ((وَعَلَيْكُمْ)) قَالَتْ عَائِشَةُ رضی اللہ عنہا: قُلْتُ: بَلْ عَلَيْكُمُ السَّامُ وَالذَّامُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((يَا عَائِشَةُ! لَا تَكُوْنِيْ فَاحِشَةً)) فَقَالَتْ: مَاسَمِعْتَ مَا قَالُوْا؟ فَقَالَ: ((اَوَلَيْسَ قَدْ رَدَدْتُ عَلَيْهِمُ الَّذِيْ قَالُوْا؟ قُلْتُ: وَعَلَيْكُمْ)). [ابن ماجه: ٣٦٩٨]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کے پاس چند یہودی آئے۔ انہوں نے کہا: السام علیکم یا ابا القاسم۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "وعلیکم" حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: بل علیکم السام و الذام یعنی تمہارے ہی اوپر موت ہو اور برائی۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "عائشہ! بدزبان مت ہو۔" انہوں نے کہا: آپ ﷺ نے نہیں سنا یہود نے جو کہا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "میں نے سنا جو انہوں نے کہا اور کیا میں نے جواب نہیں دیا جو انہوں نے کہا تھا وہ انہی پر پھیر دیا۔"

(٥٦٥٩) عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ: فَفَطِنَتْ بِهِمْ عَائِشَةُ رضی اللہ عنہا فَسَبَّتْهُمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَهْ يَا عَائِشَةُ! فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْفُحْشَ وَالتَّفَحُّشَ)) وَزَادَ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ: ﴿وَاِذَا جَآءُوْكَ حَيَّوْكَ بِمَا لَمْ يُحَيِّكَ بِهِ اللّٰهُ﴾ اِلٰى اٰخِرِ الْاٰيَةِ.

[راجع: ٥٦٥٨]

حضرت اعمش سے اس سند کے ساتھ روایت ہے اور اس میں یہ ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ان کی بات کو سمجھ گئیں انہوں نے گالیاں دیں۔ ان کو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "صبر کر عائشہ! کیونکہ اللہ تعالیٰ بدزبان کو پسند نہیں کرتا۔" تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری ﴿ وَاِذَا جَآءُوْكَ حَيَّوْكَ بِمَا لَمْ يُحَيِّكَ بِهِ اللّٰهُ ﴾ یعنی جب وہ آتے ہیں تیرے پاس تو اس طور سے سلام کرتے ہیں کہ ویسا اللہ نے نہیں سلام کیا تجھ کو۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٦٠) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: سَلَّمَ نَاسٌ مِنْ يَهُوْدَ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: اَلسَّامُ عَلَيْكَ يَا اَبَاالْقَاسِمِ! فَقَالَ: ((وَعَلَيْكُمْ)) فَقَالَتْ عَائِشَةُ وَغَضِبَتْ: اَلَمْ تَسْمَعْ مَا قَالُوْا؟ قَالَ: ((بَلٰى قَدْ سَمِعْتُ فَرَدَدْتُ عَلَيْهِمْ وَاِنَّا نُجَابُ عَلَيْهِمْ وَلَا يُجَابُوْنَ عَلَيْنَا)).

جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، یہود کے چند لوگوں نے حضور ﷺ کو سلام کیا تو کہا السام علیکم یا ابا القاسم! آپ ﷺ نے فرمایا: "وعلیکم" حضرت عائشہ غصے ہوئیں اور انہوں نے کہا: کیا آپ ﷺ نے نہیں سنا ان کا کہنا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "میں نے سنا اور اس کا جواب بھی دیا اور ہم جو دعا کرتے ہیں ان پر وہ قبول ہوتی ہے اور ان کی دعا قبول نہیں ہوتی۔" (ایسا ہی ہوا کہ الٹی موت یہود پر پڑی مرے اور مارے گئے)۔

(٥٦٦١) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ؓ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا تَبْدَؤُوا الْيَهُوْدَ وَلَا النَّصَارٰى بِالسَّلَامِ وَإِذَا لَقِيْتُمْ أَحَدَهُمْ فِیْ طَرِيْقٍ فَاضْطَرُّوْهُ إِلٰى أَضْيَقِهِ)).

[ترمذی: ١٦٠٢، ٢٦٨٩]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "یہود اور نصاریٰ کو اپنی طرف سے سلام مت کرو اور جب تم کسی یہودی یا نصرانی سے راہ میں ملو تو اس کو دبا دو تنگ راہ کی طرف۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا ہمارے اصحاب کا یہ قول ہے کہ ذمی کا ’ربیع راستہ میں سے نہ چلنے پائے بلکہ ایک کونے میں تنگ راستہ میں چلے اگر مسلمان اس راہ پہ چلتے ہوں اور جو ہجوم نہ ہو تو مضائقہ نہیں مگر تنگ کرنے سے یہ مطلب نہیں ہے کہ اس کو گڑھے میں گرا دے یا دیوار کا دھکا پہنچا دے اور اختلاف کیا ہے علمانے کافروں کو سلام کرنے میں۔ ہمارا مذہب یہ ہے کہ ابتداءً ان کو سلام کرنا حرام ہے اور جو وہ کریں تو جواب میں صرف وعلیکم کہیں اور یہی قول ہے عام علما اور سلف کا اور ایک طائفہ کا یہ قول ہے کہ اہل کتاب کو ابتداء سلام کرنا درست ہے اور یہی قول منقول ہے عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما اور ابی امامہ ابن ابی محیریز سے اور جس جماعت میں مسلمان اور کافر دونوں ہوں اس جماعت کو سلام کرنا درست ہے لیکن نیت کرے مسلمانوں کی۔ انتہٰی مختصراً۔

(٥٦٦٢) عَنْ سُهَيْلٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَفِیْ حَدِيْثِ وَكِيْعٍ: ((إِذَا لَقِيْتُمُ الْيَهُوْدَ)) وَفِیْ حَدِيْثِ ابْنِ جَعْفَرٍ عَنْ شُعْبَةَ: قَالَ فِیْ أَهْلِ الْكِتَابِ وَفِیْ حَدِيْثِ جَرِيْرٍ: ((إِذَا لَقِيْتُمُوْهُمْ)) وَلَمْ يُسَمِّ أَحَدًا مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ.

[ابوداود: ٥٢٠٥]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ اسْتِحْبَابِ السَّلَامِ عَلَى الصِّبْيَانِ.

## باب: بچوں پر سلام کرنا مستحب ہے۔

(٥٦٦٣) عَنْ أَنَسٍ ؓ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مَرَّ عَلٰى غِلْمَانٍ فَسَلَّمَ عَلَيْهِمْ.

[بخاری: ٦٢٤٧؛ ترمذی: ٢٦٩٦]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ گزرے بچوں پر تو سلام کیا ان کو۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٦٤) عَنْ سَيَّارٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ.

[راجع: ٥٦٦٣]

سیار سے بھی یہ حدیث اس سند سے مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٦٥) عَنْ سَيَّارٍ قَالَ: كُنْتُ أَمْشِیْ مَعَ ثَابِتٍ الْبُنَانِیِّ فَمَرَّ بِصِبْيَانٍ فَسَلَّمَ عَلَيْهِمْ فَحَدَّثَ ثَابِتٌ ؓ أَنَّهُ يَمْشِیْ مَعَ أَنَسٍ ؓ فَمَرَّ بِصِبْيَانٍ فَسَلَّمَ عَلَيْهِمْ وَحَدَّثَ أَنَسٌ ؓ أَنَّهُ كَانَ يَمْشِیْ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَمَرَّ

سیار سے روایت ہے، میں ثابت بنانی کے ساتھ جا رہا تھا وہ گزرے بچوں پر تو سلام کیا ان کو اور حدیث بیان کی کہ وہ انس کے ساتھ جا رہے تھے، بچوں پر گزرے تو سلام کیا ان پر اور انس رضی اللہ عنہ نے حدیث بیان کی کہ وہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ جا رہے تھے بچوں پر گزرے تو سلام کیا آپ ﷺ نے ان کو۔

بِصِبْيَانٍ فَسَلَّمَ عَلَيْهِمْ . [راجع:٥٦٣٣]

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلا کہ جو بچے تمیز رکھتے ہوں ان کو سلام کرنا مستحب ہے اور بیان ہے رسول اللہ ﷺ کی تواضع اور انکسار کا اسی طرح عورتوں کو بھی سلام کرنا چاہیے اگر وہ کئی ایک ہوں اور جو ایک عورت ہو تو اس کا خاوند یا سید یا محرم سلام کرے اور اجنبی بھی کرے اگر وہ عورت بوڑھی ہو اور جو جوان ہو تو اجنبی مرد اس کو سلام نہ کرے بلکہ اس کا جواب بھی مکروہ ہے۔ انتھٰی مختصرًا۔

## بَابُ جَوَازِ جَعْلِ الْإِذْنِ رَفْعَ حِجَابٍ اَوْ غَيْرِهٖ مِنَ الْعَلَامَاتِ .

## باب: یہ بھی اجازت مانگنے کی ایک شکل ہے کہ پردہ اٹھائے۔

(٥٦٦٦) عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ : قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ((اِذْنُكَ عَلَيَّ اَنْ يُّرْفَعَ الْحِجَابُ وَاَنْ تَسْمَعَ سِوَادِيْ حَتّٰى اَنْهَاكَ)).

[ابن ماجه: ١٣٩]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے فرمایا: ”تیرے لیے آنے کی اجازت یہ ہے کہ وہ پردہ اٹھائے اور میرے بھید کی بات سُنے جب تک کہ میں تجھ کو منع نہ کروں۔“

فائدہ: عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ حضرت ﷺ کے خادم تھے۔ جب قرآن میں یہ حکم ہوا کہ حضرت محمد ﷺ کے گھر میں لوگ بے اجازت نہ آئیں تب حضرت ﷺ نے ان سے یہ حدیث فرمائی یعنی تجھ کو بار بار اجازت مانگنے کی ضرورت نہیں کہ کام خدمت میں ہرج ہوگا تیرا پردہ اٹھانا اور میرا منع نہ کرنا بھی اجازت کی نشانی ہے۔ ہر ایک شخص کو عام یا خاص کے لیے ایسی نشانی مقرر کر دینا درست ہے۔

(٥٦٦٧) عَنِ الْحَسَنِ بْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهٗ. [راجع:٥٦٦٦]

حسن بن عبیداللہ اس سند کے ساتھ اسی طرح روایت کرتے ہیں۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ اِبَاحَةِ الْخُرُوْجِ لِلنِّسَآءِ لِقَضَاءِ حَاجَةِ الْاِنْسَانِ .

## باب: عورتوں کو ضروری حاجت کے لیے باہر نکلنا درست ہے۔

(٥٦٦٨) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ : خَرَجَتْ سَوْدَةُ رضی اللہ عنہا بَعْدَ مَا ضُرِبَ عَلَيْنَا الْحِجَابُ لِتَقْضِيَ حَاجَتَهَا وَكَانَتِ امْرَاَةً جَسِيْمَةً تَفْرَعُ النِّسَآءَ جِسْمًا لَا تَخْفٰى عَلٰى مَنْ يَّعْرِفُهَا فَرَاٰهَا عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ فَقَالَ: يَا سَوْدَةُ! وَاللّٰهِ! مَا تَخْفَيْنَ عَلَيْنَا فَانْظُرِيْ كَيْفَ تَخْرُجِيْنَ قَالَتْ: فَانْكَفَاَتْ رَاجِعَةً وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ بَيْتِيْ وَاِنَّهٗ لَيَتَعَشّٰى وَفِيْ يَدِهٖ عَرْقٌ فَدَخَلَتْ فَقَالَتْ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! خَرَجْتُ فَقَالَ لِيْ عُمَرُ رضی اللہ عنہ كَذَا وَكَذَا قَالَتْ : فَاَوْحَى اللّٰهُ

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، جب ہم کو پردے کا حکم ہوا اس کے بعد سودہ رضی اللہ عنہا حاجت کے لیے نکلیں اور وہ ایک موٹی عورت تھیں جو سب عورتوں سے نکلی رہتیں موٹاپے میں۔ اور جو کوئی ان کو پہچانتا تھا اس سے چھپ نہ سکتیں تھیں۔ (یعنی وہ پہچان لیتا) تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کو دیکھا اور کہا: اے سودہ! اللہ کی قسم! تم اپنے تئیں ہم سے چھپا نہیں سکتیں اس لیے سمجھو تم کیسی نکلتی ہو۔ یہ سن کر وہ لوٹ آئیں اور رسول اللہ ﷺ میرے گھر میں رات کا کھانا کھا رہے تھے، آپ ﷺ کے ہاتھ میں ایک ہڈی تھی، اتنے میں سودہ آئیں اور انہوں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! میں نکلی تھی تو عمر نے مجھے ایسا ویسا کلام کیا، اسی وقت آپ ﷺ پر وحی کی حالت ہوئی پھر وہ حالت جاتی رہی اور ہڈی آپ ﷺ کے ہاتھ ہی میں

اِلَيْهِ ثُمَّ رُفِعَ عَنْهُ وَاِنَّ الْعَرْقَ فِىْ يَدِهِ مَا وَضَعَهُ فَقَالَ: ((اِنَّهُ قَدْ اُذِنَ لَكُنَّ اَنْ تَخْرُجْنَ لِحَاجَتِكُنَّ.)) وَفِىْ رِوَايَةِ اَبِىْ بَكْرٍ: يَفْرَعُ النِّسَآءَ جِسْمُهَا زَادَ اَبُوْبَكْرٍ فِىْ حَدِيْثِهٖ فَقَالَ هِشَامٌ: يَعْنِى الْبَرَازَ.

[بخاري: ١٤٧، ٤٧٩٥]

تھی، آپ ﷺ نے اس کو رکھا نہ تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم کو اجازت ہوئی حاجت کے لیے نکلنے کی۔'' ہشام نے کہا: حاجت سے مراد پاخانہ کی حاجت ہے۔

**فائدہ**۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلا کہ عورت قضائے حاجت کے لیے معمولی مقام پر بغیر خاوند کی اجازت کے جا سکتی ہے۔ اور قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا: اس قسم کا حجاب یعنی پردہ حضرت کی ازواج سے خاص تھا جس میں منہ اور ہتھیلیاں بھی نہ کھلیں اور ان کو کپڑے کے اندر بھی اپنا جثہ دکھانا درست نہ تھا مگر حاجت ضروری کے لیے اور جب حضرت زینب رضی اللہ عنہا کی وفات ہوئی تو ان کی نعش پر ایک قبہ سا بنادیا تھا تاکہ ان کا جثہ معلوم نہ ہو۔

(٥٦٦٩) عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَ: وَكَانَتِ امْرَاَةً يَفْرَعُ النَّاسَ جِسْمُهَا قَالَ: وَاِنَّهُ لَيَتَعَشّٰى.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٧٠) عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ.

[بخاري: ٥٢٣٧]

ہشام سے اس سند کے ساتھ یہ حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٧١) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها اَنَّ اَزْوَاجَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ كُنَّ يَخْرُجْنَ بِاللَّيْلِ اِذَا تَبَرَّزْنَ اِلَى الْمَنَاصِعِ وَهُوَ صَعِيْدٌ اَفْيَحُ وَكَانَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رضي الله عنه يَقُوْلُ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اُحْجُبْ نِسَآءَكَ فَلَمْ يَكُنْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَفْعَلُ فَخَرَجَتْ سَوْدَةُ بِنْتُ زَمْعَةَ زَوْجُ النَّبِيِّ ﷺ لَيْلَةً مِّنَ اللَّيَالِىْ عِشَآءً وَكَانَتِ امْرَاَةً طَوِيْلَةً فَنَادَاهَا عُمَرُ: اَلَا قَدْ عَرَفْنَاكِ يَا سَوْدَةُ! حِرْصًا عَلٰى اَنْ يُّنْزَلَ الْحِجَابُ. قَالَتْ عَائِشَةُ فَاَنْزَلَ [اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ] الْحِجَابَ. [بخاري: ١٤٦]

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ کی بیبیاں رات کو نکلتی تھیں جب پاخانہ کو جاتیں ان مقاموں کی طرف جو مدینہ کے باہر تھے اور صاف کھلی جگہ میں تھے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ آپ ﷺ سے کہتے: اپنی عورتوں کو پردہ میں رکھیے۔ آپ ﷺ پردہ کا حکم نہ دیتے۔ ایک بار ام المومنین سودہ بنت زمعہ رات کو نکلیں عشاء کے وقت، وہ ایک لمبی عورت تھیں، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کو آواز دی اور کہا: ہم نے پہچان لیا تم کو اے سودہ بنت زمعہ اور یہ اس واسطے کیا کہ پردے کا حکم اترے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: پھر پردے کا حکم اترا۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٧٢) عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهُ. [بخاري: ٦٢٤٠]

ابن شہاب سے اس سند کے ساتھ مذکورہ حدیث کی طرح روایت ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَحْرِيْمِ الْخَلْوَةِ بِالْاَجْنَبِيَّةِ وَالدُّخُوْلِ عَلَيْهَا.

## باب: اجنبی عورت کے ساتھ تنہائی کرنا اور اس کے پاس جانا حرام ہے۔

(٥٦٧٣) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((اَلَا ! لَا يَبِيْتَنَّ رَجُلٌ عِنْدَ امْرَاَةٍ ثَيِّبٍ اِلَّا اَنْ يَكُوْنَ نَاكِحًا اَوْ ذَا مَحْرَمٍ)).

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”خبردار رہو! کوئی مرد کسی عورت ثیبہ کے پاس رات کو نہ رہے مگر یہ کہ اس عورت کا خاوند ہو یا محرم ہو۔

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: ثیبہ کی قید اس واسطے لگائی کہ باکرہ تو مردوں سے علیحدہ ہی رہتی ہے اور جب ثیبہ کا رہنا منع ہوا تو باکرہ کا رہنا بطریق اولیٰ منع ہوگا اور محرم سے مراد وہ شخص ہے جس سے ہمیشہ کے لیے نکاح حرام ہو۔ جیسے باپ، بھائی، چچا، ماموں، دادا وغیرہ۔

(٥٦٧٤) عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((اِيَّاكُمْ وَالدُّخُوْلَ عَلَى النِّسَاءِ)) فَقَالَ رَجُلٌ مِنَ الْاَنْصَارِ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم! اَفَرَاَيْتَ الْحَمْوَ؟ قَالَ: ((الْحَمْوُ الْمَوْتُ)).

[بخاری: ٥٢٣٢ ، ١١٧١]

عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”بچو تم عورتوں کے پاس جانے سے۔“ ایک شخص انصاری بولا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! اگر دیور جائے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”دیور تو موت ہے“۔

فائدہ۔ کیونکہ دیور بھاوج پر تسلط کر سکتا ہے تو اس سے بچنا بہت ضروری ہے۔ ہمارے ملک میں یہ بری رسم عام ہے عورتیں اکثر اپنے دیوروں اور جیٹھوں کے سامنے نکلتی ہیں اور مثل محرم کے ان کے سامنے اپنے اعضا کھولے رہتی ہیں یہ نہایت قبیح اور خوفناک ہے۔

(٥٦٧٥) عَنْ يَزِيْدَ بْنِ اَبِيْ حَبِيْبٍ حَدَّثَهُمْ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع:٥٦٧٤]

یزید بن حبیب اس سند کے ساتھ اسی طرح بیان کرتے ہیں۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٧٦) عَنِ ابْنِ وَهْبٍ قَالَ : وَسَمِعْتُ اللَّيْثَ بْنَ سَعْدٍ يَقُوْلُ : الْحَمْوُ اَخُ الزَّوْجِ ، وَمَا اَشْبَهَهُ مِنْ اَقَارِبِ الزَّوْجِ ابْنِ الْعَمِّ وَنَحْوِهِ .

[راجع:٥٦٧٤]

ابن وہب نے کہا: سنا میں نے لیث بن سعد رضی اللہ عنہ سے، کہتے تھے: حدیث میں جو آیا ہے کہ حمو موت ہے تو حمو سے مراد خاوند کے عزیز اور اقربا ہیں جیسے خاوند کا بھائی یا اس کے چچا کا بیٹا (خاوند کے جن عزیزوں سے عورت کا نکاح کرنا درست ہے تو وہ سب حمو میں داخل ہیں ان سے پردہ کرنا چاہیے سوائے خاوند کے باپ یا دادا یا اس کے بیٹے کے کہ وہ محرم ہیں ان سے پردہ ضروری نہیں ہے)۔

❖ ❖ ❖ ❖

(٥٦٧٧) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رضی اللہ عنہ حَدَّثَهُ اَنَّ نَفَرًا مِنْ بَنِيْ هَاشِمٍ دَخَلُوْا عَلٰى اَسْمَاءَ بِنْتِ عُمَيْسٍ رضی اللہ عنہا فَدَخَلَ اَبُوْبَكْرٍ الصِّدِّيْقُ رضی اللہ عنہ وَهِيَ تَحْتَهُ يَوْمَئِذٍ فَرَاٰهُمْ فَكَرِهَ ذٰلِكَ فَذَكَرَ ذٰلِكَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم وَقَالَ: لَمْ اَرَ اِلَّا خَيْرًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((اِنَّ اللّٰهَ قَدْ بَرَّاَهَا مِنْ ذٰلِكَ)) ثُمَّ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم عَلَى الْمِنْبَرِ فَقَالَ: ((لَا يَدْخُلَنَّ رَجُلٌ بَعْدَ يَوْمِيْ

عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، بنی ہاشم کے چند لوگ اسماء بنت عمیس کے پاس گئے، ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ بھی آئے اس وقت اسماء ان کے نکاح میں تھیں۔ انہوں نے ان کو دیکھا اور برا جانا ان کا آنا، پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کیا اور کہا: میں نے تو کوئی بری بات نہیں دیکھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”اسماء کو اللہ نے پاک کیا ہے برے فعل سے۔“ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم منبر پر کھڑے ہوئے اور فرمایا: ”آج سے کوئی شخص اس عورت کے گھر میں نہ جائے جس کا خاوند غائب ہو (یعنی گھر میں نہ ہو) مگر ایک یا دو آدمی ساتھ لے کر۔

هٰذَا عَلٰى مُغِيبَةٍ اِلَّا وَمَعَهُ رَجُلٌ اَوِ اثْنَانِ)).

فائدہ نووی رحمۃ اللہ نے کہا: ظاہر حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ دو یا تین مرد عورت کے ساتھ خلوت کر سکتے ہیں لیکن مشہور ول ہمارے اصحاب کے نزدیک یہ ہے کہ وہ بھی حرام ہے اور حدیث کی تاویل یوں ہو سکتی ہے کہ مراد وہ لوگ ہیں جو نیک اور صالح ہوں۔

## بَابُ بَيَانِ اَنَّهُ يُسْتَحَبُّ لِمَنْ رُّئِيَ خَالِيًا بِامْرَاَةٍ وَكَانَتْ زَوْجَتَهُ اَوْ مَحْرَمًا لَهُ اَنْ يَقُوْلَ: هٰذِهِ فُلَانَةُ لِيَدْفَعَ ظَنَّ السُّوْءِ بِهِ.

## باب: جو شخص کسی عورت کے ساتھ خلوت میں ہو اور دوسرے شخص کو دیکھے تو اس سے کہہ دے کہ میری بی بی یا محرم ہے تاکہ اس کو بدگمانی نہ ہو۔

(٥٦٧٨) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ مَعَ اِحْدٰى نِسَآئِهِ فَمَرَّ بِهِ رَجُلٌ فَدَعَاهُ فَجَآءَ فَقَالَ: ((يَا فُلَانُ! هٰذِهِ زَوْجَتِيْ فُلَانَةُ)) فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! مَنْ كُنْتُ اَظُنُّ بِهِ فَلَمْ اَكُنْ اَظُنُّ بِكَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّ الشَّيْطَانَ يَجْرِيْ مِنَ الْاِنْسَانِ مَجْرَى الدَّمِ)).

[ابو داود: ٤٧١٩]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ اپنی ایک بی بی کے ساتھ تھے، اتنے میں ایک شخص سامنے سے گزرا۔ آپ ﷺ نے اس کو بلایا وہ آیا آپ ﷺ نے فرمایا: ”اے فلانے! یہ میری فلاں بی بی ہے۔“ وہ شخص بولا: یا رسول اللہ ﷺ! میں اگر کسی پر گمان کرتا تو آپ ﷺ پر گمان کرنے والا نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”شیطان انسان کے بدن میں ایسے پھرتا ہے جیسے خون پھرتا ہے۔“ (تو شاید تیرے دل میں وسوسہ ڈالے کہ پیغمبر ایک اجنبی عورت کے ساتھ جا رہے تھے)۔

(٥٦٧٩) عَنْ صَفِيَّةَ بِنْتِ حُيَيٍّ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَ النَّبِيُّ ﷺ مُعْتَكِفًا فَاَتَيْتُهُ اَزُوْرُهُ لَيْلًا فَحَدَّثْتُهُ ثُمَّ قُمْتُ لِاَنْقَلِبَ فَقَامَ مَعِيَ لِيَقْلِبَنِيْ وَكَانَ مَسْكَنُهَا فِيْ دَارِ اُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ فَمَرَّ رَجُلَانِ مِنَ الْاَنْصَارِ فَلَمَّا رَاَيَا النَّبِيَّ ﷺ اَسْرَعَا فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((عَلٰى رِسْلِكُمَا اِنَّهَا صَفِيَّةُ بِنْتُ حُيَيٍّ)) فَقَالَا: سُبْحَانَ اللّٰهِ! يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! قَالَ: ((اِنَّ الشَّيْطَانَ يَجْرِيْ مِنَ الْاِنْسَانِ مَجْرَى الدَّمِ وَاِنِّيْ خَشِيْتُ اَنْ يَقْذِفَ فِيْ قُلُوْبِكُمَا شَرًّا)) اَوْ قَالَ: ((شَيْئًا)).

[بخاری: ٢٠٣٥، ٢٠٣٨، ٢٠٣٩، ٣١٠١، ٣٢٨١، ٦٢١٩، ٧١٧١؛ ابو داود: ٢٤٧٠،

صفیہ بنت حیی رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ اعتکاف میں تھے میں آپ ﷺ کی زیارت کو آئی رات کو۔ میں نے آپ ﷺ سے باتیں کیں پھر میں کھڑی ہوئی لوٹ جانے کو۔ آپ ﷺ بھی میرے ساتھ کھڑے ہوئے مجھے پہنچا دینے کو، میرا گھر اسامہ بن زید کے مکان میں تھا، راہ میں انصار کے دو آدمی ملے، جب انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا تو جلدی جلدی چلنے لگے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”سنبھل کر چلو، یہ صفیہ بنت حیی ہے۔“ (ام المومنین) وہ دونوں بولے: سبحان اللہ! یا رسول اللہ! (یعنی ہم بھلا آپ پر کوئی گمان کر سکتے ہیں) آپ ﷺ نے فرمایا: ”شیطان انسان کے بدن میں خون کی طرح پھرتا ہے اور میں ڈرا کہ کہیں تمہارے دل میں برا خیال نہ ڈالے (اور اس کی وجہ سے تم تباہ ہو)

۲٤۷۱ ، ٤۹۹٤؛ ابن ماجہ: ۱۷۷۹]

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: پیغمبروں سے بدگمانی کرنا کفر ہے اور اس حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ عورت اپنے خاوند سے مل سکتی ہے اعتکاف کی حالت میں رات کو یا دن کو، لیکن عورت کے ساتھ بہت بیٹھنا اور اس کی باتوں سے لذت حاصل کرنا مکروہ ہے اعتکاف میں۔ انتہٰی مختصراً۔

(٥٦٨٠) عَنْ عَلِيِّ بْنِ حُسَيْنٍ اَنَّ صَفِيَّةَ زَوْجَ النَّبِيِّ ﷺ اَخْبَرَتْهُ اَنَّهَا جَاءَ تْ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ تَزُوْرُهُ فِي اعْتِكَافِهِ فِي الْمَسْجِدِ فِي الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ مِنْ رَمَضَانَ فَحَدَّثَتْ عِنْدَهُ سَاعَةً ثُمَّ قَامَتْ تَنْقَلِبُ وَقَامَ النَّبِيُّ ﷺ يَقْلِبُهَا ثُمَّ ذَكَرَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ مَعْمَرٍ غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((اِنَّ الشَّيْطَانَ يَبْلُغُ مِنَ الْاِنْسَانِ مَبْلَغَ الدَّمِ)) وَلَمْ يَقُلْ: ((يَجْرِيْ)).

[راجع: ٥٦٧٩]

علی بن حسین سے روایت ہے کہ ام المومنین صفیہ نبی ﷺ کی بی بی نے اس کو خبر دی کہ وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس حالت اعتکاف میں رمضان کے اخیر دھاکے میں مسجد میں زیارت کو آئیں پھر کچھ مدت آپ ﷺ سے باتیں کیں پھر کھڑی ہوئیں لوٹ جانے کو، نبی ﷺ بھی ان کے ساتھ کھڑے ہوئے پہنچا دینے کو پھر بیان کیا حدیث کو مثل حدیث معمر کی اتنا فرق ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''شیطان انسان کے بدن میں خون کی جگہ پہنچتا ہے۔'' اور اس میں ''پھرنے'' کا ذکر نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ مَنْ اَتٰى مَجْلِسًا فَوَجَدَ فُرْجَةً فَجَلَسَ فِيْهَا وَاِلَّا وَرَآءَهُمْ.

## باب: جو کوئی مجلس میں آئے اور صف میں جگہ پائے تو بیٹھ جائے، نہیں تو پیچھے بیٹھے۔

(٥٦٨١) عَنْ اَبِيْ وَاقِدِ اللَّيْثِيِّ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بَيْنَمَا هُوَ جَالِسٌ فِي الْمَسْجِدِ وَالنَّاسُ مَعَهُ اِذْ اَقْبَلَ نَفَرٌ ثَلَاثَةٌ فَاَقْبَلَ اثْنَانِ اِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَذَهَبَ وَاحِدٌ قَالَ: فَوَقَفَا عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَاَمَّا اَحَدُهُمَا فَرَاٰى فُرْجَةً فِي الْحَلْقَةِ فَجَلَسَ فِيْهَا وَاَمَّا الْاٰخَرُ فَجَلَسَ خَلْفَهُمْ وَاَمَّا الثَّالِثُ فَاَدْبَرَ ذَاهِبًا فَلَمَّا فَرَغَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اَلَا اُخْبِرُكُمْ عَنِ النَّفَرِ الثَّلَاثَةِ؟ اَمَّا اَحَدُهُمْ فَاَوٰى اِلَى اللّٰهِ فَاٰوَاهُ اللّٰهُ وَاَمَّا الْاٰخَرُ فَاسْتَحْيٰى فَاسْتَحْيَى اللّٰهُ مِنْهُ وَاَمَّا الْاٰخَرُ فَاَعْرَضَ فَاَعْرَضَ اللّٰهُ عَنْهُ)).

[بخاری: ٦٦ ، ٤٧٤؛ ترمذی: ۲۷۲٤]

ابو واقد لیثی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ مسجد میں بیٹھے تھے اور لوگ آپ ﷺ کے ساتھ تھے اتنے میں تین آدمی آئے دو تو سیدھے رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور ایک چلا گیا وہ جو دو آئے ان میں سے ایک نے مجلس میں خالی جگہ پائی وہ وہاں بیٹھ گیا اور دوسرا لوگوں کے پیچھے بیٹھا اور تیسرا تو چل ہی دیا جب رسول اللہ ﷺ فارغ ہوئے تو فرمایا: ''میں تم سے ان تینوں آدمیوں کا حال کہوں، ایک نے تو ٹھکانا لیا اللہ کے پاس، اللہ نے اس کو جگہ دی اور دوسرے نے شرم کی (لوگوں میں گھسنے سے) اللہ نے بھی اس سے شرم کی اور تیسرے نے منہ پھیرا اللہ نے بھی اس سے منہ پھیر لیا۔''

○ ○ ○ ○

(٥٦٨٢) عَنْ اِسْحَاقَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ

اسحاق بن عبد اللہ بن ابی طلحہ اس سند کے ساتھ مذکورہ حدیث کے ہم معنی

طَلْحَةَ حَدَّثَهُ فِيْ هٰذَا الْاِسْنَادِ بِمِثْلِهِ فِي الْمَعْنٰى. [راجع:٥٦٨١]

روایت نقل کرتے ہیں۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَحْرِيْمِ اِقَامَةِ الْاِنْسَانِ مِنْ مَوْضِعِهِ الْمُبَاحِ الَّذِيْ سَبَقَ اِلَيْهِ.

## باب: کسی آدمی کو اس کی جگہ سے اٹھا کر خود اس کی جگہ بیٹھنے کی حرمت کے بیان میں۔

(٥٦٨٣) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ؓ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((لَا يُقِيْمَنَّ اَحَدُكُمُ الرَّجُلَ مِنْ مَجْلِسِهِ ثُمَّ يَجْلِسُ فِيْهِ)).

عبداللہ بن عمر ؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”تم میں سے کوئی کسی کو اس کی جگہ سے اٹھا کر خود وہاں نہ بیٹھے“۔

فائدہ: نووی ؒ نے کہا: یہ نہی حرمت کے لیے ہے تو جو کوئی مسجد وغیرہ میں جمعہ کے دن یا اور کسی دن کسی جگہ بیٹھ جائے وہی اس جگہ کا حق دار ہے اور دوسرے کو اس کا اٹھانا جائز نہیں اسی حدیث سے۔ مگر ہمارے اصحاب نے اس میں سے مستثنیٰ کیا ہے اس صورت کو جب کسی کی مسجد میں کوئی جگہ معین ہو فتویٰ دینے کے لیے یا قرآن پڑھنے کے لیے یا تعلیم شرعی کے لیے تو وہ اس کا حق دار ہے اور دوسرے کو اس کی جگہ بیٹھنا درست نہیں۔ انتہیٰ۔ مترجم کہتا ہے کہ ظاہر حدیث پر عمل کرنا چاہیے اور اگر مسجد میں کسی کی جگہ معین بھی ہو اور دوسرے کو نہ معلوم ہو وہ اس جگہ بیٹھ جائے تو اس کا اٹھانا درست نہیں اور یہی صحیح ہے۔

(٥٦٨٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ؓ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((لَا يُقِيْمُ الرَّجُلُ الرَّجُلَ مِنْ مَقْعَدِهِ ثُمَّ يَجْلِسُ فِيْهِ وَلٰكِنْ تَفَسَّحُوْا وَتَوَسَّعُوْا)).

عبداللہ بن عمر ؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”کوئی شخص دوسرے کو نہ اٹھائے اس کی جگہ سے پھر آپ اس جگہ نہ بیٹھے لیکن پھیل جاؤ اور جگہ دو“۔

(٥٦٨٥) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ؓ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ اللَّيْثِ وَلَمْ يَذْكُرُوْا فِي الْحَدِيْثِ: ((وَلٰكِنْ تَفَسَّحُوْا وَتَوَسَّعُوْا)) وَزَادَ فِيْ حَدِيْثِ ابْنِ جُرَيْجٍ قُلْتُ: فِيْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ؟ قَالَ: فِيْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ وَغَيْرِهَا.

[بخاري: ٩١١؛ ترمذي: ٢٧٤٩]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا اتنا زیادہ ہے کہ میں نے کہا: یہ جمعہ کا حکم ہے۔ انہوں نے کہا: جمعہ ہو یا اور کوئی دن۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٨٦) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ؓ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((لَا يُقِيْمَنَّ اَحَدُكُمْ اَخَاهُ ثُمَّ يَجْلِسُ فِيْ مَجْلِسِهِ)) وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ اِذَا قَامَ لَهُ رَجُلٌ عَنْ مَجْلِسِهِ لَمْ يَجْلِسْ فِيْهِ. [ترمذي: ٢٧٥٠]

عبداللہ بن عمر ؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”کوئی تم میں سے اپنے بھائی کو اس کی جگہ سے نہ اٹھائے۔ پھر آپ اس جگہ بیٹھے، اور عبداللہ بن عمر ؓ کے لیے جب کوئی اپنی جگہ سے اٹھتا وہ اس جگہ نہ بیٹھتے (اگرچہ اس کی رضامندی سے بیٹھنا جائز ہے مگر یہ احتیاط تھی کہ شاید دل میں ناراض ہو)

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

(٥٦٨٧) عَنْ مَعْمَرٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ.

[راجع: ٥٦٨٦]

معمر سے اس سند کے ساتھ اسی طرح روایت ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٨٨) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((لَا يُقِيمَنَّ أَحَدُكُمْ أَخَاهُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ ثُمَّ لِيُخَالِفَ إِلَى مَقْعَدِهِ فَيَقْعُدَ فِيهِ وَلَكِنْ يَقُولُ: افْسَحُوا)).

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”کوئی تم میں سے اپنے بھائی کو جمعہ کے دن اس کی جگہ سے اٹھا کر آپ وہاں نہ بیٹھے لیکن یوں کہے پھیل جاؤ۔“

○ ○ ○ ○

## بَابٌ إِذَا قَامَ مِنْ مَجْلِسِهِ ثُمَّ عَادَ فَهُوَ أَحَقُّ بِهِ.

## باب: جب کوئی اپنی جگہ سے کھڑا ہو پھر لوٹ کر آئے تو وہ اس جگہ کا زیادہ حقدار ہے۔

(٥٦٨٩) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((إِذَا قَامَ أَحَدُكُمْ)) وَفِي حَدِيثِ أَبِي عَوَانَةَ: ((مَنْ قَامَ مِنْ مَجْلِسِهِ ثُمَّ رَجَعَ إِلَيْهِ فَهُوَ أَحَقُّ بِهِ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”جب کوئی تم سے کھڑا ہو (کسی حاجت کے لیے) اپنی جگہ سے جہاں وہ بیٹھا تھا پھر لوٹ کر آئے تو اس جگہ کا زیادہ حقدار ہے“۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ مَنْعِ الْمُخَنَّثِ مِنَ الدُّخُولِ عَلَى النِّسَاءِ الْأَجَانِبِ.

## باب: زنانہ مخنث، اجنبی عورتوں کے پاس نہ جائے۔

(٥٦٩٠) عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ رضی اللہ عنہا أَنَّ مُخَنَّثًا كَانَ عِنْدَهَا وَرَسُولُ اللَّهِ صلی اللہ علیہ وسلم فِي الْبَيْتِ فَقَالَ لِأَخِي أُمِّ سَلَمَةَ رضی اللہ عنہا: يَا عَبْدَاللَّهِ بْنَ أَبِي أُمَيَّةَ! إِنْ فَتَحَ اللَّهُ عَلَيْكُمُ الطَّائِفَ غَدًا فَإِنِّي أَدُلُّكَ عَلَى بِنْتِ غَيْلَانَ فَإِنَّهَا تُقْبِلُ بِأَرْبَعٍ وَتُدْبِرُ بِثَمَانٍ. قَالَ: فَسَمِعَهُ رَسُولُ اللَّهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَقَالَ: ((لَا يَدْخُلْ هَؤُلَاءِ عَلَيْكُمْ)).

[بخاری: ٤٣٢٤، ٥٢٣٥، ٥٨٨٧؛ ابوداود: ٤٩٢٩؛ ابن ماجه: ١٩٠٢، ٢٦١٤]

ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، ایک مخنث ان کے پاس تھا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گھر میں تھے تو اس نے ام سلمہ کے بھائی سے کہا: اے عبداللہ بن امیہ! اگر اللہ تعالیٰ نے کل طائف پر تم کو فتح دی تو میں تجھے غیلان کی بیٹی بتا دوں گا وہ جب سامنے آتی ہے تو اس کے پیٹ پر چار سلوٹیں ہوتی ہیں اور جب پیٹھ موڑ کر جاتی ہے تو آٹھ معلوم ہوتی ہیں (دونوں طرف سے یعنی موٹی ہے اور عرب موٹی عورتوں کو پسند کرتے تھے) یہ بات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سنی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”یہ تمہارے پاس اندر نہ آیا کرے۔

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس مخنث کا نام ہیت یا ھیب تھا یا مانع اور پہلے وہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیبیوں کے پاس آیا کرتا اور وہ اجازت دیتیں ان لوگوں میں داخل کر کے جو کیرے ہیں اور عورتوں سے غرض نہیں رکھتے۔ بعد اس کے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کر دیا اور مخنث دو طرح کے ہیں ایک تو وہ جو خلقی ہیں نامرد ہو اس پر کوئی عذاب نہیں کیونکہ وہ معذور ہے دوسرے وہ جو عورتوں کی طرح اپنے تئیں بنا دے یہ ملعون ہے۔ انتھی مختصراً۔

(٥٦٩١) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَ يَدْخُلُ عَلَى أَزْوَاجِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم مُخَنَّثٌ فَكَانُوا يَعُدُّونَهُ مِنْ غَيْرِ أُولِي الْإِرْبَةِ قَالَ: فَدَخَلَ

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیبیوں کے پاس ایک مخنث آیا کرتا تھا اور وہ اس کو ان لوگوں میں سے سمجھتیں جن کو عورتوں سے غرض نہیں ہوتی (اور قرآن میں ان کا آنا عورتوں کے سامنے

النَّبِيُّ ﷺ يَوْمًا وَهُوَ عِنْدَ بَعْضِ نِسَائِهِ وَهُوَ يَنْعَتُ امْرَأَةً قَالَ: إِذَا أَقْبَلَتْ أَقْبَلَتْ بِأَرْبَعٍ وَإِذَا أَدْبَرَتْ أَدْبَرَتْ بِثَمَانٍ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((أَلَا أَرَى هٰذَا يَعْرِفُ مَا هٰهُنَا لَا يَدْخُلَنَّ عَلَيْكُنَّ.)) قَالَتْ: فَحَجَبُوْهُ.

[ابو داود: ٤١٠٥، ٤١٠٦]

جائز رکھا ہے) ایک دن رسول اللہ ﷺ اپنی کسی بی بی کے پاس آئے وہ ایک عورت کی تعریف کرر ہا تھا جب سامنے آتی ہے تو چار سلوٹیں لے کر آتی ہے اور جب پیٹھ موڑتی ہے تو آٹھ سلوٹیں نمودار ہوتی ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”میں سمجھتا ہوں یہ یہاں جو ہیں ان کو پہچانتا ہے (یعنی عورتوں کے حسن اور قبح کو پسند کرتا ہے) یہ تمہارے پاس نہ آئے۔“ پھر اس سے پردہ کرنے لگے۔

## بَابُ جَوَازِ إِرْدَافِ الْمَرْأَةِ الْأَجْنَبِيَّةِ إِذَا أَعْيَتْ فِي الطَّرِيقِ.

## باب: اگر اجنبی عورت راہ میں تھک گئی ہو تو اس کو اپنے ساتھ سوار کر لینا درست ہے۔

(٥٦٩٢) عَنْ أَسْمَاءَ بِنْتِ أَبِي بَكْرٍ رضی اللہ عنہما قَالَتْ: تَزَوَّجَنِي الزُّبَيْرُ رضی اللہ عنہ وَمَا لَهُ فِي الْأَرْضِ مِنْ مَالٍ وَلَا مَمْلُوكٍ وَلَا شَيْءٍ غَيْرَ فَرَسِهِ قَالَتْ: فَكُنْتُ أَعْلِفُ فَرَسَهُ وَأَكْفِيهِ مَؤُنَتَهُ وَأَسُوسُهُ وَأَدُقُّ النَّوٰى لِنَاضِحِهِ وَأَعْلِفُهُ وَأَسْتَقِي الْمَاءَ وَأَخْرِزُ غَرْبَهُ وَأَعْجِنُ وَلَمْ أَكُنْ أُحْسِنُ أَخْبِزُ فَكَانَ يَخْبِزُ لِي جَارَاتٌ مِنَ الْأَنْصَارِ وَكُنَّ نِسْوَةَ صِدْقٍ قَالَتْ: وَكُنْتُ أَنْقُلُ النَّوٰى مِنْ أَرْضِ الزُّبَيْرِ الَّتِي أَقْطَعَهُ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ عَلَى رَأْسِي وَهِيَ عَلَى ثُلُثَيْ فَرْسَخٍ قَالَتْ: فَجِئْتُ يَوْمًا وَالنَّوٰى عَلَى رَأْسِي فَلَقِيتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ وَمَعَهُ نَفَرٌ مِنْ أَصْحَابِهِ فَدَعَانِي ثُمَّ قَالَ: ((إِخْ إِخْ)) لِيَحْمِلَنِي خَلْفَهُ قَالَتْ: فَاسْتَحْيَيْتُ وَعَرَفْتُ غَيْرَتَكَ فَقَالَ: وَاللّٰهِ! لَحَمْلُكِ النَّوٰى عَلَى رَأْسِكِ أَشَدُّ مِنْ رُكُوبِكِ مَعَهُ: قَالَتْ: حَتّٰى أَرْسَلَ إِلَيَّ أَبُوبَكْرٍ رضی اللہ عنہ بَعْدَ ذٰلِكَ بِخَادِمٍ فَكَفَتْنِي سِيَاسَةَ الْفَرَسِ فَكَأَنَّمَا أَعْتَقَنِي.

[بخاری: ٣١٥١، ٥٢٢٤]

اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے زبیر بن العوام نے مجھ سے نکاح کیا (جو رسول اللہ ﷺ کے پھوپھی زاد بھائی تھے) اور ان کے پاس کچھ مال نہ تھا، نہ کوئی غلام تھا، نہ اور کچھ، صرف ایک گھوڑا تھا، میں ہی ان کے گھوڑے چراتی اور سارا کام گھوڑے کا سائیسی بھی کرتی، اور گٹھلیاں بھی کوٹتی ان کے اونٹ کے لیے اور چراتی بھی اس کو، اور پانی بھی پلاتی، اور ڈول بھی سی دیتی اور آٹا بھی گوندھتی، لیکن روٹی میں اچھی طرح نہ پکا سکتی تو ہمسایہ کی انصاری عورتیں میری روٹیاں پکا دیتیں اور وہ بڑی محبت کی باتیں کرتیں تھیں۔ اسماء نے کہا: میں زبیر کی اس زمین سے جو رسول اللہ ﷺ نے ان کو مقطعہ کے طور پر دی تھی گٹھلیاں لایا کرتی تھی۔ اپنے سر پر اور وہ مقطعہ مدینہ سے دو میل دور تھا۔ (ایک میل چھ ہزار ہاتھ کا ہوتا ہے اور ہاتھ چوبیس انگل کا اور انگل چھ جو کا اور فرسخ تین میل کا) ایک دن میں وہیں سے گٹھلیاں لا رہی تھی راہ میں رسول اللہ ﷺ اور آپ ﷺ کے کئی صحابہ تھے۔ آپ ﷺ نے مجھے بلایا پھر اونٹ کے بٹھانے کی بولی بولی اخ اخ تاکہ اپنے پیچھے مجھ کو سوار کر لیں مجھے شرم آئی اور غیرت۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اللہ کی قسم گٹھلیوں کا بوجھ سر پر اٹھانا میرے ساتھ سوار ہونے سے زیادہ سخت ہے (یعنی ایسے بوجھ کو تو گوارا کرتی ہے اور میرے ساتھ بیٹھ کیوں نہیں جاتی) اسماء نے کہا: پھر ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ایک لونڈی مجھے بھیجی وہ گھوڑے کا سارا کام کرنے لگی گویا انہوں نے مجھے آزاد کر دیا۔

**فائدہ:** نووی رحمہ اللہ نے کہا یہ کام جیسے روٹی پکانا، کپڑے دھونا، جانوروں کی خدمت کرنا، آٹا گوندھنا، یہ وہ کام ہیں جو مروت اور حسن معاشرت میں داخل ہیں اور عورتیں قدیم سے ایسے کام اپنے خاوندوں کے کرتی آئی ہیں، لیکن یہ کام عورت پر واجب نہیں ہیں۔ اس کا جی چاہے کرے چاہے نہ کرے۔ واجب عورت پر صرف دو ہی کام ہیں ایک تو یہ کہ صحبت سے انکار نہ کرے، دوسرے خاوند کے گھر میں رہے اور اس حدیث سے یہ نکلا کہ مقطعہ دینا امام کو درست ہے اور کبھی مقطعہ کی زمین بطور ملک کے دی جاتی ہے ایسے مقطعہ کو مقطعہ دار فروخت کر سکتا ہے اور کبھی صرف بطور منفعت دی جاتی ہے تو اس کے فروخت کی اجازت نہیں ہوتی اور یہ بھی نکلا کہ جو چیزیں پھینک دی جاویں جیسے گٹھلیاں چندیاں وغیرہ ان کا چننا درست ہے اور وہ حلال ہیں اور یہ بھی نکلا کہ جو عورت محرم نہ ہو اگر وہ راہ میں ملے تھکی ہوئی تو اس کو اپنے ساتھ سوار کر لینا درست ہے خصوصاً جب اور نیک بخت لوگ بھی ساتھ ہوں اور قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا: کہ یہ خصوصیت تھی رسول اللہ ﷺ کی۔ کیونکہ اسماء ابوبکر کی بیٹی اور عائشہ کی بہن اور زبیر رضی اللہ عنہ کی بی بی تھیں گویا آپ ﷺ کے گھر والوں کی طرح تھیں اور کسی کو ایسا کرنا درست نہیں ہے۔ انتہی مختصراً۔

(٥٦٩٣) عَنْ اَسْمَآءَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كُنْتُ اَخْدُمُ الزُّبَيْرَ رضی اللہ عنہ خِدْمَةَ الْبَيْتِ وَكَانَ لَهُ فَرَسٌ وَكُنْتُ اَسُوْسُهُ فَلَمْ يَكُنْ مِنَ الْخِدْمَةِ شَيْءٌ اَشَدَّ عَلَيَّ مِنْ سِيَاسَةِ الْفَرَسِ كُنْتُ اَحْتَشُّ لَهُ وَاَقُوْمُ عَلَيْهِ وَاَسُوْسُهُ قَالَ: ثُمَّ اِنَّهَا اَصَابَتْ خَادِمًا جَآءَ النَّبِيَّ ﷺ سَبْيٌ فَاَعْطَاهَا خَادِمًا قَالَتْ: كَفَتْنِيْ سِيَاسَةَ الْفَرَسِ فَاَلْقَتْ عَنِّيْ مَئُوْنَةً فَجَآءَ نِيْ رَجُلٌ فَقَالَ: يَا اُمَّ عَبْدِ اللّٰهِ! اِنِّيْ رَجُلٌ فَقِيْرٌ اَرَدْتُ اَنْ اَبِيْعَ فِيْ ظِلِّ دَارِكِ. فَقَالَتْ: اِنِّيْ اِنْ رَخَّصْتُ لَكَ اَبَى ذٰلِكَ الزُّبَيْرُ فَتَعَالَ فَاطْلُبْ اِلَيَّ وَالزُّبَيْرُ شَاهِدٌ فَجَاءَ فَقَالَ: يَا اُمَّ عَبْدِ اللّٰهِ! اِنِّيْ رَجُلٌ فَقِيْرٌ اَرَدْتُ اَنْ اَبِيْعَ فِيْ ظِلِّ دَارِكِ فَقَالَتْ مَالَكَ بِالْمَدِيْنَةِ اِلَّا دَارِيْ؟ فَقَالَ لَهَا الزُّبَيْرُ رضی اللہ عنہ: مَالَكِ اَنْ تَمْنَعِيْ رَجُلًا فَقِيْرًا يَبِيْعُ؟ فَكَانَ يَبِيْعُ اِلٰى اَنْ كَسَبَ فَبِعْتُهُ الْجَارِيَةَ فَدَخَلَ عَلَيَّ الزُّبَيْرُ رضی اللہ عنہ وَثَمَنُهَا فِيْ حَجْرِيْ فَقَالَ هَبِيْهَا لِيْ فَقَالَتْ: اِنِّيْ قَدْ تَصَدَّقْتُ بِهَا.

اسماء سے روایت ہے میں زبیر رضی اللہ عنہ کے گھر کے کام کرتی، ان کا ایک گھوڑا تھا اس کی بھی سائیسی کرتی تو کوئی کام مجھ پر گھوڑے کی خدمت سے زیادہ سخت نہ تھا۔ اس کے لیے میں گھاس لاتی، اس کی خدمت کرتی سائیسی کرتی پھر مجھ کو ایک لونڈی ملی، رسول اللہ ﷺ کے پاس قیدی آئے، آپ ﷺ نے مجھ کو بھی ایک لونڈی دی، وہ گھوڑے کا سارا کام کرنے لگی، اور یہ محنت میرے اوپر سے اس نے اٹھالی، پھر میرے پاس ایک آدمی آیا، اور کہنے لگا: اے ام عبداللہ! میں ایک محتاج آدمی ہوں، میرا یہ ارادہ ہے کہ تمہاری دیوار کے سائے میں دکان لگاؤں۔ میں نے کہا: اگر میں تجھ کو اجازت دوں ایسا نہ ہو کہ زبیر خفا ہوں تو ایسا کر جب زبیر موجود ہوں ان کے سامنے مجھ سے کہو۔ وہ آیا اور کہنے لگا: اے ام عبداللہ! میں ایک محتاج آدمی ہوں، میں چاہتا ہوں کہ تمہاری دیوار کے سایے میں دکان کروں۔ میں نے کہا: تجھے مدینہ بھر میں کوئی اور گھر نہیں ملتا سوائے میرے گھر کے (یہ ایک تدبیر تھی اسماء رضی اللہ عنہا کی زبیر کی زبان سے اجازت دلوا دینے کے لیے) زبیر رضی اللہ عنہ نے کہا: اسماء رضی اللہ عنہا تم کو کیا ہوا ہے تم فقیر کو منع کرتی ہو بیچنے سے۔ پھر وہ دکان کرنے لگا یہاں تک کہ اس نے روپیہ کمایا۔ وہ لونڈی میں نے اس کے ہاتھ بیچ ڈالی۔ جس وقت زبیر میرے پاس آئے تو اس کی قیمت کے پیسے میری گود میں تھے۔ زبیر نے کہا: یہ پیسے مجھ کو ہبہ کر دو۔ میں نے کہا: یہ میں صدقہ دے چکی ہوں۔

## بَابُ تَحْرِيْمِ مُنَاجَاتِ الْاِثْنَيْنِ دُوْنَ الثَّالِثِ بِغَيْرِ رِضَاهُ.

## باب: تین آدمی ہوں تو ان میں سے دو چپکے چپکے سرگوشی نہ کریں بغیر تیسرے کی رضا کے۔

(٥٦٩٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : ((اِذَا كَانَ ثَلَاثَةٌ فَلَا يَتَنَاجَى اثْنَانِ دُوْنَ وَاحِدٍ)). [بخاري: ٦٢٨٨]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جب تم تین آدمی ہو تو تم میں سے دو سرگوشی نہ کریں تین آدمیوں میں سے تیسرے کی مرضی کے بغیر“۔

فائدہ: یہ نہی تحریمی ہے تاکہ تیسرے کو پریشانی اور رنج نہ ہو اور یہ ممانعت عام ہے سفر اور حضر میں۔ اور بعض نے کہا کہ صرف سفر میں ممانعت ہے اور بعض نے کہا کہ یہ حدیث منسوخ ہے ابتدائے اسلام میں منافق مسلمانوں کو رنج دینے کے لیے ایسا کرتے تھے۔ لیکن اگر چار آدمی ہوں اور دو ان میں سے کانا پھوسی کریں تو کچھ قباحت نہیں۔ (نووی رحمۃ اللہ علیہ)

(٥٦٩٥) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ مَالِكٍ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٩٦) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا كُنْتُمْ ثَلَاثَةً فَلَا يَتَنَاجَى اثْنَانِ دُوْنَ الْاٰخَرِ حَتّٰى تَخْتَلِطُوْا بِالنَّاسِ مِنْ اَجْلِ اَنْ يُّحْزِنَهٗ)). [بخاري: ٦٢٩٠]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جب تم تین آدمی ہو تو تم میں سے دو سرگوشی نہ کریں تیسرے کو جدا کر کے یہاں تک کہ اور لوگ تم سے ملیں اس لیے کہ اس کو رنج ہوگا“۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٩٧) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا كُنْتُمْ ثَلَاثَةً فَلَا يَتَنَاجَى اثْنَانِ دُوْنَ صَاحِبِهِمَا فَاِنَّ ذٰلِكَ يُحْزِنُهٗ)). [ابوداود: ٤٨٥١؛ ترمذي: ٢٨٢٥؛ ابن ماجه: ٣٧٧٥]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٦٩٨) عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ. [راجع: ٥٦٩٧]

حضرت اعمش سے اس سند کے ساتھ روایت ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ الطِّبِّ وَالْمَرَضِ وَالرُّقٰى.

## باب: علاج، بیماری اور منتر کا بیان۔

(٥٦٩٩) عَنْ عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهَا قَالَتْ: كَانَ اِذَا اشْتَكٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ رَقَاهُ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ قَالَ : بِسْمِ اللّٰهِ يُبْرِيْكَ وَمِنْ كُلِّ دَآءٍ يَّشْفِيْكَ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ وَ شَرِّ كُلِّ ذِيْ عَيْنٍ .

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، جب رسول اللہ ﷺ بیمار ہوتے تو جبرئیل علیہ السلام یہ دعا آپ ﷺ پر پڑھتے: بسم اللہ اخیر تک یعنی ”اللہ تعالیٰ کے نام سے میں مدد چاہتا ہوں وہ تم کو اچھا کرے گا ہر بیماری سے تم کو شفا دے گا ہر جلنے والے کے جلن سے تم کو بچائے گا اور ہر بری نظر ڈالنے والے کی نظر سے۔

فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: یہ حضرت جبرئیل علیہ السلام کا منتر تھا اور ایک حدیث میں کچھ مخالف نہیں ہے کہ بے حساب جنت میں جائیں گے جو منتر نہیں کرتے اور دونوں حدیثوں میں کچھ مخالف نہیں ہے کیونکہ منتر نہ کرنے والوں کی تعریف میں وہ منتر مراد ہے جو کافروں کا کلام ہو یا جس کے معنی معلوم نہ ہوں یا جو عربی کے سوا اور کسی زبان میں ہو تو وہ منتر مراد ہے۔ برا ہے اس لیے کہ شاید اس میں کفر یا شرک کا مضمون ہو لیکن آیات قرآنی یا احادیث میں جو دعائیں ہیں ان سے منتر کرنا منع نہیں ہے بلکہ سنت ہے اور بعض نے کہا کہ افضل منتر کا ترک کرنا ہے ہر حال میں، لیکن یہ قول مختار نہیں ہے۔

(۵۷۰۰) عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ جِبْرِیْلَ علیہ السلام اَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَقَالَ: يَا مُحَمَّدُ! اشْتَكَيْتَ ؟ قَالَ ((نَعَمْ)) قَالَ: بِسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْكَ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ يُؤْذِيْكَ مِنْ شَرِّ كُلِّ نَفْسٍ اَوْ عَيْنِ حَاسِدٍ اَللّٰهُ يَشْفِيْكَ بِسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْكَ.

[ترمذی: ۹۷۲؛ ابن ماجه: ۳۵۲۳]

ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، حضرت جبرئیل علیہ السلام رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور کہنے لگے: اے محمد ﷺ! تم بیمار ہو گئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ہاں۔'' حضرت جبرئیل علیہ السلام نے کہا: **بسم الله ارقيك** اخیر تک یعنی اللہ تعالیٰ کے نام سے تم پر منتر کرتا ہوں ہر چیز سے جو تم کو ستائے اور ہر جان کی برائی سے یا حاسد کی نگاہ سے اللہ تم کو شفا دے اللہ کے نام سے منتر کرتا ہوں تم پر۔

(۵۷۰۱) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ : هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْهُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((الْعَيْنُ حَقٌّ)). [بخاری: ۵۷۴۰، ۵۹۴۴؛ ابوداود: ۳۸۷۹]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''نظر کا لگ جانا سچ ہے۔''



(۵۷۰۲) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((الْعَيْنُ حَقٌّ وَّلَوْ كَانَ شَيْءٌ سَابَقَ الْقَدَرَ سَبَقَتْهُ الْعَيْنُ وَاِذَا اسْتُغْسِلْتُمْ فَاغْسِلُوْا)).

[ترمذی: ۲۰۶۲]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''نظر کا لگ جانا سچ ہے''۔ (یعنی نظر میں تاثیر ہے اللہ تعالیٰ کے حکم سے) اور جو کوئی چیز تقدیر سے آگے بڑھ سکتی تو نظر ہی بڑھ جاتی (پر تقدیر سے کوئی چیز آگے بڑھنے والی نہیں) ''جب تم سے کہا جائے غسل کرنے کو تو غسل کرو۔''

فائدہ۔ امام ابوعبداللہ مازری نے کہا: جمہور علما کا اعتقاد اسی ظاہر حدیث پر ہے وہ کہتے ہیں نظر لگنا سچ ہے اور ایک گروہ اہل بدعت کا انکار کرتا ہے اس کا اور ان کا قول باطل ہے کیونکہ نظر کی تاثیر عقل کے خلاف نہیں ہے اور شریعت میں وارد ہے پھر انکار کرنے کی کیا وجہ ہے۔ اور نظر کا غسل یہ ہے کہ جس شخص کی نظر لگی ہو یعنی بدنظر جس نے کی ہو اس کے سامنے ایک پیالہ پانی کا لائیں اس کو زمین پر نہ رکھیں وہ شخص اس میں سے ایک چلو پانی لے کر کلی کرے اسی پیالہ میں پھر منہ دھوئے پھر بائیں ہاتھ میں پانی لے کر داہنا پہنچا دھوئے، پھر داہنے ہاتھ میں پانی لے کر بائیں کہنی دھوئے پھر داہنا پاؤں دھوئے پھر بایاں پاؤں اسی طرح جیسے ہاتھ دھوئے تھے اور کہنیوں اور ٹخنوں کے بیچ میں نہ دھوئے یہ سب اسی پیالہ میں اندر دھوئے پھر اپنی تہہ بند کا اندر کا کنارا لٹکا ہوا داہنی طرف کا دھوئے اور بعض نے کہا: اپنی شرمگاہ دھوئے پھر یہ پانی جس کو نظر لگی ہو اس کے سر پر پیچھے سے ڈالا جائے۔ اس کی تاثیر حدیث سے ثابت ہے اور اگر جس کی نظر لگی ہو وہ اس غسل سے انکار کرے تو اس پر جبر کیا جائے۔ کیونکہ یہ امر وجوب کے لیے ہے اور بعض کے نزدیک جبر نہ ہوگا۔ قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: جس شخص کی نظر لگ جاتی ہو تو امام اس کو حکم کرے اپنے گھر میں رہنے کا اگر وہ محتاج ہو تو بقدر گزر اس کو دے کیونکہ اس کا ضرر لہسن اور پیاز کھا کر مسجد میں جانے سے زیادہ ہے۔ انتہٰی مختصراً۔

## بَابُ السِّحْرِ. باب: جادو کے بیان میں۔

فائدہ۔ نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: امام مازری نے کہا: اہل سنت اور جمہور علما کا قول یہ ہے کہ سحر سچ ہے اور اس کی ایک حقیقت ہے جیسے اور اشیا کی؛ اور بعض نے اس کا انکار کیا ہے اور جو باتیں سحر سے پیدا ہوتی ہیں ان کو خیالات باطلہ قرار دیا ہے اور اللہ تعالیٰ نے سحر کا اپنی کتاب میں ذکر کیا ہے اور یہ بھی فرمایا ہے کہ'' وہ سیکھا جاتا ہے اور اس سے کفر ہوتا ہے اور وہ جدائی ڈالتا ہے مرد اور عورت میں۔'' (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(۞ گزشتہ سے پیوستہ) اور اس سے معلوم ہوتا ہے کہ سحر کی حقیقت ہے اور جو حدیثیں ..... اس باب میں مذکور ہیں ان سے بھی یہی نکلتا ہے اور عقلاً جو تاثیر سحر سے پیدا ہوتی ہے وہ محال نہیں ہے پھر اس کے انکار کی کوئی وجہ نہیں ہے اور سحر کی تاثیر میں علما کا اختلاف ہے۔ بعض کہتے ہیں اس کا اثر اتنا ہی ہے کہ جورو میں لڑائی ہو جاتی ہے اور صحیح مذہب یہ ہے کہ اس کی بہت سی تاثیرات ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے۔ پیغمبر اور ساحر میں یہ فرق ہے کہ ساحر نبوت کا اثبات نہیں چاہتا اور پیغمبر نبوت ثابت کرنے کے لیے خرق عادت کرتے ہیں اور ولی اور ساحر میں یہ فرق ہے کہ ساحر فاسق ہوتا ہے اور کرامت فاسق سے نہیں ہوتی۔ اب سحر کا چلانا حرام ہے اور اس کا سیکھنا اور سکھانا بھی حرام ہے۔ امام مالک رحمہ اللہ کے نزدیک ساحر کافر ہے اور اس کی توبہ قبول نہیں۔ اب اگر ساحر کسی کو سحر سے مار ڈالے اور اس کا اقرار کرے۔ تو اس پر قصاص واجب ہوگا۔ اور گواہوں سے یہ ثابت نہیں ہوسکتا انتہیٰ مختصراً۔

(۵۷۰۳) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: سَحَرَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَهُوْدِيٌّ مِنْ يَهُوْدِ بَنِيْ زُرَيْقٍ يُقَالُ لَهُ: لَبِيْدُ بْنُ الْاَعْصَمِ قَالَتْ: حَتّٰى كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُخَيَّلُ اِلَيْهِ اَنَّهُ يَفْعَلُ الشَّيْئَ وَمَا يَفْعَلُهُ حَتّٰى اِذَا كَانَ ذَاتَ يَوْمٍ اَوْ ذَاتَ لَيْلَةٍ دَعَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ دَعَا ثُمَّ دَعَا ثُمَّ قَالَ: يَا عَائِشَةُ! اَشَعَرْتِ اَنَّ اللّٰهَ اَفْتَانِيْ فِيْمَا اسْتَفْتَيْتُهُ فِيْهِ؟ جَآءَ نِيْ رَجُلَانِ فَقَعَدَ اَحَدُهُمَا عِنْدَ رَأْسِيْ وَالْاٰخَرُ عِنْدَ رِجْلَيَّ فَقَالَ الَّذِيْ عِنْدَ رَأْسِيْ لِلَّذِيْ عِنْدَ رِجْلَيَّ اَوِ الَّذِيْ عِنْدَ رِجْلَيَّ لِلَّذِيْ عِنْدَ رَأْسِيْ مَا وَجَعُ الرَّجُلِ؟ قَالَ: مَطْبُوْبٌ: قَالَ مَنْ طَبَّهُ؟ قَالَ: لَبِيْدُ بْنُ الْاَعْصَمِ قَالَ: فِيْ اَيِّ شَيْءٍ؟ قَالَ: فِيْ مُشْطٍ وَمُشَاطَةٍ وَجُبِّ طَلْعَةِ ذَكَرٍ قَالَ: فَاَيْنَ هُوَ؟ قَالَ: فِيْ بِئْرِ ذِيْ اَرْوَانَ قَالَ: فَاَتَاهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ اُنَاسٍ مِنْ اَصْحَابِهِ ثُمَّ قَالَ: ((يَا عَائِشَةُ! وَاللّٰهِ لَكَاَنَّ مَآءَ هَا نُقَاعَةُ الْحِنَّاءِ وَلَكَاَنَّ نَخْلَهَا رُؤُوْسُ الشَّيَاطِيْنِ)) قَالَتْ: فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَفَلَا اَحْرَقْتَهُ قَالَ: ((لَا اَمَّا اَنَا فَقَدْ عَافَانِيَ اللّٰهُ وَكَرِهْتُ اَنْ اُثِيْرَ عَلَى النَّاسِ شَرًّا فَاَمَرْتُ بِهَا فَدُفِنَتْ)).

[ابن ماجه: ۳۵۴۵]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ پر بنی زریق کے ایک یہودی نے جادو کیا جس کو لبید بن اعصم کہتے تھے یہاں تک کہ آپ ﷺ کو خیال آتا کہ میں یہ کام کر رہا ہوں اور نہ کرتے ہوتے وہ کام۔ ایک دن یا ایک رات آپ ﷺ نے دعا کی پھر دعا کی پھر دعا کی پھر فرمایا: ''عائشہ! تجھ کو معلوم ہوا اللہ جل جلالہ نے مجھ کو بتلا دیا جو میں نے اس سے پوچھا۔ میرے پاس دو آدمی آئے ایک میرے سر کے پاس بیٹھا۔ اور دوسرا پاؤں کے پاس (وہ دونوں فرشتے تھے) جو سر کے پاس بیٹھا تھا، اس نے دوسرے سے کہا: اس شخص کو کیا بیماری ہے؟ وہ بولا: اس پر جادو ہوا ہے؟ اس نے کہا کس نے جادو کیا ہے؟ وہ بولا: لبید بن اعصم نے۔ پھر اس نے کہا: کس چیز میں جادو کیا ہے۔ وہ بولا، کنگھی میں اور ان بالوں میں جو کنگھی سے جھڑے اور نر کھجور کے بالے کے غلاف میں، اس نے کہا: یہ کہاں رکھا ہے؟ وہ بولا ذی اروان کے کنوئیں میں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: پھر رسول اللہ ﷺ اپنے چند اصحاب کے ساتھ اس کنوئیں پر گئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''عائشہ! اللہ کی قسم اس کنوئیں کا پانی ایسا تھا جیسے مہندی کا زلال اور وہاں کے درخت کھجور کے ایسے تھے جیسے شیطانوں کے سر۔'' میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے اس کو جلا کیوں نہیں دیا (یعنی وہ جو بال وغیرہ نکلے) آپ ﷺ نے فرمایا: ''مجھ کو تو اللہ نے اچھا کر دیا اب مجھے برا معلوم ہوا لوگوں میں فساد بھڑکانا۔ میں نے جو حکم دیا وہ گاڑ دیا گیا۔''

فائدہ: ایک روایت میں ہے کہ آپ ﷺ پر جادو ہوا خیال بندی کا کہ نا کردہ کام کو حضرت جانتے میں کر چکا' اور بخاری کی روایت میں ہے کہ حضرت ﷺ بیبیوں سے صحبت نہ کر سکتے۔ چنانچہ ایک روز حضرت ﷺ میرے پاس تھے' اپنی صحت کی اللہ سے دعا کی پھر یہ حدیث فرمائی۔ ایک روایت میں ہے میں نے کہا: یا حضرت! اس جادوگر یہودی کو سزا دیجیے اور شہر سے نکلوا دیجیے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ نے مجھ کو صحت دی۔ اب میں کیوں فساد کھڑا کروں اور شور و غل مچاؤں۔'' حضرت ﷺ پر جادو کرنے کی یہ حکمت تھی کہ کافر حضرت ﷺ کے معجزے دیکھ کر آپ کو جادوگر کہتے اور مشہور یوں ہے کہ جادوگر پر جادو نہیں چلتا جب آپ ﷺ پر جادو کا اثر ہوا ان کے نزدیک بھی آپ ﷺ کو جادوگر کہنا صحیح نہ ہوا۔ تحفة الاخیار۔

(٥٧٠٤) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: سُحِرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَسَاقَ اَبُوْ كُرَيْبٍ الْحَدِيْثَ بِقِصَّتِهٖ نَحْوَ حَدِيْثِ ابْنِ نُمَيْرٍ وَقَالَ فِيْهِ: فَذَهَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِلَى الْبِئْرِ فَنَظَرَ اِلَيْهَا وَعَلَيْهَا نَخْلٌ وَقَالَتْ: قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! فَأَخْرِجْهُ وَلَمْ يَقُلْ: اَفَلَا اَحْرَقْتَهٗ وَلَمْ يَذْكُرْ: ((فَاَمَرْتُ بِهَا فَدُفِنَتْ)).

[بخاری: ٥٧٦٦]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ السَّمِّ .

## باب: زہر کا بیان۔

(٥٧٠٥) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ امْرَاَةً يَهُوْدِيَّةً اَتَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بِشَاةٍ مَسْمُوْمَةٍ فَاَكَلَ مِنْهَا فَجِيْءَ بِهَا اِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَسَاَلَهَا عَنْ ذٰلِكَ؟ فَقَالَتْ: اَرَدْتُ لِاَقْتُلَكَ قَالَ: ((مَا كَانَ اللّٰهُ لِيُسَلِّطَكِ عَلٰى ذَاكِ.)) قَالَ اَوْ قَالَ: ((عَلَيَّ)) قَالَ قَالُوْا: اَلَا نَقْتُلُهَا؟ قَالَ: ((لَا)) قَالَ: فَمَا زِلْتُ اَعْرِفُهَا فِيْ لَهَوَاتِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ.

[بخاری: ٢٦١٧؛ ابوداؤد: ٤٥٠٨]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' ایک یہودی عورت رسول اللہ ﷺ کے پاس زہر ملا کر بکری کا گوشت لے کر آئی۔ آپ ﷺ نے اس میں سے کھایا پھر وہ عورت آپ ﷺ کے پاس لائی گئی۔ آپ ﷺ نے پوچھا: یہ تو نے کیا کیا؟ وہ بولی: میں چاہتی تھی آپ ﷺ کا مار ڈالنا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ تجھے اتنی طاقت دینے والا نہیں۔'' (کہ تو اس کے پیغمبر کو ہلاک کرے) حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا ہم اس کو قتل کریں یارسول اللہ ﷺ۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''نہیں'' (یہ آپ ﷺ کا رحم تھا اس عورت پر۔ اس سے یہ بھی نکلتا ہے کہ آپ ﷺ پیغمبر برحق تھے ورنہ اگر بادشاہ ہوتے تو اس عورت کو قتل کراتے) راوی نے کہا: میں ہمیشہ اس زہر کا اثر آپ ﷺ کے کوے میں پاتا۔

فائدہ: یعنی نشان اس زہر کا معاذ اللہ کیا سخت زہر تھا۔ اس میں آپ ﷺ کے کئی معجزے ہیں، ایک سخت زہر سے ہلاک نہ ہونا دوسری روایت میں ہے کہ آپ ﷺ نے یہ فرمادیا کہ اس میں زہر ہے۔ یہ بھی معجزہ ہے، ایک روایت میں ہے کہ اس گوشت نے کہہ دیا' یہ بھی معجزہ ہے۔ یہ عورت مردودہ زینب بنت حارث مرحب کی بہن تھی جس کو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے خیبر کی لڑائی میں مارا، ایک روایت میں ہے کہ آپ ﷺ نے اس عورت کو بشر بن براء کے وارثوں کے سپرد کر دیا وہ اسی زہر سے مرا تھا انہوں نے اس خبیثہ عورت کو قتل کیا لعنة اللہ علیہا (نووی رحمہ اللہ)

(٥٧٠٦) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ يُحَدِّثُ اَنَّ يَهُوْدِيَّةً جَعَلَتْ سَمًّا فِیْ لَحْمٍ ثُمَّ اَتَتْ بِهٖ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بِنَحْوِ حَدِيْثِ خَالِدٍ.

[راجع: ٥٧٠٥]

ترجمہ وہی جواوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ اسْتِحْبَابِ رُقْيَةِ الْمَرِيْضِ.

## باب: بیمار پر منتر پڑھنا۔

(٥٧٠٧) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا اشْتَكٰى مِنَّا اِنْسَانٌ مَسَحَهٗ بِيَمِيْنِهٖ ثُمَّ قَالَ: ((اَذْهِبِ الْبَاْسَ رَبَّ النَّاسِ وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِیْ لَا شِفَاءَ اِلَّا شِفَاؤُكَ شِفَاءً لَا يُغَادِرُ سَقَمًا.)) فَلَمَّا مَرِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَثَقُلَ اَخَذْتُ بِيَدِهٖ لِاَ صْنَعَ بِهٖ نَحْوَ مَا كَانَ يَصْنَعُ فَانْتَزَعَ يَدَهٗ مِنْ يَدِیْ ثُمَّ قَالَ: ((اَللّٰهُمَّ! اغْفِرْلِیْ وَاجْعَلْنِیْ مَعَ الرَّفِيْقِ الْاَعْلٰی)) قَالَتْ: فَذَهَبْتُ اَنْظُرُ فَاِذَا هُوَ قَدْ قَضٰى.

[بخاری: ٥٦٧٥، ٥٧٤٣، ٥٧٥٠]

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ جب ہم سے کوئی بیمار ہوتا تو اپنا داہنا ہاتھ اس پر پھیرتے پھر فرماتے.... اَذْهِبِ الباس اخیر تک۔ یعنی دور کردے بیماری کو اے مالک لوگوں کے اور تندرستی دے تو شفا دینے والا ہے شفا تیری ہی شفا ہے ایسی شفا دے کہ بالکل بیماری نہ رہے جب رسول اللہ ﷺ بیمار ہوئے اور آپ ﷺ کی بیماری سخت ہوئی تو میں نے آپ ﷺ کا ہاتھ پکڑا ویسا ہی کرنے کو جیسا آپ ﷺ کیا کرتے تھے (یعنی میں نے ارادہ کیا کہ آپ ﷺ ہی کا ہاتھ آپ ﷺ پر پھیروں اور یہ دعا پڑھوں) آپ ﷺ نے اپنا ہاتھ میرے ہاتھ سے چھڑا لیا پھر فرمایا: ”یا اللہ بخش دے مجھ کو اور مجھ کو بلند رفیق کے ساتھ کر۔“ (یعنی فرشتوں اور پیغمبروں کے ساتھ) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: پھر جو میں دیکھنے لگی تو آپ ﷺ کا کام ہو گیا تھا (یعنی وفات پائی۔ آپ ﷺ کی دعا کے ساتھ ہی اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو اپنے پاس بلایا۔ انا اللہ وانا الیہ راجعون)۔

❖ ❖ ❖ ❖

(٥٧٠٨) عَنِ الْاَعْمَشِ بِاِسْنَادِ جَرِيْرٍ فِیْ حَدِيْثِ هُشَيْمٍ وَشُعْبَةَ: مَسَحَهٗ بِيَمِيْنِهٖ قَالَ وَفِیْ حَدِيْثِ الثَّوْرِیِّ: مَسَحَهٗ بِيَمِيْنِهٖ وَقَالَ فِیْ عَقِبِ حَدِيْثِ يَحْيٰى عَنْ سُفْيَانَ عَنِ الْاَعْمَشِ قَالَ: فَحَدَّثْتُ بِهٖ مَنْصُوْرًا فَحَدَّثَنِیْ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا بِنَحْوِهٖ. [راجع: ٥٧٠٧]

ترجمہ وہی جواوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٧٠٩) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ اِذَا عَادَ مَرِيْضًا يَقُوْلُ: ((اَذْهِبِ الْبَاْسَ

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ جب کسی بیمار کی عیادت کرتے تو فرماتے تھے: ”اَذْهِبِ الْبَاْسَ اخیر تک۔

رَبَّ النَّاسِ اشْفِهِ اَنْتَ الشَّافِيْ لَا شِفَآءَ اِلَّا شِفَآءُكَ شِفَآءً لَّا يُغَادِرُ سَقَمًا)).

[راجع: ۵۷۰۷]

(۵۷۱۰) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا اَتَى الْمَرِيْضَ يَدْعُوْ لَهٗ قَالَ: ((اَذْهِبِ الْبَاْسَ رَبَّ النَّاسِ وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِيْ لَا شِفَآءَ اِلَّا شِفَآءُكَ شِفَآءً لَّا يُغَادِرُ سَقَمًا.)) وَفِيْ رِوَايَةِ اَبِيْ بَكْرٍ فَدَعَالَهٗ وَقَالَ: ((وَاَنْتَ الشَّافِيْ)). [راجع: ۵۷۰۷]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(۵۷۱۱) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ اَبِيْ عَوَانَةَ وَجَرِيْرٍ.

[راجع: ۵۷۰۷]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ تھے ابی عوانہ اور جریر کی حدیث کی طرح۔

(۵۷۱۲) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَرْقِيْ بِهٰذِهِ الرُّقْيَةِ: ((اَذْهِبِ الْبَاْسَ رَبَّ النَّاسِ بِيَدِكَ الشِّفَآءُ وَلَا كَاشِفَ لَهٗ اِلَّا اَنْتَ)).

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ یہ منتر پڑھا کرتے۔ اذهب البأس رب الناس۔ اخیر تک۔

(۵۷۱۳) عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ.

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

## بَابُ رُقْيَةِ الْمَرِيْضِ بِالْمَعَوِّذَاتِ وَالنَّفْثِ.

## باب: مریض کو معوذات کے ساتھ دم کرنے کے بیان میں۔

(۵۷۱۴) عَنْ عَآئِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا مَرِضَ اَحَدٌ مِّنْ اَهْلِهٖ نَفَثَ عَلَيْهِ بِالْمُعَوِّذَاتِ فَلَمَّا مَرِضَ مَرَضَهُ الَّذِيْ مَاتَ فِيْهِ جَعَلْتُ اَنْفُثُ عَلَيْهِ وَاَمْسَحُهٗ بِيَدِ نَفْسِهٖ لِاَنَّهَا كَانَتْ اَعْظَمَ بَرَكَةً مِنْ يَدِيْ وَفِيْ رِوَايَةِ يَحْيَى بْنِ اَيُّوْبَ: بِمُعَوِّذَاتٍ.

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ جب گھر میں کوئی بیمار ہوتا تو آپ اس پر معوذات ﴿قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ﴾ ﴿قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ﴾ پڑھ کر پھونکتے پھر جب آپ ﷺ بیمار ہوئے اس بیماری میں جس میں وفات پائی تو میں آپ ﷺ پر پھونکتی اور آپ ﷺ ہی کا ہاتھ آپ ﷺ پر پھیرتی کیونکہ آپ ﷺ کے ہاتھ مبارک میں میرے ہاتھ سے زیادہ برکت تھی۔

**فائدہ:** نووی رحمہ اللہ نے کہا: دعا پڑھ کر پھونکنا آہستہ سے درست ہے اور پھونکنے کے جواز پر اجماع ہے اور مستحب رکھا ہے اس کو جمہور صحابہ اور تابعین نے اور بعض نے پھونکنے اور تھوکنے کا انکار کیا ہے لیکن مراد وہی پھونکنا ہے جس میں کچھ تھوک بھی نکلے اور آہستہ پھونکنے کے جواز پر اجماع ہے۔

(۵۷۱۵). عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ جب بیمار ہوتے تو

كَانَ إِذَا اشْتَكَى يَقْرَأُ عَلَى نَفْسِهِ بِالْمُعَوِّذَاتِ وَيَنْفُثُ فَلَمَّا اشْتَدَّ وَجَعُهُ كُنْتُ أَقْرَأُ عَلَيْهِ وَأَمْسَحُ عَنْهُ بِيَدِهِ رَجَاءَ بَرَكَتِهَا. [بخاری: ٥٠١٦؛ ابوداود: ٣٩٠٢؛ ابن ماجه: ٣٥٢٩]

اپنے اوپر معوذات پڑھتے اور پھونکتے۔ جب بہت بیمار ہوئے تو میں پڑھتی اور آپ ﷺ ہی کا ہاتھ آپ ﷺ پر پھیرتی برکت کی امید سے۔

○ ○ ○ ○

(٥٧١٦) عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِإِسْنَادِ مَالِكٍ نَحْوَ حَدِيثِهِ وَلَيْسَ فِي حَدِيثِ أَحَدٍ مِنْهُمْ: رَجَاءَ بَرَكَتِهَا إِلَّا فِي حَدِيثِ مَالِكٍ وَفِي حَدِيثِ يُونُسَ وَزِيَادٍ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ إِذَا اشْتَكَى نَفَثَ عَلَى نَفْسِهِ بِالْمُعَوِّذَاتِ وَمَسَحَ عَنْهُ بِيَدِهِ. [بخاری: ٤٤٣٩، ٥٧٣٥، ٥٧٥١]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٧١٧) عَنِ ابْنِ الْأَسْوَدِ عَنْ أَبِيهِ قَالَ سَأَلْتُ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا عَنِ الرُّقْيَةِ؟ فَقَالَتْ رَخَّصَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ لِأَهْلِ بَيْتٍ مِنَ الْأَنْصَارِ فِي الرُّقْيَةِ مِنْ كُلِّ ذِي حُمَةٍ. [بخاری: ٥٧٤١]

ابن اسود عن ابیہ سے روایت ہے میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا منتر کے متعلق۔ انہوں نے کہا: اجازت دی رسول اللہ ﷺ نے انصار کے ایک گھر والوں کو زہر کے لیے منتر کرنے کی (جیسے سانپ یا بچھو کے لیے)۔

○ ○ ○ ○

(٥٧١٨) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: رَخَّصَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ لِأَهْلِ بَيْتٍ مِنَ الْأَنْصَارِ فِي الرُّقْيَةِ مِنَ الْحُمَةِ. [ابن ماجه: ٣٥١٧]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٧١٩) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ كَانَ إِذَا اشْتَكَى الْإِنْسَانُ الشَّيْءَ مِنْهُ أَوْ كَانَتْ بِهِ قَرْحَةٌ أَوْ جُرْحٌ قَالَ النَّبِيُّ ﷺ بِإِصْبَعِهِ هَكَذَا ـ وَوَضَعَ سُفْيَانُ سَبَّابَتَهُ بِالْأَرْضِ ثُمَّ رَفَعَهَا ـ ((بِسْمِ اللَّهِ تُرْبَةُ أَرْضِنَا بِرِيقَةِ بَعْضِنَا يُشْفَى بِهِ سَقِيمُنَا بِإِذْنِ رَبِّنَا)) قَالَ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ ((يُشْفَى سَقِيمُنَا)) وَقَالَ زُهَيْرٌ ((لِيُشْفَى سَقِيمُنَا)). [بخاری: ٥٧٤٥، ٥٧٤٦؛ ابوداود: ٣٨٩٥؛ ابن ماجه: ٣٥٢١]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے جب ہم میں سے کوئی بیمار ہوتا یا اس کو کوئی زخم لگتا تو رسول اللہ ﷺ اپنی کلمہ کی انگلی کو زمین پر رکھتے اور فرماتے: "بِسْمِ اللَّهِ تُرْبَةُ أَرْضِنَا بِرِيقَةِ بَعْضِنَا لِيُشْفَى بِهِ سَقِيمُنَا بِإِذْنِ رَبِّنَا" (یعنی اللہ کے نام سے ہمارے ملک کی مٹی ہم میں سے کسی کی تھوک کے ساتھ اس سے شفا پائے گا ہمارا بیمار اللہ تعالیٰ کے حکم سے)۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ اسْتِحْبَابِ الرُّقْيَةِ مِنَ الْعَيْنِ

## باب: نظر بد اور پھنسی، اور زہر وغیرہ کے دم

وَالنَّمْلَةِ وَالْحُمَةِ وَالنَّظْرَةِ.

کرنے کے مستحب ہونے کے بیان میں۔

(٥٧٢٠) عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَأْمُرُهَا اَنْ تَسْتَرْقِيَ مِنَ الْعَيْنِ.

[بخاری: ٥٧٣٨؛ ابن ماجه: ٣٥١٤]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو رسول اللہ ﷺ حکم دیتے دم کرنے کا نظر بد سے۔

○ ○ ○ ○

(٥٧٢١) عَنْ مِسْعَرٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ.

[راجع: ٥٧٢٠]

مسعر سے اس سند کے ساتھ اسی طرح روایت ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٧٢٢) عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَأْمُرُنِيْ اَنْ اَسْتَرْقِيَ مِنَ الْعَيْنِ.

[راجع: ٥٧٢٠]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٥٧٢٣) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ فِي الرُّقٰى قَالَ: رُخِّصَ فِي الْحُمَةِ وَالنَّمْلَةِ وَالْعَيْنِ.

[ترمذی: ٢٠٥٦، ٢٠٥٧؛ ابن ماجه: ٣٥١٦]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، دم کی اجازت ہوئی زہر اور نملہ (ایک بیماری ہے جس میں پسلی میں زخم پڑ جاتے ہیں) اور نظر بد کے لیے۔

○ ○ ○ ○

(٥٧٢٤) عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ: رَخَّصَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِي الرُّقْيَةِ مِنَ الْعَيْنِ وَالْحُمَةِ وَالنَّمْلَةِ وَفِيْ حَدِيْثِ سُفْيَانَ: يُوْسُفَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ حَارِثٍ. [راجع: ٥٧٢٣]

رخصت دی رسول اللہ ﷺ نے دم کی نظر بد اور ڈنگ (زہر) اور نملہ کے لیے۔

○ ○ ○ ○

(٥٧٢٥) عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لِجَارِيَةٍ فِيْ بَيْتِ اُمِّ سَلَمَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ رَاٰى بِوَجْهِهَا سَفْعَةً فَقَالَ: ((بِهَا نَظْرَةٌ فَاسْتَرْقُوْا لَهَا)) يَعْنِيْ بِوَجْهِهَا صُفْرَةً. [بخاری: ٥٧٣٩]

ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ایک لڑکی کو دیکھا ان کے گھر میں جس کے منہ پر جھائیاں تھیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اس کو نظر لگی ہے اس کو دم کرو۔''

○ ○ ○ ○

(٥٧٢٦) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ يَقُوْلُ: رَخَّصَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِآلِ حَزْمٍ فِيْ رُقْيَةِ الْحَيَّةِ وَقَالَ لِاَسْمَاءَ بِنْتِ عُمَيْسٍ: ((مَالِيْ اَرٰى اَجْسَامَ بَنِيْ اَخِيْ ضَارِعَةً تُصِيْبُهُمُ الْحَاجَةُ)) قَالَتْ: لَا وَلٰكِنَّ الْعَيْنَ تُسْرِعُ اِلَيْهِمْ قَالَ: ((اِرْقِيْهِمْ)) قَالَتْ: فَعَرَضْتُ عَلَيْهِ فَقَالَ: ((اِرْقِيْهِمْ)).

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے اجازت دی، حزم کے لوگوں کو سانپ کے لیے منتر کرنے کی۔ اور اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا سے فرمایا: ''کیا سبب ہے میں اپنے بھائی کے بچوں کو (یعنی جعفر بن ابوطالب کے لڑکوں کو) دبلا پاتا ہوں کیا وہ بھوکے رہتے ہیں۔'' اسماء نے کہا: نہیں ان کو نظر جلدی لگ جاتی ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کوئی دم کر۔'' میں نے ایک دم آپ ﷺ کے سامنے پیش کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کر۔''

(٥٧٢٧) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا يَقُوْلُ: اَرْخَصَ النَّبِيُّ ﷺ فِيْ رُقْيَةِ الْحَيَّةِ لِبَنِيْ

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے اجازت دی سانپ کے لیے منتر کرنے کی بنی عمرو کے لوگوں کو اور ایک شخص کو ہم میں

عَمْرٍو قَالَ اَبُوالزُّبَيْرِ : وَسَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ : لَدَغَتْ رَجُلًا مِّنَّا عَقْرَبٌ وَنَحْنُ جُلُوْسٌ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ رَجُلٌ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اَرْقِيْ؟ قَالَ: ((مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمْ اَنْ يَّنْفَعَ اَخَاهُ فَلْيَفْعَلْ)).

سے بچھو نے کاٹا۔ ہم اس وقت بیٹھے تھے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ایک شخص بولا: یارسول اللہ ﷺ میں منتر کروں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم میں سے جو شخص اپنے بھائی کو فائدہ پہنچا سکتا ہے تو وہ پہنچا دے''۔



(٥٧٢٨) عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهٗ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ: فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْقَوْمِ اَرْقِيْهِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! وَلَمْ يَقُلْ : اَرْقِيْ .

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔



(٥٧٢٩) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ : كَانَ لِيْ خَالٌ يَّرْقِيْ مِنَ الْعَقْرَبِ فَنَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الرُّقٰى قَالَ فَاَتَاهُ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اِنَّكَ نَهَيْتَ عَنِ الرُّقٰى وَاَنَا اَرْقِيْ مِنَ الْعَقْرَبِ فَقَالَ: ((مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمْ اَنْ يَّنْفَعَ اَخَاهُ فَلْيَفْعَلْ)). [ابن ماجه: ٣٥١٥]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میرا ماموں بچھو کا منتر کرتا تھا۔ پھر رسول اللہ ﷺ نے منتروں سے منع کر دیا۔ وہ آپ ﷺ کے پاس آیا اور کہنے لگا: یارسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے منتروں سے منع کر دیا اور میں بچھو کا منتر کرتا ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم میں سے جو کوئی اپنے بھائی کو فائدہ پہنچا سکے پہنچائے''۔



(٥٧٣٠) عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهٗ. [راجع: ٥٧٢٩]

حضرت اعمش سے اس سند کے ساتھ اسی طرح روایت ہے۔



(٥٧٣١) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ : نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الرُّقٰى فَجَآءَ اٰلُ عَمْرِو بْنِ حَزْمٍ رضی اللہ عنہ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالُوْا : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِنَّهٗ كَانَتْ عِنْدَنَا رُقْيَةٌ نَرْقِيْ بِهَا مِنَ الْعَقْرَبِ وَاِنَّكَ نَهَيْتَ عَنِ الرُّقٰى قَالَ: فَعَرَضُوْهَا عَلَيْهِ فَقَالَ: ((مَا اَرٰى بَاْسًا مَّنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمْ اَنْ يَّنْفَعَ اَخَاهُ فَلْيَنْفَعْهُ)). [راجع: ٥٧٢٩]

اس میں یہ ہے کہ عمرو بن حزم کے لوگ آئے اور وہ منتر آپ ﷺ کو بتلایا، آپ ﷺ نے فرمایا کچھ قباحت نہیں۔



## بَابُ لَا بَاْسَ بِالرُّقٰى مَالَمْ يَكُنْ فِيْهِ شِرْكٌ

## باب: جس دم کے کلمات میں شرک نہ ہو اس کے ساتھ دم کرنے میں کوئی حرج نہ ہونے کے بیان میں۔

(٥٧٣٢) عَنْ عَوْفِ بْنِ مَالِكٍ الْاَشْجَعِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ : كُنَّا نَرْقِيْ فِي الْجَاهِلِيَّةِ فَقُلْنَا: يَا رَسُوْلَ

عوف بن مالک اشجعی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم جاہلیت کے زمانے میں منتر کیا کرتے تھے۔ ہم نے کہا: یارسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ کیا فرماتے

اللّٰهِ! كَيْفَ تَرٰى فِيْ ذٰلِكَ؟ فَقَالَ: ((اَعْرِضُوْا عَلَيَّ رُقَاكُمْ لَا بَأْسَ بِالرُّقٰى مَالَمْ يَكُنْ فِيْهِ شِرْكٌ)). [ابوداود: ٣٨٨٦]

ہیں اس میں۔آپ ﷺ نے فرمایا: ''اپنے منتروں کو میرے سامنے پیش کرو کچھ قباحت نہیں منتر میں اگر اس میں شرک کا مضمون نہ ہو''۔



## بَابُ جَوَازِ اَخْذِ الْاُجْرَةِ عَلَى الرُّقْيَةِ بِالْقُرْاٰنِ وَالْاَذْكَارِ .

## باب: قرآن یا دعا سے منتر کر کے اس پر اجرت لینا درست ہے۔

(٥٧٣٣) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ نَاسًا مِنْ اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ كَانُوْا فِيْ سَفَرٍ فَمَرُّوْا بِحَيٍّ مِنْ اَحْيَاءِ الْعَرَبِ فَاسْتَضَافُوْهُمْ فَلَمْ يُضِيْفُوْهُمْ فَقَالُوْا لَهُمْ: هَلْ فِيْكُمْ رَاقٍ؟ فَاِنَّ سَيِّدَ الْحَيِّ لَدِيْغٌ اَوْ مُصَابٌ فَقَالَ رَجُلٌ مِنْهُمْ: نَعَمْ فَاَتَاهُ فَرَقَاهُ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ فَبَرَاَ الرَّجُلُ فَاُعْطِيَ قَطِيْعًا مِنْ غَنَمٍ فَاَبٰى اَنْ يَقْبَلَهَا وَقَالَ: حَتّٰى اَذْكُرَ ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ ﷺ فَاَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَذَكَرَ ذٰلِكَ لَهُ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! وَاللّٰهِ مَا رَقَيْتُ اِلَّا بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ فَتَبَسَّمَ وَقَالَ: ((وَمَا اَدْرَاكَ اَنَّهَا رُقْيَةٌ؟)) ثُمَّ قَالَ: ((خُذُوْا مِنْهُمْ وَاضْرِبُوْا لِيْ بِسَهْمٍ مَعَكُمْ)).

[بخاري: ٢٢٧٦، ٥٧٣٦، ٥٧٤٩؛ ابوداود: ٣٩٠٠، ٣٤١٨؛ ترمذی: ٢٠٦٣، ٢٠٦٤؛ ابن ماجه: ٢١٥٦، 2157]

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ کچھ لوگ رسول اللہ ﷺ کے صحابہ میں سے سفر میں تھے اور عرب کے کسی قبیلہ پر گزرے اور ان سے دعوت چاہی۔انہوں نے دعوت نہ کی۔وہ کہنے لگے: تم میں سے کسی کو منتر یاد ہے۔ان کے سردار کو بچھو نے کاٹا تھا۔صحابہ میں سے ایک شخص بولا: ہاں مجھ کو منتر آتا ہے۔پھر اس نے سورۂ فاتحہ پڑھی وہ اچھا ہو گیا اور ایک گلہ بکریوں کا دیا، اس نے نہ لیا اور یہ کہا کہ میں رسول اللہ ﷺ سے پوچھ لوں، پھر آپ ﷺ کے پاس آیا اور آپ ﷺ سے بیان کیا اور کہا: یا رسول اللہ! اللہ کی قسم میں نے کچھ منتر نہیں کیا ہے سوائے سورۂ فاتحہ کے۔آپ ﷺ ہنسے اور فرمایا: ''تجھے کیسے معلوم ہوا کہ وہ منتر ہے۔'' پھر فرمایا: ''وہ گلہ بکریوں کا لے لے اور ایک حصہ میرے لیے بھی اپنے ساتھ لگانا۔''



(٥٧٣٤) عَنْ اَبِيْ بِشْرٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَ فِي الْحَدِيْثِ فَجَعَلَ يَقْرَاُ اُمَّ الْقُرْاٰنِ وَيَجْمَعُ بُزَاقَهُ وَيَتْفِلُ فَبَرَاَ الرَّجُلُ. [راجع: ٥٧٣٣]

ابو بشر سے اس سند کے ساتھ روایت ہے اور اس میں یہ ہے کہ وہ شخص سورۂ فاتحہ پڑھتا جاتا اور اپنا تھوک جمع کر کے تھوکتا جاتا یہاں تک کہ وہ اچھا ہو گیا۔

(٥٧٣٥) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: نَزَلْنَا مَنْزِلًا فَاَتَتْنَا امْرَاَةٌ فَقَالَتْ: اِنَّ سَيِّدَ الْحَيِّ سَلِيْمٌ لُدِغَ فَهَلْ فِيْكُمْ مِنْ رَاقٍ؟ فَقَامَ مَعَهَا رَجُلٌ مِنَّا مَا كُنَّا نَظُنُّهُ يُحْسِنُ رُقْيَةً فَرَقَاهُ

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم ایک منزل میں اترے ایک عورت آئی اور کہنے لگی: اس قبیلہ کے سردار کو (سانپ یا بچھونے) کاٹا ہے۔تم میں سے کوئی منتر جانتا ہے۔ایک شخص ہم میں سے اٹھ کھڑا ہوا جس کو ہم نہیں سمجھتے تھے کہ وہ اچھی طرح منتر جانتا ہے۔پھر اس نے منتر

بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ فَبَرَأَ فَأَعْطَوْهُ غَنَمًا وَسَقَوْنَا لَبَنًا فَقُلْنَا: أَكُنْتَ تُحْسِنُ رُقْيَةً؟ فَقَالَ: مَا رَقَيْتُهُ إِلَّا بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ قَالَ: فَقُلْتُ: لَا تُحَرِّكُوهَا حَتَّى نَأْتِيَ النَّبِيَّ ﷺ فَأَتَيْنَا النَّبِيَّ ﷺ فَذَكَرْنَا ذٰلِكَ لَهُ فَقَالَ: ((مَا كَانَ يُدْرِيهِ أَنَّهَا رُقْيَةٌ؟ أَقْسِمُوا وَاضْرِبُوا لِي مَعَكُمْ)). [بخاری: ٥٠٠٧؛ ابوداود: ٣٤١٩]

کیا سورۂ فاتحہ کا، وہ اچھا ہو گیا، ان لوگوں نے اس کو بکریاں دیں اور ہم کو دودھ پلایا۔ ہم نے کہا: کیا تم کوئی اچھا منتر جانتے تھے، وہ بولا میں نے تو سورۂ فاتحہ کا منتر کیا ہے۔ میں نے کہا: ان بکریوں کو مت ہلاؤ یہاں سے جب تک ہم رسول اللہ ﷺ کے پاس نہ جائیں، پھر ہم آپ ﷺ کے پاس گئے اور بیان کیا یہ قصہ۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اس کو کیسے معلوم ہوا کہ سورۂ فاتحہ منتر ہے، بانٹ لو ان بکریوں کو اور اپنے ساتھ ایک حصہ میرا بھی لگاؤ۔“

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ قرآن یا اذکار سے اگر منتر کرے تو اس کی اجرت لے سکتا ہے اور یہ حلال ہے اس میں کوئی کراہت نہیں ہے۔ اسی طرح قرآن سکھانے کے لیے اجرت لینا درست ہے۔ امام شافعی، مالک اور اسحٰق رحمہ اللہ کا یہی قول ہے اور ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک تعلیم قرآن کی اجرت لینا منع ہے۔ البتہ منتر کی درست ہے اور یہ جو آپ ﷺ نے فرمایا: میرا حصہ بھی لگاؤ یہ ان کے خوش کرنے کے لیے فرمایا جیسے عنبر کی حدیث میں گزرا اور وہ بکریاں سب منتر پڑھنے والے کا حق تھیں لیکن آپ ﷺ نے تبرعاً و مروتاً سب ساتھیوں کا اس میں حصہ کر دیا۔

(٥٧٣٦) عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: فَقَامَ رَجُلٌ مِنَّا مَا كُنَّا نَأْبِنُهُ بِرُقْيَةٍ. [راجع: ٥٧٣٥]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔ اس میں یہ ہے کہ عورت کے ساتھ ہم میں سے ایک شخص کھڑا ہو گیا جس کو ہم نہیں خیال کرتے تھے کہ منتر آتا ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ اسْتِحْبَابِ وَضْعِ يَدِهِ عَلَى مَوْضِعِ الْأَلَمِ مَعَ الدُّعَاءِ.

## باب: دعا کے وقت اپنا ہاتھ درد کے مقام پر رکھنا۔

(٥٧٣٧) عَنْ عُثْمَانَ بْنِ أَبِي الْعَاصِ الثَّقَفِيِّ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ شَكَى إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ وَجَعًا يَجِدُهُ فِي جَسَدِهِ مُنْذُ أَسْلَمَ فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((ضَعْ يَدَكَ عَلَى الَّذِي تَأَلَّمَ مِنْ جَسَدِكَ وَقُلْ: بِسْمِ اللّٰهِ ثَلَاثًا وَقُلْ سَبْعَ مَرَّاتٍ: أَعُوذُ بِاللّٰهِ وَقُدْرَتِهِ مِنْ شَرِّ مَا أَجِدُ وَأُحَاذِرُ)). [ابوداود: ٣٨٩١؛ ترمذی: ٢٠٨٠؛ ابن ماجه: ٣٥٢٢]

عثمان بن ابی العاص ثقفی سے روایت ہے انہوں نے شکوہ کیا رسول اللہ ﷺ سے ایک درد کا اپنے بدن میں جو پیدا ہو گیا تھا جب سے وہ مسلمان ہوئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”تم اپنا ہاتھ درد کی جگہ پر رکھو اور کہو: بسم اللہ تین بار۔ اس کے بعد سات بار یہ کہو:- أَعُوذُ بِاللّٰهِ وَقُدْرَتِهِ مِنْ شَرِّ مَا أَجِدُ وَأُحَاذِرُ۔ یعنی میں پناہ مانگتا ہوں اللہ تعالیٰ کی برائی سے اس چیز کے جس کو پاتا ہوں میں اور جس سے ڈرتا ہوں۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ التَّعَوُّذِ مِنْ شَيْطَانِ الْوَسْوَسَةِ فِي الصَّلٰوةِ.

## باب: نماز میں شیطان کے وسوسہ سے پناہ مانگنے کے بارے میں۔

(٥٧٣٨) عَنْ عُثْمَانَ بْنِ أَبِي الْعَاصِ رضی اللہ عنہ

عثمان بن ابی العاص رضی اللہ عنہ، رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور عرض کیا: یا

أَنَّهُ أَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! إِنَّ الشَّيْطَانَ قَدْ حَالَ بَيْنِيْ وَبَيْنَ صَلَاتِيْ وَقِرَاءَ تِيْ يَلْبِسُهَا عَلَيَّ فَقَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((ذَاكَ شَيْطَانٌ يُقَالُ لَهُ: خِنْزَبٌ فَإِذَا أَحْسَسْتَهُ فَتَعَوَّذْ بِاللّٰهِ مِنْهُ وَاتْفُلْ عَلٰى يَسَارِكَ ثَلَاثًا)) قَالَ: فَفَعَلْتُ ذٰلِكَ فَأَذْهَبَهُ اللّٰهُ عَنِّيْ.

رسول اللہ! شیطان میری نماز میں حائل ہو گیا اور مجھ کو قرآن بھلا دیتا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اس شیطان کا نام خنزب ہے جب تجھے اس شیطان کا اثر معلوم ہو تو اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگ اس سے اور بائیں طرف تین بار تھوک۔“ (نماز کے اندر ہی) عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے ایسا ہی کیا پھر اللہ تعالیٰ نے اس شیطان کو مجھ سے دور کر دیا۔



(۵۷۳۹) عَنْ عُثْمَانَ بْنِ أَبِي الْعَاصِ أَنَّهُ أَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَذَكَرَ بِمِثْلِهِ وَلَمْ يَذْكُرْ فِيْ حَدِيْثِ سَالِمِ بْنِ نُوْحٍ ثَلَاثًا.

حضرت عثمان بن ابی العاص نبی کریم ﷺ کے پاس آئے پھر اسی طرح ذکر کیا اور سالم بن نوح کی حدیث میں تین بار کا ذکر نہیں ہے۔



(۵۷۴۰) عَنْ عُثْمَانَ بْنِ أَبِي الْعَاصِ الثَّقَفِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! ثُمَّ ذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِهِمْ.

حضرت عثمان بن ابی العاص الثقفی بیان کرتے ہیں کہ میں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ پھر اسی طرح حدیث ذکر کی۔



## بَابٌ لِكُلِّ دَاءٍ دَوَآءٌ وَاسْتِحْبَابِ التَّدَاوِيْ.

## باب: ہر بیماری کی ایک دوا ہے اور دوا کرنا مستحب ہے۔

(۵۷۴۱) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ أَنَّهُ قَالَ: ((لِكُلِّ دَاءٍ دَوَاءٌ فَإِذَا أُصِيْبَ دَوَآءُ الدَّآءِ بَرَأَ بِإِذْنِ اللّٰهِ تَعَالٰى)).

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ”ہر بیماری کی ایک دوا ہے جب وہ دوا پہنچتی ہے تو اللہ کے حکم سے شفا ہو جاتی ہے“۔

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث میں اشارہ ہے کہ دوا کرنا مستحب ہے اور یہ مذہب ہے ہمارے اصحاب اور جمہور سلف کا اور اکثر خلف کا اور یہ حدیث اصل ہے علم طب کی اور دلیل ہے طب کے جواز کی اور اس میں رد ہے ان متعصب صوفیوں کا جو دوا کا انکار کرتے ہیں اور کہتے ہیں ہر چیز قضا قدر سے ہے تو دوا کی کیا حاجت ہے اور علما کی دلیل یہ ہے کہ وہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ فاعل اللہ ہے اور دوا کرنا یہ بھی تقدیر سے ہے اور یہ ایسا ہے جیسے دعا کا حکم ہوا اور کافروں سے لڑنے کا قلعے بنانے کا اپنے تئیں ہلاکت سے بچانے کا، حالانکہ اجل نہیں بدلتی نہ مقادیر میں تقدیم و تاخیر ہوتی ہے اور جو مقدر میں ہے وہ ضرور ہونے والا ہے۔ انتہی۔

(۵۷۴۲) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ عَادَ الْمُقَنَّعَ ثُمَّ قَالَ: لَا أَبْرَحُ حَتّٰى تَحْتَجِمَ فَإِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((إِنَّ فِيْهِ شِفَاءً)).

[بخاری: ۵۶۸۳، ۵۷۰۲، ۵۷۰۴، ۵۶۹۷]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے انہوں نے عیادت کی مقنع کی پھر کہا: میں نہیں ٹھہروں گا جب تک تم پچھنے نہ لگاؤ، کیونکہ میں نے سنا ہے رسول اللہ ﷺ سے، آپ ﷺ فرماتے تھے: ”بے شک اس میں شفا ہے۔“



(۵۷۴۳) عَنْ عَاصِمِ بْنِ عُمَرَ بْنِ قَتَادَةَ قَالَ: جَآءَ نَا جَابِرُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ فِيْ أَهْلِنَا

عاصم بن عمر بن قتادہ سے روایت ہے، جابر بن عبداللہ انصاری ہمارے گھر آئے اور ایک شخص کو شکوہ تھا زخم کا (یعنی قرحہ پڑ گیا تھا) جابر رضی اللہ عنہ نے

وَرَجُلٌ يَشْتَكِي خُرَاجًا بِهٖ اَوْ جِرَاحًا فَقَالَ: مَا تَشْتَكِيْ؟ قَالَ: خُرَاجٌ بِيْ قَدْ شَقَّ عَلَيَّ فَقَالَ: يَاغُلَامُ! اِئْتِنِيْ بِحَجَّامٍ فَقَالَ لَهٗ: مَا تَصْنَعُ بِالْحَجَّامِ؟ يَا اَبَا عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: اُرِيْدُ اَنْ اُعَلِّقَ فِيْهِ مِحْجَمًا قَالَ: وَاللّٰهِ اِنَّ الذُّبَابَ لَيُصِيْبُنِيْ اَوْ يُصِيْبُنِيْ الثَّوْبُ فَيُؤْذِيْنِيْ وَيَشُقُّ عَلَيَّ فَلَمَّا رَاٰى تَبَرُّمَهٗ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ: اِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اِنْ كَانَ فِيْ شَيْءٍ مِّنْ اَدْوِيَتِكُمْ خَيْرٌ فَفِيْ شَرْطَةِ مِحْجَمٍ اَوْ شَرْبَةٍ مِّنْ عَسَلٍ اَوْلَذْعَةٍ بِنَارٍ)) قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ((وَمَا اُحِبُّ اَنْ اَكْتَوِيَ)). قَالَ: فَجَآءَ بِحَجَّامٍ فَشَرَطَهٗ فَذَهَبَ عَنْهُ مَا يَجِدُ.

پوچھا تجھ کو کیا شکایت ہے؟ وہ بولا: ایک قرحہ ہو گیا ہے جو نہایت سخت ہے مجھ پر۔ جابر رضی اللہ عنہ نے کہا: اے غلام! ایک پچھنے لگانے والے کو لے آ۔ وہ بولا: پچھنے والے کا کیا کام ہے۔ جابر رضی اللہ عنہ نے کہا: میں اس زخم پر پچھنا لگانا چاہتا ہوں وہ بولا: قسم اللہ کی مکھیاں مجھ کو ستائیں گی اور کپڑا لگے گا تو تکلیف ہوگی مجھ کو اور سخت گزرے گا مجھ پر۔ جب جابر رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہ اس کو رنج ہوتا ہے پچھنے لگانے سے تو کہا کہ میں نے سنا ہے رسول اللہ ﷺ سے' آپ ﷺ فرماتے تھے: ''اگر تمہاری دواؤں میں کوئی بہتر دوا ہے تو تین ہی دوائیاں ہیں ایک تو پچھنا لگانا' دوسرے شہد کا ایک گھونٹ' تیسرے انگارے جلانا اور رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ''میں داغ لینا بہتر نہیں جانتا'' راوی نے کہا: پھر پچھنے لگانے والا آیا اور پچھنے لگائے اس کو، تو اس کی بیماری جاتی رہی۔

[راجع: ٥٧٤٢]

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث میں نہایت عمدہ طب ہے کیونکہ امراض امتلائی یا دموی ہوتی ہیں یا صفراوی یا سوداوی یا بلغمی۔ اگر دموی ہیں تو ان کا علاج پچھنے سے بہتر نہیں اور اگر اور قسم کے مرض ہیں تو ان کا علاج مسہل ہے اور شہد نہایت عمدہ مسہل ہے اور داغ دینا اخیر علاج ہے جب اور کسی دوا سے فائدہ نہ ہو۔ انتہٰی مختصراً۔

(٥٧٤٤) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ اُمَّ سَلَمَةَ رضی اللہ عنہا اسْتَاْذَنَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فِي الْحِجَامَةِ فَاَمَرَ النَّبِيُّ ﷺ اَبَا طَيْبَةَ اَنْ يَّحْجُمَهَا قَالَ: حَسِبْتُ اَنَّهٗ قَالَ: كَانَ اَخَاهَا مِنَ الرَّضَاعَةِ اَوْ غُلَامًا لَّمْ يَحْتَلِمْ.

[ابو داود: ٤١٠٥؛ ابن ماجه: ٣٤٨٠]

ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' انہوں نے اجازت چاہی رسول اللہ ﷺ سے پچھنے لگانے کی۔ آپ ﷺ نے حکم دیا ابو طیبہ کو ان کے پچھنے لگانے کا۔ راوی نے کہا: ابو طیبہ ام سلمہ کے رضاعی بھائی تھے یا نابالغ لڑکے تھے (جن سے پردہ ضروری نہیں اور ضرورت کے وقت دوا کے لیے اجنبی شخص بھی لگا سکتا ہے اگر عورت یا لڑکا نہ ملے)

○ ○ ○ ○

(٥٧٤٥) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: بَعَثَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِلٰى اُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ طَبِيْبًا فَقَطَعَ مِنْهُ عِرْقًا ثُمَّ كَوَاهُ عَلَيْهِ.

[ابو داود: ٣٨٦٤؛ ابن ماجه: ٣٤٩٣]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے ابی بن کعب کے پاس ایک حکیم کو بھیجا اس نے ایک رگ کاٹی (یعنی فصد لی) پھر داغ دیا اس پر۔

○ ○ ○ ○

(٥٧٤٦) عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرْ: فَقَطَعَ مِنْهُ عِرْقًا. [راجع: ٥٧٤٥]

حضرت اعمش سے روایت ہے اور اس میں رگ کاٹنے کا ذکر نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٧٤٧) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: رُمِيَ اُبَيٌّ رضی اللہ عنہ يَوْمَ الْاَحْزَابِ عَلٰى اَكْحَلِهِ قَالَ: فَكَوَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ. [راجع: ٥٧٤٥]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' ابی بن کعب کو احزاب کی جنگ میں ایک تیر لگا تو انکے رسول اللہ ﷺ نے داغ دیا۔

○ ○ ○ ○

(٥٧٤٨) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: رُمِيَ سَعْدُ بْنُ مُعَاذٍ رضی اللہ عنہ فِيْ اَكْحَلِهِ قَالَ: فَحَسَمَهُ النَّبِيُّ ﷺ بِيَدِهٖ بِمِشْقَصٍ ثُمَّ وَرِمَتْ فَحَسَمَهُ الثَّانِيَةَ.

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کو الاکحل (ایک رگ ہے) میں تیر لگا تو رسول اللہ ﷺ نے داغ دیا ان کو تیر کے پھل سے اپنے ہاتھ سے' ان کا ہاتھ سوج گیا۔ آپ ﷺ نے دوبارہ داغ دیا۔

○ ○ ○ ○

(٥٧٤٩) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ احْتَجَمَ وَاَعْطَى الْحَجَّامَ اَجْرَهٗ وَاسْتَعَطَ. [راجع: ٢٨٨٥، ٤٠٤١]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے پچھنے لگائے اور پچھنے لگانے والے کو مزدوری دی۔ آپ ﷺ نے ناک میں بھی دوا ڈالی (یعنی ناس لی)۔

(٥٧٥٠) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: احْتَجَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَكَانَ لَا يَظْلِمُ اَحَدًا اَجْرَهٗ. [بخاری: ٢٢٨٠]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے پچھنے لگائے اور آپ ﷺ کسی کی مزدوری نہ رکھتے تھے (یعنی دے دیتے تھے تو پچھنے لگانے والے کو بھی دی)۔

(٥٧٥١) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((الْحُمّٰى مِنْ فَيْحِ جَهَنَّمَ فَابْرُدُوْهَا بِالْمَآءِ)). [بخاری: ٣٢٦٤]

عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''بخار دوزخ کی سخت گرمی سے ہے تو اس کو ٹھنڈا کرو پانی سے۔''

○ ○ ○ ○

(٥٧٥٢) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((اِنَّ شِدَّةَ الْحُمّٰى مِنْ فَيْحِ جَهَنَّمَ فَابْرُدُوْهَا بِالْمَآءِ)). [ابن ماجه: ٣٤٧٢]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٧٥٣) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((الْحُمّٰى مِنْ فَيْحِ جَهَنَّمَ فَاَطْفِئُوْهَا بِالْمَآءِ)). [بخاری: ٥٧٢٣]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٧٥٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((الْحُمّٰى مِنْ فَيْحِ جَهَنَّمَ فَاَطْفِئُوْهَا بِالْمَآءِ)).

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا ہے۔ اس حدیث میں پانی سے ٹھنڈا کرنے کی بجائے جہنم کی گرمی کو پانی سے بجھانے کا ذکر ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٧٥٥) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((الْحُمّٰى مِنْ فَيْحِ جَهَنَّمَ فَابْرُدُوْهَا

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا'' بخار جہنم کی سوزش سے ہے تو اس کو ٹھنڈا کرو پانی سے۔

بِالْمَآءِ)). [ابن ماجه:٣٤٧١]

(٥٧٥٦) عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ.

حضرت ہشام سے اس سند کے ساتھ اسی طرح روایت ہے۔

[ترمذی:٢٠٧٤]

(٥٧٥٧) عَنْ اَسْمَآءَ رضی اللہ عنہا اَنَّهَا كَانَتْ تُؤْتٰى بِالْمَرْأَةِ الْمَوْعُوْكَةِ فَتَدْعُو بِالْمَآءِ فَتَصُبُّهُ فِيْ جَيْبِهَا وَتَقُوْلُ: اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((ابْرُدُوْهَا بِالْمَآءِ)) وَقَالَ: ((اِنَّهَا مِنْ فَيْحِ جَهَنَّمَ)). [بخاری:٥٧٢٤]

اسماء رضی اللہ عنہا کے پاس جب کوئی عورت بخار والی لائی جاتی تو وہ پانی منگواتیں اور اس کے گریبان میں ڈالتیں اور کہتیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”ٹھنڈا کرو اس کو پانی سے۔“ اور فرمایا: ”بخار جہنم کی سخت گرمی سے ہوتا ہے۔“

(٥٧٥٨) عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَفِيْ حَدِيْثِ ابْنِ نُمَيْرٍ صَبَّتِ الْمَآءَ بَيْنَهَا وَبَيْنَ جَيْبِهَا وَلَمْ يَذْكُرْ فِيْ حَدِيْثِ اَبِيْ اُسَامَةَ: ((اِنَّهَا مِنْ فَيْحِ جَهَنَّمَ.)) قَالَ اَبُوْ اَحْمَدَ: قَالَ اِبْرَاهِيْمُ: حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ بِشْرٍ: حَدَّثَنَا اَبُوْ اُسَامَةَ بِهٰذَا [الْإِسْنَادِ]. [راجع:٥٧٥٧]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

(٥٧٥٩) عَنْ رَافِعِ بْنِ خَدِيْجٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اِنَّ الْحُمّٰى مِنْ فَوْرِ جَهَنَّمَ فَابْرُدُوْهَا بِالْمَآءِ)). [بخاری: ٣٢٦٢، ٥٧٢٦؛ ترمذی: ٢٠٧٣؛ ابن ماجه: ٣٤٧٣]

رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے، آپ ﷺ فرماتے تھے: ”بخار جہنم کے جوش مارنے سے ہوتا ہے تو اس کو ٹھنڈا کرو پانی سے۔“

(٥٧٦٠) عَنْ رَافِعِ بْنِ خَدِيْجٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((الْحُمّٰى مِنْ فَوْرِ جَهَنَّمَ فَابْرُدُوْهَا عَنْكُمْ بِالْمَآءِ)) وَلَمْ يَذْكُرْ اَبُوْبَكْرٍ ((عَنْكُمْ)) وَقَالَ: قَالَ: اَخْبَرَنِيْ رَافِعُ بْنُ خَدِيْجٍ. [راجع:٥٧٥٩]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث پر بعض ملحد اعتراض کرتے ہیں کہ بخار میں ٹھنڈے پانی سے نہلانا مضر ہے کیونکہ وہ مسامات کو بند کرتا ہے اور حرارت اندرونی کو زیادہ کرتا ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے نہلانے کا حکم نہیں دیا تھا بلکہ پانی سے ٹھنڈا کرانے کا اور وہ ممکن ہے ٹھنڈا پانی پلانے سے یا ہاتھ پاؤں دھونے سے اور اطبا متفق ہیں اس امر پر کہ صفراوی بخار میں ٹھنڈا پانی پلانا بلکہ برف کھلانا مفید ہے۔ مترجم کہتا ہے کہ انٹرمی ٹنٹ فیور میں تمام ڈاکٹر لکھتے ہیں کہ سر پر برف رکھیں اور بیمار کو برف کے ٹکڑے کھلائیں۔ ڈاکٹر رحیم خان صاحب لکھتے ہیں کہ ایسے بخار میں برف نہایت مفید پڑتی ہے۔ کیا معنی کہ برف کے ٹکڑے جوں جوں بیمار کے حلق سے نیچے اترتے ہیں اس کو تسکین ہوتی جاتی ہے۔ اس صورت میں ملحدوں کا اعتراض نری جہالت ہے اور اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ خود طب سے ناواقف ہیں۔

## بَابُ كَرَاهَةِ التَّدَاوِي بِاللَّدُوْدِ .

(٥٧٦١) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ : لَدَدْنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فِيْ مَرَضِهٖ فَاَشَارَ اَنْ لَا تَلُدُّوْنِيْ فَقُلْنَا : كَرَاهِيَةَ الْمَرِيْضِ لِلدَّوَاءِ فَلَمَّا اَفَاقَ قَالَ : ((لَا يَبْقٰى مِنْكُمْ اَحَدٌ اِلَّا لُدَّ غَيْرُ الْعَبَّاسِ رضي الله عنه فَاِنَّهٗ لَمْ يَشْهَدْكُمْ)).

[بخاری: ٤٤٥٨، ٥٧٠٩، ٥٧١٠، ٥٧١١، ٦٨٨٦، ٦٨٩٧]

## **باب:** منہ میں دوا ڈالنے کی کراہت کا بیان۔

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے ہم نے رسول اللہ ﷺ کے منہ میں دوا ڈالی آپ ﷺ کی بیماری میں، آپ ﷺ نے اشارہ سے فرمایا: ”میرے منہ میں دوا مت ڈالو“۔ ہم لوگوں نے آپس میں کہا: آپ ﷺ بیماری کی وجہ سے دوا سے نفرت کرتے ہیں (تو اس پر عمل کرنا ضروری نہیں) جب آپ ﷺ کو ہوش آیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: تم سب کے منہ میں دوا ڈالی جائے سوائے عباس رضی اللہ عنہ کے کہ وہ یہاں موجود نہ تھے۔“ (یہ سزا دی آپ ﷺ نے ان لوگوں کو جنہوں نے آپ ﷺ کا حکم نہ مانا)۔



## بَابُ التَّدَاوِيْ بِالْعُوْدِ الْهِنْدِيِّ وَهُوَ الْكُسْتُ .

(٥٧٦٢) عَنْ اُمِّ قَيْسٍ بِنْتِ مِحْصَنٍ اُخْتِ عُكَاشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ دَخَلْتُ بِابْنٍ لِّيْ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لَمْ يَاْكُلِ الطَّعَامَ فَبَالَ عَلَيْهِ فَدَعَا بِمَاءٍ فَرَشَّهٗ. [راجع: ٦٦٥، ٦٦٧]

(٥٧٦٣) قَالَتْ: وَدَخَلْتُ عَلَيْهِ بِابْنٍ لِّيْ قَدْ اَعْلَقْتُ عَلَيْهِ مِنَ الْعُذْرَةِ فَقَالَ: ((عَلَامَ تَدْغَرْنَ اَوْلَادَكُنَّ بِهٰذَا الْعِلَاقِ؟ عَلَيْكُنَّ بِهٰذَا الْعُوْدِ الْهِنْدِيِّ فَاِنَّ فِيْهِ سَبْعَةَ اَشْفِيَةٍ مِنْهَا ذَاتُ الْجَنْبِ يُسْعَطُ مِنَ الْعُذْرَةِ وَيُلَدُّ مِنْ ذَاتِ الْجَنْبِ)).

## **باب:** عود ہندی کے ذریعے علاج کرنے کے بیان میں۔

ام قیس بنت محصن سے روایت ہے جو عکاشہ کی بہن تھیں۔ انہوں نے کہا: میں اپنے ایک بچے کو رسول اللہ ﷺ کے پاس لے گئی جس نے ابھی کھانا نہیں کھایا تھا، اس نے آپ ﷺ پر پیشاب کر دیا، آپ ﷺ نے پانی منگوا کر اس جگہ پر چھڑک دیا۔

حضرت ام قیس رضی اللہ عنہا کہتی ہیں میں ایک بچے کو آپ ﷺ کے پاس لے گئی، جس کے تالو کو میں نے دبایا تھا (انگلی سے) غدرہ کی بیماری میں (غدرہ حلق کا ورم ہے)۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”کیوں تالو اور حلق دباتی ہو اپنی اولاد کا اس گھانٹی سے۔ تم لازم کرلو عود ہندی (کوٹ) کو۔ اس میں سات بیماریوں کی شفا ہے ایک پسلی کی بیماری کی (پانجر کی) اور اس کی ناس غدرہ کو مفید ہے اور ذات الجنب میں اس کا منہ میں لگانا فائدہ دیتا ہے۔“

**فائدہ:** عود ہندی کو عربی میں قسط ہند کہتے ہیں اور ہندی میں یہ ایک نہایت مفید دوا ہے۔ بحر الجواہر میں ہے کہ وہ تیسرے درجہ میں گرم اور خشک ہے زخم کو خشک کر دیتا ہے چھڑکنے سے اور سر درد کو اس کا ضماد فائدہ دیتا ہے۔ ضعف معدہ اور جگر کو مفید ہے۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: جن لوگوں نے ذات الجنب میں قسط دینے سے انکار کیا تھا ان کا قول باطل ہے کیونکہ قدیم طبیب یہ کہتے ہیں کہ بلغمی ذات الجنب میں قسط مفید ہے اور یہ بھی کہتے ہیں کہ قسط مدر ہے حیض کا، بول کا اور دور کرتا ہے زہر کے اثر کو اور بڑھاتا ہے شہوت کو اور کرم کو قتل کرتا ہے اور کدو دانہ کا بھی قاتل ہے جب شہد میں ملا کر استعمال کیا جائے اور چھائیں کو دور کرتا ہے اس کے علاوہ اور بہت سے فائدے ہیں۔ انتہٰی مختصراً۔

(٥٧٦٤) عَنْ اُمِّ قَيْسٍ بِنْتِ مِحْصَنٍ رضي الله عنها

ام قیس بنت محصن رضی اللہ عنہا سے روایت ہے وہ مہاجرات کی پہلی عورتوں میں سے

وَكَانَتْ مِنَ الْمُهَاجِرَاتِ الْأُوَلِ اللَّاتِي بَايَعْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَهِيَ أُخْتُ عُكَّاشَةَ ابْنِ مِحْصَنٍ أَحَدِ بَنِي أَسَدِ بْنِ خُزَيْمَةَ قَالَ: أَخْبَرَتْنِي أَنَّهَا أَتَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بِابْنٍ لَهَا لَمْ يَبْلُغْ أَنْ يَأْكُلَ الطَّعَامَ وَقَدْ أَعْلَقَتْ عَلَيْهِ مِنَ الْعُذْرَةِ ـ قَالَ يُوْنُسُ: أَعْلَقَتْ غَمَزَتْ فَهِيَ تَخَافُ أَنْ يَكُوْنَ بِهِ عُذْرَةٌ ـ قَالَتْ: فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((عَلَامَهْ تَدْغَرْنَ أَوْلَادَكُنَّ بِهٰذَا الْإِعْلَاقِ؟ عَلَيْكُنَّ بِهٰذَا الْعُوْدِ الْهِنْدِيِّ يَعْنِيْ بِهِ الْكُسْتَ فَإِنَّ فِيْهِ سَبْعَةَ أَشْفِيَةٍ مِّنْهَا ذَاتُ الْجَنْبِ)). [بخاری: ۵۶۹۲، ۵۷۱۳؛ ابو داود: ۳۸۷۷؛ ابن ماجہ: ۳۴۶۲]

تھیں جنہوں نے رسول اللہ ﷺ سے بیعت کی اور عکاشہ کی بہن تھیں وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئیں، اپنا ایک بچہ لے کر جس نے اناج نہیں کھایا تھا اور عذرہ کی بیماری سے انہوں نے اس کا حلق دبایا تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''تم کیوں اپنی اولاد کو تکلیف دیتی ہو تالو دبانے اور چڑھانے سے (انگلی یا لکڑی سے یا گھیرنی سے چرغہ کے) تم عود ہندی یعنی قسط کو لازم کرو اس میں سات بیماریوں کا علاج ہے، ایک ان میں سے ذات الجنب بھی ہے۔''

○ ○ ○ ○

(۵۷۶۵) قَالَ عُبَيْدُ اللّٰهِ: وَأَخْبَرَتْنِي أَنَّ ابْنَهَا ذَاكَ بَالَ فِيْ حَجْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَدَعَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمَاءٍ فَنَضَحَهُ عَلٰى بَوْلِهِ وَلَمْ يَغْسِلْهُ غَسْلًا.

عبیداللہ نے کہا ام قیس نے مجھ سے بیان کیا کہ اسی بچے نے رسول اللہ ﷺ کی گود میں پیشاب کر دیا، آپ ﷺ نے پانی منگوایا اور اپنے کپڑے پر چھڑک دیا اور اس کو دھویا نہیں۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ التَّدَاوِيْ بِالْحَبَّةِ السَّوْدَاءِ .

## باب: سیاہ دانے (کلونجی) سے علاج کا بیان۔

(۵۷۶۶) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((إِنَّ فِي الْحَبَّةِ السَّوْدَاءِ شِفَاءً مِّنْ كُلِّ دَاءٍ إِلَّا السَّامَ)) وَالسَّامُ: الْمَوْتُ، وَالْحَبَّةُ السَّوْدَاءُ الشُّوْنِيْزُ . [بخاری: ۵۶۸۸؛ ترمذی: ۲۰۴۱؛ ابن ماجہ: ۳۴۴۷]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کالے دانے میں شفا ہے ہر بیماری کی سوائے موت کے۔'' اور کالے دانے سے مراد کلونجی ہے۔

**فائدہ**۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: یہی ٹھیک ہے اور بعض کہتے ہیں: رائی مراد ہے اور بعض نے کہا: بطم مراد ہے۔ کلونجی کی تعریف اطبا نے بھی بہت کی ہے اور بے شک وہ تمام بیماریوں میں جو بادی اور بلغمی ہوں اکسیر کا حکم رکھتی ہے اور پیٹ کے کیڑوں کو مارتی ہے۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث میں تمام بیماریوں سے مراد سردی کی بیماریاں ہیں۔

(۵۷۶۷) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ عُقَيْلٍ وَفِيْ حَدِيْثِ سُفْيَانَ وَيُوْنُسَ: الْحَبَّةُ السَّوْدَاءُ وَلَمْ يَقُلْ: الشُّوْنِيْزُ.

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے لیکن اس حدیث میں کلونجی کا ذکر نہیں ہے صرف کالے دانے کا بیان ہوا ہے۔

○ ○ ○ ○

(٥٧٦٨) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((مَا مِنْ دَآءٍ اِلَّا فِی الْحَبَّةِ السَّوْدَاءِ مِنْهُ شِفَاءٌ اِلَّا السَّامَ)).

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ التَّلْبِيْنَةُ مُجِمَّةٌ لِفُؤَادِ الْمَرِيْضِ.

## باب: تلبینہ کا بیان جو مریض کے دل کو خوش کرتا ہے۔

(٥٧٦٩) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجِ النَّبِیِّ ﷺ اَنَّهَا كَانَتْ اِذَامَاتَ الْمَيِّتُ مِنْ اَهْلِهَا فَاجْتَمَعَ لِذٰلِكَ النِّسَآءُ ثُمَّ تَفَرَّقْنَ اِلَّا اَهْلَهَا وَخَاصَّتَهَا اَمَرَتْ بِبُرْمَةٍ مِّنْ تَلْبِيْنَةٍ فَطُبِخَتْ ثُمَّ صُنِعَ ثَرِيْدٌ فَصُبَّتِ التَّلْبِيْنَةُ عَلَيْهَا ثُمَّ قَالَتْ: كُلْنَ مِنْهَا فَاِنِّیْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اَلتَّلْبِيْنَةُ مُجِمَّةٌ لِفُؤَادِ الْمَرِيْضِ تُذْهِبُ بَعْضَ الْحُزْنِ)).

[بخاری: ٥٤١٧، ٥٦٨٩؛ ترمذی: ٢٠٣٩]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' جب ان کے گھر میں کوئی مرجاتا تو عورتیں جمع ہوتیں، پھر چلی جاتیں، صرف ان کے گھر والے اور خاص لوگ رہ جاتے، اس وقت وہ حکم کرتیں ایک ہانڈی کا تلبینہ کے (تلبینہ حریرہ بھوسی یا آٹے کا کبھی اس میں شہد بھی ملاتے ہیں) پھر وہ پکتا اس کے بعد ثرید تیار ہوتا (روٹی اور شوربا) اور تلبینہ کو اس پر ڈال دیتیں پھر وہ کہتیں عورتوں سے کھاؤ اس کو کیونکہ میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے آپ ﷺ فرماتے تھے: ''تلبینہ بیمار کے دل کو خوش کرتا ہے اور اس کے پینے سے کچھ رنج گھٹ جاتا ہے۔''

○ ○ ○ ○

## بَابُ التَّدَاوِیْ بِسَقْیِ الْعَسَلِ.

## باب: شہد کو بطور دوا استعمال کرنے کا بیان۔

(٥٧٧٠) عَنْ اَبِیْ سَعِيْدِ الْخُدْرِیِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: جَآءَ رَجُلٌ اِلَی النَّبِیِّ ﷺ فَقَالَ اِنَّ اَخِیْ اسْتَطْلَقَ بَطْنُهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِسْقِهٖ عَسَلًا)) فَسَقَاهُ ثُمَّ جَآءَهٗ فَقَالَ: اِنِّیْ سَقَيْتُهٗ [عَسَلًا] فَلَمْ يَزِدْهُ اِلَّا اسْتِطْلَاقًا فَقَالَ لَهٗ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ ثُمَّ جَآءَ الرَّابِعَةَ فَقَالَ: ((اسْقِهٖ عَسَلًا)) فَقَالَ: لَقَدْ سَقَيْتُهٗ فَلَمْ يَزِدْهُ اِلَّا اسْتِطْلَاقًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((صَدَقَ اللّٰهُ وَكَذَبَ بَطْنُ اَخِيْكَ)) فَسَقَاهُ فَبَرَاَ.

[بخاری: ٥٦٨٤، ٥٧١٦؛ ترمذی: ٢٠٨٤]

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' ایک شخص رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور عرض کیا' میرے بھائی کو دست آ رہے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اس کو شہد پلا دے۔'' اس نے پلا دیا پھر آیا اور کہنے لگا: شہد پلانے سے دست اور زیادہ ہو گئے ہیں۔ آپ ﷺ نے پھر بھی فرمایا کہ شہد پلا دے چوتھی بار وہ آیا اور کہنے لگا: میں نے شہد پلایا پر دست زیادہ ہو گئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ سچا ہے اور تیرے بھائی کا پیٹ جھوٹا ہے۔'' پھر اس نے شہد پلایا وہ اچھا ہو گیا۔

فائدہ: شہد میں بالخاصیت شفا ہے خود قرآن مجید میں اس کو ﴿شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ﴾ کہا ہے اور شہد اگرچہ مسہل ہے مگر جب اسہال مادی ہو تو اس کا علاج اسہال ہے اور وہ شہد سے حاصل ہوتا ہے اسی واسطے شہد پلانے سے دست بڑھتے گئے آخر جب مادہ سب نکل گیا تو دست موقوف ہو گئے، یہ علاج بالکل طب کے مطابق ہے اور جس ملحد نے اس پر اعتراض کیا ہے وہ جاہل اور بے شعور ہے اور ہم نے جو طب کا مسئلہ اس مقام پر بیان کیا وہ اس لیے نہیں کہ حدیث کی تصدیق ہو بلکہ طب کے مسئلہ کی تصدیق حدیث سے ہوتی ہے اور اگر طبیب حدیث کو جھوٹا کہیں تو ہم (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

